انتشار کا نتیجہ تھی ایک نئی تہذیبی صورت حال کو پیدا کر دیا تھا یعنی اس مغربی تہذیب سے جو انگریزوں کے ساتھ آئی تھی شمالی ہند کی مشترک "ہندوستانی تہذیب" کو جو مغلوں کے ہاتھوں پروان چڑھی تھی، بڑا خطرہ تھا اور اس خطرے کو ہندو مسلمان سب بہت شدت سے محسوس کر رہے تھے۔

"انگریزی تہذیب کے بڑھتے ہوئے اثر کو دیکھ کر دونوں کو خطرہ پیدا ہُوا کہ کہیں سبھی ہندوستانیوں کی رُوحیں غلامی کی زنجیر میں نہ جکڑ جائیں اس بحران کی حالت میں قدرتی طور پر یہ خیال پیدا ہُوا کہ اپنی اخلاقی مزاحمت کی قوّتوں کو مضبوط کرنے کے لئے ان کو اپنے تہذیبی اور مذہبی احساس کے سرچشموں کی طرف لوٹنا اور ان سے فیضان اور تقویت حاصل کرنا چاہیئے۔ اس مقصد میں انھیں بڑی حد تک کامیابی ہوئی لیکن ماضی بعید کی طرف دیکھنے کا ایک ناگوار نتیجہ ہُوا اور وہ یہ کہ ماضی قریب اور اس کی سب سے زیادہ اہم پیداوار مشترک تہذیب کی اہمیت ان کی نظروں میں کم ہوتی گئی یہاں تک کہ ایک چھوٹی سی جماعت کو چھوڑ کر ہندوؤں اور مسلمانوں دونوں نے اس تہذیب کو جو کئی صدیوں کی کوشش کے بعد اسلامی اور ہندو عناصر کی ترکیب سے بنی تھی رد کر دیا اور یہ اندیشہ پیدا ہُوا کہ وہ اپنے عناصر میں تحلیل ہو کر رہ جائے گی۔"[1]

جو تہذیبی تفریق ہندو مسلمانوں میں اس طرح پیدا ہوئی تھی اس کا اثر سب سے زیادہ زبان کے معاملے میں ظاہر ہُوا۔ بول چال کی زبان تو آسانی سے نہیں بدلا کرتی، لیکن ادبی زبان میں دوئی کے رجحانات نظر آنے لگے۔ بہت سے ہندو فارسی رسم خط چھوڑ کر ناگری رسم خط میں لکھنے لگے اور کھڑی بولی یا ہندوستانی سے فارسی عربی لفظوں کو نکال کر سنسکرت الفاظ استعمال کرنے لگے اور اس طرح انھوں نے ادبی ہندی یا اعلیٰ ہندی کی بنیاد ڈالی۔ باقی ہندو اور کل مسلمان بدستور فارسی رسم خط میں لکھتے رہے۔ ان کی تحریروں میں عربی فارسی الفاظ کا تناسب بڑھنے لگا، ان کے ہاتھوں کھڑی بولی ہندوستانی پیرا اردوئے معلیٰ کی شکل اختیار کرنے لگی۔ اس طرح لسانیات کی تاریخ میں ایک عجیب و غریب مظہر کی نمود ہوئی کہ جو چیز عام لسانی قوانین کی رُو سے ایک ہی زبان تھی وہ صرف رسم خط اور اونچے الفاظ کے اختلاف کی وجہ سے عملی مقاصد کے لئے دو زبانوں اُردو اور ہندی میں تقسیم ہو گئی۔

اب ہم چند لفظوں میں اس کا ایک خاکہ کھینچتے ہیں کہ پچھلے ڈیڑھ سو سال میں اردو اور ہندی کے اندر ادب کی نشو ونما کس طرح ہوئی اور ان دونوں نے ہندوستان کے علمی و ادبی خزانے کو کیا دیا۔

انیسویں صدی کے شروع تک اردو شاعری جس نے رفتہ رفتہ اپنے آپ کو موضوع بیان، طرز ادا، تشبیہات و استعارات اور عروض غرض ہر پہلو سے فارسی کے سانچے میں ڈھال لیا تھا بعض چیزوں کے لحاظ سے بہت کچھ ترقی کر چکی تھی۔ شاعرانہ اظہار کے آلے کی حیثیت سے اس نے ایک حد تک پختگی حاصل کر لی تھی۔ اس کے اندر تصوّف یعنی مذہبی عاشقانہ شاعری اور تغزّل یعنی غنائی عاشقانہ شاعری کا بیش بہا ذخیرہ موجود تھا جو ولی، میر، سودا، درد، حسن، انشا، مصحفی جیسے استادانِ فن کے کلام پر مشتمل تھا۔ مگر چوں کہ اردو شاعری کی نشو ونما مخاطب پذیر شاہی درباروں کے سائے میں ہوئی تھی اس لئے اس کے اندر بعض خامیاں بھی پائی جاتی تھیں۔ قصیدے نے جو بادشاہوں اور امیروں کی بے خلوص تعریف کا ذریعہ تھا ایک مستقل صنفِ شاعری کی حیثیت حاصل کر لی تھی، ہجو طنز کے بجائے پست مذاق کی گالی گلوج بن گئی تھی۔ منظر نگاری، دیہاتی رومانی زندگی کی عکاسی، قصصی شاعری، عوامی گیت اردو میں نہ ہونے کے برابر تھے۔

انیسویں صدی کے بڑے حصّے میں اُردو شاعری مجموعی طور پر اسی ڈھرے پر چلتی رہی جو اس نے اٹھارھویں صدی میں اختیار کر لیا تھا۔ البتہ اتنا فرق تھا کہ تغزّل کا مذاق بڑھ گیا اور تصوّف کا مقابلتاً کم ہو گیا۔ مگر تغزل و تصوّف کے محدود میدان میں بھی بڑے بڑے اُستادوں مثلاً ناسخ، آتش، غالب، مومن، ذوق نے انسانی فطرت کے نازک جذبات کی مصوّری کا حق ادا کر دیا اور دستور و روایات کے تنگ دائرے کے اندر صناعانہ احساس و اظہار میں اپنا اپنا انفرادی رنگ پیدا کر لیا۔ ان کی بدولت اردو شاعری کے لب و لہجے میں زیادہ سنجیدگی، وقار اور فکر میں زیادہ باریکی اور گہرائی آ گئی۔ اس کے علاوہ اس دور میں موضوع شاعری کی تنگی میں کچھ وسعت پیدا ہوئی اور اس نے نئے میدان گھیر لئے۔ انیس و دبیر جیسے باکمال فن کاروں نے مرثیے کو جو رزمیہ اور ماتمی شاعری کا ایک مخصوص مرکّب تھا، فروغ دیا اور نظیر اکبرآبادی نے ہندوستانی عوام کے راحت و الم، ان کے ارمانوں اور حوصلوں کے گیت گا کر اور اُن کے کاموں اور مشغلوں تفریحوں اور تیوہاروں کے

---

[1] قومی تہذیب کا مسئلہ از ڈاکٹر عابد حسین

مناظر دکھا کر شاعری کو اجتماعی زندگی کا آئینہ بنا دیا اور اس طرح وہ نئی شاعری کے نقیب بن گئے۔

انیسویں صدی کی آخری دو تین دہائیوں سے لے کر آج تک ایک طرف داغ، امیر، صفی، ثاقب، حسرت، فانی، جگر نے پرانی اردو شاعری کی خصوصیات، عاشقانہ احساس کی گہرائی اور اظہار کی شدت کو باقی رکھا۔ دوسری طرف حالی، آزاد، چکبست نے نئی شاعری کا پرچم لہرایا جس کی خصوصیت یہ تھی کہ طرزِ ادا میں زیادہ سادگی، بے تکلفی اور اصلیت، اور موضوعِ بیان میں وسعت پیدا ہوئی یعنی شاعری صرف انفرادی جذبات کے اظہار کا ذریعہ نہیں رہی بلکہ فطرت کی عکاسی، زندگی کی ترجمانی، قومی اور وطنی جذبات کی علم برداری بھی کرنے لگی۔ نئی شاعری نے ملک کو ایک طنز و ظرافت کا بادشاہ اکبر، ایک فلسفی شاعر اقبال، اور ایک باغی شاعر جوش دیا۔

پچھلی تین دہائیوں سے نئی شاعری نے ترقی پسند یعنی انقلابی اشتراکی شاعری کی شکل اختیار کر لی ہے جس کے سب سے ممتاز نمایندے ہندوستان میں علی سردار جعفری اور پاکستان میں فیض ہیں۔

اردو نثر کے بارے میں ہم کہہ چکے ہیں کہ اٹھارھویں صدی کے آخر تک وہ صرف تھوڑی سی مذہبی کتابوں اور چند قصے کہانیوں تک محدود تھی۔ انیسویں صدی کے شروع میں فورٹ ولیم کالج کی سرپرستی میں خاصے بڑے پیمانے پر آسان اردو (ہندوستانی) میں پرانے طرز کے افسانے، تاریخ، سوانح عمری وغیرہ کی کتابیں لکھوائی گئیں اور سنسکرت اور فارسی کی مستند کتابوں کے ترجمے کرائے گئے۔ اسی زمانے میں شاہ رفیع الدین اور شاہ عبدالقادر نے کلام مجید کے ترجمے اردو میں کئے اور اس کے تھوڑے دن بعد سید احمد بریلوی اور مولوی اسمٰعیل دہلوی نے اردو نثر کو اپنی زبردست مذہبی و سیاسی تحریک کا ذریعہ بنا دیا۔ عیسائی مبلغوں نے بھی اردو میں بائبل کے ترجمے اور تبلیغی رسائل شائع کرنے شروع کئے۔ دلی کالج میں جو جدید علوم کی تعلیم کے لئے دہلی میں قائم ہوا تھا مختلف مضامین کے نصاب کی کتابیں اردو میں لکھوائی گئیں۔

آسانی اور سلیس اردو نثر کا یہ سلسلہ (ایک درمیانی دور کے سوا جس میں رجب علی بیگ سرور اور لکھنؤ کے دوسرے مصنفوں نے اردو نثر کو آخری عہد کی اغلاق پذیر فارسی نثر کے نمونے پر مقفّیٰ مسجّع اور رنگین بنانے کی کوشش کی) برابر جاری رہا۔ غالب کے خطوط اور سرسید کی تحریریں اس سلسلے کی اہم کڑیاں

ہیں۔ سرسید اور اُن کے ساتھیوں حالی، شبلی، نذیر احمد اور ذکاء اللہ اور محمد حسین آزاد نے اردو کو علمی فکر کے اظہار کا ذریعہ بنایا اور اسے جدید ادبی تنقید، روشن خیال مذہبی لٹریچر، تاریخ اور سیرت نگاری سے مالامال کر دیا۔ آگے چل کر سرسید کے کام کو انجمن ترقی اردو نے مولوی عبدالحق کی رہنمائی میں جاری رکھا اور ایک محدود پیمانے پر وہ آج تک جاری ہے۔

عبدالحلیم شرر اور رتن ناتھ سرشار نے اردو میں جدید طرز کی ناول نگاری کی بنا ڈالی۔ جس پر پریم چند، مرزا محمد ہادی رسوا اور مرزا محمد سعید نے ایک عالی شان دار عمارت کھڑی کر دی۔ مختصر افسانہ نویسی نے بیسویں صدی کی دوسری چوتھائی میں بڑی مقبولیت حاصل کی اور پریم چند سے لے کر علی عباس حسینی، سعادت حسن منٹو اور کرشن چندر تک متعدد اچھے لکھنے والے پیدا کئے۔ ڈرامے نے اردو میں مقابلتاً کم رواج پایا۔ یوں تو مقدار کے لحاظ سے ناٹکوں کا بہت بڑا ذخیرہ موجود ہے مگر ان میں سے بہت کم ادبی یا فنی قدر و قیمت رکھتے ہیں۔ پرانے طرز میں کامیاب ڈرامے لکھنے میں تھیٹر کی کمپنیوں کے بعض ڈرامہ نگار خصوصاً آغا حشر نے کامیابی حاصل کی اور نئے طرز کے ڈرامے کا اچھا نمونہ امتیاز علی تاج نے پیش کیا۔

طنز نگاری اور مزاح نگاری کا سلسلہ سجاد حسین اور اودھ پنچ کے دوسرے مضمون نگاروں نے شروع کیا جس کی آخری کڑی رشید احمد صدیقی ہیں۔ ادبی تنقید نگاری میں شبلی اور حالی کے بعد مولوی عبدالحق اور مرزا جعفر علی خاں اثر نے خاصا اونچا معیار قائم رکھا جسے آج آل احمد سرور اور احتشام حسین سنبھالے ہوئے ہیں۔

اردو نثر کے خزانے میں انگریزی، فرانسیسی، جرمنی، عربی، فارسی اور دوسری زبانوں کے ترجمے سے معقول اضافہ ہوا ہے۔ سید علی بلگرامی سے لے کر مولوی عنایت اللہ اور ڈاکٹر عابد حسین تک بہت سے مترجموں نے اردو کے دامن کو مغربی ادب و علوم و فنون کی کتابوں اور عزیز مرزا نے سنسکرت ادب کے ترجموں سے بھر دیا۔

تقسیمِ ہند کے بعد متعدد وجوہ کی بنا پر جن کی تفصیل کی یہاں گنجائش نہیں اردو نثر پر ایک جمود کا دور گزر رہا ہے۔ تنقیدی ادب کی پیداوار تو جاری ہے لیکن تخلیقی ادب کے سوتے خشک نظر آتے ہیں۔ یقین ہے کہ اس جمود کی عارضی وجوہ کے دور ہو جانے کے بعد یہ چشمے پہلے سے زیادہ تند و تیز ہو کے

اُبھرنے لگیں گے۔

ہم کہہ چکے ہیں کہ اس مشترک مخلوط زبان نے جو شمالی ہند میں صدیوں سے نشو و نما پا رہی تھی دو الگ الگ اسلوب اور الگ رسم خط اختیار کئے اور گویا دو ذیلی زبانوں میں تقسیم ہو گئی۔ ایک کا نام اونچی ہندی، ادبی ہندی قرار پایا اور آگے چل کر ہندی رہ گیا اور دوسری کا "اردو"۔ پچھلے ڈیڑھ سو سال میں اردو ادب کا ارتقاء دکھانے کے بعد ہم چند لفظوں میں یہ بتائیں گے کہ اس عرصے میں ہندی ادب کی نشو و نما کا کیا حال رہا۔

جدید ہندی شاعری کا آغاز دراصل انیسویں صدی کی تیسری چوتھائی سے ہوتا ہے۔ اس کی ایک بڑی خصوصیت یہ تھی کہ اب ہندی نثر کی طرح اس نے بھی اپنا ذریعۂ اظہار کھڑی بولی کو بنایا۔ لیکن چوں کہ خالص کھڑی بولی میں شاعری کا قدیم ورثہ محض برائے نام تھا اس لئے اس نے شمالی ہند کی چار اور بولیوں ڈنگل (قدیم راجستھانی)، پنگل (برج بھاشا) اودھی اور میتھلی کے سات سو برس کے خزانے کو اپنا لیا جس میں چند اور دوسرے شاعروں کی رجزیہ اور رزمیہ نظمیں، ہندی اسلامی تصوف کے علم برداروں جائسی وغیرہ کی تراوشِ فکر، رام بھگتی اور کرشن بھگتی کے علم برداروں نام دیو، نانک، کبیر، ودیا پتی، نندداس، میرا بائی، رس کھان کے محبت و عقیدت کے نغمے، تلسی داس اور سورداس کے زندۂ جاوید کارنامے، رحیم، کیشو، بہاری، بھوشن، دیو، رتنا کر کا مرصع کلام شامل ہے۔ ان خالص ہندی زبانوں کی بحریں ان کے الفاظ اور ترکیبیں، تشبیہات، استعارات اختیار کرنے کی وجہ سے ہندی شاعری اردو شاعری سے جس نے سب کچھ فارسی سے لیا تھا اس سے بھی زیادہ دور ہو گئی جتنی ہندی نثر اردو نثر سے تھی۔

ہندی شاعری کے جدید دور کا آغاز بھارتیندو ہریش چندر سے ہوتا ہے، جنھوں نے بھگتی کے موضوع کو عاشقانہ سطح سے اُبھار کر روحانی عاشقانہ سطح پر پہنچایا۔ ہندوؤں کو اُن کی پستی پر غیرت دلائی اور ترقی پر اُبھارا اور ان رجحانات کو رواج دینے کے لئے ایک تحریک اُٹھائی اور ایک حلقے کی بنیاد ڈالی جس میں بہت سے شاعر شامل تھے۔

بھارتیندو ہریش چندر اور اُن کے ساتھی برج بھاشا میں شعر کہتے تھے شری دھر پاٹھک جدید دور کے پہلے ہندی شاعر تھے جنھوں نے کھڑی بولی کو اختیار کیا اور اردو طرز میں قطعے اشعار کہے۔ مگر ایودھیا سنگھ اپادھیائے نے کھڑی بولی ہندی شاعری کا ذریعہ سنسکرت بلکہ ورس کو بنایا اور سنسکرت کے لفظوں اور ترکیبوں کی بھرمار کر دی۔ کلاسیکل طرز کے سب سے بڑے شاعر میتھلی شرن گپت ہیں۔ لیکن ان کے ہاں نئے جاگتے ہوئے ہندوستان کی رومانی روح کی جھلک بھی نظر آتی ہے۔ رومانی شاعری کے بانی جے شنکر پرشاد ہیں اور ان کے بعد ہندی شاعری نے عام طور پر رومانیت کی لے اختیار کی جس میں سبھدرا کماری چوہان کے ہاں وطن پرستی کا، سمترا نندن پنت کے ہاں حسنِ فطرت اور حسنِ انسانی سے خالص جمالیاتی لطف اندوزی کا، مہادیوی ورما کے ہاں باطنی وجد کا، بچن کے یہاں مایوسی اور تقدیر پرستی کا، بھگوتی چرن ورما کے ہاں تلخ سماجی اور معاشی حقیقتوں پر غم و غصے کا اور دنکر کے ہاں ان تلخ حقیقتوں کے باوجود اُمید اور عقیدے کا سُر غالب ہے۔ اُردو شاعری کے برعکس ہندی شاعری میں ترقی پسندی اشتراکی انقلابی شاعری نے زیادہ فروغ نہیں پایا اور کوئی قابلِ لحاظ شاعر پیدا نہیں کئے۔

نثر کا حقیقی طلوع ہندی میں بھی اردو کی طرح فورٹ ولیم کالج کی تحریک کے سلسلے میں انیسویں صدی کے آغاز میں ہوا اس حلقے کے لکھنے والوں کی زبان بول چال کی ہندوستانی یعنی "آسان اردو" سے بہت قریب ہے۔ ان کے بعد عیسائی مبلغوں نے سیرامپور کے پریس سے اور ان کی تعلیمی سوسائٹیوں نے مرزا پور، آگرہ وغیرہ سے ہندی میں بائبل اور بائبل کے ترجمے اور دوسری مذہبی کتابیں اور مختلف علوم و فنون کی درسی کتابیں شائع کیں۔ راجا شیو پرشاد نے بھی درسی کتابیں لکھ کر اور "بنارس اخبار" جاری کر کے ہندی نثر کی بڑی خدمت کی۔ لیکن ان کے یہاں بھی ہندی زبان ایسی ہے کہ اس میں اُسے ہندوستانی شکل سے امتیاز ہو سکتا ہے۔ مگر اسی زمانے میں ہندی میں سنسکرت کی بھرمار کرنے کا رجحان بھی شروع ہو گیا جس کا نمونہ تارا چند مترا کا اخبار "سدھا کر" تھا۔

مستند ادبی کتابوں کی ابتدا بھی ہندی میں بھارتیندو ہریش چندر سے ہوئی۔ جو ممتاز شاعر ہونے کے علاوہ بڑے پایے کے نثر نگار تھے انھوں نے بہت سی تاریخ کی کتابیں، سوانح عمریاں اور ڈرامے لکھے۔ کئی میگزین جاری کئے اور ایک بڑا ادبی حلقہ بنا کر ہندی زبان کی ترقی میں اتنی مدد دی جس کی قدر و قیمت اندازے سے بڑھ کر ہے۔ زبان کے بارے میں مجموعی طور پر انھوں نے سنسکرت آمیز ہندی اور فارسی اردو کے بیچ میں ایک معتدل رنگ اختیار کیا۔

پہلا ناول ہندی میں شیو پرشاد کا "راجا بھوج کا سپنا" سمجھا۔ مگر اردو کی طرح یہاں بھی ناول اپنی پیدائش کے ساتھ بیسویں صدی میں

میں نمودار ہوا اور اسی مصنف یعنی پریم چند کے قلم سے جس نے اردو ناول کو نشو و نما دے کر بلند سطح پر پہنچایا تھا۔ پریم چند، جے شنکر پرشاد اور کوشک نے ناول کو سماجی اصلاح کا ذریعہ بنایا۔ لیکن اِلا چند جوشی، جینندر کمار اور بھگوتی چرن ورما نے سماجی بغاوت اور انقلاب کا علم بلند کیا۔ تاریخی ناول کے اچھے نمونے راہل سنکرتیاین اور ہزاری پرشاد دویدی نے پیش کئے۔ ترقی پسند ناول نگاری میں یشپال کا نام قابلِ ذکر ہے۔

مختصر افسانہ ہندی میں خوب پھلا پھولا اور مقبول ہوا۔ پہلے مصنف جنہوں نے ناول اور ڈرامے کے ساتھ مختصر افسانے کو بھی مستقل صنفِ ادب کی حیثیت سے اختیار کیا جے شنکر پرشاد تھے۔ مگر اردو کی طرح ہندی میں بھی سب سے ممتاز افسانہ نگار پریم چند مانے گئے۔ ان کے بعد سے آج تک ہندی میں بے شمار افسانے لکھے گئے جو زندگی سے بھرپور ہیں اور ہندوستانی سیرت کے ہر گوشے پر روشنی ڈالتے ہیں۔ ہندی کے ممتاز مجلّے سرستی اور "مایا" میں بہت سے کہنہ مشق اور بعض نئے ہونہار لکھنے والوں کے اچھے افسانے نکلتے رہتے ہیں جن کے ناموں کو گنوانے کی یہاں گنجائش نہیں اور ان میں سے چند کا انتخاب مشکل ہے۔

ادبی تنقید کا سلسلہ یوں تو گریرسن سے شروع ہو چکا تھا لیکن وہ انگریزی میں لکھتا تھا۔ ہندی میں تنقید نگاری اور عام ادبی مضمون نگاری میں پہلی قابلِ لحاظ شخصیت مہاویر پرشاد کی ہے۔ ان کے اور ان کے سے بہت سے دوسرے افراد کے علاوہ ایک ادبی سوسائٹی نے ہندی میں تنقیدِ ادب، تاریخِ ادب اور لغت نویسی پر ٹھوس کام کیا۔ یہ کاشی ناگری پرچارنی سبھا تھی جسے شیام سندر داس نے سیاسی محاذ پر ہندی کے لئے جنگ کرنے اور ادبی میدان میں ہندی ادب کی پائدار عمارت تعمیر کرنے کے لئے قائم کیا اور رام چندر شکلا، رام کمار ورما، ہزاری پرشاد دویدی اور ان کے ساتھیوں نے پروان چڑھایا۔ اس سبھا نے ہندی کو علمی اور ادبی زبان بنانے میں جو خدمت انجام دی وہ ہمیشہ یادگار رہے گی۔

ڈرامے کے لئے ہندی کی آب و ہوا اردو کی فضا سے کہیں زیادہ سازگار ثابت ہوئی اس لئے کہ یہاں اس کے محرک صرف خارجی مغربی اثرات نہیں تھے بلکہ اس کی پشت پر سنسکرت ڈرامے کی شاندار روایات تھیں۔ دو ایک متفرق ناٹکوں کو چھوڑ کر ہندی میں ڈرامے کی بنا بھی اور اصنافِ سخن کی طرح بھارتیندو ہریش چندر کے ہاتھوں پڑی جنہوں نے جدید مغربی ڈرامے اور قدیم سنسکرت ڈرامے کے مزاج اور تکنیک کو ملانے کی کوشش کی۔ ان کے بعد جے شنکر پرشاد اور ایک ایکٹ کے چھوٹے ڈرامے لکھنے والوں میں بھوتیشور پرشاد، گنیش پرشاد دویدی، رام کمار ورما زیادہ مشہور ہوئے جو زیادہ تر تاریخی ناٹک اور مسائلِ حیات سے متعلق ناٹک لکھتے ہیں۔

۱۹۵۰ء میں آزاد ہندوستان کے آئین میں ہندی کے وفاقِ ہند کی سرکاری زبان قرار پانے کے بعد سے اس کا مستقبل نہایت شاندار ہو گیا ہے۔ وفاقی حکومت اور کئی ریاستی حکومتوں کی کوششیں اور وسائل اسے علمی اور ادبی حیثیت سے ترقی دینے میں صرف ہو رہے ہیں۔ یہ کوششیں اب تک بغیر کسی منصوبے اور نظام اور بغیر باہمی ربط و تعاون کے ہو رہی تھیں لیکن اب یہ امید ہے کہ "سرکاری زبان کمیشن" کی سفارشوں پر عمل ہونے کے بعد ایک متحد، منظم، مربوط کوشش ہندی کی ترقی کے لئے شروع ہوگی، تاکہ اسے بہت سی علاقائی قومی زبانوں کے درمیان ملک کی مشترک قومی زبان کی حیثیت حاصل ہو جائے اور وہ ہندوستان کی تہذیبی وحدت کی بنیاد کا کام دے۔

آپ نے ایک زبان کی کہانی سنی جسے مستقل تاریخی و جغرافی قوتوں نے ہندوستان کے بہت بڑے حصّے کی مشترک بول چال کی زبان بنا دیا لیکن عارضی سیاسی اور تہذیبی تحریکوں نے دو ادبی زبانوں میں تقسیم کر دیا۔ ان میں سے ایک یعنی ہندی کو قومی آئین کی رُو سے کل ہند سرکاری زبان کا منصب دیا گیا ہے مگر اس شرط کے ساتھ کہ وہ ہندوستانی کے خزانے کو اور دوسری زبانوں کے ان عناصر کو جو اس میں کھپ سکیں اپنا لے۔

پچھلے صفحات کے مطالعے سے آپ کو خود بھی اندازہ ہو گیا ہوگا کہ اس زبردست ذمہ داری سے عہدہ برآ ہونے کے لئے ہندی میں ابھی بہت کچھ توسیع و ترقی کی ضرورت ہے۔ اس توسیع کا پہلا قدرتی قدم یہ ہے کہ وہ اُردو کو جو دراصل اس کی ہم زاد ہے پھر سے اپنے اندر جذب کر کے ایک مکمل وجود بن جائے۔ ذرا تصور کیجئے کہ ہندی، ویدک سنسکرت، پراکرت اور اپ بھرنش کا ورثہ لئے ہوئے، اور اُردو کھڑی بولی کی جیتی جاگتی بیٹی گھریلو محاوروں کے خزانے اور فارسی کی ساری روایات سے مالا مال، مل کر ایک زبان بن جائیں اور دوسری ہندوستانی زبانوں اور بھارت کی عزیز مہمان انگریزی زبان سے دل کھول کر لفظوں اور ترکیبوں کو اپنائیں تو کیسی دولت مند اور تومند زبان

وقت اب وہ ہے کہ سو تیرگیاں منڈلائیں — وقت اب وہ ہے کہ تاروں کے دیئے بجھ جائیں
وقت اب وہ ہے کہ گمراہیاں ٹھوکر کھائیں — تشنگیٔ ذوق کی کیا تکتی ہے دائیں بائیں

اب بجز رنگ پرستی کوئی امکاں نہ رہا
چشمۂ نور بہ پیرِ شجرستاں نہ رہا

ہم پہ اک سایۂ دامانِ پدر تھے وحشت — جس پہ آنچ آئے کوئی سینہ سپر تھے وحشت
خستگی کو جو بلائے وہ شجر تھے وحشت — بسکہ اک نخلِ سرِ راہگذر تھے وحشت

جس میں راحت تجھے اے بے وطنی ملتی تھی
ہر مسافر کو جہاں چھاؤں گھنی ملتی تھی

آج ڈھونڈے سرِ تسلیم کا یہ خم کس کو — ہوگا بیچارگیٔ عزم ترا غم کس کو
سونپے گا اپنے جگر دیدۂ پُرنم کس کو — زخم دکھلائے گا اپنا "غمِ مرہم" کس کو

دوستی وقت پہ کھینچے گی گریباں کس کا
دھجیاں دے گا گل و خار کو داماں کس کا

اب بجز اشک کے کیا دیں گی حیا کی آنکھیں — اپنا سرمایہ لٹائیں گی وفا کی آنکھیں
ڈبڈبائی ہیں کئی دن سے فضا کی آنکھیں — لختِ دل رُوئیں گی ساون میں گھٹا کی آنکھیں[1]

شامِ کلکتہ بہ آوازِ حزیں لوٹے گی
تھی جو وحشت کے قدم سے وہ زمیں لوٹے گی

---

[1] وفاتِ حسرت آیات شبِ برات میں ہوئی تھی۔ خبر آئی تو کلکتے میں موسلا دھار بارش تھی۔

---

"آج کل" کا اگست ۱۹۵۷ء کا شمارہ

**جنگِ آزادی نمبر**

ہوگا

تفصیلی اعلان کا انتظار فرمائیے (ادارہ)

نوح ناروی

# غزل

اسرارِ غمِ عشق کو دل کھول رہا ہے — معلوم یہ ہوتا ہے کہ تو بول رہا ہے

گذرا نہ مہِ صوم ابھی اے مرے ساقی — میخانے کے دروازے کو تو کھول رہا ہے

پہلے نہ کیا وزن مرے عشق و وفا کا — اب حُسن کے کانٹے میں کوئی تول رہا ہے

جو مجھ کو پلایا دمِ گلگشت کسی نے — وہ جام مئے سُرخ کا انمول رہا ہے

سُوجھی یہ عجب بات کہ آواز بدل کر — محفل میں نئے طور سے وہ بول رہا ہے

بازارِ محبت میں مرے دل کو وہ جانچیں — بے میل رہا ہے نہ یہ بے مول رہا ہے

بے وجہ سرِ بزم نہیں اس کے اشارے — وہ اپنی نگاہوں میں مجھے تول رہا ہے

جینے میں تو مجھ پر نہ گرائے گئے آنسو — موتی سرِ مدفن کوئی اب رول رہا ہے

ممکن نہیں دن عمر کے اک شکل سے گذریں — کیا جانے بڑا بول وہ کیوں بول رہا ہے

اے مرغِ گرفتار رہائی نہیں ممکن — پرواز کو تو کس لئے پر تول رہا ہے

کیوں نوح کے اشعار پسند آئیں نہ ہم کو
نالے میں وہ دِلّی کی زباں بول رہا ہے

شیخ تصدق حسین

# واجد علی شاہ کا سفرِ کلکتہ

۱۸۵۶ء کا زمانہ ہے۔ ایسٹ انڈیا کمپنی کی جانب سے لارڈ ڈلہوزی گورنر جنرل کے منصبِ اعلیٰ پر فائز ہیں۔ اُن کی "آگے بڑھو"[1] یعنی ملک گیری کی پالیسی پورے شباب پر ہے۔ دیسی ریاستیں دھڑا دھڑ مقبوضاتِ کمپنی میں شامل کی جا رہی ہیں۔ آج ستارا کو کسی حیلے سے ہتھیا لیا کل جھانسی کو کسی بہانے سے ہڑپ کر لیا۔ کبھی تنجور پر ہاتھ صاف کیا کبھی ناگ پور پر قبضہ جمایا کبھی برہما کو ہضم کر لیا۔ آخر میں ملکِ اودھ بھی آنکھوں میں کھٹکنے لگا۔ سلیمن صاحب رزیڈنٹ اودھ کا دورہ کر کے رعایا کی مفروضہ شکستہ حالی اور ملک کی بدنظمی کی رپورٹ پیش کر کے ضبطیٔ سلطنت کے لئے پیشتر ہی سے زمین ہموار کر چکے تھے۔ آخرکار ۱۲۔ فروری ۱۸۵۶ء کو انگریزی فوج دھینگا دھینگی سے اودھ پر بھی اپنا تسلط جمانے کان پور سے آ پہونچی۔ موقع کا تقاضا تو یہ تھا کہ اس جابرانہ اور ظالمانہ فعل کے جواب میں شمشیرِ آبدار میان سے نکل کر اپنے جوہر دکھاتی اور انگریزوں کو منہ توڑ جواب دہانِ توپ سے بھی دیا جاتا۔ مگر فرمانروائے وقت واجد علی شاہ یا تو اپنی فطری امن پسندی یا کسی دوسری مصلحت سے خون کا گھونٹ پی کر خاموش بیٹھ رہے اور دل میں ٹھان لی کہ اس ظلم و ستم کی فریاد براہِ کلکتہ لندن جا کر ملکۂ انگلستان کوئین وکٹوریہ سے کروں گا اور پُرامن آئینی طریقے سے جدوجہد کر کے اپنا ملک واپس لوں گا۔

زوالِ سلطنت کے بعد بادشاہ کے حزن و ملال کی کوئی حد اور انتہا نہ تھی۔ قیصر باغ میں عین موسمِ بہار میں خزاں آ گئی تھی۔ جہاں ہر وقت خوشی کے شادیانے بجا کرتے تھے وہاں نیرنگیٔ عالم سے رنج و الم نے اپنے خیمے نصب کر دئے تھے۔ جنرل اوٹرم نے جو بوقتِ انتزاعِ سلطنت ریذیڈنٹ کے عہدے سے ترقی پا کر اودھ کے چیف کمشنر ہو گئے تھے ایک دربار منعقد کیا جس میں کل اعیانِ سلطنت اور اعلیٰ عہدے دارانِ شاہی کو طلب کر کے ضبطیٔ سلطنت کا اعلان کر دیا جس کے بعد قیصر باغ کی بجائے چیف کمشنر کی کوٹھی مرجعِ خلائق ہو گئی۔ اوٹرم صاحب نے کچھ عملہ بحال رکھا اور باقی ماندہ تخفیف میں آ گیا۔ ہزاروں انسان فکرِ معیشت میں مبتلا ہو گئے۔ دوابِ شاہی یعنی ہاتھی گھوڑے گائیں وغیرہ بشمول دیگر جانوران جن میں ایک لاکھ کئی ہزار بہترین قسم کے کبوتر بھی تھے۔ رمنہ[1] اور کوٹھی دلآرام[2] کے صحن میں کوڑیوں کے مول نیلام کر دئے گئے۔ خاص بادشاہ کی سواری کے لئے اعلیٰ قسم کے سو گھوڑے اور اکیس ہاتھی بچا لئے گئے۔ نواب سعادت علی خاں کے زمانے میں دواب پینتیس روپے روز کا تھا۔ واجدی عہد میں بارہ سو روپے یومیہ کا رہ گیا تھا۔ اب اور کم ہو کر صرف سو روپے یومیہ کا رہ گیا۔ خواجہ سراؤں نے انگریزوں کی ملازمت قبول نہ کی مگر اختری و نادری پلٹنوں نے منظور کر لی۔ چنانچہ وہ بدستور قائم رہیں۔

کلکتہ کو روانگی سے قبل بادشاہ نے بیگموں اور صاحباتِ محل کو کھلے الفاظ میں اجازت دے دی کہ جس کو دولت سرائے سلطانی میں قیام منظور نہ ہو، وہ

---

Forward Policy

---

[1] رمنہ قصرِ چھتر منزل کے سامنے دریائے گومتی کے اُس پار واقع تھا جس میں ہاتھیوں وغیرہ کی لڑائیاں ہوا کرتی تھیں۔ ندوۃ العلماء اور گورنمنٹ آرٹ اسکول کی عمارتیں رمنہ ہی کی اراضی پر تعمیر ہوئی ہیں۔

[2] کوٹھی دلآرام چھتر منزل کے مقابل جانبِ رمنہ میں واقع تھی۔ دو منزلہ عمارت تھی۔ عرصہ تخمیناً چالیس سال کا ہوا کہ منہدم کرا دی گئی۔ کبوتروں والی کوٹھی موتی محل کے پُل کی بغل میں بادشاہ باغ کی جانب اب تک قائم ہے۔

بخوشی خاطر اپنے گھر چلی جائے۔ چناں چہ بہت سی بیگمیں جو مہر و وفا سے عاری تھیں، اس آڑے وقت میں منہ موڑ گئیں۔ کچھ خدا کی بندیاں ایسی بھی تھیں جن کے پائے ثبات کو مطلق لغزش نہ ہوئی اور روزِ سیاہ میں بھی بادشاہ کا ساتھ دینا بخوشی منظور کر لیا یہ لوگ حسبِ سابق قیصر باغ میں مقیم رہیں اور بادشاہ نے حسام الدولہ[1] کو محلاتِ معلیٰ کا مہتمم مقرر کر دیا۔ علیحدگی اختیار کرنے والوں میں منجملہ دیگر محلات کے ابر محل، امراؤ محل اور سردار محل بھی تھیں جن کو بادشاہ نے طلاق دے کر بے پرواہ کر دیا۔

یہ سب باتیں بادشاہ کے نازک دل پر تیر و نشتر کا کام کرتی تھیں۔ انھوں نے بھی بے بسی اور لاچاری سے بیت الانشا کو توڑ دیا۔ فوج کو برخاست کر دیا۔ اہلِ عملہ کو موقوف کر دیا۔ محکمہ وزارت کے بخشیوں اور محرروں کو جواب دے دیا۔ رئیس بیطرف کر دئے۔ رئیس والیاں بروقت روانگی، آہ و زاری کرتیں اور سر پٹکتی تھیں اور سلطنت پر تصرف بےجا کرنے والوں کو بُرا بھلا کہتی تھیں۔ عشق منزل اور رئیس منزل دلِ شکستہ کی طرح ویران اور سنسان ہو گئیں اور کل دو ...شاہی کارخانے بھی درہم برہم ہو گئے۔

دربارِ شاہی کی بھی اب وہ اگلی سی رونق باقی رہی تھی نہ وہ چہل پہل۔ البتہ چند ہوا خواہانِ شاہ، کچھ اراکینِ سلطنت صبح و شام دربارِ شاہی میں حاضر ہوا کرتے تھے اور چند نمک خواران و جاں نثارانِ قدیم ہر وقت اعلیٰ حضرت کو گھیرے رہتے تھے اور سمجھا بجھا کر ڈھارس دے رہتے تھے۔ بقول صفیر

| | |
|---|---|
| سب اس طرح سمجھاتے تھے شاہ کو | کہ اب کیجئے یاد اللہ کو |
| وہ بگڑے ہوئے بھی بناتا ہے کام | دعا کر کے ناکام پاتا ہے کام |
| نظر رکھئے اس کی عنایات پر | کمر بستہ رحمت سے کیجئے کمر |
| اُسی کی عنایات درکار ہے | عبث یاس ہے فکر بےکار ہے |

آخر کار زمانے کا رنگ بدلا ہوا دیکھ کر بادشاہ نے نواب منوّر الدولہ[2] احمد علی خاں سے فرمایا۔ میرا ارادہ ہے کہ لندن جا کر اس ظلم و ستم کی فریاد ملکہ وکٹوریہ سے کروں اگر دلی مراد بر آئی تو شاداں و فرحاں واپس چلا آؤں گا اور اگر خدا نخواستہ ناکامی کا چہرۂ منحوس دیکھنا پڑا تو زیارتِ عتباتِ عالیات کو چلا جاؤں گا۔ منوّر الدولہ نے

---

[1] یہ حضرت امجد علی شاہ کی بیگم نواب ملکۂ گیتی کے خویش اور نواب محسن الدولہ کے بھائی تھے۔

[2] یہ حکیم مہدی علی خاں منتظم الدولہ کے بھتیجے اور یاور علی خاں کے بیٹے تھے۔

بادشاہ کی رائے سے اتفاق کیا مگر اُن کے رخصت ہو جانے کے لیے دوسرے صاحب نے کہا۔ بحری سفر ناموافق ہوگا۔ اس پر بادشاہ نے قبلہ و کعبہ سے استخارہ کرایا جو بہتر آیا۔ چناں چہ اسی روز سامانِ سفر ٹھیک کیا گیا۔ پوشاکوں کے صندوق اور نقرئی ظروف ساتھ لے جانے کو نکلوا لئے گئے۔ باقی ماندہ سامان قیصر باغ میں چھوڑ کر حسام الدولہ کو قصرِ شاہی کا مختار اور نگراں مقرر کر دیا۔ بادشاہ نے ایک محضر پر دستخط بھی کرائے کہ ہم سے لوگ خوش ہیں یا ناخوش۔ کئی لاکھ آدمیوں نے دستخط کر دئے کہ ہم بادشاہ سے بہر طور مطمئن اور خوش ہیں۔

۱۳۔ مارچ ۵۶ء کو رجب کی پانچویں اور یوم پنج شنبہ تھا۔ جب دن گزر کر شب ہونے لگی تو بادشاہ نے جو ریذیڈنٹ کی معرفت پروانۂ راہداری کا انتظام قبل سے کر چکے تھے بگھی طلب کی جس سے محلات کے دلوں میں پنکھے لگ گئے۔ جب زنانی ڈیوڑھیوں پر سواریاں ہونے لگیں تو محلوں میں کہرام مچ گیا۔ شورِ آہ و فغاں بلند ہوا سب بیگمیں مضطرب و سراسیمہ اور بحرِ غم میں ڈوبی ہوئی تھیں۔ تمام عزیز و اقارب، محلات اور اہلِ عملہ بادشاہ کی طرف حسرت بھری نگاہوں سے دیکھتے تھے اور زار و قطار روتے تھے۔ اشکوں کا تار نہ ٹوٹتا تھا۔ اور بہ کمالِ ادب رومال سے آنسو پونچھ پونچھ ڈالتے تھے۔ اعزہ کا ہچکیاں باندھ باندھ کر رونا اور پھر اس خیال سے کہ مظلوم اور بیکس بادشاہ کے دلِ حزیں کو ٹھیس نہ لگے آنسوؤں کا پی جانا اور کلماتِ رخصت مایوسی کے پہلو لئے ہوئے ادا کرنا دل کو پاش پاش کئے دیتا تھا۔

رخصت ہوتے ہوئے بادشاہ نے تمام اعزہ اور اہلِ عملہ سے فرمایا کہ میں نے تم پر دس برس حکومت کی ہے۔ اس درمیان میں تم لوگوں کو جو کچھ تکلیف اور رنج میری ذات سے پہنچا ہو اُس کو بخوشی معاف کرنا۔ اس وقت میں معزول ہوں اور تم سے جدا ہوتا ہوں۔ خدا جانے زندگی میں پھر کبھی ملاقات ہو یا نہ ہو، اس جملے پر تمام حاضرین بے اختیار ہو کر رونے لگے اور وہ مجمع مجلسِ عزا بن گیا۔ صفیر[1] نے اس موقع کی بہت دل کش تصویر کھینچی ہے۔ وہ کہتے ہیں:

| | |
|---|---|
| یہ سرکشش دمِ گریہ نالے ہوئے | کہ لریز اشکوں سے تھالے ہوئے |
| دیرِ باغ تک آئے اہلِ حرم | بہاتے ہوئے چشم سے اشکِ غم |

---

[1] حضرت صفیر بادشاہ کے مصاحب تھے اور ان کے ہمرکاب کلکتہ بھی گئے تھے۔

[2] اندماج شاہ

دعا شاہ کو کوئی دینے لگی　　بلائیں کوئی بڑھ کے لینے لگی
پڑھی جس نے بازو پکڑ کر دعا　　کہا اس نے سونپا بحفظِ خدا
خدا کی اماں مصطفےٰ کی اماں　　تمھیں ہر جگہ مرتضےٰ کی اماں
کہے تھی کوئی سایہ قرآن کا　　کہ اللہ حافظ رہے جان کا
غم آلودہ جاتے ہو خوش ہو کے آؤ　　ہمیں پھر عوض پٹھ کے منہ دکھاؤ
کسی نے کہا خط تو لکھنا ہمیں　　کہ دے گا کچھ آرام نامہ ہمیں
تسلی ہو جس سے یہ وہ بات ہے　　کہ نامہ بھی نصف ملاقات ہے
چلے ہو دلِ عاشقاں توڑ کر　　نہ جاؤ ہمیں نیم جاں چھوڑ کر
ادھر دیکھو آنسو بہاتے ہو کیوں　　ہمیں اور رو کر رلاتے ہو کیوں
تمھیں سے ہے نورِ مکان و چمن　　کہ ہے ہر جگہ رونقِ انجمن
ذرا شاہ ڈیوڑھی سے باہر کو جائیں　　کریں گے اکیلے مکاں سائیں سائیں
ہمیں اپنے سائے سے ہول آئیں گے　　اکیلے مکانوں میں ٹکرائیں گے
خدا کے لئے ساتھ لے لو ہمیں　　تڑپتا بلکتا نہ چھوڑو ہمیں
کہا شہ نے کس کس کو میں لے چلوں　　سفر کی درازی سے مجبور ہوں
نہ گھبراؤ میں پھر کے جلد آؤں گا　　اگر دیر ہوگی تو بلواؤں گا
غرض سب کو تسکین دیتے چلے　　چپ و راست تسلیم لیتے چلے
دلوں کو غم و رنج بے حد ہوئے　　جہاں بان محل سے برآمد ہوئے

آٹھ بجے شب کو بادشاہ محل کے باہر تشریف لائے اور ہوادار پر سوار ہو کر قیصر باغ کے پھاٹک تک آئے۔ واجد علی شاہ جیسے خوش خلق اور خوش خصال بادشاہ کا سلطنت اور حکومت سے محروم ہو کر اپنے وطنِ عزیز کو خیرباد کہنا ایک ایسا دل سوز اور جانکاہ واقعہ ہے جس کی مثال مشکل سے ملے گی۔ بادشاہ لکھنؤ سے کیا گئے گویا چمن سے بہار رخصت ہوئی یا بوئے خوشِ گلِ تر و تازہ سے دور ہوئی۔

اللہ اللہ ایک وہ زمانہ تھا کہ جب بادشاہ کی سواریِ بادِ بہاری[1] نکلتی تھی تو اس میں ماہی مراتب، ہاتھی گھوڑے، اونٹ، علم بردار، نیزہ بردار، برق بردار، سوار، جھنڈے باجے، نقارچی، نقیب، عصا بردار، پنجشلے اور دستیاں وغیرہ سب اعلیٰ سے اعلیٰ سامان ہوتا تھا۔ مگر جفا کار زمانے نے ایسا پلٹا کھایا اور ستم کیش فلک نے ایسا ظلم ڈھایا کہ آج جو بادشاہ کی سواری چلی تو نہ سلامی ہوئی نہ پہلا سا ساز و سامان دیکھنے میں آیا۔ نہ پیشرو سایۂ شوکت جلوس تھا نہ اگلی سی دھوم دھام اور کرّ و فر۔ ہوادار کے آگے آگے صرف چند کول بردار کول لئے جاتے تھے اور سواری بادِ بہاری کی خزاں رسیدگی کا الم ناک منظر پیش کرتی تھی۔ بادشاہ کے ہمراہ امراء اور ارکینِ سلطنت ضرور تھے مگر سب کے سب افسردہ خاطر اور پیکرِ غم بنے ہوئے ان کے علاوہ اگر ہجوم تھا تو افکار کا اور مجمع تھا تو کلفتوں اور پریشانیوں کا۔

دراصل بادشاہ کی لکھنؤ سے روانگی غافلوں اور دنیا پرستوں کے لئے درسِ عبرت تھی اور بتاتی تھی کہ دنیا کے جاہ و حشم کا کوئی اعتبار نہیں۔ اس کے سب کارخانے نقش بر آب اور باد در ہوا ہیں۔ شاہِ اودھ کی مثال لو اور دیکھو وہ جلیل القدر اور خودسر ہستی جو دوسروں کی حاجت روائی کرتی تھی آج انقلابِ زمانہ سے مجبور اور بے بس ہو کر خود اپنی حاجت درِ اغیار پر لئے جاتی ہے اور دوسروں کے رحم و کرم کی محتاج ہے۔

اولاً بادشاہ قیصر باغ کے شمالی پھاٹک سے سوار ہونے والے تھے۔ مگر جب ان کو معلوم ہوا کہ مشرقی پھاٹک کی طرف رعایا کا ایک مجمعِ کثیر مشتاقِ دیدار ہے تو انھوں نے رائے بدل دی اور ہجوم کے درمیان سے ہو کر گزرے۔ مجمع کیا تھا لاکھوں آدمیوں کا ایک گھنا جنگل تھا۔ اگر تھالی پھینکی جاتی تو سر ہی سر جاتی۔

بادشاہ ایک بغداد سے گاڑی (بردہم) میں سوار ہوئے۔ نواب خاص محل عالم آرا بیگم اور ولی عہد پرنس حامد علی بھی اسی گاڑی میں بیٹھے۔ گاڑی کے اوپر گھٹا ٹوپ پڑا تھا۔ بادشاہ کی گاڑی کے بعد والی گاڑی میں ملکۂ ملک تاج النسا نواب معشوق محل صاحبہ مع اپنے صاحبزادہ فریدوں قدر جنرل صاحب مرزا محمد بریر علی کے سوار تھیں۔ اس گاڑی کے پیچھے تین چار گاڑیاں اور تھیں جن میں دیگر محلاتِ بادشاہ یعنے جانِ جاں عاشق نما محبوبۂ خاص نواب دلدار محل صاحبہ عاشقِ سلطان نواب قیصر بیگم صاحبہ، مطلوب السلطان نواب خجستہ محل صاحبہ اور نواب جعفری بیگم صاحبہ سوار تھیں۔ ان محلات کے بعد دیگر ہمراہیوں کی سواریاں تھیں اور کچھ سوار بادشاہ کی گاڑی کے چپ و راست تھے۔ برنڈن[1] صاحب نے شاہی گاڑی کی گھوڑیوں کی راسیں سنبھالیں۔ راجہ یوسف علی خاں برنڈن صاحب کی بغل میں کوچ بکس پر بیٹھ گئے اور گاڑی جانبِ کانپور روانہ ہوئی۔

---

[1] بادشاہ کی سواری کا نام بادِ بہاری تھا۔

[1] برنڈن بادشاہ کے قدیمی نمک خوار تھے۔ بسلسلہ تجارت کانپور میں قیام تھا۔ بادشاہ نے ڈاک کا انتظام ان کے سپرد کیا تھا اور ستر ہزار روپئے بہ لئے مصارفِ ڈاک دئے تھے۔

خلقت میں اپنے محبوب بادشاہ کی ہمدردی اور محبت کے سبب سے بڑا جوش و خروش تھا۔ رعایا کے نعرے ہوا میں گونج رہے تھے۔ ہر جگہ اور ہر طرف یہی دعائیہ کلمے سنائی دیتے تھے۔ "خدا بادشاہ کو سلامت رکھے"۔ "لندن سے حکم آجائے۔" "بادشاہت قائم رہے۔"

بادشاہ کی سیاسی زندگی کے متعلق مؤرخین اور محققین جو کچھ بھی رائے قائم کریں مگر اس میں کلام نہیں کہ وہ نیک سرشت اور وفا کیش تھے اور ان کا دل وطن اور اہلِ وطن کی محبت سے معمور تھا۔ چناں چہ گاڑی پر سوار ہوتے وقت کمال تأسف سے یہ شعر پڑھا:

درودیوار پہ حسرت سے نظر کرتے ہیں
خوش رہو اہلِ وطن ہم [illegible] کرتے ہیں

یہ دردانگیز اور پُرتاثیر شعر سن کر کوئی شخص ایسا نہ تھا جو آب دیدہ نہ ہو گیا ہو اور جس کے دل پر غم و اندوہ کی گھنگھور گھٹائیں نہ چھا گئی ہوں۔ جب شاہی سواری اس بے سروسامانی سے سڑکوں پر گذری تو راہگیروں کے کلیجے بھی غم سے شق ہو گئے اور ہر دو کا نداروں تک کی آنکھوں میں آنسو ڈبڈبا آئے۔

شہر کے ہندو بھی دردِ دولت سے دریائے گنگا تک سواری کے ساتھ پیدل گئے اور سلطنت کو تباہ و برباد کرنے والوں کو سخت سست کہہ رہے تھے۔

سواری صبح کو نماز کے وقت کان پور پہنچی۔ مسافروں کی کثرت سے کانپور کا کرایہ بارہ روپے سے لے کر ساٹھ روپے تک ہو گیا تھا۔ سوائے معدودے چند کے سب ارکینِ سلطنت اور اعیانِ دولت کانپور روانہ ہو گئے۔ بادشاہ کے برادرانِ مختلف البطن یعنی شہزادہ مرزا سطوت (از بطن نواب ملکہ گیتی صاحبہ) اور شہزادہ سلیمان قدر (از بطن نواب ملکہ عہد صاحبہ) اور بعض دیگر اقربا و شاہی بھی کانپور روانہ ہو گئے۔ بوقتِ روانگی نواب منور الدولہ نے عرض کیا ایسے موقع پر غلام کو اپنے قدموں سے جدا نہ کیجیے۔ چناں چہ وہ بھی بحیثیت مدار المہام کانپور گئے اور وزیر اعلیٰ نواب علی نقی خاں لکھنؤ میں رہے۔

کانپور پہنچ کر بادشاہ نے برنڈن صاحب کی کوٹھی میں قیام کیا۔ گویا ناچیز چیونٹی کو حضرت سلیمان کی مہمانی کا شرف حاصل ہوا۔ کوٹھی میں وسعت کم تھی اس لیے تاج گھر اور گرد و پیش کی کوٹھیاں بھی خالی کرالی تھیں۔ تاج گھر میں بیگمیں فروکش ہوئیں۔ بادشاہ کے قیام والی کوٹھی کے احاطے میں خیمے بھی استادہ کیے گئے۔ اعلیٰحضرت کو بوجہ تنگیٔ مکان بہت اذیت ہوئی۔ گو برنڈن صاحب اپنے امکان بھر بادشاہ کا دل بہلاتے رہے اور نفیس نفیس تحائف پیش کیا کرتے۔

کلکتہ پہنچ کر بادشاہ نے اپنی ایک بیگم مقیم لکھنؤ کو حالاتِ سفر تحریر کیے۔ اس میں قیامِ کانپور کے متعلق لکھتے ہیں:-

لکھنؤ سے چلے جو ہم اے جاں — کانپور میں ملا غضب کا مکاں
وہ برنڈن کا ایک بنگلہ تھا — اپنی ٹوپی سے بھی تھا تنگ ہوا
رات دن سب کے دل میں خطرۂ جاں — پاؤں پھیلے تو پھر عدم کو رواں

لکھنؤ کے لوگ کثرت سے کانپور پہنچ گئے تھے۔ کوٹھی کے باہر ایک بازار سا لگ گیا تھا۔ بھنگیڑوں کے پالں تک پہونچ گئے تھے۔ شہر لکھنؤ کے مشہور نان پز میاں محمّد[1] بھی اپنی دوکان لے کر کانپور پہنچ گئے تھے۔ نواب منور الدولہ نے بختِ طعامِ خاصہ انھیں کے سپرد کر دی۔

بادشاہ نے حسام الدولہ کو لکھا کہ خزانہ جلد روانہ کرو۔ حکنامہ موصول ہوتے ہی حسام الدولہ نے فوراً خزانہ روانہ کر دیا جس میں اسبابِ پُرتکلف اور گراں بہا جواہرات کے بہت سے صندوقچے تھے۔ خزانہ پہنچنے پر بادشاہ نے کوچ کا حکم دے دیا۔

کانپور سے یکم شعبان کو الہ آباد روانہ ہوئے۔ سو بیگمیں آگے پیچھے روانہ ہوئیں۔ اول منزل بمقامِ فتح پور ہوئی۔ ڈاک بنگلے میں قیام کیا۔ گرمی قیامت خیز تھی اس لئے دن بھر قیام کر کے شام کو پھر روانہ ہوئے۔ صبح کو الہ آباد میں قیام ہوا۔ برنڈن صاحب کی معرفت ایک عیسائی کا مکان موسومہ "پنج گھر" کرایے پر لیا مگر کرایہ طے نہیں کیا۔ مکان بہت تکلیف دہ تھا۔ آفتاب الدولہ مرزا محمد رضا علی جو بادشاہ کے ہمرکاب تھے مکان کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

حال کچھ اس کی خرابی کا بھی کرتا ہوں بیاں — جھونپڑا یا بیوں کے اور چھت کے ٹپکنے کے نشاں
ڈھیرِ خاشاک کے تھے چاروں طرف جالے تھے — ہر چھنتی تھی وہ ٹوٹے ہوئے پرنالے تھے

بحالتِ قیامِ الہ آباد مہاراجہ ایشری پرشاد نرائن سنگھ والیٔ بنارس نے نواب منور الدولہ کو لکھا کہ شاہِ ذی جاہ کی مہمانی سے مجھ ناچیز کو مشرف فرمائیے۔ عرضی علیحدہ سے ارسالِ خدمت ہے۔ بادشاہ نے خوشنودی ظاہر فرمایا خیر وہیں قیام ہوگا۔

---

[1] میاں محمّد کی دوکان ماکولات کی فرنگی محل کے باہر والی مسجد کے نیچے تھی۔ شب کو دوکان بڑھاتے وقت جو کچھ سامان فروخت ہونے سے بچ جاتا تھا وہ سب کا سب طلبا اور حاجت مندوں کو تقسیم کر دیتے تھے۔

آٹھویں روز بادشاہ الٰہ آباد سے روانہ ہوئے۔ پانسو روپے بابت کرایہ مکان مالک مکان کو دئے جاتے تھے۔ مگر اس نے نالش کرکے ایک ہزار وصول کئے اور گاڑی روکنے کو سڑک پر رسی بھی باندھ دی تھی۔ اس واقعے کا تذکرہ کرتے ہوئے قلق لکھتے ہیں :-

فیصلہ اس سے کرایہ جو نہیں پایا تھا — وقتِ رخصت وہ شقی فیل تڑا لایا تھا
روکنے راہ سواری کی وہ خود آیا تھا — اور اُس شہر کے حاکم کو بھی بلوایا تھا
کیا کہوں میں دمِ رخصت کہ وہ کیسا بپھرا — کہتے تھے دیکھنے والے کہ بنڈ بلا پھرا

الٰہ آباد سے دس کوس کے فاصلے پر دریا پڑتا ہے۔ جیسے ہی اس کے پار ہوئے گاڑی کے پہیئے ریتی میں پھنس گئے۔ جب سبھوں نے زور لگایا تب گاڑی چلی۔ بادشاہ نے خود بھی گاڑی سے اُتر کر بنفسِ نفیس سہارا لگایا۔ شب میں متعدد بار یہ زحمت اُٹھانی پڑی اور ساری رات بہت تکلیف سے گذری۔ کلکتہ پہنچ کر بادشاہ نے ملکہ بیگم تن مقیم لکھنؤ کو حالاتِ سفر تحریر کئے۔ اس واقعہ کی نسبت لکھتے ہیں :-

چرخ گاڑی کا پھنس گیا گِل میں — ساتھ دھچکا پہنچ گیا دل میں
جعفری بیگم اس میں تھیں ہمراہ — دل یہ بولا ہوئے یہیں پہ تباہ
آخرش ہم اُتر پڑے سے نیچے — پہیے گاڑی کے ہاتھ سے کھینچے
آہ کرکے ہوئے پھر اُس پہ سوار — ضعف دل میں ہوا اٹھا جو غبار

صبح کو گوپی گنج پہنچے۔ دن بھر ڈاک بنگلے میں قیام کیا۔ موسمی تپش اور بنگلے کی تکلیف کا ذکر کرتے ہوئے قلق لکھتے ہیں :

بے مزا ایسی طبیعت کہ نصیبِ دشمن — اور وہ موسمِ گرما و غمِ ہجرِ وطن
جیٹھ بیساکھ کی وہ دھوپ کہ گھرا گگن — سلطنت جانے کا دھیان آٹھ پہر نشترِ تن
ڈاک بنگلے وہ تنور ایسی حرارت جن میں — سو کھے جھونکے صفتِ شرارِ جن میں

گوپی گنج سے روانہ ہو کر صبح کو بنارس میں داخل ہوئے۔ معتبر حضرات راوی ہیں کہ مہاراجہ بنارس شہر کے ناکے تک خود استقبال کو گئے تھے اور سڑکوں پر کیوڑہ گلاب کا چھڑکاؤ بہت فراخدلی سے کرایا تھا۔ خود بہت سادی پوشاک پہنے بادشاہ کی گاڑی کے ساتھ ساتھ پیادہ پا چل رہے تھے۔ ہر چند کہا گیا کہ گاڑی پر سوار ہو لیں مگر خلافِ ادب سمجھ کر منظور نہ کیا۔ جب بہت اصرار کیا گیا تو بادشاہ کی گاڑی سے دو تین گاڑیاں چھوڑ کر ایک گاڑی کی پچھلی نشستگاہ پر جس میں بیگمات سوار تھیں بیٹھ گئے۔ اہلِ بنارس زیارت کے بہت مشتاق تھے مگر بادشاہ وہاں بھی بند گاڑی میں سوار تھے۔ بقولِ صغیر :

ہزاروں تھے مشتاقِ دیدارِ شاہ — تمنا میں آتے تھے شام و پگاہ
مگر بادشہ کو یہ منظور تھا — کہ بعدِ حصولِ دُدیہ مُدعا
اسی راستہ سے اگر آئیں گے — تو جاہ و حشم سب کو دکھلائیں گے

بادشاہ مہاراجہ بنارس کے مہمان ہو کر انھیں کی کوٹھی میں فروکش ہوئے۔ مہاراجہ نے بادشاہ نے قیام و طعام و خسخانہ وغیرہ کا نہایت معقول انتظام کیا تھا اور گوہر بے بہا نذر میں گذارے۔ پانسو روپے برائے تصدق حاضر کئے اور سات توڑے ضیافت کے لئے بھی پیش کش کئے۔ جب مہاراجہ کو باریابی ہوئی تو بہ نظرِ الطافِ خسروانہ نشست کی اجازت دی اور فرمایا ہم تم کو خلعت اور ہاتھی پالکی عطا کرتے لیکن آج ہماری وہ حشمت اور ثروت باقی نہیں ہے اس لئے مجبور ہیں اور خلعت وغیرہ کی قیمت کے موافق زرِ نقد ادا کرنے کا حکم فرمایا اُسی کے ساتھ پیشکش کی واپسی کا بھی حکم دیا اور فرمایا تمھاری پیشکش میں نے قبول کی مگر دل میں آزردہ نہ ہونا۔ میری امانت رکھ لو جب خدا میرے دن پھیرے گا تو لے لوں گا۔ مہاراجہ نے عرض کیا اُسی روز جہاں پناہ سے خلعت بھی لوں گا اور اُس کے علاوہ جس چیز کی حسرت میرے دل میں ہوگی اس کے لئے بھی عرض کروں گا اور بہت کچھ اظہارِ ہمدردی کیا جس کا ذکر کرتے ہوئے قلق لکھتے ہیں :

آرزو تھی کہ مرے گھر میرا آقا آئے — تا نمک خوار بھی ہم چشموں میں عزت پائے
یا فلک دفعتاً اس قہر کی آفت ڈھائے — کہ وہ آئے بھی تو تشریف یہاں یوں لائے
ہائے کیا روؤں میں اس پھوٹی ہوئی قسمت کو — دیکھوں آوارہ وطن اپنے ولی نعمت کو
دل میں کہتا تھا نہ راز اپنا میں کرتا تھا فاش — کہ مری بخت نے کی مجھ سے مبادا پرخاش
یا کسی اور سبب سے ہوئی تنگیٔ معاش — تو نہیں فضلِ خدا سے مجھے کچھ فکر و تلاش

میری سرکار سلامت رہے پروا کیا ہے
لاکھ دو لاکھ سے جا بیٹھوں تو گھر میرا ہے

اس سال مہاراجہ نے بادشاہ کی غمگساری اور ہمدردی میں کوئی تہوار بھی نہ منایا جس کے بارے میں قلق کہتے ہیں :

واہ رے پاس جو کہتا تھا کوئی اس کا یار — نہ کیا اب کے برس آپ نے کوئی تہوار
تو وہ کہتا تھا کہ ہوں عیش میں ہم تو سرشار — اور اس طرح سے لٹ جائے ہماری سرکار

شاد کیا خاک ہوں کس سے کہیں کس غم میں ہیں
اپنی سرکار کے مٹ جانے کے ماتم میں ہیں

اس سفر میں بادشاہ نے مہاراجہ بنارس کی ذات سے گھر کا ایسا آرام پایا اور مہاراجہ کے خاطر مدارات سے بہت مسرور ہوئے۔ چناں چہ اپنی ایک نظم مقیمِ کلکتہ کو انھوں نے مہاراجہ بنارس کی تعریف میں لکھا تھا:

ایک راجہ ملا وہاں وہ نیک — لاکھ راجاؤں میں تھا راجہ ایک
پانسو روپے برائے نثار — پھر دعوت بھی بھیجے سات ہزار
مٹیاں حسن کی نصب ہر جا تھیں — چشم گرما کی وہ تماشا تھیں
ایسی خاطر ہماری کی اُس نے — آتے ہی ہم کو نذر دی اُس نے
کشتیاں پیش کش جواہر خوب — سب قرینے سے اور با اسلوب
خوب کوٹھی سبھی سجائی درست — چاق ہو ہو گئے وہاں سب سست
پندرہ روز ہم رہے اُس جا — ایک میلہ تھا ایک تماشا تھا

پندرہ روز گزر کر جب سولھواں دن آیا تو بادشاہ ایک دخانی جہاز "جنرل میکلوڈ" نامی میں سوار ہو کر تری کی راہ سے مع چند محلات و ندیمانِ خاص سوئے کلکتہ روانہ ہوئے۔ دیگر ہمراہیاں و محلاتِ سمتِ خشکی کی راہ سے روانہ ہوئے۔ ریل اس وقت تک جاری نہ ہوئی تھی مگر پانی بہت متلاطم تھا۔ بادشاہ کا جہاز ڈگمگانے لگا۔ خوف و ہراس سے ہو خشک ہوا جاتا تھا۔ مزید براں بادشاہ کو دورانِ سر ہونے لگا۔ کوئی غذا ہضم نہ ہوتی تھی۔ زندگی وبال ہو گئی تھی۔ ان تکالیف و مصائب کا نقشہ خود بادشاہ نے اس طرح کھینچا ہے:

رہے انیس دن جہاز پہ ہم — کیا کہیں غم سے کیا ہوا عالم
تارِ مسطر سی ہو گئی تھیں رگیں — پاؤں ٹکن نہ تھا زمیں پہ کہیں
ہوا دورانِ سر مجھے اتنا — چرخ پھرتا ہے رات دن جتنا

بارے ساتویں رمضان مطابق ساتویں اپریل ۱۸۵۶ء کو خدا خدا کر کے جہاز کلکتہ پہنچا تو جان میں جان آئی۔ کلکتہ پہنچ کر بادشاہ نے ایک کوٹھی ملکیتی راجہ بردوان واقع موچی کھولا پانسو روپے ماہوار کرایہ پر لے کر اسی میں قیام کیا۔ ادھر بادشاہ کی والدہ محترمہ نواب ملکۂ کشور صاحبہ اور بھائی سکندر حشمت مرزا جواد علی عرف جرنیل صاحب براہِ خشکی بنارس سے آگئے اور ملک کی واپسی کی تدبیریں شروع ہوئیں۔ بادشاہ نے لندن تشریف لے جانے کا عزم ظاہر کیا اس پر ندیموں نے عرض کیا کہ اب بحری سفر درپیش ہے۔ اتنے ہی سفر میں تکان سے یہ حالت ہو گئی۔ اگر اب اور سمندر کا سفر کیجے گا تو حالت زیادہ ابتر ہو جائے گی۔ غرض کہ بادشاہ کلکتے میں رہ گئے اور بتاریخ ۱۸ جون ۱۸۵۶ء اپنی والدہ بھائی اور ولی عہد پرنس حامد علی کو مع خدم حشم لندن روانہ کیا کہ استردادِ سلطنت کی کوشش کریں۔

---

## بانہال سرنگ میں اضافہ

نائب صدر ڈاکٹر رادھا کرشنن نے ۲۲ دسمبر ۱۹۵۶ء کو بانہال سرنگ کے پہلے درے کا افتتاح کرتے ہوئے کہا کہ یہ سرنگ ریاست جموں و کشمیر کی سماجی اور اقتصادی ترقی میں ایک اہم سنگِ میل ہے۔ "اس ڈیڑھ میل لمبی نئی سرنگ کی وجہ سے کشمیر اور ہندوستان کے دوسرے حصوں کے درمیان تمام موسموں میں آمد و رفت ہو سکے گی۔ چناں چہ اب ریاست کی ترقی کے لئے سال کے ہر حصے میں ضروری سامان بھیجا جا سکے گا اور کشمیر کے کھیتوں اور کارخانوں کی پیداوار برابر دوسری منڈیوں تک پہنچائی جا سکے گی۔ اس طرح کشمیریوں کے لئے روزگار کے نئے ذرائع مہیا ہو جائیں گے اور ان کا معیارِ زندگی بلند ہو جائے گا۔

"سرنگ کی کھدائی اپریل ۱۹۵۵ء میں شروع کی گئی تھی۔ اس سے متعلق تحقیق کا کام اور اس کا عمومی ڈیزائن تین سال سے بھی کم مدت میں تیار کر لیا گیا تھا۔ دنیا میں اتنی بڑی کسی بھی سڑک کی سرنگ سے متعلق ڈیزائن اور تحقیق کے کام میں آٹھ دس سال سے کم مدت نہیں لگتی ہے اور تعمیر کے آغاز سے دو سال سے بھی کم مدت میں سرنگ کی ایک ٹیوب گاڑی کو آمد و رفت کے لئے کھول دینا ایک ایسا کارنامہ ہے جس کی مثال دنیا میں ایسی نوعیت کے سرنگ کے پروجیکٹ کی نہیں ملتی — "سرنگ ۱۰ میل کی چڑھائی پر جا کر ختم ہوتی ہے۔ سڑک میں دو گھنٹے کی کمی ہو جاتی ہے۔ سرنگ میں ہوا کی آمد و رفت کا انتظام برقرار رکھنے کے لئے ہوائی آلات لگا دیئے گئے ہیں۔ جب ۱۹۵۹ء میں یہ سرنگ مکمل ہو جائے گی تو یہ عجیب و غریب چیز ہو گی۔

بلونت سنگھ

# ایڈیٹر لوگ

پہلے میرا خیال تھا کہ ایک 'ہدایت نامہ ایڈیٹران' لکھا جائے۔ آخر جب 'ہدایت نامہ خاوند'، 'ہدایت نامہ بیوی'، 'ہدایت نامہ والدین' وغیرہ لکھے جا چکے ہوں تو 'ہدایت نامہ ایڈیٹران' لکھنے میں کیا قباحت ہو سکتی ہے؟ لیکن پھر کچھ یوں محسوس ہوا کہ بات ذرا سخن گسترانہ سی ہو جائے گی خود بھی ایڈیٹر رہ چکا ہوں، ایڈیٹروں سے واسطہ بھی زندگی بھر پڑنا ہے اس لئے ایسی شوخ ادائی سے پرہیز کرنا ہی مناسب ہے چناں چہ مندرجہ بالا نہایت معتدل، مسکین اور غریب نواز عنوان قائم کر دیا۔ اب اس مضمون کو ہدایت کے خیال سے نہیں لکھا جا رہا بلکہ مقصود امرِ واقعہ کا اظہار کرنا ہے

دیکھنے میں آیا ہے کہ ایڈیٹر لوگ لیکھکوں کے خطوط کے حوالے دے کر اکثر چہلیں اور کلیلیں کیا کرتے ہیں۔ بے شک لیکھکوں کے نام صیغۂ راز میں رکھے جاتے ہیں پھر بھی بے چارے لیکھک دل مسوس کر رہ جاتے ہیں۔ لیکن ان بے مہار اونٹوں (ایڈیٹروں) کی ناک میں نکیل ڈالنے کی کسی کو جراُت نہیں ہوتی۔

اس قسم کی دُم بازی FLIRTATION کرنے والوں میں بڑے بڑے سنجیدہ صورت اور فرشتہ طینت بزرگ بھی شامل ہیں۔ مثلاً ہمارے ایک مولانا صاحب تھے نہایت معقول، سنجیدہ اور انسان دوست۔ تقسیمِ ہند سے پہلے بیڈن روڈ پہ آپ کا دفتر تھا۔ میرا فلیٹ بھی اسی سڑک پر تھا۔ اکثر ملاقاتیں ہوتی تھیں۔ مولانا بھی مندرجہ بالا قسم کے مضامین لکھا کرتے تھے اور بے تکلف دوستوں کی محفلوں میں زبانی بھی ادیبوں کا مذاق اڑایا کرتے تھے۔ ایک ادیب کے بارے میں مجھے بتایا کرتے تھے کہ جب وہ صاحب نئی کہانی لکھ چکتے ہیں تو آ کر مسودہ میری طرف بڑھاتے ہوئے کہتے ہیں: "لیجئے مولانا! اب کے میں نے کمال کر دیا ہے۔"

اس وقت ان کی بُرس نما مونچھوں تلے دم بدم پھیلتی ہوئی مسکراہٹ سے شوخی بلکہ شرارت ٹپکتی تھی۔ یہ اشارہ ایک دو دھاری تلوار کا کام کرتا تھا۔ یعنی اپنی تحریر کو خود ہی کمال کا درجہ دینا اور پھر کمال کو کمال کہنا۔

یہ سب درست لیکن پھر بھی میری ہمدردی تو ادیب کے ساتھ ہی رہے گی کم از کم اس وقت تک جب تک میں بھی کسی سرکاری رسالے کا ایڈیٹر نہیں بن جاتا۔

ہر بشر خاص و عام دآم نہیں ـــ یہ ہدایت اس لئے کہ وہ صاحب کو جو ابھی زندہ ہیں۔ دوسرے لفظوں میں، وہ مرے نہیں) کو معلوم ہونا چاہیئے کہ لفظ ایڈیٹر میں اس کا آخری حصہ یعنی 'ٹر' بہت اہم ہے۔ یوں تو ایڈیٹر میں بہت سے اوصاف ہونے لازمی ہیں جو کبھی ہوتے ہیں کبھی نہیں ہوتے۔ لیکن ہر ایڈیٹر میں 'ٹر' ضرور ہوتی ہے ـــ یہ انکشاف طبع زاد نہیں ہے۔ جو بزرگ اس کے موجد تھے یا ہیں ان کا نام یاد نہیں آ رہا۔ بہر کیف میں نے انھیں کی خوشہ چینی کی ہے۔ چاہیں تو اسے سرقہ یا چوری بھی کہہ سکتے ہیں لیکن ـــ سینہ زوری نہیں۔

جیسا کہ ہم رسی کے بارے میں کہتے ہیں کہ رسی جل گئی پر بل نہیں گیا۔ اسی طرح ایڈیٹر کی 'ٹر' گل جائے سڑ جائے لیکن۔ جاتی نہیں۔ گزرنے کو تو ہر کیفیت اُس 'ٹر' پر گزر سکتی ہے لیکن یہ پھر بھی قائم رہتی ہے۔ مر مر کے زندہ ہو جاتی ہے۔

محفوظ ترین 'ٹر' ایک سرکاری رسالے کے ایڈیٹر کی ہوتی ہے۔ مثلاً سرکاری ایڈیٹر مضمون کے لئے پرانے لیکھک سے یوں تقاضا کرے گا:

" برادرِ مکرم

تسلیم۔ اب تو افسانہ ملے دیر ہو گئی ذرا جلد التفات فرمائیں

مخلص

....... "

بڑے سائز کے کاغذ پر یہ چند الفاظ ..... یہ دو فقرے، باقی سارا کاغذ خالی۔ خالی نہیں۔ اس میں ایڈیٹر کی 'ٹر' ہے۔ لیکن اس 'ٹر' کی بلائیں لے لینے کو جی چاہتا ہے کیوں کہ ان کے وہاں سے لیکھک کو معقول (یا نامعقول

بہرحال) معاوضہ ملتا ہے۔ سرکاری ایڈیٹر اگرچہ مندرجہ بالا قسم کا گرگ باراں دیدہ ذ بھی ہو تو بھی اس کی شخصی خاص حد سے تجاوز نہیں کرنے پاتی۔ مثلاً ایک دو صاحب لکھتے ہیں :

مکرمی تسلیم۔

امید ہے کہ مزاج گرامی بخیر ہوگا۔ خط کے ہمراہ ..... کا ایک شمارہ ارسالِ خدمت ہے۔ امید ہے کہ رسالہ آپ کو پسند آئے گا۔ ادارہ ...... آپ کا ممنون ہوگا اگر آپ پہلی فرصت میں ہمارے لئے اپنی کوئی غیر مطبوعہ کہانی بھیجنے کی تکلیف گوارا کریں۔

براہِ کرم خط کی رسید سے مطلع فرمائیں

زیادہ آداب

نیاز مند

.......

آپ کو مندرجہ بالا خطوط بالکل معقول نظر آئیں گے۔ میں آپ سے متفق ہوں۔ لیکن غیر سرکاری ایڈیٹروں کی APPROACH ذرا مختلف ہوتی ہے۔

یہ ایڈیٹر ڈاکوؤں اور پولیس کی مدد لینے کے سوا باقی سب ہتھکنڈے استعمال کرتے ہیں۔ علم و ادب کا واسطہ دیں گے، تحریک کو بڑھانے اور گرم تر کرنے کے لئے ابھاریں گے، پبلک کے کرتے ہوئے اخلاق کو بلند کرنے کی تلقین کریں گے۔ ادیب کی تعریف و توصیف میں زمین و آسمان کے قلابے ملائیں گے۔ دیگر ادیبوں سے سفارشی خطوط لکھوا کر بھجوائیں گے، دھمکیاں دیں گے، صرف آپ کی خاطر سارا پرچہ سال دو سال تک رد کے رہیں گے، شاعری کریں گے، دُور ہی دُور سے مرنے مارنے پر آمادہ ہو جائیں گے، چھوٹی بڑی بے تکلفیاں کریں گے — غرض کہاں تک گنوایا جائے .......

اس کی وجہ بالکل سادہ ہے۔ وہ یہ کہ سرکاری ایڈیٹر کو محض ایڈٹ کرنا پڑتا ہے یعنی جو ایڈیٹر کا کام ہے وہی کرنا پڑتا ہے۔ لیکن دوسری قسم کے ایڈیٹروں کو ایڈیٹنگ کم کرنی پڑتی ہے باقی کام بہت زیادہ کرنے پڑتے ہیں۔ پہلی قسم کے ایڈیٹروں کی تعداد بہت کم ہے جیسے آٹے میں نمک بلکہ انھیں ایڈیٹر کہنا ہی بے کار ہے۔ اصل ایڈیٹر تو دوسری قسم کے ہوتے ہیں۔ انھیں وہ وہ کام کرنے پڑتے ہیں جن سے خدا دشمن کو بھی محفوظ رکھے۔ کاغذ، کتابت، بلاک، چھپائی، بیسیوں جھنجھٹ اور — گویا ایک انار کو سو بیماریاں لگی ہوتی ہیں — بے چارے دن رات بڑی بڑی ٹیڑھی کھیریں پکانے میں مصروف رہتے ہیں۔ اسی لئے میری ہمدردی ہمیشہ دوسری قسم کے ایڈیٹروں پر سایہ فگن رہتی ہے، بالخصوص ایسے ایڈیٹروں سے جو رسالے کے اخراجات کے سلسلے میں کاغذ، کتابت، بلاک، چھپائی، سلائی، سیاہی، نب، قلم — غرض ہر الّم غلّم چیز کا بجٹ بناتے ہیں لیکن لکھک کے لئے معاوضے کی بات صاف بھول جاتے ہیں۔ مجھے ان کی اس بھول پر بہت پیار آتا ہے۔ کیوں کہ میں ان کی مجبوریوں کو خوب سمجھتا ہوں۔ لیکن جب وہ میری مجبوریوں کا خیال نہ کرتے ہوئے میرے پیار اور ہمدردی کا ناجائز فائدہ اٹھانے کی کوشش کرتے ہیں اور مفت مضمون طلب کرتے ہیں تو مجھے ان کی اس طوطا چشمی پر بڑا دُکھ ہوتا ہے۔

ان گشتی مراسلوں کو پڑھ کر میں خوش ہوتا ہوں جن میں چند پرستارانِ ادب و فدایانِ فنونِ لطیفہ و شریفہ ہمالہ ایسی عظیم اور بھاری ذمہ داریوں کا احساس کرتے ہوئے اقدارِ نو کو جنم دینے، ابھارنے نیز نوجوانانِ وطن کی رگِ حمیت اور جذبۂ حریت کو ابھارنے کے لئے ادب کے اکھاڑے میں آ تنے آتے ہیں اور آپ کو آفتابِ ادب سمجھ کر آپ سے از راہِ مولا ایک عدد تازہ بتازہ طبع زاد مضمون کے طلب گار ہوتے ہیں۔ اس قسم کے اصحاب سے ذرا سی بے فکری رہتی ہے خواہ وہ قریب کے کسی قصبے کے رہنے والے بھی ہوں ان سے یہ توقع نہیں کی جا سکتی کہ وہ ایک ڈیڑھ روپیہ خرچ کر کے بہ نفسِ نفیس آ دبوچیں گے۔ ان مالی مجبوریوں کا نہایت خوش گوار نتیجہ نکلتا ہے۔ پرستارانِ ادب محلے کے بھاڑی کی دکان کے ہیرے پھیرے میں اُلجھ کر رہ جاتے ہیں اور آفتابِ ادب اپنی ڈھیلی چارپائی پر پڑے پڑے غروب ہو جاتے ہیں۔

مندرجہ بالا قسم کے ایڈیٹران کی خوش نوائیوں کا جوابی بول تو بس ایک حد ہے۔ لیکن جو ایڈیٹر لطیف حملے کرتے ہیں وہ ذرا مشکلات بھی پیدا کر دیتے ہیں۔ بھی ادیب ہوتے ہیں۔ یہ بھی جانتے ہیں کہ ادھر بھی ان کے قدردان ہیں۔ چنانچہ لکھتے ہیں :

" بھائی بلونت سنگھ

یہ میں جانتا ہوں کہ آپ کسی کو خط نہیں لکھتے۔ لیکن اپنی فطرت کا کیا کروں۔ مجھے یہ ضد ہے کہ میں آپ سے کوئی نہ کوئی کہانی لے کر رہوں۔ ہو سکتا ہے جیت آپ کی ہو مگر مجھے اتنا اطمینان تو رہے گا کہ سدا آگے 'دلِ ناتواں' والا مصرع ہے)

'گمراہ' کے افسانہ نمبر کے لئے کوئی کہانی دیجئے۔ پہلے بھی خط لکھ چکا ہوں۔ آ،

"آپ میرے دوست ہیں۔ میرے دل میں ان کے لئے پیار ہی پیار بھرا ہے۔ لیکن کلجگ میں دل کو کون دیکھتا ہے۔ تاہم صبر کرتا ہوں کہ وہ اپنی فطرت سے مجبور ہیں اور میں اپنی عادت سے مجبور۔

ایک اور صاحب کا بیان سنیئے:

"بھائی جان! اتنا ظلم تو نہ کیجئے گا۔ پرچہ رُکا پڑا ہے اور جب تک آپ کا افسانہ نہیں ملے گا پرچہ پریس کو نہیں جائے گا۔" لیکن سوال یہ ہے کہ اگر چلا بھی جائے تو کیا پریس چھپائی وصول نہیں کرے گا — "منیجر آپ کا پرچہ ہے" بہت خوب! آنے دیجئے منیجر کو، میں اسے سر ماتھے پر جگہ دوں گا۔ اتنی سی بات ہے تو میں اسے سینے سے لگائے لگائے پھروں گا — آخر میں خفا ہو کر لکھتے ہیں:

"برادرم تسلیم

اتنی بھی بے نیازی کس کام کی کہ ہمیں مجبوراً یہ لکھنا پڑے:

ہم بھی تسلیم کی خو ڈالیں گے

بے نیازی تری عادت ہی سہی"

اب وہ دیدہ و دانستہ غلط کو صحیح و جہ سمجھ رہے ہیں۔ صاحب! بے نیاز ہوتے تو نیاز میں مضامین بانٹا کرتے۔

ایک اور دوست جو خود بھی لکھتے ہیں بڑی پیاری شخصیت کے مالک ہیں ایڈیٹر بھی ہیں اور ایڈیٹروں والی متعدد قدیم یعنی مزمن بیماریوں کے مریض بھی۔ لکھتے ہیں:

"..... خدا کے لئے دوسرے شمارے کے لئے جلد از جلد اپنی کوئی چیز بھیجو ورنہ میں مر جاؤں گا اور میرے کفن دفن کا انتظام تمہارے ذمہ ہوگا۔ (بھائی میں آج کل آدم خور ہو رہا ہوں۔ مرتا کیا نہ کرتا) — اگر تم کہانی نہیں بھیجو گے یعنی جب تک نہیں بھیجو گے اس وقت تک دوسرا شمارہ شائع نہیں ہوگا۔" (اگر یہ خوش خبری صحیح ثابت ہو تو ایک رات بھوکا رہ کر بھی پانچ پیسے کے بتاشے ہنومان جی یعنی بجرنگ بلی کے مندر میں چڑھاؤں گا) "یہ میرے مرنے مارنے پر اُتر آنے کا ثبوت ہے —" (ہم تو پہلے ہی قبر کے اندر سے بول رہے ہیں۔ آپ ہی تکلف میں پڑے ہیں)

ایک اور صاحب کا طریقِ کار یہ ہے کہ خط پر خط داغتے جاتے ہیں۔ میری نہیں سنتے۔ میں ان کے خطوط بڑے پیار سے فائل میں رکھتا ہوں۔ اُن کے انداز سے معصومیت ٹپکتی ہے۔ یوں بھی ایک خط میں دو تین الفاظ سے زیادہ نہیں ہوتے اس لئے وقت ضائع نہیں ہوتا۔ ایک خط حاضر ہے:

"پیارے!

کہانی لاؤ

تمہارا..."

بمبئی سے ہندی کے ایک سمپادک (ایڈیٹر) صاحب نے بڑے لوچ دار لفظوں میں چٹھی لکھ کر مجھے آگاہ کیا کہ وہ ہندی کا ایک رسالہ نکالنے والے ہیں اس کے لئے میری کہانی کی اشد ضرورت ہے۔ میں نے انہیں بور کرنے کی بجائے صرف یہ لکھا کہ وہ کہانی کا معاوضہ بتا دیں۔ منظور ہوا تو کہانی بصیغہ وی پی ارسال کر دی جائے گی — اس پر آپ نے ہڑبڑا کر واپسی ڈاک سے جواب بھیجا اور مندرجہ ذیل نکات میرے ذہن نشین کر دیئے: (۱) رسالہ چھ ماہ یا ایک سال بعد نکلے گا (۲) مضمون ٹائپ کیا ہوا ہونا چاہیئے (۳) ہر مضمون کی نقل اپنے پاس رکھ لیں (۴) مضمون کی واپسی کے لئے ٹکٹ روانہ کریں (۵) کسی مضمون کا اوّل تو معاوضہ نہیں دیا جا سکتا (۶) اگر دیا گیا تو مضمون جانچ کر (۷) بھگوان کے لئے وی پی کسی صورت میں بھی روانہ نہ کریں۔

ظاہر ہے کہ سمپادک صاحب سمجھے بیٹھے ہیں کہ ان کے رسالے میں لکھنا لیکھک کے لئے سات کھٹائیوں والے چورن یا منجن کا کام دے گا۔ لیکن یہ بات لکھ کر میں نے ان کے کومل ہردے کو کشٹ دینا اُچت نہیں سمجھا اس لئے جواب دیا:

"پوجیہ سمپادک جی!

آپ نے جو نیم (اصول) بنائے ہیں وہ واقعی بڑے سُندر ہیں آپ کا رسالہ بھی نیا ہی ہوگا — اگر نکلا تو — اس لئے اس سے تو میں آپ کی سیوا میں شبھ کامنائیں ہی پیش کر سکتا ہوں۔

آپ ہی کا

......."

لوگ کہتے ہیں دل آنے کے ڈھنگ نیارے ہیں۔ میں کہتا ہوں مضمون ہتھیانے کے ڈھنگ نرالے ہیں۔ ایک ایڈیٹر صاحب کے تیور ملاحظہ ہوں — "..... کے دوسرے شمارے کے لئے کس طرح تم سے کہانی کے لئے کہوں، یہ بات سمجھ میں نہیں آتی۔ واہگورو جی کو تم مانتے نہیں ہوگے ورنہ انھیں کی قسم دیتا۔ بیوی بچوں کی قسم دینا اور کھانا کوردوقی ہوگی ..... اس صورت میں تم ہی بتاؤ کہ تمہیں کس طرح

دام کیا جا سکتا ہے ؟"

میلوڈرامٹک اپروچ MELODRAMATIC APPROACH کے نمونے ملاحظہ ہوں — " پیارے بھائی میں ضدی ہرگز نہیں ہوں لیکن اس چیز کا ہمہ وقت افسوس رہتا ہے کہ

گل پھینکے ہیں اوروں کی طرف بلکہ ثمر بھی
اے خانہ برانداز چمن کچھ تو ادھر بھی

دوسرا نمونہ :

" گرامی نامہ ملا۔ آنکھوں سے لگایا، بار بار پڑھا، خدا کا شکر ادا کیا . . . . "

ایک ایڈیٹر صاحب کی ڈانٹ ملاحظہ ہو :

" پیارے بلونت !

آخر یہ کہاں کی شرافت ہے کہ خود ہی خط لکھ کر مطلع کیا کہ افسانہ دو چار روز تک مل جائے گا — اور کئی ہفتے گزر گئے۔ تار بھیجا۔ جواب ندارد"

ایک اور ایڈیٹر صاحب کا پھڑ پھڑاپن ملاحظہ ہو :

" جس طرح بھی ہو جلدی سے کچھ کیجئے۔ اب اتنے انتظار کے بعد کچھ تو ملنا چاہیئے۔ اور میرے لئے اس سے بڑا کوئی انعام نہیں کہ آپ کا افسانہ افسانہ نمبر میں شامل ہو . . . . "

غرض جتنے ایڈیٹر اُتنی ہی باتیں !

نہ جانے کیسے ایک بار ایک غیر ادبی رسالے کے ایڈیٹر صاحب نے ایک کہانی معبیوء وی، پی منگالی۔ پسند نہیں آئی۔ لکھا مجھے ہو بہو آپ کی فلاں کہانی کی سی کہانی درکار ہے" تامل کیا، سوچا کہ ایسی کہانی سوجھے تو لکھ کر بھیج دوں۔ اسی اثنا میں ان کا ایک اور خط آیا — " پیسے رکھ لئے کہانی بھی نہیں بھیجی — اچھا خدا آپ کا بھلا کرے۔" میں نے جیسا کہ شریف آدمیوں کا قاعدہ ہے حسب توفیق شرمندگی کا احساس کیا، لیکن ان کی قلندرانہ شان بے نیازی سے دل پر وجد طاری ہو گیا۔ چناں چہ شدومد سے طے کیا کہ ان کی من پسند کہانی ضرور بھیجیں گے۔ لیکن چوتھے ہی روز ان کا ایک اور خط آیا جس میں وہ قریب قریب کراہ اُٹھے تھے : " . . . . . تو سچ مچ ہمارے روپے ہضم کر جاؤ گے، اور ڈکار بھی نہیں لو گے ؟ "

میں ڈکار تو کیا لیتا۔ بھیگی بلی بن کر روپے واپس کر دیئے۔

ممکن ہے کہ ایک آدھ ایڈیٹر ایسے بھی نکل آئیں جو اعتراض کریں کہ صاحب آپ کے پاس تو سال سال بھر تک پیسے پڑے رہتے ہیں۔ آپ کہانی نہیں بھیجتے۔ تسلیم کرنا پڑے گا کہ یہ اعتراض سولھوں آنے ٹھیک ہے۔ قائل کرنے والی دلیل سے میں فوراً قائل ہو جاتا ہوں . . . . . لیکن اب میرا المیہ TRAGEDY ملاحظہ فرمائیں۔ جو ایڈیٹر پیشگی روپے بھیج دیتے ہیں میں اُن کی شرافت کا اس حد تک قائل ہو جاتا ہوں کہ تہیہ کر لیتا ہوں کہ انھیں شاہکار افسانہ بھیجوں گا۔ پھر جو افسانہ لکھتا ہوں وہ شاہکار دکھائی نہیں دیتا۔ اس لئے انھیں ارسال نہیں کر پاتا — یہاں تک کہ اُن کی بھیجی ہوئی رقم کی پائی پائی خرچ ہو جاتی ہے — اُن کی عنایت کا کوئی نشان تک باقی نہیں رہتا۔ اور وہ پھر بھی تقاضے جاری رکھتے ہیں تو دل کو کھلنے لگتا ہے . . . . رفتہ رفتہ یوں معلوم ہونے لگتا ہے جیسے وہ مجھ سے بیگار لینا چاہتے ہیں۔ بالآخر انھیں کچھ بھیجنا بالکل مفت کے بار برجھ ہونے لگتا ہے۔

ایڈیٹروں کے حلیے، عادات وخصائل و دیگر اوصاف اگرچہ مزیدار ہوتے ہیں۔ لیکن انھیں بیان کرنے کے لئے ایک دفتر درکار ہے۔ مشتے از خروارے بمصداق ایک اچھے خاصے ایڈیٹر صاحب کی حرکت ملاحظہ ہو۔

پچھلے سال لاہور (پاکستان) کے ایک مشہور ادبی رسالے کے مشہور الہ آباد تشریف لائے۔ غریب خانے پر قیام کیا، طعام کیا ہر معقول و نامعقول کا — دبی دبی مسکراہٹیں، جھکی جھکی نظریں۔ بڑے اہتمام سے رخصت ہوئے۔ بخیر و خوبی لاہور پہنچ گئے تو بقول منٹو (مرحوم، مغفور بھی) وہاں سے ایک چھٹی لکھی جس کا آغاز یوں ہوتا ہے

" بلونت جی !

بخیر و عافیت لاہور پہنچ گیا ہوں۔ ممکن ہے اس اطلاع سے آپ کو خوشی ہوئی ہو۔ "

جیسے میں بارگاہ الٰہی سے دن رات خیر میں اُن کے اللہ کو پیارے ہو جانے کی دعائیں مانگتا رہا ہوں . . .

کرتار سنگھ دگّل

# جب عورت ہارتی ہے

رکمنی گھلتی جا رہی تھی۔ رکمنی کے بال گرتے گرتے کہیں چپہ چپہ کہیں بالشت بالشت رہ گئے تھے۔ اور رکمنی کی سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ اُن کا وہ کیا کرے۔ پھر رکمنی کے بال سفید ہونے شروع ہو گئے۔ کن پٹیوں پر مانگ کے دائیں، مانگ کے بائیں۔ تالو پر۔ چوٹی کو اپنے ہاتھ میں لیتی اور رکمنی کی پلکیں بھیگ جاتیں۔ کبھی گرم گرم آنسو اُن میں سے ٹپکنے لگتے۔ کبھی وہ ایک لمبا سانس لے کر ٹھنڈی یخ ہو جاتی۔ رکمنی کا گورا رنگ پیلا ہوتا گیا۔ پیلا ہوتا گیا۔ پیاز کے چھلکے کی طرح پیلا ہو گیا۔ رکمنی کا چوڑا ماتھا جو اس کے باپ کے خاندان سے اُسے وراثت میں ملا تھا۔ جھرّیوں سے اس طرح بھر گیا جیسے پہاڑی علاقے کی کسی کھیتی میں ٹیڑھا میڑھا ہل پھرا ہو۔ رکمنی کی سیاہ کالی آنکھیں جیسے سیپ ں میں سے کوئی موتی نکال لے۔ خالی خالی، ویراں ویراں، روکھی روکھی صرف دیکھ رہی ہوتیں، انھیں پہچان بالکل نہ ہوتی۔ اس کو ہو کیا گیا ہے۔ جو کوئی بھی رکمنی کو دیکھتا اُس کے منہ سے خود بخود یہ نکل جاتا۔

رکمنی کی بھرے بھرے، گول گول گورے گالوں کا گوشت لٹکتا گیا۔ لٹکتا گیا اور پھر اُس کی ہڈیاں نکل آئیں۔ رکمنی کے ہونٹوں کی پہلے لالی گئی۔ پھر رونق ختم ہو گئی۔ اور پھر وہ سوکھنے لگے۔ ان پر پیپڑی جمنے لگی۔ رکمنی سونے کے لئے جاتی۔ ان پر پیپڑی جمی ہوئی ہوتی۔ رکمنی سو کر جاگتی ان پر پیپڑی جمی ہوئی ہوتی۔ تھوڑی کے نیچے رکمنی کا گوشت ہڈیوں کو چھوڑ کر لٹکنے لگ گیا۔ بجھے ہوئے کوئلوں جیسا رکمنی کا گوشت۔ جیسے کوئی چمگادڑ کسی شہتیر کے ساتھ چمٹی۔ اب گری کہ تب گری ٹوٹ ہی ہو۔ رکمنی سے ہنسا جیسے اب جاتا ہی نہ تھا۔ جب وہ مسکراتی۔ آگے پیچھے زہر گھل جاتا۔ رکمنی کا اُونچا لمبا قد اس کی سمجھ میں نہ آتا تھا کہ وہ اس کا کیا کرے۔ جھک جھک کر اس کی پیٹھ جیسے کُبڑی ہو گئی۔ لوگ دیکھ دیکھ کر حیران ہوتے۔ بار بار ایک دوسرے سے پوچھتے: "رکمنی کو کیا ہو گیا ہے۔"

رکمنی رنگ برنگ کے جوڑے چھوڑ کر اب سیدھی سادی دھوتی میں لپٹی ہوتی۔ گھر میں کھڑاویں۔ باہر چپّل۔ جہاں جاتی پیدل۔ ایک پرانا سا چھاتا گرمیوں میں اُسے دُھوپ سے بچاتا۔ جھڑیوں میں بارش سے اُس کو اوٹ دیتا۔ رکمنی کی نوکرانی کی خواہش ہی رہتی کہ کبھی وہ مہندی گھولنے کے لئے کہے۔ کبھی مالش کے لئے یاد کرائے۔ کبھی کجلا اس گھر میں پیسا جائے۔ کبھی اس کے بالوں کو وہ تیل لگائے انھیں سنوار دے۔ اب تو رکمنی نوکرانی سے ہمیشہ اپنا جسم دبواتی رہتی۔ ہاتھ دبوا دبوا کر تھکتی۔ پیر دبوانے شروع کر دیتی۔ پیر دبوائے تھکتی تو کندھے دبوانے شروع کر دیتی۔ رکمنی کے نوکر حیران ہوتے۔ رکمنی کی نوکرانی سوچتی: "آخر اس کو کیا ہو گیا ہے"

رکمنی کو ایک گھن جیسے اندر ہی اندر کھائے جا رہا تھا اور لوگ سوچ سوچ کے حیران ہوتے۔ وہ رکمنی کون سی تھی جو نمودری کی سب سے حسین لڑکی چنی گئی تھی۔ وہ رکمنی کون سی تھی جس کی طرح سارے کے سارے شہر میں کوئی ناچتا نہیں تھا۔ ہوٹل میں، کلب میں جہاں کہیں بھی ناچتی اپنے ساتھی کو اڑا کر لے جاتی لوگ حیران ہوتے۔ وہ رکمنی کون سی تھی جس کے گز گز لمبے بال سنبھالے نہیں سنبھلتے تھے۔ جس کی آنکھوں کا جادو جیسے مست کر دیتا تھا اُن کو جو اُس کی طرف ایک نظر دیکھ لیتے تھے۔ وہ رکمنی کون سی تھی جو جہاں سے گزر جاتی خوشبوئیں بکھر جاتیں۔ جہاں بیٹھ جاتی لوگ اُس کی کہانیاں کرتے رہتے۔ ہر کھیل میں نمبر، ہر کام میں آگے ہر بات میں اوپر۔ وہ رکمنی کون سی تھی اور یہ رکمنی کون سی ہے۔ جیسے کسی شیش محل کا کوئی کھنڈر ہو۔ ہر کوئی رکمنی کو دیکھ کر دل ہی دل میں قیاس آرائیاں کرتا تھا۔

"نظر لگ گئی ہے بے چاری کو۔"

کوئی: "کوئی بیماری ہو گئی ہے اسے چاہئے اپنا علاج کروا لے۔ میاں ڈاکٹر

محمد بشیر الحق دسنوی

# حضرت اکبر الہ آبادی کے خطوط

بنام

## حکیم محمد شمس الحسن سہسوانی مرحوم

حکیم محمد شمس الحسن سہسوانی مرحوم خلف جناب حکیم محمد ضیاء الحسن مغفور میب سبترگیا ۹۔ شعبان [illegible]ھ کو پیدا ہوئے تھے۔ پندرہ برس کی عمر میں سایۂ پدری سے محروم ہوگئے۔ والد کی حیات ہی میں ابتدائی درسی کتابیں نہرگیا کے علما سے پڑھیں۔ ان کی وفات کے بعد دہلی جاکر عالی جناب شفاء الملک ہم رضی الدین احمد خاں سے علمِ طب کی تکمیل کی۔ بائیس برس کی عمر میں اپنے والد کے قدیم مطب کو ازسرِ نو قائم کیا۔ مطب کو بہت فروغ حاصل ہوا۔ مرحوم نے ۱۹۴۲ء میں انتقال کیا۔ ملک کے اکثر معزز حضرات کے خطوط مرحوم کے نام آتے تھے۔ حضرت اکبر الہ آبادی کے بعض خطوط درج ذیل ہیں:

(۱)

الہ آباد ۲۶ ستمبر ۱۹۱۹ء

مکرمِ من

اخبارات میں میری علالت کا ذکر چھپا۔ میں خوش تھا کہ قیدِ ہستیٔ دنیا سے نجات پاؤں۔ اب کرنا ہی کیا ہے اور میرے لئے رکھا ہی کیا ہے۔ ناگوار انقلابوں کا سامنا ہے۔ بہرحال زندہ ہوں

کمزور ہے میری صحت بھی کمزوری بیماری بھی
اچھا جو رہا کچھ کر نہ سکا، بیمار پڑا تو مر نہ سکا

اکبر حسین

(۲)

الہ آباد یکم اکتوبر ۱۹۱۹ء

مکرمی زاد لطفہٗ

اللہ کا کرم ہے کہ اس نے آپ کے دل میں مجھے جگہ دی ہے۔ جوارش کو کھانے کے کتنی دیر بعد استعمال کروں۔ دونوں وقت یا صرف شب کو۔ خدا کرے آپ سے ملنے کا پھر کوئی موقع ملے۔

اکبر حسین

---

(۳)

الہ آباد ۲۸۔ اکتوبر ۱۹۱۹ء

مکرمی سلمہ اللہ تعالےٰ

جوارش کو استعمال کیا اس کا اثر دیکھا نافع ہے۔ آپ سے ملنا ہوا تو باتیں ہوں گی۔ آپ کو تو میں یارانِ طریقت میں سمجھتا ہوں۔ دل ملے ہوئے ہیں۔ ایک دوسرے کے لئے دعائے خیر کرتا رہے۔ دنیا خواب ہے اور لہو لعب۔ فقط

اکبر حسین

ڈاکٹر ست پرکاش سریواستو

# جے پور کے عجائب گھر کا نادر ایرانی غالیچہ

جے پور کا عجائب گھر ہندوستانی اور ایرانی غالیچوں کے ذخیرے کے لئے تمام دنیا میں مشہور ہے۔ یہاں کے غالیچوں کو دیکھنے کے لئے دنیا کے تمام ملکوں سے ماہرینِ عجائب گھر تشریف لایا کرتے ہیں۔ آج سے قریب آٹھ سال پیشتر غالیچوں والے کمرے میں سب کو جانے کی اجازت نہیں تھی اور خاص لوگ ہی جا سکتے تھے۔ مگر اب ہر خاص و عام کو اس کمرے میں جانے اور غالیچوں کو دیکھنے کی اجازت ہے۔

یوں تو مہاراجہ جے پور کے پُرانے محلات میں بھی کافی تعداد میں غالیچے محفوظ ہیں مگر انھیں ہر شخص دیکھ نہیں سکتا ہے۔ اسی وجہ سے ماہرینِ فنونِ لطیفہ اُن کی خوبیوں سے واقف نہیں ہیں۔

آیئے آپ کو ہم جے پور کے عجائب گھر کے غالیچوں والے بڑے کمرے میں لے چلیں اور دیوار میں تخت پر بچھے ہوئے بڑے ایرانی غالیچے کی خوبیاں بتلائیں۔ یہ غالیچہ بہت بڑا ہے اس لئے اس کا نصف سے کچھ ہی زیادہ حصّہ کھلا ہے۔ باقی حصّہ لپٹا ہُوا ہے۔ مہینے دو مہینے کے بعد لپٹا ہوا اور کھلا حصّہ باری باری ایک دوسرے کی جگہ لیتا ہے۔

یہ ایرانی غالیچہ ۲۸ فٹ ۴ انچ لمبا اور ۱۲ فٹ ۴ انچ چوڑا ہے۔ اس میں ایک مربع انچ میں ۲۵۶ گانٹھیں ہیں۔

بُنائی کے خیال سے اس میں سوت کی چار چار ڈوریاں بٹ کر لگائی گئی ہیں۔ اون کی ڈوری دُہری بٹ کر لگائی گئی ہے۔ یہ ڈوری کہیں پیلی، کہیں لال اور کہیں نیلی ہے۔

غالیچہ کالی زمین پر بُنا گیا ہے۔ اس کے چاروں طرف حاشیہ ہے۔ یہ نیلے رنگ کا ہے مگر تنگ ہے۔ یہ حاشیہ پھولوں کا ہے۔ حاشیے پر جو ٹیڑھی بیل ہے اس میں گلاب کی طرح کے پھول ہیں۔ ان پھولوں کے ساتھ کھجور کی طرح کے پنکھے بنے ہوئے ہیں۔ ان کے ساتھ پانچ کلیوں والے شگوفے ہیں۔

اس غالیچے میں طرح طرح کے رنگوں کا استعمال کیا گیا ہے۔ ان رنگوں میں ہلکا سبز، گہرا سبز، ہلکا لال، گہرا لال، ہلکا پیلا، گہرا پیلا، نارنجی، گہرا نیلا، آسمانی، خاکی، ہلکا اور گہرا گلابی، ہلکا اور گہرا بھورا رنگ خاص طور سے استعمال ہُوا ہے۔

اس غالیچے میں جو نالی کا پانی دکھلایا گیا ہے اس کے لئے ہلکا بالائی رنگ استعمال کیا گیا ہے۔ اسی طرح سے راستے کی زمین کا رنگ لال رکھا ہے۔ لال رنگ ہی غالیچے کا سب سے خوش نما رنگ ہے۔ اس لال رنگ زمین پر جو بیل بوٹے ہیں وہ طرح طرح کے رنگوں میں بنائے گئے ہیں۔ ان کے دائرے میں طرح طرح کے رنگوں میں باغوں کے کئی چوکور ٹکڑے ہیں۔ یہ چار باغ ہیں اور ہر ایک میں پانچ پلاٹ ہیں۔ ان پلاٹوں میں الگ الگ رنگ کا استعمال کیا گیا ہے۔

چار چار باغوں کے پلاٹوں کا منظر اوپر اور نیچے دونوں طرف یکساں دیتا ہے۔ ان میں جو رنگ استعمال کئے گئے ہیں وہ سب ان پانچ پلاٹوں مجموعے سے مختلف ہیں۔ چار پلاٹوں کے رنگوں میں گلابی، گہرا نیلا اور پیلا بھی شامل ہے۔ باقی جگہ جو رنگ استعمال کئے گئے ہیں اُن کے بارے میں پہلے کیا جا چکا ہے۔

غالیچے کے باغات میں جو درخت دکھلائے گئے ہیں اُن میں زیادہ تر درخت ہیں۔ ان میں انار، کھجور، سیب، انجیر خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔ ہر ایک میں تین خاص درخت رکھے گئے ہیں۔ بہت کم پلاٹ ایسے ہیں جہاں ایک ہی درخت ہے۔ کچھ میں سایہ دار درخت اور کچھ میں پھل دار درخت ہیں۔

درختوں کے علاوہ چند پرندے بھی دکھلائے گئے ہیں۔ پرندوں میں طوطا، سارس وغیرہ شامل ہیں۔ جانوروں میں گینڈے، لومڑی، بارہ سنگھا، چیتا، چینی سانپ نمایاں ہیں۔ مچھلیاں، مرغابیاں اور پانی کے سانپ وغیرہ بھی بنائے گئے ہیں۔

جانوروں اور درختوں پر بہ نظرِ غور دیکھنے سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اس غالیچہ میں موسمِ بہار کا منظر پیش کیا گیا ہے۔ اس کا احساس اُن درختوں کے دیکھنے سے ہوتا ہے جو پھلوں سے لدے ہوئے ہیں اور جن پر خوبصورت پرندے چہچہا رہے ہیں۔

اب آیئے اس غالیچہ کی اور خوبیوں پر نظر ڈالیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ غالیچہ میں جس بڑے باغ کا منظر پیش کیا گیا ہے وہ اُس زمانے کا کوئی خاص باغ ہوگا۔ اس غالیچہ میں ایسے باغ کا منظر پیش کیا گیا ہے۔ جس کے ہر سمت نہریں اور نالیاں جاری ہیں۔ اس سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ یہ غالیچہ شاہ عباس کے زمانے کے اصفہان شہر کی نقل پیش کرتا ہے۔ شاہ عباس نے ایک بہت بڑی نہر زندہ رود دریا سے نکلوائی تھی اور اس کو کئی چھوٹی نہروں میں تقسیم کرایا تھا۔ جس کے ذریعے بہت سے چھوٹے اور بڑے باغات کی آب پاشی کا انتظام کیا گیا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس دریا، نہروں اور باغات کا ایک نقشہ اس غالیچہ میں پیش کیا گیا ہے۔ واضح ہو کہ زندہ رود اصفہان کے مغرب سے ۹۰ میل کے فاصلے پر زندہ کوہ سے نکلتی ہے۔

شاہ عباس کے دو بڑے محل 'چہل ستون' اور 'ہشت بہشت' کہلاتے ہیں۔ ان دونوں محلوں کے چاروں طرف بڑے بڑے باغ ہیں۔ ان کے چاروں طرف ۔۔ بنے ہیں۔ اور درختوں کو سینچنے کے لئے نہریں بنی ہیں۔ ان نہروں کی زمین پختہ ہے اور ان میں مستقل فوارے بنے ہوئے ہیں۔

بڑے بڑے درختوں کو پھولوں اور پھلوں سے لادنے میں کاریگر نے کوئی بھول نہیں کی ہے۔ ساتھ ہی اُس نے ان سب کو خوش نما اور شوخ رنگوں میں پیش کرنے میں بھی غلطی نہیں کی ہے۔ البتہ کاریگر نے کہیں کہیں بہت آزادی سے کام لیا ہے اور اصلیت سے آگے بڑھ گیا ہے۔ کاریگر نے جو آبی جانور پیش کئے ہیں وہ بڑے خونخوار دکھاتے ہیں۔ پرندے ایسی حالت میں دکھلائے گئے ہیں کہ اصلیت کو بھی مات کرتے ہیں۔

کاریگر نے پورا غالیچہ ۲۸ حصّوں میں تقسیم کیا ہے۔ درمیان میں ایک تالاب ہے اور اس تالاب کے چاروں طرف ۱۲ باغوں کے چار الگ الگ حصّے رکھے گئے ہیں۔ ایک حصّے میں اس طرح سے ۱۲ باغات ہیں۔ باقی حصّوں میں ایک ہی طرح کے ۱۲ باغات کے مناظر دکھلائے گئے ہیں۔ مگر ان سب میں ایک دفعہ جو رنگ استعمال کیا گیا ہے اُن کو دوبارہ استعمال نہیں کیا گیا ہے۔ غالیچے کے چار خاص حصّے کئے گئے ہیں ان میں سے ۹ میں چھوٹے چھوٹے باغ دکھلائے گئے ہیں۔ باقی ۴ میں اصل زمین کے تقسیم شدہ حصّے ہیں۔ بڑے باغ کو اور اس کے ساتھ کے دوسرے چھوٹے چھوٹے باغوں کو پانی بڑے درمیانی تالاب سے ملتا ہے۔ مگر یہ پانی بیچ کی ایک نہر سے ہو کر آتا ہے۔ بیچ کے بڑے تالاب کے دونوں طرف دو چھوٹے چھوٹے تالاب ہیں۔ بیچ کے تالاب کے چاروں طرف کئی چھوٹی چھوٹی نہریں ہیں جن سے ہو کر پانی باغات میں جاتا ہے۔ نہروں کا پانی بادامی رنگ کا ہے اور پانی کی لہروں کو ہلکے نیلے رنگ میں دکھلایا گیا ہے۔ مچھلیوں اور مرغابیوں کو بھی پانی میں تیرتے ہوئے بڑی خوبی سے دکھلایا گیا ہے۔

باغ کے بیچوں بیچ جہاں سے پانی نہروں اور تالابوں سے ہو کر باغات کی طرف جاتا ہے ایک بہت بڑا تالاب ہے جس میں ایک بہت بڑا چبوترا ہے۔ اس چبوترے کے اوپر ایک ہلکے نیلے رنگ کا گنبد ہے۔ اس گنبد کے اندر کا حصّہ بہت سجا ہوا ہے۔ اس میں ایک شاہی تخت ہے۔ خیال کیا جاتا ہے کہ شاہ فارس اس تخت پر بیٹھ کر باغ اور تالاب کا منظر دیکھتے ہوں گے۔ چبوترہ پکّی اینٹوں کا بنا ہوا معلوم ہوتا ہے اور اس کی دیواریں بھی پختہ اینٹوں کی ہی ہیں۔ اس عمارت کے چاروں طرف پانی ہی پانی ہے۔ پانی کے اوپر سے کوئی راستہ اس عمارت میں نہیں آتا ہے۔ عمارت کے آس پاس کے حصّے میں آبی جانور بے شمار تعداد میں ہیں ان جانوروں میں چینی جانور بھی ہیں۔ کچھ جانور پانی میں بڑے لطف اٹھا رہے ہیں اور کچھ ایک دوسرے پر جھپٹ رہے ہیں۔ دیگر حصّوں میں بھی آبی جانور ہیں۔ باغوں میں درختوں کی شاخوں پر جو چڑیاں بیٹھی ہیں وہ سب بڑی خوشنما ہیں۔

غالیچے کے کام کو دیکھتے ہوئے یہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ ۳۰۰ برس سے زیادہ پرانا ہے۔ اس پر لکھا ہوا لیبل بھی اس بات کا ثبوت ہے کہ یہ تین سو برس پہلے خریدا گیا تھا۔ اس غالیچہ پر ایک جگہ لیبل پر یہ تحریر ہے۔ منشی رام جی۔ ایک چار باغ کی کاریگری کا بیر ملکی غالیچہ۔ بیچ میں ایک بڑا تالاب جس میں حاشیے پر جانور چاروں طرف مچھلیاں پکڑ رہے ہیں۔ اور جس میں باغ کا خطّہ پانچ رنگ کا ہے اور جس کی کناری ریشمی ہے اور جس کی لمبائی ۱۲ ۳/۴ اور چوڑائی ۵ ۱/۲ ہے اور جو ایک حصّے میں ہے۔ داخلے کی تاریخ صفر ۱۲۔ ۱۰۴۲ھ جو عیسوی سن کے مطابق ۲۹۔ اگست ۱۶۳۲ء ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ غالیچہ مہاراجہ مان سنگھ کابل سے لائے تھے۔

یہ غالیچہ آمیر کے محلات میں ۱۹۳۷ء تک پڑا رہا اور ۱۹۳۷ء میں جناب امرناتھ اٹل کے زمانے میں جبکہ وہ وزیر مال جے پور تھے، جے پور لایا گیا۔ اس طرح تقریباً ۲۰ سال سے یہ غالیچہ جے پور کے عجائب گھر کی زینت ہے اور خاص تاریخی اہمیت رکھتا ہے۔

# یومِ جمہوریت

"پچھلے سال جنوری میں جشنِ جمہوریت کے سلسلے میں ایک مشاعرہ دہلی میں منعقد ہوا تھا۔ ذیل کی دونوں نظمیں اسی مشاعرے میں پڑھی گئی تھیں۔ (ادارہ)

## آلِ احمد سرورؔ

زندگی میں ایک دن ایسا بھی آتا ہے سرورؔ
ایک لمحے میں سمٹ آتے ہیں کتنے ماہ و سال
ہر نفس میں جلوہ گر ہوتا ہے باصد آب و تاب
کتنے قرنوں کا تجمّل، کتنی صدیوں کا جلال
جگمگا اُٹھتی ہے اک سوزِ یقیں کی شمع سے
وقت کے ہاتھوں کی دُھندلائی ہوئی بزمِ خیال
صبحِ نو کی اک کرن سے خود بخود ہوتی ہے محو
شب کی تاریکی نے بخشی تھی جو کچھ گردِ ملال
روح کی گہرائیوں میں کیا ہی کِھلتے ہیں چمن
اللہ اللہ ہند کی صبحِ بہاراں کا جمال

---

یہ مقدّس دن، یہ صدیوں کی تمنّاؤں کا عطر
کتنے خوابوں کا دیا، کتنی امیدوں کی کرن
اس کی زینت، اس کی زیبائش بڑھانے کے لئے
حل ہوا کتنے شہیدانِ وطن کا بانکپن
کتنے قید و بند نے روکا تھا اس کا راستہ
راہ میں تھے اس کی حائل کس قدر دار و رسن
کتنی ٹیسوں میں نویدِ جانفزا تھی اس کی یاد
کتنے زخموں کا تھی مرہم اس کی اک پیہم لگن

---

یہ مبارک دن منانے کے لئے درکار ہے
اک ادائے سرفروشی، اک نوائے سینہ تاب
عشق اپنے جلوۂ صد رنگ کی ہر آن سے
حاملِ قوسِ قزح مثلِ شعاعِ آفتاب

فکر میں کوہِ ہمالہ کی بلندی کا جلال

شوق میں گنگ و جمن کا سا مسلسل اضطراب

روحِ گوتم کی طہارت ذہنِ اکبر کا شکوہ

قلبِ گاندھی کی حرارت، فکرِ نہرو کا شباب

ہر نفس میں تازہ کاری، ہر قدم پر طرحِ نو

کہنہ و فرسودہ ہر شے کو پیامِ انقلاب

---

ہند کی تقدیر کیا ہے ایک شعلہ ایک شوق

آج ہر سینے میں ہو روشن شرارِ آرزو

لاکھ فطرت مہرباں ہو سعیٔ پیہم کے بغیر

کیا جگائے دشتِ ویراں کو بہارِ رنگ و بُو

شیشہ سازی ہے فقط خارا تراشی کا کمال

غازۂ تہذیب ہے سعیٔ فسردہ ژاں کا لہو

کاش ہم پر فاش ہو جائے یہ رمزِ کائنات

روحِ ماضی کے امیں سے عصرِ نو کی آبرو

ایک منزل پہ ٹھہر جاتا ہے مستی کا زوال

زندگانی خوب سے ہے خوب تر کی جستجو

دل ہے یہ تجدیدِ پیمانِ محبت کے لئے

دعوتِ تازہ ہے ہر چشمِ بصیرت کے لئے

---

## محمود دہلوی مرحوم

چمن میں بلبلیں ہر سمت چہچہاتی ہیں — فضائیں نغمۂ دلکش ہمیں سناتی ہیں
ہوائیں آج ترانے خوشی کے گاتی ہیں — کھلے ہیں پھول بھی کلیاں بھی مسکراتی ہیں

بہار آئی ہے دیکھو بہار آئی ہے

نشاط و عیش کا آئینہ دار آ ہی گیا — وہ زندگی کے چمن پر نکھار آ ہی گیا
وہ جس کے آنے کا تھا انتظار آ ہی گیا — وہ جھوم جھوم کے ابرِ بہار آ ہی گیا

بہار آئی ہے دیکھو بہار آئی ہے

جو غم کے ساتھ تھی مہمان وہ برات گئی — جو دن کو رات بناتی رہی وہ رات گئی
ہجومِ یاس گیا تلخیٔ حیات گئی — جھکے نہ غیر کے آگے نہ اپنی بات گئی

بہار آئی ہے دیکھو بہار آئی ہے

چمک رہے ہیں ستارے چراغ جل تو گئے — اندھیری رات کے سائے تمام ڈھل تو گئے
کھلے ہیں پھول فضاؤں کے رُخ بدل تو گئے — کھٹک رہے تھے جو کانٹے وہ سب نکل تو گئے

بہار آئی ہے دیکھو بہار آئی ہے

اُٹھاؤ سازِ طرب زندگی کی بات کرو — غموں کو دل سے بھلاؤ خوشی کی بات کرو
اندھیرا جا چکا اب روشنی کی بات کرو — چمن میں پھول کھلاؤ کلی کی بات کرو

بہار آئی ہے دیکھو بہار آئی ہے

بنا ہے زینتِ دستور جشنِ آزادی — ہے چشمِ شوق کو منظور جشنِ آزادی
ہُما ہوں دیکھ کے مسرور جشنِ آزادی — نظر نواز ہے محمود جشنِ آزادی

بہار آئی ہے دیکھو بہار آئی ہے

مہدی عباس حسینی

# گھاٹا

میرا من دلّی کے موسم سے اوب چکا تھا۔ جب دیکھو پانی، جہاں دیکھو پانی، لکڑی گیلی، کوئلہ گیلا، سبزی بھاجی کے دام چڑھ گئے، دودھ میں پانی بڑھ گیا، اور تو اور بازار سے دودھ اور ترکاری دونوں غائب ہو گئیں۔ نوکر منڈی جانے کے لئے چھتری مانگنے لگا۔ گاڑی الگ اسٹارٹ ہونے میں نخرے کرنے لگی۔

اچھی طرح یاد تھا کہ کل ہی دو گیلن پٹرول ڈلوایا تھا لیکن ڈرائیور تیل کے پیسے مانگ رہا تھا اور سوئی سے صاف لگتا تھا کہ ٹنکی خالی ہو چکی ہے۔ میں نے بہیتری بار سوچا ہے یہ ڈرائیور لوگ تیل اور میل کی سوئی میں ضرور گڑبڑ کر دیتے ہیں۔

"لیکن ک۔ک۔کل ہی تو۔" میں نے کچھ ہکلاتے ہوئے کہا۔ گھبراہٹ، غصے یا جھنجھلاہٹ میں بڑے بڑے لوگ ہکلانے لگتے ہیں۔ پر جب میں ہکلا کر بات کرتا ہوں تو لوگ مجھ کو عجیب طریقے سے دیکھتے ہیں۔

"بی بی جی کل میڈیم سیر کو گئیں اور تین پارٹی بارہ کیے۔" ڈرائیور نے جیسے کسی ناسمجھ بچے کو بڑے صبر کے ساتھ سمجھایا۔

"اچھا اچھا" میں نے دس کا نوٹ دیتے ہوئے کہا "ایک گیلن پٹرول اور ملٹی گریڈ موبل آئل ڈلوا دینا۔"

ایسا نہیں کہ میں کوئی دس روپے روز کا پٹرول پھونک نہیں سکتا۔ پتا جی اچھی آڑھت چھوڑ کر سورگباش ہوئے تھے اور ادھر میں نے کمیشن ایجنٹی کا کام بھی بڑھا لیا تھا۔ پھر بھی آدمی اپنے سارے خرچے کا اندازہ لگاتا ہے اور اس سے زیادہ خرچ ہونے پر جھنجھلاہٹ ضرور ہوتی ہے۔ دوسرے تاؤ تو اس پر آتا ہے کہ یہ لوگ مجھے کچھ سیدھا آدمی سمجھتے ہیں۔ بے وقوف تو نہیں بنا سکتے۔ مجھے کوئی کیا کھا کر دھوکا دے گا۔ لیکن سارے نوکر جب بھی کوئی بڑی بات ہو، بس بی بی جی سے پوچھتے ہیں۔ میں تو صرف چیک کاٹنے کی مشین ہوں۔

یہ دوسری بات ہے کہ جہاں تک موہنی کا معاملہ ہے میں اُسے سچ مچ بے وقوفوں کی طرح چاہتا ہوں۔ مجھے اب تک بڑا اچنبھا ہے کہ اس نے ہزاروں آدمیوں کو چھوڑ کر مجھ سے کیسے شادی کر لی۔ میں بدصورت تو نہیں لیکن کچھ ایسا خوبصورت بھی نہیں۔ چھوٹا موٹا، گول مٹول، بال کم، دانت بڑے جو ہنسنے میں بہت آگے نکل آتے ہیں۔ موہنی کہتی ہے، میں بھلا آدمی ہوں۔ اُسے میری بھلائی اور سیدھا پن پسند آ گیا۔

میں کتنا خوش تھا کہ جب میں موہنی سے شادی کرنے کی کوشش کر رہا تھا تو کمتا انگلینڈ میں تھا۔ کمتا میرا بہت پیارا دوست ہے۔ بچپن کا ساتھی سکول کالج اور یونیورسٹی میں ہم جماعت۔ لیکن میں پڑھنے لکھنے میں بس واجبی تھا اور وہ بہت تیز۔ پھر اس لمبے، دُبلے، چتپلے لڑکے کی صورت میں نہ معلوم کیا بات تھی کہ لڑکیاں تو اس پر جان چھڑکتی تھیں۔ شاید اس لئے بھی کیونکہ وہ اُن سب کی طرف سے بالکل بے پروا تھا۔ رسالے پڑھتا، فلم دیکھتا، کرکٹ کھیلتا تقریریں کرتا، یار دوستوں سے ہمیشہ ہنسی خوشی کی باتیں کرتا۔ میری زندگی میں جو کچھ نہیں تھا اس کے پاس بیٹھ کر پورا ہو جاتا۔

کمتا میں غریبی کے سوا اور کوئی عیب نہ تھا۔ میں نے خود پتا جی سے کہہ کر اپنی فرم میں نوکر کرا دیا تھا اور وہ فرم ہی کے روپیہ سے انگلینڈ گیا تھا۔ دراصل جانا تو مجھ کو تھا لیکن پتا جی کے سورگباش ہو جانے سے سارا کام مجھی کو سنبھالنا پڑا۔ کمتا نے ہر جگہ بڑا نام پیدا کیا۔ اسے لوگوں کو دوست بنانے کا گر آتا ہے۔

موہنی نہ معلوم کیوں اُس سے بہت چڑھتی ہے۔ کہتی ہے یہ اپنے آپ کو نہ معلوم کیا سمجھتا ہے۔ میں سمجھتا ہوں دونوں شاید ایک دوسرے سے جلتے ہیں۔

موہنی ایک تو خوش مند، پھر کتنے کام، کتنی باتیں بڑے اچھے ڈھنگ سے کر لیتی ہے دوسرے میں بھی برابر کا گُن پایا جائے، عورت سے شاید یہ نہیں برداشت ہو سکتا۔ میں کہتا ۔ "موہنی، کمتا واقعی ہیرا ہے۔" وہ کہتی ۔ "ہیرے اور کوئلے میں کیا فرق۔ بس ایک میں چمک بھڑک زیادہ ہوتی ہے۔" میں کہتا : "کمتا کو کھانے پر بُلائیں؟" وہ کہتی ۔ "ماتحتوں کو سر چڑھانا اچھا نہیں۔" اِدھر کمتا بھی بڑے ادب تمیز سے بات کرتا ہے۔ آج تک کبھی اس نے موہنی کو نام لے کر نہیں پکارا۔ البتہ کبھی کبھی بڑے بے ڈھب فقرے کستا ہے : "مسز مہرا کے کان کا بُندا قطب مینار کی یاد دلاتا ہے۔" "کل شام مسز مہرا ہری ساری اور لال لپ اسٹک میں طوطے کی طرح حسین لگ رہی تھیں" اور جب موہنی نے گھور کر دیکھا تو بولا : "گھبرائیے نہیں مسز مہرا، جیوتشی نے کہا ہے کہ میں جلد ہی مرنے والا ہوں۔ پھر یہ ٹیں ٹیں بھی بند ہو جائے گی۔" پھر اک دم سے بولا "آپ کے کوئی چھوٹی بہن تو نہیں مسز مہرا ؟"

"نہیں"۔ موہنی دب سٹ میں کہہ گئی

"تب تو بڑی خوشی کی بات ہے۔ میں کنوارا ہی مروں گا۔"

میں نے کہا۔ "یہ آج موت کی کیا رٹ لگا رکھی ہے ۔"

کہنے لگا : "بدہضمی میں موت بہت یاد آتی ہے۔ پیٹ نہ ہو تو جیون میں رہ کیا گیا۔ جبھی تو میں عورت کے بغیر رہ سکتا ہوں لیکن چورن ہمیشہ ساتھ رکھتا ہوں۔" یہ کہہ کر جیب سے پڑیا نکالی۔ معلوم نہیں کاہے کی۔ جلیا کبیس کا۔

موہنی کچھ ٹرک کر بولی : "آپ مجھے مسز مہرا کیوں کہتے ہیں ؟"

بن کر کہنے لگا : "کیا آپ مسز مہرا نہیں ! اچھا تو آپ چاہتی ہیں کہ میں آپ کو مسز گورو کہا کروں۔" اس پر مجھے ہنسی آ گئی ۔ میں اپنا بڑا سا منھ پھاڑ کر ہنس رہا تھا۔ میرے سارے جسم میں ہنسی کی وجہ سے چھوٹے چھوٹے زلزلے آ رہے تھے۔ موہنی کا چہرہ مارے غصّے کے سُرخ ہو گیا۔ وہ چپکے سے اُٹھ کر اندر چلی گئی۔

"آپ کو اُسے نکالنا ہوگا۔ میں اُس سے نفرت کرتی ہوں، ایڈیٹ، بدتمیز۔"

"دیکھو بزنس میں ذاتی پسند ناپسند سے کام نہیں چلتا۔ کمتا بڑا قیمتی آدمی ہے ہماری ساری کیشن ایجنسی اُسی کے ہاتھ میں ہے۔" "تو تم کیا بالکل نکمے ہو ؟"

موہنی نے چوٹ کی۔ "تو تم کیا چاہتی ہو کہ وہ بالکل بھوکوں مر جائے"۔ میں نے جواب دیا۔ اس پر موہنی چُپ ہو گئی ۔ پھر اک دم ہنس کر کہنے لگی۔ "اچھا جانے دو گورو سیٹھ، جب تمھیں گورو بھائی بُرا نہیں معلوم ہوتا تو کچھ کیا۔"

سچ پوچھئے تو یہ "گورو بھائی" مجھے بھی کانی کھلتا ہے۔ اچھا خاصا نام ہے سیٹھ گوردھن داس مہرا۔ مگر اس پاجی نے جو بچپن سے گورو بھائی کہنا شروع کیا تو آج تک یہی کہے جاتا ہے۔ غنیمت ہے کہ سب کے سامنے نہیں کہتا، دفتر میں ہمیشہ سیٹھ جی یا بھائی جی کہتا ہے۔

موسم خراب ہو گیا تھا۔ کمتا دو ہفتے تک کوٹھی پر نہ آیا۔ اس کے نہ آنے سے کچھ چہل پہل نہیں رہی۔ آخر موہنی خود بولی۔ "گورو سیٹھ آپ کے دوست جیتے ہیں یا چل بسے"۔ میں نے کہا۔ "مرا تو نہیں لیکن مرنے لگا ہے"۔ "کیا مطلب؟" وہ تیکھے ہو کر بولی۔ مجھے ذرا شرارت سوجھی۔ "ارے تم اس کا بیاہ ویاہ تو کراتی نہیں، وہ آفس کی ایک لڑکی سے دوستی کی پینگیں بڑھا رہا ہے۔"

"میں تو اُسے ہمیشہ ذلیل سمجھتی تھی۔" موہنی دانت پیس کر بولی۔

مزے کی بات تو یہ تھی کہ کمتا بے چارے کو مرنے کی بھی فرصت نہ تھی۔ وہ فرم کے کام میں بے حد مشغول تھا۔ برسات کی وجہ سے بنگال، بہار، اتر پردیش سارے صوبوں میں ہمارا کاروبار گڑبڑ ہو گیا تھا۔ پھر کمتا کو سماج سیوا وغیرہ کا بھی شوق تھا نا۔

ایک روز ڈرائیور نے کہا : "حضور جنتا جی میں باڑھ آ گئی ہے۔ اپنا گاؤں نیچی زمین پر ہے۔ چھٹی ملے تو بیوی بچّوں کو لے آؤں۔" دیکھا دیکھی دفتر کی گاڑی کے ڈرائیور نے بھی چھٹی مانگ لی۔ اب کار موہنی چلائے یا کمتا میں اس جھنجھٹ سے دور رہتا ہوں۔ نتیجہ یہ کہ صلح ہو گئی یعنی پھر اک جھونک جاری ہو گئی۔ دونوں ملتے، باتیں کرتے، ایک دوسرے کو چیزیں اُٹھا کر دیتے۔ پر کمتا میرا کتنا ادب کرتا۔ کبھی موہنی کے برابر نہ بیٹھتا۔ پٹرول کا بل دس روپے روز سے بھی زیادہ ہو گیا۔ کمتا کار لے کر نہ معلوم کہاں کہاں اٹا پھرتا۔ ایک روز گاڑی لے کر اتنی دیر میں پہنچا کہ میں ایک پرانے گاہک سے ملنے نہ جا سکا۔

"معلوم ہوتا ہے میں اپنی گاڑی کے لئے بھی تمھارا محتاج ہوں۔" میں نے بڑے تاؤ سے کہا۔

اس کی حالت عجیب ہو رہی تھی۔ شیو بڑھا، آنکھیں لال، سوٹ میلا اور شکن پڑا۔ بال روکھے اور اُلجھے۔ تھکے ہوئے روکھے لہجے میں بولا۔

"سیٹھ جی آپ کی گاڑی آپ کو مبارک ۔ اپنی دوسری چیزیں بھی ذرا سنبھال کر رکھئے ۔" اور پلٹ کر ایک تانگے پہ چلا گیا۔

"سمجھ میں نہیں آتا۔"

"آخر کیا" موہنی نے پوچھا

"یہی کہ کل دو گیلن پٹرول ڈلوایا تھا۔ سوئی سے معلوم ہوتا ہے گاڑی نشو ہیں چلی۔"

"کھنّا نے اور پٹرول ڈلوا لیا ہوگا۔"

"اپنے پیسے سے ؟" میں نے تعجب سے پوچھا۔

"تعجب کی کیا بات ہے" موہنی بولی۔ "اپنے کام کے لئے گاڑی لے جاتا ہے تو اپنے پیسے کیوں نہ خرچے۔"

"مگر یہ راتوں میں کہاں جاتا ہے"۔ میں نے تھک کر پوچھا۔ "ایک سوسیل"

"جہنم میں۔ اپنے یار دوستوں کے ساتھ سیر سپاٹے میں" وہ تیز ہو کر بولی

اُس دن کھنا دفتر نہیں آیا۔

دوسرے دن بھی کھنّا دفتر نہیں آیا۔ مکان پہ آدمی دوڑائے۔ دکانوں پر، کلب میں، سینما تھیٹر ہر جگہ تلاش کی۔ کہیں پتہ نہ چلا۔ مجھ کو گھبراہٹ ہونے لگی۔ کہیں خفا ہو کر ادھر اُدھر تو نہیں چلا گیا۔ موہنی میری پریشانی سے پریشان تھی۔ انھیں باتوں کی وجہ سے موہنی پر جان دیتا تھا۔ کتنا بڑا دل ہے اس کا۔ کھنا کو بار بار جلی کٹی سناتی۔ لیکن گھڑی گھڑی پہ اس کی خبر بھی پوچھتی جاتی۔

شام کو جیا تک دھندلکا چھا گیا۔ اس پر دھواں دھار بارش سے ادھ بھی ناک میں دم تھا۔ رات کو آٹھ بجے ٹیلیفون کی گھنٹی بجی۔ "سیوا سماج کے دفتر سے بول رہا ہوں۔ کھنا جی ایک کشتی لے کر باڑھ میں گھرے ہوئے گاؤں سے لوگوں کو نکالنے گئے تھے۔ کشتی اُلٹ گئی۔۔۔" "م موہنی !" میں نے چلّا کر کہا "کہ کھنا ڈوب گیا !" موہنی نے میری طرف عجب بے بسی سے دیکھا اور بے سدا گر گری۔ میں اس کی طرف لپکا لیکن فون ہاتھ میں لگا گسٹ آیا۔ کوئی چیخ رہا تھا: "کھنا جی ڈوبے نہیں کھنا جی زندہ ہیں۔" "م موہنی۔" میں ٹیلیفون پھینکتے ہوئے چیخا: "کھنا زندہ ہے وہ ڈوبا نہیں۔" لیکن موہنی سامنے بے ہوش پڑی تھی۔ یکایک بجلی چمکی اور جیسے میری آنکھیں کھل گئیں۔ نہیں نہیں میرا دل چیخا۔ "موہنی اس سے نفرت کرتی ہے! وہ تو اس سے نفرت کرتی ہے" لیکن جب میں موہنی کو اُٹھانے کے لئے آہستہ آہستہ ایک بوڑھے کی طرح جھکا تو مجھے احساس ہوا کہ میں واقعی بہت بدصورت، بہت موٹا اور بہت بے وقوف ہوں۔

فضا ابن فیضی

# غزل

ساقیا! جامِ بادہ عنبی — بڑھ چلا ہے خمارِ تشنہ لبی

میکدہ اور شکر خشک لبی — دیکھ! حسنِ مذاقِ بے طلبی

دھندلی دھندلی ابھی ہے صبحِ حیات — اور اٹھا پردہ ہائے تیرہ شبی

کیوں یہ اپنی عروجِ ہمہ دانی — آدمی ہے شہیدِ بوالعجبی

کبھی ڈھل جا غزل کے سانچے میں — اے نشاطِ فغانِ نیم شبی

کیسے کہہ دوں کہ تیرے جلووں سے — سیکھ لی ہے نظر نے بے ادبی

ہر نفس ہے جنوں کا حلقۂ موج — دور ہے ساحلِ سکوں طلبی

رنج کیا انتظارِ ساغر کا — کم نہیں ہے سرورِ بے طلبی

خالقِ کل! تری دہائی ہے — زندگی ہے حریمِ بولہبی

جبر کہیئے کہ اختیار فضا

ہر سبب ہے دلیلِ بے سببی

وارث کرمانی

# دیوانِ حافظ پر ایک نظر

حافظ شیرازی کو ہمیں بھولے ہوئے زیادہ عرصہ نہیں گزرا۔ ابھی پچاس سال پہلے تک اُن کا دیوان ہر اُردو داں کے گھر کی زینت رہتا تھا۔ لوگ اُنھیں لسان الغیب کہہ کر پکارتے تھے۔ اُن کے دیوان سے فال نکالی جاتی تھی اور اُن کے رنگ میں شعر کہنا شاعری میں پایۂ اعتبار تک پہنچنے کے برابر تھا۔ غرض کہ ہماری تہذیب کے چپے چپے پر اُن کی عظمت کے نقوش ثبت تھے۔ دیوانِ حافظ ہماری تہذیب کا ایک وسیع اور دلکشا مرقع ہے جس سے اردو ادب کی سب سے مہذب اور شائستہ صنفِ سخن غزل نے طاقت اور توانائی حاصل کی ہے۔ دہلی سے سمرقند اور سمرقند سے بغداد تک پیدا ہونے والے کسی بھی سخن ور نے غالباً ہماری شاعری کی تحلیل و تشکیل پر حافظ سے زیادہ ہمہ گیر اثر نہیں ڈالا۔

دیوانِ حافظ کا تاریخی پس منظر بیت پُر آشوب اور خلفشار سے بریز نظر آتا ہے۔ تاتاریوں کی یورشوں نے خطا و ختن، کشمیر و کاشغر، خراسان و خوارزم غرض کہ سارا وسطِ ایشیا تہ و بالا کر ڈالا تھا۔ دُنیا نے کشت و خون اور بربریت کا وہ عالم دیکھا تھا کہ روم و فرنگ تک لرزہ بر اندام ہو رہے تھے۔ حافظ کے دَور کی ذہنی اور ادبی فضا کو اس عالم گیر تاریخی طوفان سے متاثر ہونا ضروری تھا۔ جیسا کہ ہماملکی و سیاسی انقلابات تیزی سے رونما ہوئے اُسی تیزی سے ادبی و معاشی قدریں بدل گئیں۔ نویں صدی عیسوی سے لے کر بارہویں صدی عیسوی تک فارسی ادب کا ایک خاص آہنگ رہا ہے۔ جو اس کے بعد بہت تیزی سے بدل جاتا ہے چناں چہ دولتِ سامانیہ سے لے کر غزنویوں کے وقت تک ادب میں ہمیں ایک زمزمے کی سی اُمنگ اور حوصلہ ملتا ہے۔ تاریخیں نظم و نثر دونوں میں لکھی گئیں۔ اگر پچھلے بادشاہوں کی عظمت کو بلعمی و دقیقی و فردوسی نے بے نقاب کیا تو معاصر حکمرانوں کی تعریف میں انوری و خاقانی نے قصائد لکھے۔ اس ادبی دور کو ایک طرف غزنویوں کے جاہ و جلال اور سامانیوں کی ادب نوازی پر اعتماد تھا تو دوسری طرف اُسے اپنے ماضی کی عظمت پر بھی بڑا ناز تھا۔ باوجودیکہ اسلام کا پرچم ہر کاخ و کو میں لہرا رہا تھا۔ لیکن فریدوں و بہمن کی دنیا دلی اور رستم اور اسفندیار کی شجاعت کے ترانے گائے جا رہے تھے۔ منگول حملہ آوروں نے یکایک یہ فضا درہم برہم کر دی۔ مقامی فرماں رواؤں کی ساکھ ٹوٹ گئی اور ماضی کا فخر اور حال کی اُمنگیں خاک میں مل گئیں۔ ادب بجائے جوش و خروش دکھانے کے پناہ ڈھونڈھنے لگا۔ تسلی اور سکون کا متلاشی ہوا اور مذہب و فلسفہ و اخلاق کے دامن میں پناہ لی۔ رزمیہ مثنویوں اور مدحیہ قصائد کی جگہ مراقبہ و تصوف نے لے لی۔ دُنیا کی بے ثباتی، انسانی مجبوری اور تقدیریہ کی سفاکی خیالات کا مرکز بن گئیں۔ بعض اہلِ قلم حالات کے آگے سپر انداختہ ہو گئے۔ مثلاً عراقی، بعض نے اُن کا فلسفیانہ حل تلاش کرنے کی کوشش کی اور ہمت افزائی جاری رکھی مثلاً مولانا روم لیکن سوچنے کا انداز سب کا بدل گیا۔ حافظ کی رندی و سرمستی اس دَور کی افسردگی کا ردِ عمل ہے۔

حافظ کا سب سے بڑا کارنامہ غزل ہے اس صنف میں اُن کے معلم سعدی شیرازی، سلمان ساوجی اور خواجو کرمانی تھے۔ ان لوگوں کے رنگ میں شعر کہنا حافظ نے شروع کیا اور اکثر اُن کے مضامین آزادی سے اپنے شعروں میں نظم کئے۔ رندمشربی میں وہ خیام کے پیرو ہیں۔ متذکرہ بالا شعرا کے یہاں سے جو کچھ حافظ نے لیا اُس کا موازنہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ حافظ نے کسی خاص شاعر کے رنگ کو بہت زیادہ آگے نہیں بڑھایا۔ بلکہ اپنے اپنے مخصوص رنگ میں اُن شعرا کے یہاں حافظ سے اچھے شعر ملتے ہیں۔ پھر کیا وجہ ہے کہ ہماری اردو شاعری کی تحلیل و تشکیل میں حافظ سے زیادہ کسی اور شاعر کا حصہ نہیں۔ خود حافظ کے بعد اور اردو شاعری کے آغاز سے پہلے فارسی غزل کا زریں عہد ہندوستان میں نظر آتا ہے۔ اس عہد نے

اردو غزل کی تعمیر میں خاص حصہ لیا ہے۔ ہمارے بیشتر شعرا عرفی، نظیری، کلیم اور بیدل سے متاثر نظر آتے ہیں۔ اس دور کے شاعروں نے فارسی غزل کو اپنے منتہائے عروج پر پہنچا دیا تھا۔ نظیری وغیرہ کی غزلوں میں شاعرانہ زور وزیبائش، آرائش، زبان کی لطافت اور تخیل کی وہ حیرت انگیز جادوگری ملتی ہے جو نقد ونظر کو مسحور کر دے لیکن حقیقت میں یہ شعرا حافظ کی بنائی ہوئی عمارت میں نقش ونگار بناتے رہے۔ اینٹ اور چونا حافظ کا تھا۔ رنگ وروغن ان لوگوں نے استعمال کیا۔ حافظ کی حیثیت ایک مرکز کی ہے جہاں سعدی وخیام کے تخیلی سلسلے ملتے ہیں اور جہاں سے فغانی، عرفی نظیری، صائب، کلیم اور بیدل کے تخیل کی شاخیں پھوٹتی ہیں۔ سعدی کو حافظ کا پیش رو ہونے کی وجہ سے بجا طور پر حافظ پر فوقیت حاصل ہے۔ لیکن سعدی نے غزل کا صرف سنگِ بنیاد رکھا تھا۔ حافظ نے اُس بنیاد پر ایک پرشکوہ اور فیض رسانی محل تعمیر کر دیا۔ جس کی زیب وزینت میں آنے والے شعرا مزید اضافہ کرتے رہے۔ لیکن متاخرین کی تراش وخراش اُن کی نو بہ نو اختراعات دیوانِ حافظ کی تاثیر اور توانائی کو کبھی نہ پہنچ سکیں۔

دیوانِ حافظ کی مختلف شعری خصوصیات سے جو ایک خاص فضا قائم ہوتی ہے وہی حافظ کا طرۂ امتیاز ہے، وہی حافظ کی اسپرٹ ہے۔ دیوانِ حافظ کا تجزیہ کرنے سے یا اُس کو مختلف موضوعات میں تقسیم کرنے سے ناقد شاعر کی صحیح عظمت تک کبھی نہیں پہنچ سکتا۔ وہ عظمت شعروں سے دل ودماغ میں اتر آتی ہے۔ وہ عظمت خاموش احساس میں مضمر ہے اور اُس عظمت کا ادراک شاعر کے ساتھ ساتھ بڑے صدقِ دل اور خلوصِ نیت سے ہم پرواز ہونے میں حاصل ہو سکتا ہے۔ دیوانِ حافظ کو مجموعی طور پر دیکھ سکنے کے بعد حافظ کی وہ اسپرٹ نظر آنے لگتی ہے۔ جس نے نہ صرف اُن کے کلام کو جاں بخشی اور زندگی سے معمور کر دیا۔ بلکہ وہ اسپرٹ صدہا سال تک چھائی رہی مختلف تہذیبوں اور مختلف رسم ورواج سے ٹکرا کر اُن کے اثرات قبول کرتی رہی اور اُن پر اپنا اثر ڈالتی رہی، عرفی اور نظیری کی غزلوں میں ہمیں دیوانِ حافظ کی روح ملتی ہے۔ جس نے مغل آرٹ اور کلچر کے زیرِ اثر آ کر غزلوں میں نئے نئے رنگ اختیار کئے پھر بھی اگر کوئی پوچھے کہ وہ اسپرٹ کیا ہے تو جواب میں عرض کیا جا سکتا ہے کہ وہ اسپرٹ حافظ کی فطرت پرستی، عافیت سوزی اور بے پناہ رجائیت پر مشتمل نظر آتی ہے جس نے اُن کی غزل کو ایسی سکت اور ارتقائی طاقت عطا کی جو فارسی کے متاخرین شاعروں سے لے کر اردو شاعری تک اپنے پر پھیلائے نظر آتی ہے۔ اس جگہ براؤن کی HISTORY OF PERSIAN LITERATURE کا ایک حوالہ دینا ضروری ہے۔ جس سے حافظ کی عظمت پر کافی روشنی پڑتی ہے

MISS GERTRUDE L. BILL دیوانِ حافظ کی کچھ غزلوں کا ترجمہ انگریزی میں کیا تھا۔ جس کو انھوں نے ۱۸۹۷ء میں POEMS FROM THE DIWAN OF HAFIZ کے نام سے شائع کیا تھا۔ اس کتاب کے دیباچے میں مس موصوف نے حافظ پر اظہارِ رائے کرتے ہوئے لکھا ہے کہ عین اُس وقت جب کہ تیمور کی قتل وغارت گری اپنی انتہا کو پہنچی ہوئی تھی اور جب کہ سارا وسطِ ایشیا نت نئے انقلابات سے زیر وزبر ہو رہا تھا۔ خود ایران میں شاہ ابو اسحاق، شاہ محمد مظفر، شاہ شجاع کرمانی اور شاہ منصور یکے بعد دیگرے تخت نشین ہوئے اور سر بایہ خوں ریزیاں ہوئیں۔ لیکن حافظ کی بے تعلقی کا یہ عالم تھا کہ اُن کے کلام سے ان واقعات کا شائبہ بھی نہیں ملتا۔ البتہ ہر بادشاہ کی تعریف کسی نہ کسی غزل میں بہت واجبی سے ملتی ہے۔

مس گرٹروڈ کی یہ ژرف نگاہی قابلِ مبارک باد ہے کہ انھوں نے مشرق و مغرب میں سب سے پہلے حافظ کو وہ خراجِ عقیدت پیش کیا۔ جس کے وہ مستحق تھے۔ لیکن وہ حافظ کو دانتے پر ترجیح دیتے ہوئے کہتی ہیں کہ حافظ کو اُن کی بے تعلقی DETACHMENT پر معاف کیا جا سکتا ہے۔ کیوں کہ انھوں نے ہمیں بہت وسیع عرصۂ خیال عطا کیا جو عالم گیر ہے۔ لہٰذا اُس میں مقامی اور ہنگامی نقوش واضح نہیں مل سکتے۔ برخلاف اس کے دانتے اپنے وقت کے فلسفے اور ہنگامی قدروں سے دبا ہوا ہے۔ جو اُس کے لئے خواہ کتنی ہی حقائق سے لبریز کیوں نہ ہوں ہمارے لئے محض خوبصورت یا خوفناک تصورات بن کر رہ گئی ہیں۔ حالاں کہ مس گرٹروڈ کسی حد تک حافظ کی بے تعلقی کو سمجھنے میں کامیاب ہو گئی ہیں۔ جیسا کہ خود اُن کے بیان سے ظاہر ہے۔ پھر بھی اُن کے ساتھ اتنا عرض کر دینا بے موقع نہ ہوگا کہ اگر کوئی فن کار اپنے گرد وپیش کے تاریخی واقعات کو اپنے فن میں ایک نامہ نگار کی طرح بیان نہ کرے تو اسے بے تعلق نہیں کہہ سکتے۔ لہٰذا معافی کا کوئی سوال نہیں اور نہ یہ تاویل کرنا چاہیے کہ وہ فن کار اپنے وقت کے مادی حالات سے متاثر نہیں فرق صرف یہ ہے کہ اور یہ فرق ایک بڑے فن کار میں اور زیادہ نمایاں ہو جاتا ہے، کہ وہ اُن مادی حالات اور تاریخی واقعات کو سپاٹ طور پر بیان کرنے کی بجائے اُن کے تاثرات کو قبول کرتا ہے۔ جو کسی نہ کسی صورت میں اور کسی نہ کسی وقت اُس کی تخیلی سطح پر اُونچے مقام سے ظاہر ہوتے ہیں۔ مثال کے طور پر جاسر کو لیجئے جو حافظ ہی کی طرح دُنیا کے بڑے شاعروں میں شمار کیا جاتا ہے اور تقریباً اُن کے

ہم عصر بھی تھا۔ اُس کے وقت میں بہت سے اہم واقعات رونما ہوئے۔ بطانیہ میں طاعون آیا۔ جس نے لاکھوں انسانوں کو ڈس لیا۔ کسانوں کی انتہائی خوفناک بغاوت ہوئی۔ ایڈورڈ سوم کی فتوحات نے فرانس کو روند ڈالا۔ چاسر نے ان سب باتوں کو دیکھا ہوگا وہ اپنے وقت کا بڑا معروف آدمی تھا۔ اُس نے سیاسی سرگرمیوں میں بڑی شدت سے حصّہ بھی لیا لیکن پھر بھی اُس کے کلام سے ان سب باتوں کا پتہ نہیں چلتا۔ تاثرات صرف ایسے پائے جاتے ہیں جن میں چودھویں صدی کے انگلستان کی فضا ملتی ہے۔ لامحالہ ایک طالب علم کی توجہ اس حقیقت کی طرف مائل ہوتی ہے کہ جو ادیب یا فن کار جتنا بڑا ہوتا ہے وہ اُسی قدر مقامی اور ہنگامی قدروں سے آزاد ہوتا ہے۔ یہ قانون چاسر، حافظ، تُلسی داس اور غالب سب کے فن میں یکساں کارفرما نظر آتا ہے۔

میں حافظ کے کلام کے اجتماعی اثر کی بات کر رہا تھا۔ جو فارسی شاعری سے اردو شاعری تک نظر آتا ہے اس کے علاوہ حافظ کے اور کارنامے بھی نظرانداز کئے جانے کے قابل نہیں ہیں۔ اُنھوں نے غزل کا رنگ و آہنگ قائم کیا اُسکے زبان و بیان کا خاکہ تیار کیا اور اُس کی تہذیب کی حدیں مقرر کیں۔ آدابِ عاشقی اور لوازماتِ محبوبیت کو قائم کرنے میں اُنھوں نے اپنے عہد کے کلچر کی ترجمانی بھی کی اور اس کو اپنے ذہنی معیار کی بلندی تک لاکر اُس کو مستقبل کی شاعری کے لئے دستور العمل کا درجہ دیا۔ آج جب کہ دیوانِ حافظ کو وجود میں آئے تقریباً ساڑھے پانچ سو برس سے زیادہ گزر چکے ہیں وہی دستور العمل کارفرما ہے

دیوانِ حافظ میں عشق کا ایک بہت وسیع پرخلوص اور جاندار تصوّر ملتا ہے عشق کا ردِّ عمل اُن کے یہاں مریضانہ رنج و غم کی لذّت اندوزی نہیں بلکہ اُس نے اُن کے مزاج میں دخل پاکر اُن کی شخصیت کو جھڑکا دیا اور اُن کے کردار کو مضطرب کر دیا وہ باغ و بہار کے شیدائی کوہ و صحرا کے سیاح اور سبزہ و گل کے رازدار بن گئے عشق نے اُنھیں مضمحل کم اور مشتعل زیادہ کیا۔

صبا بہ لُطف بگو آں غزالِ رعنا را
کہ سر بکوہ و بیاباں تو دادہ ما را

عشق کا جذبہ اُن کے یہاں جمود نہیں حرکت رکھتا ہے، کمزوری نہیں طاقت کا کام دیتا ہے۔ اس لئے اُن کے شعروں میں ایک صالح پیغام ایک شفا بخش کیفیت ملتی ہے۔

شفا ز گفتۂ شکر فشانِ حافظ جو
کہ حاجتت بہ علاجِ گلاب و قند مباد

جدید نفسیاتی تحقیق اس شعر کی صداقت کی تائید کرتی ہے جس کے مطابق زیادہ تر بیماریاں جسم سے نہیں دماغ سے تعلق رکھتی ہیں اور جن کو خیالات کی کمزوری اکثر پیدا کرتی ہے اور بیشتر مدد دیتی ہے۔ ایسی صورت میں جسمانی پرداخت کی بجائے دماغ کی تربیت کی ضرورت ہوتی ہے اس حقیقت سے واقف ہو جانے کے بعد حافظ کے مندرجہ شعر کی صداقت کا احساس ہو سکتا ہے۔ حافظ کے دیوان میں کثرت سے ایسے شعر ملیں گے۔ جن میں اُنھوں نے بیماریوں پر کاری ضرب لگائی ہے جسمانی کمزوریوں پر صحت مند خیالات کے قابو پانے کا اُنھیں علم تھا وہ بیماریوں کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ کیوں کہ اُن کے نزدیک یہ فطرت کے اصولوں کی خلاف ورزی کا نتیجہ تھی۔ اس کا اظہار کہیں رمزاً کیا ہے اور کہیں صاف صاف کہا ہے

منت بنازِ طبیباں نشیانہ مند مباد      وجودِ نازکت آزردۂ گزند مباد
سلامتِ ہمہ آفاق در سلامت تست      بہیچ عارضہ شخصِ تو دردمند مباد
شفا ز گفتۂ شکر فشانِ حافظ جو      —

ترتیبِ قند و گلاب نہ علاج دل ماست      بوسۂ چند بیامیز بہ دشنامے چند

آخر عمر میں جب اُنھیں بڑھاپے نے گھیر لیا۔ اُن کی زندہ دلی اور "خوش دلی" اُسی صورت سے قائم رہی وہ اپنے خیالات سے تازگی اور توانائی حاصل کرتے رہے

دوش بیتِ فراق و غم دل پیر شدم      ساغرے ز کفِ تازہ جوانے بمن آر
گرچہ پیرم تو شبے تنگ در آغوشم گیر      تا سحر گہ ز کنارِ تو جواں برخیزم

حافظ کا کلام ایک طاقت ور رجائیت کے مفرّح احساس سے بھرا ہوا ہے۔ دیوانِ حافظ کی یہ ایک بہت اہم خصوصیت ہے بیشتر غزلوں سے ہمیں سعادت کی نیک فالیں نکلتی ہیں اور ہر جگہ رنجِ فراق اور اندوہِ ہجراں شکست کھاتے نظر آتے ہیں دیوانِ حافظ کی فال میں شہرت اور صدیوں سے لوگوں کی عقیدت کا راز اسی میں مضمر ہے۔ خوشدلی اور خوش مزاجی اُن کے کلام کا خاص جوہر ہے اسے آج کل کے معیار کے مطابق حقائق سے گریز یا فراریت پسند محمول کرنا چاہئے یہ وصف دراصل بہت بڑے ریاض کے بعد حاصل ہوتا ہے۔ مرزا غالب نے اس حقیقت کی طرف بڑے مزے سے اشارہ کیا ہے۔

بیشوۂ رندانِ بے پروا خرام از ما مپرس      ایں قدر دانم کہ دشوار است آساں زیستن

حافظ کا آسان زیستن، ہر شخص کے بس کی بات نہیں اُن کے خیالات کی چاندنی میں اُن کے احساس کی نزہت شامل ہے اُن کے لب و لہجہ میں نسیم صبحگاہی کی خنکی ہے۔ فارسی کے تمام شعرا میں قنوطیت کا دشمن حافظ سے بڑا کوئی نہیں۔ انسانیت کی آخری فتح پر اُن کو یقینِ کامل تھا۔ زندگی اور شادمانی کو وہ ایک

دوسرے سے الگ نہیں دیکھ سکتے تھے۔ وہ خوشی اور مسرت کے نقیب اور بہار کے پیغامبر تھے۔

نفسِ بادِ صبا مشک فشاں خواہد شد
عالم پیر دگر بارہ جوان خواہد شد

حافظ کی فطرت پرستی اُن کے تخیل اور احساس کی مشترکہ ورزش کے بعد پیدا ہوئی جس کی طرف اُن کا یہ شعر اشارہ کرتا ہے۔

شرحِ مجموعۂ گل مرغِ سحر داند و بس
کہ نہ ہر کو ورقے خواند معانی دانست

اُنھوں نے عام شعرا کی طرح فطرت کی عکاسی زیادہ نہیں کی وہ کوئی بھی صاحبِ بیان کر سکتا تھا۔ اُنھوں نے فطرت کے پیغام کو گوشِ ہوش سے سُنا۔ اُس کے لمس کو محسوس کیا، پہاڑوں، دریاؤں اور سبزہ زاروں کی عبارت کو لفظ بلفظ پڑھا اور اس کی ترجمانی کی۔ ورڈز ورتھ اور اُس کی رومانی تحریک میں فطرت اور انسان کے مابین جو رابطہ ملتا ہے وہ حافظ کے یہاں اُن سے چار سو برس پہلے موجود تھا۔ فطرت کا زندہ اور متحرک تصوّر اُن کے کلام میں بہت نمایاں ہے۔ ورڈز ورتھ سے بہت پہلے وہ فطرت کی سچائی پر ایمان لا چکے تھے۔ ورڈز ورتھ نے اس کو اپنی مختلف نظموں میں الگ الگ بیان کر دیا ہے۔ حافظ کے یہاں یہ چیز ایک اجتماعی اثر کی صورت میں ہے۔

صبح است و ژالہ میچکد از ابرِ بہمنی ... برگِ صبوح سازد و بدہ جامِ یکمنی
بلبل بشاخِ سرو بہ گلبانگِ پہلوی ... می خواند دوش درسِ مقاماتِ معنوی
اے صبا نکہتے از خاکِ رہِ یار بیار ... ببر اندوہِ دل و مژدۂ دلدار بیار
تا معطر کنم از لطفِ نسیمِ تو مشام ... شمۂ از نفحاتِ نفسِ یار بیار
بنفشہ طرّۂ مفتولِ خود گرہ می زد ... صبا حکایتِ زلفِ تو در میان انداخت
اے صبا گر بجوانانِ چمن باز رسی ... خدمتِ ما برساں سرو و گل و ریحاں را

بادِ صبا، بادِ شمال یا نسیمِ صبح کو اُن کے یہاں بطور قاصد سمجھنا ایک فاحش جاہلانہ غلطی ہوگی اُنھوں نے ان SYMBOLS کو روایتی طور پر نہیں استعمال کیا ہے بلکہ فطرت کے یہ عناصر اپنی ذات میں جذب کر کے اُن کی تازگی کو شعروں میں منتقل کر لیا ہے اور اُن میں اپنی روح اور نظر اس طرح سمو دی ہے کہ پڑھنے والا وہی کیفیت خود پر طاری کر سکے۔

ہر صبح و شام قافلۂ از دعائے خیر ... در صحبتِ شمال و صبا می فرستمت

حافظ کی قلندرانہ آزادگی بھی ان کی اسپرٹ کا ایک جزوِ اعظم ہے وہ بے پروا خرام اور آسان آدمی تھے۔ وہ عمر بھر شراب و کباب کے دلدادہ اور راگ رنگ کے شیدائی رہے۔ وہ زندگی کو بیل گاڑی کھینچنا نہیں سمجھتے تھے اور نہ انھیں اس کے ذریعہ تسخیرِ کائنات کا دعویٰ تھا۔ وہ تو اسی بہارِ چند روزہ سے زیادہ سے زیادہ خوشی اور مسرّت حاصل کر لینے کے قائل تھے۔

شراب لعل کش و روئے مہ جبیناں بیں ... خلافِ مذہبِ آناں جمالِ اینان بیں

شرابِ لعل و جائے امن و یارِ مہرباں ساقی
دلا کے بہ شود کارے اگر اکنوں نخواہد شد۔

لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ وہ محنت سے پہلو تہی کرنے کی تعلیم دیتے ہوں۔

دوامِ عیش و تنعّم نہ شیوۂ عشق است ... اگر معاشرِ مائی بنوش نیشِ غمے

وہ اپنی زندگی کو خواہ مخواہ سخت بنانے پر تیار نہ تھے اور نہ وہ سرد کیے ہوئے سخت گیر تھے۔ اُن کی انسانی ہمدردی کا کوئی اور چھور نہ تھا۔ اُن کی شخصیت میں خلوص، رنگینی، محبّت اور ظرافت کے گہرے رنگ ملتے ہیں۔ وہ زمانہ سازی کے خلاف تھے اور ریا و فریب سے کسی قیمت پر بھی مصالحت پر تیار نہ تھے۔ اس جذبے کے تحت واعظ اور زاہد پر انھوں نے مسلسل حملے کیے ہیں اور اس طبقے کی گندم نما جَو فروشی ذہنیت کو بے نقاب کیا ہے۔ لیکن جیسا کہ ایک بڑے شاعر کی خصوصیت ہوتی ہے اُن کے دل میں مُلّاؤں کے خلاف بھی کوئی تلخی نہ تھی۔ اس سلسلے میں اُن کے شعروں میں ایک لطیف ظریفانہ طنز ملتا ہے جس کو سُن کر واعظانِ کرام بھی مسکرائے بغیر نہیں رہ سکتے۔

من حالِ دلِ زاہد با خلق نخواہم گفت ... کیں قصہ اگر گویم با چنگ و رباب اولیٰ
ترسم کہ صرفہ نبرد روزِ باز خواست ... نانِ حلالِ شیخ ز آبِ حرامِ ما

حافظ کی فطرت جیسا کہ خود اُن کے شعروں سے مترشح ہے بہت معصوم، رنگین، اور محبت آگیں تھی۔ اُن کے جذبات اور رجحانات روزِ روشن کی طرح آشکار ہیں۔ جس کے لئے داخلی اور خارجی شہادتیں دونوں مہیا ہیں۔ حافظ کے عہد میں مصلحت اور ادب ساتھ ساتھ نہیں چلتے تھے۔ فن کاری اور ریاکاری میں ازلی بیر تھا۔ حافظ کے یہاں ہمارے دور کی ذہنی کشمکش اور تہذیبی پیچ و خم نہ ملیں گے۔ انھوں نے کنارِ آب رکنا باد و گلگشتِ مصلیٰ کے گیت گائے لیکن سچے دل سے، انھیں اپنے وطن کی خاک سے بھی محبت تھی۔ شیراز کی تعریف میں جو غزل انھوں نے کہی ہے اس کے ایک ایک شعر سے حبِ وطن کی شراب ٹپک رہی ہے۔

خوشا شیراز و وضع بے مثالش　　　خداوندا نگہدار از زوالش

حافظ کے اشعار کی اس آسودہ و نرم سیر فضا کے باوجود کہیں کہیں ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے اُن کا دائرۂ شعور اس فضا سے زیادہ اور اس سے ماسوا بھی تھا۔ وہ زندگی کے قاہرانہ اور دلبرانہ دونوں پہلوؤں سے واقف تھے۔ عشق و مزدوری عشرت گہِ خسرو' پر ہمارا پیشوائے عالی مقام معترض ہے لیکن حافظ مزدوری عشرت گہِ خسرو کے پردے میں جنون و جہاد کو پہچاننے میں کامیاب ہوگئے تھے۔

در رہ منزل لیلیٰ کہ خطرہاست بجاں　　　شرط اوّل قدم آنست کہ مجنوں باشی

نسب و نجابت کے معاملے میں عرفی سے غالب تک ہمارے متعدد سخن ور اپنی کلاہ کج کرتے رہے لیکن حافظ کو انسان کے جوہرِ ذاتی پر اعتقاد تھا۔

تاجِ شاہی طلبی گوہرِ ذاتی بنما　　　ورخود از گوہرِ جمشید و فریدوں باشی

حافظ کا تصورِ زندگی محنت' امن اور خوشی کے تین الفاظ سے بنتا ہے۔ ایسی محنت جو رقابت اور مقابلوں سے محفوظ ہو۔ ایسا امن جو خارجی حالات اور داخلی کیفیات دونوں میں کارفرما ہو اور ایسی خوشی جس میں وقتی قہقہوں کے بجائے پُرسکون انبساط کا ٹھہراؤ ہو۔

آسایشِ دوگیتی تفسیرِ ایں دو حرفست　　　با دوستاں تلطف با دشمناں مدارا

آج ساری دنیا کی قومیں حافظ کے اس شعر کی پالیسی پر زیادہ سے زیادہ عمل کرنے کی کوششیں کر رہی ہیں۔ ہر ملک سے زندہ رہو اور زندہ رہنے دو کی آوازیں اُٹھ رہی ہیں۔ آج نطشے اور رُوسو جیسے حکیموں کا بلند بانگ فلسفہ زہر بن کر رہ گیا ہے لیکن آج بھی حافظ غیر فانی امن اور یہی آسایش کا ضامن ہے۔

اے دل آں بہ کہ خراب از مئے گلگوں باشی　　　بے زر و گنج بصد حشمتِ قاروں باشی

حافظ کے اشعار اپنے اندر ایک ذرّیں مستقبل ایک حسین سوشلسٹ سماج کی تصویر لئے ہوئے ہیں جہاں افراط زر، جنگ بازی اور تجارت جیسی منحوس وبائیں نہیں پائی جاتیں۔ اب دنیا ہزاروں سال کی مسافت طے کر چکی ہے۔ اسلحہ سازی کا جنون، وزنی مشینوں کی گہما گہمی' سمندروں اور ہواؤں کی مسلسل بھاگ دوڑ سے انسان تھک چکا ہے۔ اُسے شرابِ لعل وجائے امن و یارِ مہرباں' کی تلاش ہے نیویارک اور لندن کے بسنے والے آتش و فولاد کے کارخانوں سے اُکتا کر تبت کی معصوم خانقاہوں اور گنگا کی پُرسکون وادیوں کی طرف متجسس نظروں سے دیکھ رہے ہیں۔ ہم آج دنیا میں سلامتی و ترقیِ حیات کی ضمانت چاہتے ہیں ہمارا مطالبہ ہے کہ معاش و روزگار کی آسانیاں عام ہوں اور تعمیر و تعمیر کے مواقع بہم پہنچائے جائیں۔ ہماری خواہش ہے کہ دن کی مشقت رات کے آرام و انبساط میں خلل انداز نہ ہو۔ دیوانِ حافظ میں ایسی ہی زندگی کا انعکاس ہے بلکہ وہ اس زندگی کا ذہنی اور روحانی پہلو ہے۔

ارشد کاکوی

## غزل

یوں تو ہونے کو کیا نہیں ہوتا
صبحِ شامِ الم نہیں ہوتی

اُس ادائے کرم کا کیا کہنا
جس میں شانِ کرم نہیں ہوتی

شمعِ اُمید بجھ گئی لیکن
روشنی ہے کہ کم نہیں ہوتی

دل کشی کوچۂ تمنّا کی
بڑھتی جاتی ہے کم نہیں ہوتی

بس انھیں کی ہے زندگی جن کو
فکرِ دیر و حرم نہیں ہوتی

دم نہ گھٹ جائے آپ کا ارشد
آپ کی آنکھ نم نہیں ہوتی

نوری

# قصیدۂ آزادی

بادشاہت کا مٹ گیا اب نام  
نُوحَش اللہ جدوجہدِ عوام

ہیں کہاں آج مصر کے فرعون ؟  
خود کو کہتے تھے جو خدائے عوام

ہیں کہاں آج روم کے قیصر ؟  
ماورائے بشر تھا جن کا مقام

ہیں کہاں آج طغرل و سنجر ؟  
زیبِ تاریخ ہے اب ان کا نام

ہیں کہاں آج چین کے خاقان ؟  
ہیں کہاں آج وہ مغولِ عظام ؟

ہیں کہاں ہند کے مہاراجہ ؟  
جن کے دربار کا تھا شہرہ عام

کس کے لب پر ہے تخت کی سوگند  
"مابدولت" ہے کس کا تکیہ کلام ؟

مرحبا! آج مٹ گیا وہ دَور  
حبّذا! آگیا ہے دَورِ عوام

آج ہوتے اگر زمانے میں  
اِیرج و تور و خسرو و بہرام

تاج پوشی جو اِن کی کی جاتی  
سر پہ رکھتے وہ اپنے کفشِ عوام

آج باقی نہیں زمانے میں  
جو سمجھتے تھے ہم کو کالانعام

بادشاہی فرانس کی توبہ  
ایک لعنت تھی جو برائے عوام

والٹیر کا اور روسو کا  
محو تاریخ سے نہ ہوگا نام

انقلابِ عظیم لانے میں  
سب سے ہے پیش پیش ان کا نام

رُوس کی وہ شہنشہی جس میں  
ایک آقا تھا اور لاکھ غلام

آدمیت جہاں سسکتی تھی  
آدمیت کا تھا جہاں نہ مقام

فخرِ انساں، وہ لینِنِ اعظم  
کس قدر ہے بلند اس کا مقام!

زار کا دَور ہوگیا آزار  
آج آزاد روس کے ہیں عوام

ذکر ترکی کا اب میں کرتا ہوں  
جس کا معلوم سب کو ہے انجام

کیا ہوئی وہ خلافتِ ترکی  
سازشوں کے سبب جو تھی بدنام

تھے خلیفہ کے بے شمار حرم  
اور ساکت تھا مذہبِ اسلام

آگیا اب زباں پہ اک مطلع  
مدح کا کس کی آگیا ہے مقام

مطلع

کب اتاترک سے یہ ہوتا کام ؟  
ساتھ اس کے اگر نہ ہوتے عوام

توسنِ طبع دیس کی جانب  
چاہتا ہے کہ اب ہو محوِ خرام

ہند میں وہ فرنگیوں کا راج  
نام جس کا ہے دورِ نافرجام

فوج کے بل پہ حکمرانی تھی  
نوکِ سنگیں سے ملتے تھے احکام

قیدخانوں کی وہ فضا جس سے  
چین رخصت ہُوا اور خواب حرام

عام تھی یہ سزائے حق طلبی  
لوٹ، غارت گری و قتلِ عام

تفرقہ سازی ان کی تھی ایسی  
ہوگیا جس سے دیس یہ بدنام

پھوٹ کی اس قدر بڑھی چاہت     نہ رہی وہ دلوں میں اُلفت عام

ہے سیہ برطانیہ پہ اِک مطلع     چاہتا ہوں کہ اب کروں ارقام

مطلع

ان کے سوتھے اگر رفاہی کام     لُوٹنے کے تھے بے شمار اقسام

واسطے ان کے شیرِ مادر تھا     ہند کا جس قدر تھا مالِ خام

یوں نہیں رخصت نہیں ہوئے انگریز     یوں نہیں آیا نہیں یہ دورِ عوام

عازمِ راہِ حُریت ہوں میں     پی کے چلتا ہوں اک غزل کا جام

غزل

فصلِ گل کا پھر آگیا ہنگام     پھر چلے ساغرِ مئے گلفام

آپ کے حسن کا قصور نہیں     میرے دل نے مجھے کیا بدنام

پھر کسی کی ستا رہی ہے یاد     آگیا پھر کسی کا لب پر نام

قُرب پر اپنے ناز ہو مجھ کو     دُور ہی سے اگر وہ لیں سلام

اُف زباں سے کبھی نہیں کہتے     جانتے ہیں جو عاشقی کا مقام

ہو مرے واسطے وہ آبِ بقا     وہ اگر زہر کا بھی دیں جام

درد دل میں اگر نہیں نوری

کس لئے ہوگئی ہے نیند حرام؟

اس بہشتِ برینِ بھارت کا     ہُوا برطانیہ میں جب اِدغام

دشمنوں کے بنے وہ آلۂ کار     ملک میں تھے جو مثلِ رستم و سام

دیکھ کر دیس کا یہ حالِ زبوں     نکلی پونا سے "کیسری" صمصام

کیا کیا ہے تلک نے کیا کہیئے     تھا مہاراشٹر کا جو ضرغام

آگ اس نے لگائی کچھ ایسی     پھیل کر جو رہی وطن میں تمام

مالٹا کے اسیرِ شیخ الہند     لیں فرشتے ادب سے جن کا نام

قوم میں پھونکی رُوحِ آگاہی     تا نہ کھائے فریبِ دانۂ و دام

ہوئے اس وقت وہ اسیرِ فرنگ     جسم پر جب تھا جامۂ احرام

گو کھلے وہ مجسّمِ ایثار     نور افشاں تھا جس کا اک اک کام

ہند کا وہ مہاتما جس کا     تا قیامت رہے گا روشن نام

کارواں کا وہ قافلہ سالار     ساتھ تھے جس کے بے شمار عوام

نقشِ پا جس کا خضرِ آزادی     آستاں جس کا قبلہ گاہِ انام

راز ہائے سیاستِ افرنگ     آج اس کے سبب ہیں طشت از بام

وہ گدا باج لے جو شاہوں سے     وہ گدا سلطنت جو دے انعام

وار جس کا نہ جاتا تھا خالی     جس کی ستیاگرہ تھی رشکِ حسام

اس نے بدلی سرشتِ محکومی     اس نے کاٹا فرنگیوں کا دام

قابلِ فخر تھے رفیق اس کے     ذکر کرتا ہوں اُن کا نام بہ نام

وہ محمدؐ علی وہ جوہرِ قوم     مثلِ ضیغم تھا جس کا اک اک گام

وہ خلافت کا کارواں سالار     جس سے ڈرتا تھا چرخِ نیلی فام

وہ مسیحائے قوم اجمل خاں     واقفِ نسخۂ حیاتِ دوام

لیا باپو نے ساتھ ان کو بھی
تا غلامی کا دور ہو سرسام

گوہرِ بحرِ ہند، موتی لال
بخت و اقبال و جاہ جس کے غلام

اس غلامی کو توڑنے کے لئے
کر دیا ترک اس نے ہر آرام

داس کی وہ معاملہ فہمی
اور سوراج پارٹی کا قیام

نامِ مختار احمد انصاری
ہے نگینِ دلِ خواص و عوام

لاجپت رائے اور مالویہ
بھول سکتے نہیں ہم ان کا نام

ذکر سوبھاش کا بھی لازم ہے
مل گئی ہے جسے حیاتِ دوام

وہ خلوص و وفا کا اک پیکر
شاعری میں ہے جس کا حسرتؔ نام

جیل میں جس نے پیسی تھی چکی
جیل میں جس نے دی تھی دادِ کلام

نابلد وہ زمانہ سازی سے
اور تغزل میں اپنے فن کا امام

قدر آصف علی کی وہ سمجھے
ہو سلیماں سے کم نہ جس کا مقام

بلبلِ ہند وہ مسز نائیڈو
دیس کی بیٹیوں کا جس سے نام

ذکر جس کا ہے اب بھی جاں افزا
روح پرور ہے جس کا اب بھی کلام

نامِ قدوائی جاوداں بادا
ہے محلِ پرستش اس کی قبر مدام

کرکے اس نے دکھایا دنیا کو
جو کسی سے نہ ہو سکا تھا کام

ملک کو جس نے زندگی بخشی
محمد کے دیوتا کو کر کے رام

نامکمل ہے ہند کی تاریخ
آئے سردار کا نہ جب تک نام

عزم نے اس کے کر دیا آساں
راہ میں آگیا جو سخت مقام

ہند کا تھا وہ کام بھی انساں
جس نے بدلا ریاستوں کا نظام

سبھی حضرت حسین احمدؔ سے
پھوٹ کا فتنہ ہو گیا ناکام

فخرِ بھارت وہ ڈاکٹر پرشاد
ہند کی جن کے ہاتھ میں ہے زمام

خاص ہے ان کی گو نگاہِ کرم
سب پہ یکساں ہے ان کا فیضِ عام

شیرِ حق وہ ابوالکلام آزاد
رہ نوردانِ حریت کا امام

وہ ضیا پاش الہلال اُن کا
نور جس کا تھا رشکِ ماہِ تمام

اِس سے پیدا ہو روشنی دل میں
اور اُس کا ہے سطح ہی پہ مقام

بھول سکتی نہیں وطن کی زمیں
کرپلانی نے جو کیا ہے کام

وہ بلند بلیغ ڈاکٹر محمود
وہ خجستہ گہر خجستہ مقام

سرفروشی میں ان کی شک کس کو
جاں فشانی میں ان کی کس کو کلام

راجہ جی کا بھی ذکر لازم ہے
تذکرہ ورنہ یہ رہے گا خام

آج مدراس میں برائے دوا
ملے ممکن نہیں مئے گلفام

جیل خانے میں جس کی عمر کٹی
مدح کرتا ہوں اس کی اب ارقام

حریت کا ہوا ہے مہر طلوع
جگمگا اٹھے جس سے منظر و بام

نورِ چشم و چراغِ موتی لال
دست و بازو و قلب و جانِ عوام

پیکرِ حریت جواہر لال
مظہرِ قوتِ خواص و عوام

امنِ عالم کی ہے بنا اس پر
اس سے قائم اخوتِ اقوام

یہ اسی کی نگاہ کا ہے اثر
تیغ ہے اور خواب گاہِ نیام

سربلندی ہماری اس سے ہے | ہے جہاں میں ہمارا اس سے نام
بہ لحاظِ طوالتِ مضموں | کرسکا میں نہ سب کا حال ارقام
بے غرض ان کا جذبۂ ایثار | بے نمود و نمایش ان کے کام
لیلیٰ ہند کے تھے یہ مجنوں | دیس کے تھے یہ عاشقانِ کرام
قیس و فرہاد سے بھی بالاتر | راہِ عشقِ وطن میں ان کا مقام
سخت مشکل تھی راہِ آزادی | ہوئی کوشش سے ان کی سرانجام
سعی کا ان کی یہ ہے ماحاصل | اب فرنگی کے ہم نہیں ہیں غلام
سعیِ مشکور ان کی کب ہوتی | ساتھ دیتے اگر نہ ان کا عوام
یہ خوشی ہے کہ انقلاب آیا | یہ خوشی ہے کہ یہ ہے دورِ عوام
آدمی اب نہیں ہے خانہ نہاد | آدمی اب نہیں کسی کا غلام
کیا کیا ہم نے بعدِ آزادی | قابلِ غور ہے یہ استفہام
شمعِ دستور کو کیا روشن | ہاتھ میں لیتے ہی وطن کی زمام
ہوگیا جب وطن کا بٹوارہ | اک قیامت سے کم نہ تھا ہنگام
آگئے بے حساب شرنارتھی | جن کا دنیا میں تھا کہیں نہ مقام
ان کو ہم نے لگایا سینے سے | اور پہنچایا ہر طرح آرام
پنج سالہ بنا کے منصوبہ | ملک کو ہم نے بخشا استحکام
زندگی کا قیام ہے جب تک | ہے ضروری بہت لباس و طعام
کرکے پورا یہ ہم نے منصوبہ | بختِ ناساز کو کیا ہے رام

ٹھیک ہے اب غذائی صورتِ حال | ہر طرف ہیں بھرے ہوئے گودام
ہوگیا حل لباس کا بھی سوال | ہوگیا پارچے کا اب آرام
لیکن اب بھی بہت مسائل ہیں | ٹھیک اب بھی نہیں ہے حالِ عوام
عام ہیں ملک میں ابھی امراض | کہیں سرطان ہے کہیں ہے جذام
اب بھی کم ہیں یہاں شفاخانے | ہے یہ دیہات میں شکایت عام
ہے مکانات کی ابھی قلت | ہے سڑک اب بھی آدمی کا مقام
اب بھی ہیں ذات پات کے جھگڑے | اب بھی بدلا نہیں سماجی نظام
اب بھی دولت کی ہے غلط تقسیم | آدمی کے ہیں بے شمار اقسام
فرقہ وارانہ ذہنیت کی شراب | ساغرِ قومیت میں اب بھی عام
عورتیں علم سے ہیں بے بہرہ | جنس سے کم ہے ان کا اب بھی مقام
اب بھی نہروں کی ہے کمی بے حد | اب بھی بجلی نہیں وطن میں عام
اب بھی سیلاب پہ نہیں قابو | اب بھی دریاؤں کو نہیں ہے لگام
ندیوں پر نہیں ہیں اب بھی پُل | بند بارش میں اب بھی راہِ عام
ہیں ضرورت سے اب بھی کم ریلیں | اب بھی دیہات کی ہیں سڑکیں خام
کس قدر ہم کو کام کرنا ہے | ہے قسم لیں ذرا اگر آرام
لے جو آرام وہ نہیں ہندی | یہ ہمارا ہوا ہے تکیہ کلام
رہنمائی میں ہم جواہر کی | دیس کے دور کردیں سب آلام
ملک میں روزگار سب کو ملے | زندگانی ہو سب کی با آرام

اظہر علی فاروقی

# دوہے
## (عوامی مرثیے)

اس سے انکار کی اب کوئی گنجائش باقی نہیں رہی کہ لوک کہانیوں، لوک ناچوں اور لوک کہاوتوں کی طرح لوک گیت بھی سماجی زندگی کے آئینہ دار ہیں اور خصوصیت سے عوامی زندگی اور جذبات کے ترجمان، عوامی ادب کسی قوم کا ایک ایسا سرمایہ ہوتا ہے۔ جسے وہ ہمیشہ اپنے سینے سے لگائے رہتی ہے۔ لوک گیت عوامی جذبات کے کیف و نشاط اور اندوہ و الام کی ایک دائمی کیفیت پیش کرنے کے ذمہ دار رہے ہیں۔ لوک گیت عوام کے سینوں میں محفوظ رہے۔ البتہ ادھر کچھ عرصے سے تعلیم یافتہ طبقہ انھیں منظر عام پر لانے کے لئے کوشاں ہے۔ مگر ہم جن لوک گیتوں، بلکہ عوامی مرثیوں کا ذکر کر رہے ہیں وہ آج بھی عوام کے سینوں میں ہی مدفون ہیں اور ان کی طرف کسی نے اعتنا نہ کی۔ حالانکہ دوہے یعنی عوامی مرثیے بھی عوامی مجلسی زندگی کو روشنی میں لانے کے بہت کچھ ذمہ دار ہیں۔ یوں تو لوک گیتوں کے تہذیبی ورثے میں ہندو اور مسلمان دونوں برابر کے شریک ہیں پھر بھی ان لوک گیتوں میں خدائی رات، رتجگا، بسم اللہ، ختنہ، جنیو، بھونری اور پھیروں کے گیت الگ الگ راہیں اختیار کر لیتے ہیں۔ مگر دوہے عوامی مرثیے ہونے کے باوجود ایسا نہیں ہونے دیتے۔ آج بھی دیہات ایسی نظریں پیش کر سکتے ہیں کہ اگر ہولی، دیوالی میں ہندو اور مسلمان، برابر کے شریک ہیں تو تعزیوں اور محرم کو بھی دونوں اپنا سمجھتے ہیں۔ تعزیوں کی قطاروں میں اگر مسلمان مرثیہ خوان مرثیہ پڑھ کر ارباب جلوس پر رقت طاری کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ تو عقیدت مند بھگتن اور تھیلن کی زبان سے یہ بول سنائی دیں گے۔

چھینکے حسن میاں گھوڑوا پلاندن چھینکے جبش سوار
(کسا)

لوک گیتوں کی اس صنف پر مذہبی عقیدت مندی اور عظمت کا اتنا گہرا رنگ چڑھا ہے کہ ان کے لئے "گانے" کا لفظ استعمال نہیں کیا جاتا۔ بلکہ "دوہے رونا" مستعمل ہے دوہے کب اور کس طرح وجود میں آئے۔ انھیں پہلے پہل کس نے کہا اور آج انھیں کون کہہ رہا ہے۔ ان سب کا تعیّن تو ناممکن سا ہے۔ لیکن چند دیہاتوں کا چکّر لگانے کے بعد ایسا ضرور محسوس ہوتا ہے۔ کہ چند دوہوں کی زبان عوامی ہونے کے ساتھ ساتھ قدیم اردو سے بہت ملتی جلتی ہے اس وقت ہمیں پورا دوہا تو یاد نہیں رہا۔ صرف ایک کڑی یاد ہے۔ جس سے اس بات کا بخوبی اندازہ ہو جائے گا۔

عورتاں ٹھاڑیاں لٹ چھتراتیاں کریں بیان
دس مون نہار نہار ماریاں کلا کا میاں

(عورتیں بال بکھیرے کھڑی تھیں۔ اور بین کر رہی تھیں۔ دشمن دیکھ دیکھ کر قہقہے لگا رہے تھے) اردو میں مرثیہ نگاری دکن سے شروع ہوئی۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دوہوں کا جنم بھی اس کے ساتھ ساتھ، بلکہ ہمیں تو یقین ہے کہ اس سے بہت پہلے ہو چکا ہوگا۔ اور کیا تعجب ہے کہ ردیف، قافیے اور دوسرے لوازمات شعری سے آزاد، عقیدت مند عوام کے دلوں کی گہرائیوں سے نکلے ہوئے۔ یہ بول ہندوستان میں تعزیہ داری کے رواج کے ساتھ ساتھ وجود میں آگئے ہوں اور اس طرح اردو مرثیے سے ان کی عمر بہت زیادہ ہو۔

کہا جاتا ہے کہ مرثیے اردو شاعری کا ایک بیش بہا خزانہ ہیں اور ہو سکتا ہے کہ دوہوں کی لفظی تنگ بندی اُن کے سامنے کوئی وقعت نہ پا سکے۔ اس لئے کہ مرثیوں اور دوہوں میں نہ تو کوئی لفظی مناسبت ہے اور نہ معنوی مگر یہ بات ضرور ہے کہ اگر مرثیے احساسات اور جذبات کی ایسی تصویریں ہیں جن پر شعریت کا رنگ و روغن چڑھا ہے تو دوہے احساسات اور جذبات کے ایسے مرقعے ہیں جنھیں سیدھے سادے انسانوں کی عقیدت مندی اور خلوص نے بنایا ہے۔ مرثیے اپنے عناصر اور لوازمات کی پابندیوں میں جکڑے ہیں اور "دوہے" ان سب سے آزاد۔ دوہوں میں نہ کوئی ترتیب پائی جاتی ہے اور نہ تسلسل، مرثیہ بیک وقت سراپا، واقعات، ذوالفقار ذوالجناح روایات وغیرہ سب کا ترجمان ہوتا ہے۔ مگر "دوہا" ایک وقت میں ایک ہی چیز پر روشنی

ملتا ہے۔ مرثیے طویل ہیں اور یہ نہایت مختصر۔ اگر مرثیوں کا کنایہ صرف ایک شخصیت کی طرف اشارہ کرتا ہے تو دہوں کے کنائے میں متعدد شخصیتیں مقصود ہوتی ہیں۔ دہوں میں "میڈ" حضرت امام حسینؑ بھی ہیں۔ اور حضرت علی اکبرؑ بھی، حضرت عباسؑ بھی، اور علی اصغرؑ بھی، "بی بی" حضرت فاطمہؑ بھی حضرت سکینہؑ بھی، حضرت صغریٰؑ اور کبریٰؑ بھی حضرت زینبؑ بھی اور حضرت کلثومؑ بھی۔ "لال" ہر بچہ ہے۔ خواہ حضرت علی اصغرؑ ہوں یا حضرت فاطمہؑ کی زبانی حضرت امام حسینؑ اور حسنؑ، البتہ تلوار اور "دُلدُل" (ذوالجناح) کا ذکر الگ الگ بغیر کنائے کیا جاتا ہے۔ ایک بات اور ہے کہ حضرت امام حسینؑ کی جگہ حضرت امام حسنؑ کا نام لیا جاتا ہے۔

واقعات اور روایات کے سلسلے میں دہوں میں عوامی جذبات کی تصویریں اس طرح ملیں گی۔ حضرت صغریٰؑ بیمار تھیں اور حضرت امام حسینؑ انہیں اپنے ساتھ لے جانے سے معذور تھے۔ پھر بھی وہ بڑی آزردہ خاطر تھیں۔ میر انیس نے اس واقعے کو بڑے شدومد کے ساتھ نظم کیا ہے۔ مرثیے کا ایک بند ملاحظہ فرمایئے۔ اور اسی کے مقابلے میں دہوں کا نمونہ۔

پاس آن کے اکبر نے یہ کی پیار سے تقریر　　　کیوں مجھ سے خفا ہو گئیں صغریٰ مری تقصیر
چلانے لگی چھاتی پہ منہ رکھ کے وہ دلگیر　　　محبوب برادر ترے قربان ہو ہمشیر
جلد آن کے بہنا کی خبر لیجیو بھائی　　　لے میرے کہیں بیاہ نہ کر لیجیو بھائی

بھیّا نے پوچھن کو نے کھتا پرے رُوٹھی بہنیا　　　اللہ روٹھی بہنیا
(پوچھا) (کس) (خفا)
مونڈھا سے لگ کے مارن ڈُڈکا ریا　　　اللہ سے ڈُڈکا ریا
(شانہ)　　　(پھوٹ پھوٹ کر رونے لگیں)
جو لیس چلتا بہن ہو دیو جاتی وادی دے　　　اللہ وادی دے
(ہو جاتی)
پرتا نہ چھوڑتیوں آ برپا سادی دے　　　اللہ وادی دے
(بھائی کو ساری عمر نہ چھوڑتی)
اب گئے بیرن کب سے آ یئہ
(کب آؤ گے)
راہن پہ انکھیاں بچھوتی رہے بہنیا دے　　　اللہ وادی دے
راہ　　　(بچھاتی رہوں گی)
چھٹی پٹھے وہوں مور سے بہتی کا سہ کو ہوت دکھیدا　　　اللہ وادی دے

سانے بھیتر لوٹ آ بھوں نہ ہو بہن بے کراری دے　　　اللہ بے کراری دے
(سال کے اندر)

اب آپ غور فرمایئے کہ مرثیہ نگار نے بہن سے جو استدعا کرائی ہے۔ اس میں شفقت کے ساتھ ساتھ طنز زیادہ ہے مگر "دہاگو" نے بہن کے جذبات کی حقیقی تصویر پیش کی ہے۔ "اگر بس چلتا تو ساری عمر بھائی کا ساتھ نہ چھوڑتی۔ تمھارے انتظار میں میری آنکھیں راہ پر بچھی رہیں گی۔ . . "

اسی جذبے کا ایک دوسرا خاکہ ملاحظہ فرمایئے۔

اُڑ جا رے کاگا　　　پہنچا دے بہن کا سندیسا
مور سے ویرنا لینے کو آئے　　　اللہ لینے کو آئے ویرنا
اُڑ جا رے کاگا　　　پہنچا دے دھی یا کا سندیسا
(بیٹی)
مور سے بابل لینے کو آئے　　　اللہ لینے کو آئے بابلا
اُڑ جا رے کاگا　　　پہنچا دے نا سندیسا
میں کلپ کلپ مر جاؤں　　　اللہ کلپ کلپ مر جاؤں
مور سے ویرنا لینے کو آئے　　　اللہ لینے کو آئے

عام لوک گیتوں کی طرح "دہاگو" بھی قدرت اور نیچر کا پرستار نظر آتا ہے اگرچہ ہمیں ابھی تک صرف دو ایسے دہے ملے ہیں۔ جن میں کوّے اور طوطے کے ذریعہ پیغام بھیجا گیا ہے۔

اس سلسلے میں آپ کو نہ تو کوئی ترتیب ملے گی اور نہ تسلسل مگر یہ واقعات جذبات سے لبریز ملیں گے۔ مدینے سے حضرت امام حسینؑ کی روانگی، مصائب سفر، حضرت صغریٰ کی فرقت میں بے چینی، حضرت عباسؑ کا مشک بھر کر لانا، حضرت قاسم کی شادی، "دُلدُل" (ذوالجناح) کا باتیں کرنا۔ عونؑ اور محمدؑ کی شجاعت اور ہمت وغیرہ کے بیانات وہاں ملیں گے۔ اگرچہ یہ سمجھنا اور اس کا تعین کرنا کہ واقعہ کیا ہے۔ ذرا مشکل ہو جاتا ہے۔ مثلاً اس بیان میں کہ "میڈ" مشک بھرنے نکلے، میڈ حضرت عباسؑ ہیں۔ میڈ کے سامنے ہاتھ جوڑے "لال" آئے ہیں میڈ امام حسینؑ اور لال حضرت عونؑ و محمدؑ ہیں۔ "ظالم کے گال پر لال" نے تھپڑ رسید کر دیا میں ظالم یزید ہے اور "لال" حضرت زین العابدینؑ ہو سکتے ہیں۔ ان بیانات میں "دہاگو" اپنی فضا اور اپنا ماحول تو پیدا ہی کر لیتا ہے۔ ساتھ ہی ساتھ وہ اپنے عقائد اور ذہنیت بھی سمو دیتا ہے۔ حضرت قاسمؑ کی شادی کا واقعہ صحیح ہو یا غلط وہ اس کی تیاری اس طرح کرتا ہے۔ کہ "میڈ"

گھوڑے پر چڑھ کر بزاز کی دکان پر پہنچے۔ بزاز کی لڑکی نے جھانک کر دیکھ لیا اور اپنے باپ کو بتایا کہ امام آئے ہیں۔ اسی طرح دولہا کار درزی کی دکان پر پہنچتا ہے اور وہاں سے وہ جامہ، پٹکا، مکنا (مقنع) پاجامہ، کرتا سلواتے ہیں۔ سکلاتی (بانات) جوتا مالی سے ہار اور سہرا، منہارن سے سہاگ کی چوڑیاں، عطار سے عطر اور تیل، پنساری کی دکان سے ناریل، چھوہارے لیتے ہیں۔ اور اس طرح شادی ہو جاتی ہے۔ اس دوہے میں ٹیپ کی کڑی سے دولہا، رثائیت پیدا کرتا ہے جو بار بار آتا رہتا ہے

دن بیچ چلے تر دریا رے

حضرت قاسمؑ دولہا بنے کھڑے ہیں اور انھیں میدانِ جنگ میں جانا ہے

"بی بی کی آنکھوں سے آنسو بہ رہے ہیں۔ وہ چُنری کے گھونگھٹ سے بڑوں کی آنکھ بچا کر اپنے شوہر کو دیکھ رہی ہیں۔ اپنے ہاتھ سے ڈھال لگائی، تلوار باندھی، کٹار باندھتے وقت وہ زار و قطار رونے لگیں۔ شاید یقین ہو گیا ہو کہ اب وہ لوٹ کر نہیں آئیں گے۔"

یہ سب حادثات کیوں پیش آئے، دولہا نے اپنے عقیدے کے مطابق پہلے ہی بتا دیا کہ "سید" نے جب گھوڑا تیار کیا اور جب سوار ہوئے تو کسی نے چھینک دیا تھا۔ توہمات کی پرچھائیاں تو بنگلا کے 'مقتل حسین' میں بھی ملتی ہیں جو ادبی مرثیے ہیں جنگ کے نقشے ملاحظہ ہوں۔

"چھن چھن تلوار چل رہی ہے۔ 'سید' (حضرت عباسؑ) کی تلوار ناگن بن کر راہ روکنے والوں کو ڈس رہی ہے۔ ہائے رے اللہ غضب ہو گیا۔ بازو کٹ کر گر پڑا اور وہ مشک پیٹھ پر لادے دوڑے چلے آ رہے ہیں۔۔۔۔"

"تلوار چل رہی ہے۔ چھری اور کٹاری بھی، لاٹھی اور بلّم بھی، گولوں کے دھماکوں سے زمین ہل رہی ہے۔ اور بندوق کی آواز سے کان پھٹے جاتے ہیں 'سید' (حضرت امام حسینؑ) کی کراہ سے آسمان رو رہا ہے۔"

دوسرے منظر میں دولہا بنانے والا اپنے ماحول سے کس درجہ متاثر نظر آتا ہے اُسے اس سے مطلب نہیں کہ اُس وقت کیا ہوا تھا، بلکہ وہ یہ سوچتا ہے کہ ایسے موقعوں پر یہ ہو سکتا ہے۔

گھوڑے کی تصویر عوامی مرثیے اس طرح پیش کرتے ہیں۔

"دُلدُل کی ننگی پیٹھ دیکھ کر اماں (حضرت فاطمہؑ) تڑپ گئیں اور دروازے پر آ کر اس سے پوچھا۔ ہمارا لال (حضرت امام حسینؑ) کہاں ہے؟ دُلدُل ہنہنایا اور اس کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے۔۔۔"

"کربلا سے ایک لشکری مدینے لوٹا اور اماں (حضرت فاطمہؑ) اس سے اپنے لال کا حال پوچھنے لگیں۔ لشکری جواب دیتا ہے۔ تلوار چلی، گولی چلی، اور تیروں کی بوچھار سے بادل چھا گئے، خون کی ندیاں بہ گئیں۔ 'سید' کے گورے گورے بدن سے پسینہ ٹپک رہا تھا۔ میں اپنے امام پر مورچھل جھل رہا تھا۔ کہ وہ بے ہوش ہو گئے۔ دُلدُل وہیں تڑپ تڑپ کر رو رہا ہے۔۔۔"

یہ ہے ایک نہایت سرسری خاکہ، اُن عوامی مرثیوں کا جو عوام کے دلوں کی گہرائیوں سے عشرہ محرم کے دوران میں اُن کی زبانوں پر آ جاتے ہیں۔ مرثیہ خوان شاید مرثیہ خوانی کے دوران میں پانی پی لیتا ہو اور ختم ہونے پر داد کا طالب ہو، دوسروں کو رُلانے کی کوشش میں ممکن ہے وہ خود رونا بھول جائے مگر یہ رونے والے نہ تو بیچ میں پانی پیتے ہیں اور نہ دوسروں کو رُلانے کی کوشش کرتے ہیں بلکہ خود سُنتے ہیں اور خود روتے ہیں اور یہ میں نے خود اپنی آنکھ سے دیکھا ہے۔ ان عوامی مرثیوں کی تخلیق اور بقا میں مردوں سے زیادہ عورتوں کا حصہ ہے۔ بلکہ یوں کہنا چاہیئے کہ مردوں کا وجود اگر صفر نہیں تو اعشاریہ ایک فی صدی سے زیادہ بھی نہیں۔ یہ ایک بیش بہا سرمایہ ہے جو نائنوں، گدینوں، فقیرنیوں، دھوبنوں، کہارنوں، ملاحنوں وغیرہ کے سینوں میں محفوظ ہے اور جسے منظرِ عام پر لانے کی ضرورت ہے۔

---

## ضروری نوٹ

غیر مطبوعہ مضامین اسی صورت میں واپس کئے جائیں گے جبکہ واپسی کے لئے ٹکٹ اور مناسب سائز کا لفافہ مضمون کے ساتھ ہوگا۔

آج کل کے بدھ نمبر میں محترمہ بشارت فاطمہ کے مضمون میں کتابت کی چند غلطیاں رہ گئی ہیں۔ ناظرین اُن کی تصحیح فرمالیں۔

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۱۶ | فٹ نوٹ | | CONGLOIS | LONGUOIS |
| ۱۸ | ۳ | ۱۱ | لامحدود | محدود |
| ۲۵ | ۲ | ۱۴ | | سطر کے آخر میں 'لکھی' بڑھا لیجئے |

کیلاش ماہر

# فیروز آباد میں شیشہ گری کی صنعت

## شیشہ گری کی ابتدائی تاریخ

شیشہ گری کی ابتدائی تاریخ زمین کے وجود میں آنے کے افسانوں سے وابستہ کی جاتی ہے۔ تاہم وثوق کے ساتھ یہ کہنا بہت مشکل ہے کہ شیشہ سازی کا دور تاریخی اعتبار سے کب شروع ہوا۔ "کانچ" کا ذکر قدیم سنسکرت کتابوں میں ملتا ہے۔ "یجروید" میں بھی کانچ کا تذکرہ مستورات کے زیورات کے سلسلے میں کیا گیا ہے۔ اس حوالے کی بنیاد پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ شیشہ سازی کی ابتدا ہندوستان میں ۸۰۰ قبل مسیح سے بہت پہلے ہو چکی تھی۔ کچھ مورخین کی رائے ہے کہ شیشہ سازی کی پیدائش پہلے میسوپوٹامیا میں ہوئی اور اس ایجاد سے مصریوں نے افادہ کیا۔ مصر کے رہنے والے ۱۴۰۰ قبل مسیح کے لگ بھگ شیشہ سازی کرتے تھے۔ اس دور میں شیشے کی اشیاء کا شمار ذاتی سجاوٹ کے سامان میں ہوتا تھا۔ ان چیزوں کی قیمت بندوقوں اور دیگر سامان جنگ سے بھی کہیں زیادہ ہوتی تھی۔ قدیم رومی تمدن کے ساتھ ساتھ شیشہ گری کی صنعت کو یورپ میں بہت فروغ ملا۔ "وینس کے گرجا گھروں میں جو شیشے کا سامان ملا ہے وہ بستی میں کیڑا ضلع کے کپڈونج کے بنے ہوئے شیشے کے سامان سے بہت کچھ ملتا جلتا ہے۔" تاریخی حوالوں کا ذکر زیادہ نہ کرتے ہوئے یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ چند سطور ہندوستان میں شیشہ گری کے ابتدائی دور پر بھی لکھ دیئے جائیں۔ مغلیہ دور حکومت میں شیشے کا استعمال زیادہ تر رؤسا اور تعلقہ داروں میں ہوتا تھا۔ اس دور میں رنگین شیشے کی اشیاء اور کانچ کی چوڑیاں بازار میں زیادہ فروخت ہوتی تھیں۔ ۱۸۷۰ء سے لے کر ۱۹۱۵ء تک شیشہ سازی کی صنعت کو ہندوستان میں قائم کرنے کی بہت سی کوششیں کی گئیں لیکن قابل اطمینان کامیابی نہ ہو سکی۔ پہلی جنگ عظیم کے زمانے میں باہری سامان کی آمد بند ہو جانے سے شیشے کے بہت سے نئے کارخانے ہندوستان میں قائم کئے گئے۔ لڑائی کے بعد جاپان کی شیشے کی سستی اور خوبصورت اشیاء ہندوستان کے بازاروں میں بہت مقبول ہوئیں جس سے اس دور میں قومی صنعت کو کوئی قابل ذکر ترقی نہ مل سکی۔ لیکن دوسری جنگ کے دوران میں شیشے گری کی صنعت کو ہندوستان میں ابھرنے کا زریں موقع ملا۔ اس دور میں شیشے کا کافی سامان ہندوستان میں بننے لگا۔ ۱۹۴۰ء کے بعد چوڑیوں کی درآمد مکمل طور سے بند ہو جانے کے باوجود ہندوستان میں شیشے کے سامان کی پیداوار بازار کی مانگ کو مدنظر رکھتے ہوئے بہت کم ہے۔ اس لئے آج بھی بھاری مقدار میں شیشے کا سامان بیرونی ممالک سے منگایا جاتا ہے۔ جیسا کہ مندرجہ ذیل اعداد و شمار سے ظاہر ہے۔

### ہندوستان میں شیشہ اور شیشے کے سامان کی درآمد

| سال | قیمت روپوں میں |
|---|---|
| ۱۹۵۳ء - ۵۴ | ۱۳۶ لاکھ |
| ۱۹۵۴ء - ۵۵ | ۱۳۹ لاکھ |
| ۱۹۵۵ء - ۵۶ | ۱۶۴ لاکھ |

### ہندوستان میں شیشہ گری

ہندوستان میں تقریباً ۲۰۰ شیشہ سازی کے کارخانے ہیں جن میں تقریباً اسی ہزار (۸۰۰۰۰) مزدور کام کرتے ہیں۔ ان کارخانوں میں زیادہ تر کانچ کی چوڑیاں، بوتلیں، چھوٹی موٹی سائنس اور ڈاکٹری میں کام آنے والا سامان۔ گلاس کی چادریں۔ گھریلو استعمال کی چیزیں وغیرہ وغیرہ بنائی جاتی ہیں۔ تمام ہندوستان کا جائزہ نہ لیتے ہوئے ہم یہاں صرف فیروز آباد میں شیشہ گری کی صنعت اور اس کے مسائل کا ہی تجزیہ کریں گے۔ فیروز آباد (ضلع آگرہ) کو شیشہ گری کے لحاظ سے ہندوستان میں خاص اہمیت حاصل ہے۔ تاریخی اعتبار سے شیشہ گری کی ابتدا فیروز آباد میں کس دور میں ہوئی اس کا صحیح اندازہ لگانا بہت مشکل ہے۔ لیکن یہ صحیح ہے کہ یہاں شیشہ گری کی صنعت کا آغاز گھریلو پیمانے

پیدا ہوا۔ پہلی جنگِ عظیم کے دوران میں فیروز آباد میں شیشہ گری کی صنعت کی باقاعدہ تنظیم نہیں ہوئی تھی۔ جو کچھ بھی پیداوار ہوتی تھی وہ چھوٹی چھوٹی بھٹیوں تک محدود تھی یہ بھٹیاں شیشہ گروں کے مکانوں سے وابستہ تھیں۔ جن میں نہ تو مزدوروں اور دیگر کام کرنے والوں کی صحت کا خیال رکھا جاتا ہے اور نہ صحیح طریقے سے صنعت کی تنظیم ہو سکتی ہے ۱۹۰۸ء میں جرمن ماہر کی امداد سے فیروز آباد میں ایک شیشے کا کارخانہ قائم کیا گیا۔ رفتہ رفتہ کانچ کی چوڑیوں کے کئی کارخانے یہاں قائم ہو گئے۔ فیروز آباد کے مزدوروں نے جنھیں عام زبان میں "شیشہ گر" کہا جاتا ہے۔ شیشہ سازی کی صنعت کو ترقی دینے میں کافی امداد دی اور اپنے چھوٹے چھوٹے ذاتی کارخانے جگہ جگہ قائم کر لئے۔

## فیروز آباد میں صنعت کا آغاز

پہلی جنگِ عظیم کے بعد فیروز آباد میں جاپانی ماہروں کی مدد سے پُرانی بھٹیوں کی جگہ نئی سائنٹیفک بھٹیاں بنائی گئیں جس سے اچھی قسم کی چوڑیاں بنانے میں بہت آسانی ہو گئی اور چوڑیاں بیلن کی امداد سے بنی شروع ہو گئیں۔ ۱۹۲۹ء میں ہندوستان کے بازاروں میں جاپان کی ریشمی چوڑیاں بھاری مقدار میں آگئیں جو فیروز آبادی چوڑیوں سے زیادہ خوبصورت تھیں اور اُن کی قیمت بھی مقابلتاً کم تھی۔ بازار کی اہمیت کو سمجھتے ہوئے فیروز آباد کے شیشہ گروں نے بھی ریشمی چوڑیاں بنانا شروع کر دیا اسی دور میں شیشے کے اور بہت سے معاون کارخانے قائم ہو گئے۔ اس طرح چوڑی کی صنعت میں ایک نئے باب کا اضافہ ہو گیا۔ ۱۹۳۱ء میں فیروز آباد کے شیشہ گروں اور دیگر کارخانے داروں نے حکومت ہند سے تحفظ کی اپیل کی۔ مگر چند وجوہ کی بنا پر یہ اپیل مسترد کر دی گئی۔ مگر دوسری جنگ نے فطری طور پر فیروز آباد میں شیشہ گری کی صنعت کو ترقی کا زرّیں موقع دیا۔ لیکن جنگ کے اختتام پر ۱۹۴۷ء میں ملک کی تقسیم نے اس صنعت کو کافی نقصان پہنچایا۔ تقسیم سے بازار کا بڑا حصہ جہاں چوڑیوں کی کافی کھپت ہوتی تھی۔ ہندوستان سے باہر چلا گیا۔ اس کے علاوہ شیشہ گروں کی کافی تعداد پاکستان چلی گئی۔ لیکن ان سب اثرات کے باوجود فیروز آباد کی صنعت اسی طرح اپنا وقار بنائے ہوئے آہستہ آہستہ ترقی کی راہ پر گامزن ہے۔

## صنعت کی تنظیم

فیروز آباد میں صنعت کی موجودہ تنظیم کو مدِّنظر رکھتے ہوئے۔ تمام کارخانوں کو ہم تین حصوں میں بانٹ سکتے ہیں۔ اول وہ کارخانے ہیں۔ جہاں شیشے کو پگھلا کر تار بنائے جاتے ہیں۔ دوئم وہ کارخانے ہیں جہاں شیشے کے کھینچے ہوئے لمبے تاروں کو بیلن کی مدد سے گول چوڑیوں میں تبدیل کیا جاتا ہے۔ سوئم وہ چھوٹے چھوٹے کارخانے ہیں جو اپنے گھروں میں گول شیشے کے تاروں کو جوڑ کر چوڑیاں بناتے ہیں۔ ان کے علاوہ چوڑیوں پر سنہری پالش چڑھایا جاتا ہے۔ یہ اندازہ لگایا گیا ہے کہ فیروز آباد میں تقریباً بارہ سو ۱۲۰۰ چھوٹے بڑے کارخانے ہیں۔ شیشہ گری کی صنعت نے فیروز آباد میں تیس ہزار انسانوں کو روزگار دیا ہے۔ مختلف قسم کے کارخانوں کی تعداد کا اندازہ مندرجہ ذیل اعداد و شمار سے لگایا جا سکتا ہے۔

| | کارخانوں کی تعداد | مزدوروں کی تعداد |
|---|---|---|
| ۱۔ شیشے کو پگھلانے اور تار کھینچنے والے | ۸۰ | ۱۰۰۰ |
| ۲۔ بیلن سے کام کرنے والے | ۹۰ | ۶۰۰۰ |
| ۳۔ چوڑیوں کو جوڑنے، سجانے اور پالش چڑھانے والے | ۱۰۰۰ | ۲۳۰۰۰ |
| کل تعداد | ۱۱۷۰ | ۳۰۰۰۰ |

مندرجہ بالا اندازے سے یہ ظاہر ہے کہ اس صنعت میں تقریباً تیس ہزار اور اس سے بھی زیادہ انسان مختلف شعبوں سے اپنی روزی کماتے ہیں۔ یہ اندازہ لگایا گیا ہے کہ ان کارخانوں میں تقریباً چار کروڑ روپے کی چوڑیاں اور کانچ کا دیگر سامان بنایا جاتا ہے جو ہندوستان کے کونے کونے میں فروخت ہوتا ہے۔ ہندوستان کے علاوہ دوسرے ممالک میں بھی جہاں ہندوستانی عوام رہتے ہیں۔ چوڑیوں کی کھپت ہوتی ہے۔

چوڑیاں ہندوستانی خواتین کے لئے سنگار کے علاوہ سہاگ کی نشانی سمجھی جاتی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ہندوستان کے ہر کونے میں چوڑیوں کی خرید و فروخت ہوتی ہے۔ فیروز آباد میں مختلف قسم کے کانچ کے کڑے۔ ریشمی، موٹی اور ڈوری دار چوڑیاں بنائی جاتی ہیں۔ مگر پچھلے پانچ سال میں بنی ہوئی چوڑیوں کی کل مقدار بڑھنے کے بجائے کچھ گھٹ رہی ہے۔ جس کی خاص وجہ "بازار میں مانگ کی کمی" ہے کانچ کی چوڑیوں کی مانگ گھٹنے کے بہت سے اسباب ہیں۔ مثلاً یہ کہ اس دور میں خواتین میں زیورات کے علاوہ چوڑیاں پہننے کا رواج برابر کم ہوتا جا رہا ہے۔ سادگی پسندی کی بنا پر سجاوٹ کی کم سے کم چیزوں کا استعمال ہونے لگا ہے۔ علاوہ اس کے پلاسٹک کی چوڑیوں نے بھی مانگ کا بہت کچھ حصہ اپنا لیا ہے۔ جس کے سبب سے بازار میں کانچ کی چوڑیوں کی فروخت کم ہو رہی ہے۔ کانچ کی چوڑیوں کی مانگ گھٹنے سے فیروز آباد کے صنعتی حلقوں میں بے روزگاری کا خوف بڑھتا جاتا ہے۔ اگر صنعت کے مسائل کا جلد ہی کوئی حل تلاش نہ کیا گیا تو ہزاروں مزدور جن کا ذریعہ معاش شیشہ گری کی صنعت پر منحصر ہے بے روزگاری کا شکار ہو جائیں گے۔

## فیروز آباد کے مسائل

فیروز آباد میں شیشہ گری کی صنعت کے مسائل کا صحیح تجزیہ کرنے اور اُن کا حل سوچنے کے لئے صنعت کی تنظیم کو بھی مدِّنظر رکھنا ہوگا۔ تمام مسائل کو چار حصّوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ سب سے پہلے وہ مسائل ہیں جن کا براہِ راست تعلق مالیات سے ہے۔ صنعت کا ڈھانچہ اس طرح ہے جس میں ایسے کارخانوں کی تعداد بہت ہے جو اپنا کام گھریلو پیمانے پر کرتے ہیں۔ جن کی کل لاگت پچاس روپے سے دو سو روپے تک ہے روپے پیسے کی کمی سے چھوٹے چھوٹے گھریلو کارخانے جو کانچ کے لمبے تاروں کو جوڑ کر چوڑیاں بناتے ہیں یا سنہری پالش کرتے ہیں اپنے مال کو بڑے بیوپاریوں کو سستے داموں فروخت کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔ علاوہ اس کے ان کارخانہ داروں کو کچا مال ادھار خریدنا پڑتا ہے اور بازار کے نرخ سے زیادہ قیمت دینی پڑتی ہے۔ چوڑیوں اور کانچ کے دیگر سامان میں کام آنے والے کچے مال میں کوئلہ، سوڈا ایش اور دیگر دوائیاں بہت اہم ہیں۔ بازار کی تنظیم کے علاوہ کچے مال کی خریداری کے لئے بھی روپے کی ضرورت ہے۔ جس کو مہیّا کرنے کے لئے چھوٹے کارخانوں کو بڑی دشواری ہوتی ہے۔ کچے مال کے سلسلے میں سب سے بڑا مسئلہ کوئلے کا ہے کوئلے کی کھپت کو مدِّنظر رکھتے ہوئے فیروز آباد میں مقررہ کوٹے کی مقدار بہت کم ہے جس سے اکثر کارخانہ داروں کو کبھی کبھی مقررہ نرخوں سے زیادہ قیمت دینی پڑتی ہے۔ کچھ لوگوں نے اندازہ کیا ہے کہ فیروز آباد میں کم سے کم ایک سو بیس (۱۲۰) ویگن کوئلے کی ضرورت ہے۔ علاوہ اس کے "سنہری پالش" کے لئے "لیکوئڈ گولڈ" جو بیرونی ممالک سے منگایا جاتا ہے۔ کارخانے داروں کو کافی رقم خرچ کرنی پڑتی ہے۔ لیکن اب ہندوستان میں سنہری پالش بنانے کا کام شروع ہو گیا ہے۔ اُمید کی جاتی ہے کہ عنقریب ہی ہندوستان میں سنہری پالش کی کمی دور ہو جائے گی۔

فیروز آباد میں زیادہ تر کارخانے شہری حلقوں میں آباد ہیں اور بیشتر مزدور چھوٹے چھوٹے گندے چھپّروں میں کام کرتے ہیں۔ جگہ کی قلّت سے اس صنعت کی صحیح تنظیم نہیں ہو سکتی۔ شیشہ گری کی صنعت کے لئے ضروری ہے کہ شہر سے کچھ دور صنعتی کالونی بسائی جائے۔ جہاں چھوٹے بڑے کارخانوں کو رعایتی قیمت پر یا کرائے پر ایسے مکان دیئے جائیں جن میں شہری فیکٹریاں منتقل کی جا سکیں۔ جگہ کی قلّت کے علاوہ بازار کی باقاعدہ تنظیم بھی صنعت کی ترقی کے لئے ضروری ہے۔ چوڑیوں کی مانگ کو برقرار رکھنے کے لئے اور بازار کو وسیع کرنے کے لئے صنعت کی از سرِ نو تنظیم کی ضرورت ہے۔ باہمی امداد کے ذریعے یہ مسئلہ حل کیا جا سکتا ہے۔ بازار کی ترقی کے لئے جو باہمی امدادی سوسائٹیاں بنائی جائیں۔ وہ جگہ جگہ چوڑیوں کی پبلسٹی کے فرائض بھی انجام دیں اور کارخانہ داروں کو نئے نئے فیشن اور ڈیزائن سے بھی آگاہ کرتی رہیں اور اگر ضرورت پڑے تو بیرونی ممالک میں اخباروں اور رسائل کے ذریعہ تشہیر کی جائے۔

مختصر الفاظ میں فیروز آباد کی شیشہ گری کی صنعت کا مستقبل باہمی امداد کے اصولوں سے وابستہ ہے۔ کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ سرکاری امداد اور باہمی تعاون سے ایک ایسی کوآپریٹو سوسائٹی کی تشکیل کی جائے جس میں تمام کارخانوں کے مالک اور مزدوروں کے نمائندے شامل ہوں۔ اس سوسائٹی کے صحیح انتظام اور صلاح دینے کے لئے کسی سرکاری افسر کا تقرر کیا جائے۔ علاوہ اس کے صنعتی علاقے کی تعمیر کچے مال کی خریداری اور بازار کی ترقی کے لئے چھوٹی چھوٹی ماتحت سوسائٹیاں بنا دی جائیں جو جنرل سوسائٹی کے زیرِ اہتمام رہیں۔

---

### آج کل فروری ۱۹۵۷ء نمبر

آئندہ شمارے میں حسب ذیل اہلِ قلم کے
نگارشات شائع ہونے کی توقع ہے

| | |
|---|---|
| غلام رسول مہر | دل شاہجہان پوری |
| عرشی رام پوری | ناطق گلاوٹھوی |
| مالک رام | علی سردار جعفری |

### بچوں کا آج کل

'بچوں کا آج کل' بند کر دیا گیا ہے لیکن 'آج کل' کے صفحات میں کمی نہیں ہوگی۔ یعنی ہر شمارہ حسب سابق ۶۰ صفحوں پر مشتمل ہوگا۔ مضمون نگار حضرات اور شعرائے کرام سے درخواست ہے کہ وہ بچوں کے لئے مضامین، کہانیاں اور نظمیں وغیرہ ارسال نہ فرمائیں۔

اسرار احمد آزاد

# ریاستہائے متحدہ امریکہ کی صدارت

ریاست ہائے متحدہ امریکہ، جمہوریت کے مغربی نظریات پر مبنی، دُنیا کی سب سے بڑی وفاقی جمہوری ریاست ہے۔ براعظم امریکہ کی دریافت کے بعد اگرچہ وہاں یورپ کی متعدد قوموں کے نوآباد کار آباد ہو گئے تھے اور اُنھوں نے نئی دُنیا کی وسعتوں میں متعدد ریاستیں قائم کر لی تھیں لیکن شمالی امریکہ کی بیشتر ریاستیں برطانوی نوآبادیات سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتی تھیں۔ نوآبادیاتی نظام جن نقصان رساں خصوصیات کا حامل ہے۔ امریکہ کی برطانوی نوآبادیات کے باشندے بھی ان کے اثرات اور نتائج سے محفوظ نہیں رہ سکتے تھے۔ مگر چوں کہ ان نوآبادیات کے باشندے بھی اسی قوم سے تعلق رکھتے تھے جو انھیں نوآبادیاتی نظام کا محکوم بنائے ہوئے تھی۔ اس لئے وہ اس نفرت انگیز اور نقصان رساں صورتِ حالات کو زیادہ مدت تک برداشت بھی نہیں کر سکتے تھے۔ چناں چہ جولائی ۱۷۷۶ء کو اُنھوں نے برطانیہ سے علیحدگی اور اپنی آزادی کا اعلان کر دیا اور پانچ سال تک برطانیہ کے مقابلے میں آزادی کی لڑائی لڑتے رہے اور کامیاب ہونے کے بعد انھیں آزادی حاصل ہوئی تو وہ ایسی تیرہ ریاستوں میں منقسم تھے جو اگرچہ ایک وفاق کے ساتھ وابستہ تھیں لیکن انھیں داخلی طور پر وفاقی حکومت سے کہیں زیادہ اختیارات حاصل تھے۔ مگر جنگ نے انھیں کمزور بنا دیا تھا۔ کسی ریاست میں جداگانہ طور پر اپنے دفاع کی قوت باقی نہیں رہی تھی اور کوئی ریاست بھی ذاتی طور پر کوئی اہم تعمیری قدم نہیں اُٹھا سکتی۔

ان حالات میں انھوں نے اپنی تمام تر صلاحیتوں اور اپنے تمام تر وسائل کو مشترک اور متحد کرنے کی نیت سے ۱۷۸۷ء میں فیڈرل کنونشن منعقد کر کے ایک مضبوط متحدہ حکومت کے قیام کا فیصلہ کیا اور آج کی ریاست ہائے متحدہ امریکہ اسی فیصلے کی بنیاد پر قائم ہے

ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے دستور کی ترتیب میں تیرہ ریاستوں نے حصہ لیا تھا۔ ۹ ریاستوں نے فوراً اس کی تصدیق بھی کر دی تھی۔ دو ریاستوں نے ایک ماہ کے بعد جون ۱۷۸۸ء میں اس کی توثیق کی تھی اور باقی ماندہ دو ریاستیں ۱۷۹۰ء میں اس کے ساتھ وابستہ ہوئی تھیں۔ لیکن آئین کا نفاذ ۴ مارچ ۱۷۸۹ء کو عمل میں آگیا تھا۔ اور اس کے نفاذ کے پہلے قدم کے طور پر ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے پہلے صدر اور نائب صدر فروری ۱۷۸۹ء کے پہلے چہارشنبہ کو منتخب کر لئے گئے تھے۔ اس وقت سے دسمبر ۱۹۵۶ء تک وہاں ۳۴ صدر برسرِ اقتدار رہ چکے ہیں اور اب مسٹر آئزن ہاور اس ریاست کے ۳۵ویں صدر منتخب ہوئے ہیں۔

ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے صدر کا انتخاب چار سال کے لئے کیا جاتا ہے۔ اور چوں کہ اس مدت میں اسے وسیع ترین اختیارات حاصل رہتے ہیں۔ اس لئے یہ انتخاب قومی حیثیت ہی سے نہیں بلکہ بین اقوامی زاویۂ نظر سے بھی بے حد اہمیت کا حامل ہوتا ہے اور اس کے نتیجے کو ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے باشندوں کی داخلی اور بین اقوامی حکمتِ عملی کا آئینہ دار تصوّر کیا جاتا ہے۔ لیکن سیاسی اہمیت کے علاوہ ریاست ہائے متحدہ امریکہ کا صدارتی انتخاب بعض حیثیتوں سے بجائے خود ایک دلچسپ سیاسی واقعہ بھی ہے۔

سیاسی پارٹیوں کی قوت آزمائی۔

دنیا کے دوسرے جمہوری دساتیر کی طرح ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے آئین میں بھی منصبِ صدارت کے لئے بطور اُمیدوار کھڑے ہونے والے حضرات میں بعض خصوصیات کی موجودگی کو ضروری قرار دیا گیا ہے اور ان خصوصیات یا شرائط کے مطابق ریاست ہائے متحدہ امریکہ کا ہر وہ باشندہ جو چودہ سال سے اس ملک کا شہری ہو اور عمر میں ۳۵ سال سے کم نہ ہو اس منصب کے لئے اُمیدوار ہو سکتا ہے لیکن

وہاں رواجی طور پر ایسا نہیں ہوتا۔ بلکہ منصبِ صدارت کے لئے اُمیدواروں کو وہاں کی دو سیاسی پارٹیاں — ری پبلکن اور ڈیموکریٹک پارٹیز — نامزد کرتی ہیں۔ اور اگرچہ اس انتخاب میں ریاست ہائے متحدہ امریکہ کا ہر ووٹر (رائے دہندہ) حصّہ لیتا ہے۔ لیکن درحقیقت یہ انتخاب انھیں دونوں پارٹیوں کی قوت آزمائی کا وسیلہ بن جاتا ہے۔

ڈیموکریٹک پارٹی [illegible] میں قائم کی گئی تھی۔ لیکن ۱۷۹۲ء میں اس کا نام تبدیل کرکے 'ری پبلکن پارٹی' رکھ دیا گیا تھا۔ اس وقت یہ پارٹی مرکزی حکومت کے اختیارات کو محدود کرنے، تجارت کی آزادی اور سیاسیات میں عوام کے اثر و رسوخ کو ترقی دینے کی حامی تھی۔ ۱۸۲۴ء کے بعد اس پارٹی میں اختلاف اور انتشار رونما ہوا۔ پارٹی کا ایک گروہ غلامی کو باقی رکھنے اور تجارتی محاصل کو کم کر دینے کا حامی تھا اور دوسرا گروہ غلامی کے خاتمے اور محاصل کو بڑھانے کا داعی لیکن چوں کہ ان دونوں نظریات کے حاملین کے مابین کوئی سمجھوتہ نہیں ہو سکا۔ اس لئے موخرالذکر گروہ نے [illegible] میں 'نیشنل ری پبلکن پارٹی' کے نام سے ایک نئی جماعت قائم کر لی اور [illegible] میں اس کا نام صرف ری پبلکن پارٹی رہ گیا۔ اور [illegible] میں قائم شدہ جماعت دوبارہ خود کو ڈیموکریٹک پارٹی کے نام سے موسوم کرنے لگی۔

سطورِ بالا کے مطالعہ سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے۔ کہ ابتدا میں امریکہ کی ان دونوں پارٹیوں میں اگر نظریہ اور مسلک کا کوئی فرق تھا تو وہ صرف اس قدر ہی تھا کہ ڈیموکریٹک پارٹی غلامی کی رسم کو باقی رکھنا اور محاصل میں کمی کرنا چاہتی تھی اور ری پبلکن پارٹی اس نظریہ کی مخالف تھی۔ لیکن ان کا یہ اختلاف رسمی حیثیت رکھتا ہے اور ان کے مابین فرق اور امتیاز کے نمایاں اسباب متعین نہیں کئے جا سکتے۔ اس کے باوجود ان پارٹیوں کے مابین اختلافات رہتے ہیں اور ان میں سے بیشتر اختلافات وقتی مسائل اور نظم و نسق سے متعلق ہوتے ہیں اور انتخابی مہم کے دوران میں یہ اختلافات زیادہ نمایاں نظر آنے لگتے ہیں۔ مثلاً [illegible] کے انتخابات میں یہ سوال بھی موضوع رائے دہندگی بنا رہا ہے۔ کہ ایٹمی دور میں ہونے والے تجربات کو فوراً بند کر دینا چاہئے یا نہیں۔

## انتخابی مہم کے مرحلے

ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے صدارتی انتخاب کی ایک خصوصیت یہ رہی ہے کہ اس منصب کا انفرادی طور پر کبھی کوئی شخص اُمیدوار نہیں ہوا۔ بلکہ [illegible] تک دونوں پارٹیوں کے رہنما کانگریس کے اراکین سے مشورہ کے بعد صدارت اور نائب صدارت کے لئے اُمیدواروں کو نامزد کر دیا کرتے تھے۔ لیکن [illegible] سے دونوں پارٹیاں براہِ راست ان مناصب کے لئے اپنے اُمیدوار نامزد کرنے لگی ہیں۔

انتخابی مہم کا آغاز بھی صدارتی انتخاب کے سال کے آغاز ہی سے ہو جاتا ہے ابتدا میں اس منصب کے حصول کے خواہش مند حضرات، انتخاب میں حصّہ لینے کے لئے اپنی رضامندی کا اعلان کرتے ہیں اور اس کے بعد الکٹرل کالجوں کے انتخابات اور پارٹی کنونشنوں کے انعقاد کی کارروائیاں شروع ہوتی ہیں۔ اس سلسلے میں یہ بات بھی سمجھ لینی چاہئے کہ ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے رائے دہندہ شہری اگرچہ براہِ راست صدر کا انتخاب نہیں کر سکتے لیکن انتخاب انھیں کی رائے پر منحصر ہوتا ہے۔ اور اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ امریکی جمہوریت کے قیام کے بعد جب صدر کے انتخاب کا مرحلہ سامنے آیا تو اس کے ساتھ ہی رائے دہندگان کی تعلیم اور جمہوری شعور کی کمی کا مسئلہ بھی پیشِ نظر تھا اور چوں کہ امریکی جمہوریت کے آباد اپنی قسمت کو مذکورہ بالا قسم کے رائے دہندگان کے حوالے کرنے پر تیار نہیں تھے اس لئے انھوں نے صدر اور نائب صدر کے انتخاب کو الکٹرل کالجوں کے توسط کے ساتھ مشروط کر دیا تھا۔ یہ طریقۂ کار اس وقت تک جاری ہے اور رائے دہندگان صدر کا نہیں بلکہ صدر کو منتخب کرنے والوں کا انتخاب کرتے ہیں۔

ریاست ہائے متحدہ امریکہ میں انتخابی سرگرمیاں کم و بیش ایک سال تک جاری رہتی ہیں۔ اس مدت میں ریاست ہائے متحدہ امریکہ میں شامل ۴۸ ریاستیں کانگریس (امریکی پارلیمنٹ) کے ایوانِ نمائندگان یعنی ایوانِ زیریں کے تمام اراکین، سینیٹ یعنی ایوانِ بالا کے ایک تہائی اراکین کو منتخب کرنے کے علاوہ ملک کے نائب صدر کا انتخاب بھی کرتی ہیں۔

ریاست ہائے متحدہ امریکہ میں صدارتی انتخابات کی مہم کا آغاز، انتخابی سال کے شروع میں اُس وقت ہوتا ہے جب دونوں پارٹیوں کے متعدد اراکین منصبِ صدارت کے لئے اپنی نامزدگی پر رضامندی کا اظہار کرتے ہیں اس کے بعد ایک جانب تو دونوں پارٹیوں کی جانب سے 'کنونشن' منعقد کرنے کی تیاریاں کی جانے لگتی ہیں اور دوسری طرف الکٹرل کالجوں کے انتخابات شروع ہو جاتے ہیں۔

### پارٹی کنونشن

امریکہ میں منصبِ صدارت کے اُمیدواروں کی نامزدگی کے لئے دونوں پارٹیوں کے 'نیشنل کنونشن' منعقد کئے جاتے ہیں۔ ان ملک کے آئین سے [illegible]

کوئی تعلق نہیں لیکن چونکہ ۱۸۳۱ء سے اس وقت تک ہر چوتھے سال یہ کنونشن منعقد ہوتے چلے آرہے ہیں اس لئے انھیں امریکہ میں ایک اہم قومی ضرورت کی حیثیت حاصل ہو گئی ہے۔

اس سلسلے میں سب سے پہلے کنونشن کی کارروائی کو صحیح طور پر انجام دینے کے لئے ہر پارٹی اپنی "کنونشن کمیٹی" قائم کرتی ہے اور یہ کمیٹی ہر ریاست کے دو دو نمائندوں (ایک مرد اور ایک خاتون) پر مشتمل ہوتی ہے۔ اور یہی کمیٹی تمام نمائندوں کے حق نمائندگی کی توثیق بھی کرتی ہے۔ اس کے بعد ہر ریاست کے انتخابی حلقوں سے ہر پارٹی کے اراکین کی تعداد کے مطابق کنونشن کے لئے نمائندوں کا انتخاب عمل میں آتا ہے۔ لیکن بعض ریاستوں میں یہ انتخاب پارٹی کے اراکین کی عام آراء سے کیا جاتا ہے اور بعض ریاستوں میں پارٹی رہنماؤں کے کنونشن انھیں منتخب کر لیتے ہیں اور ہر ریاست کے نمائندوں کو "کنونشن" میں صدارت کے لئے اپنے اُمیدواروں کے نام پیش کرنے اور دوسرے کسی اُمیدوار کی نامزدگی پر اتفاق رائے کر لینے کا اختیار حاصل ہوتا ہے

اس مرحلے سے گزرنے کے بعد صدارتی انتخاب کی تاریخ سے چھ ماہ قبل دونوں پارٹیوں کے "کنونشن" منعقد ہوتے ہیں۔ اسی دوران دونوں پارٹیاں اپنے اپنے انتخابی منشور مرتب کرتی ہیں اور ہر پارٹی کے کنونشن میں سب سے پہلے اسی منشور کو جو ریاست ہائے متحدہ امریکہ میں "پارٹی پلیٹ فارم" کے نام سے موسوم ہے منظور کیا جاتا ہے۔ اس کے بعد اُمیدواروں کے نام پیش ہوتے ہیں اور اُن کی تائید کی جاتی ہے اور اس کارروائی کے بعد اُمیدواروں کے انتخاب کی کارروائی شروع ہوتی ہے۔ نمائندوں کو تمام اُمیدواروں میں سے کسی ایک اُمیدوار کو رائے دینے کا حق حاصل ہوتا ہے اور جس اُمیدوار کو کنونشن کی اکثریت کی حمایت حاصل ہوتی ہے۔ اسی کی نامزدگی عمل میں آتی ہے اس طرح اگر پہلی مرتبہ کسی اُمیدوار کو بھی اکثریت کی حمایت حاصل نہیں ہوتی تو دوبارہ رائیں لی جاتی ہیں اور جن اُمیدواروں کو کم رائیں ملتی ہیں وہ اُمیدواروں کی صف سے نکلتے چلے جاتے ہیں۔

منصبِ صدارت کے اُمیدوار کی نامزدگی کے بعد پارٹی کے ممتاز ترین رہنما، صدارت کے اُمیدوار کے مشورے سے نائب صدر کے منصب کے لئے کسی شخص کا انتخاب کرتے ہیں اور کنونشن عموماً اس انتخاب کی تائید اور توثیق کر دیتا ہے اور کنونشن کی جانب سے اُمیدوارِ صدارت کی نامزدگی کے اعلان کے بعد انتخاب کی عوامی مہم کا آغاز ہوتا ہے۔

## الکٹرل کالج

ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے کروڑوں رائے دہندگان صدر کے انتخاب کے لئے جن نمائندوں کا انتخاب کرتے ہیں ان کی تعداد صرف ۵۳۱ ہوتی ہے اور جو اُمیدوار ۲۶۶ آرا حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتا ہے۔ وہی ریاست ہائے متحدہ امریکہ کا صدر منتخب ہو جاتا ہے۔ لیکن اگر متعدد اُمیدواروں میں سے کسی اُمیدوار کو بھی کم از کم ۲۶۶ رائیں حاصل نہیں ہوتیں تو یہ معاملہ ایوانِ نمائندگان کے روبرو پیش ہوتا ہے اور وہاں اس مسئلے پر ہر ریاست صرف ایک ہی رائے دینے کی مجاز ہوتی ہے اور یہ ایوان منصبِ صدارت کے تمام اُمیدواروں سے انھیں اُمیدواروں کو مقابلے کا اہل قرار دے کر جنھیں "الکٹرل کالج" کی علی الترتیب سب سے زیادہ رائیں حاصل ہوتی ہوں کسی ایک کو صدر منتخب کر لیتا ہے۔

جیسا کہ بتایا جا چکا ہے اس وقت ریاست ہائے متحدہ امریکہ ۴۸ ریاستوں پر مشتمل ہے اور جس ریاست کو ایوانِ نمائندگان اور ایوانِ بالا کے لئے مشترکہ طور پر جتنے نمائندے منتخب کرنے کا حق حاصل ہے وہ "الکٹرل کالج" کے لئے بھی اسی قدر نمائندے منتخب کرتی ہے۔ امریکہ میں ریاست جارجیا کے علاوہ جہاں رائے دہندہ کے لئے صرف اٹھارہ سالہ ہونا کافی ہے۔ ۲۱ سال یا اس سے زیادہ عمر کے ہر ایسے شہری کو جو کسی جرم میں سزا یاب نہ ہوا ہو، لکھنا پڑھنا جانتا ہو اس کا نام فہرستِ رائے دہندگان میں درج ہو اور جن ریاستوں میں "پول ٹیکس" نافذ ہے وہاں اس نے یہ ٹیکس ادا کر دیا ہو رائے دینے کا حق حاصل ہے۔ پھر جو امریکی "یومِ انتخاب" پر اپنے رائے دہندگی کے حلقوں میں موجود نہیں رہ سکتے اُن کی رائے حاصل کرنے کا انتظام بھی کیا جاتا ہے اور اس طرح امریکی رائے دہندگان کی اکثریت صدر کے انتخاب میں حصہ لیتی ہے۔

الکٹرل کالج کے انتخاب کا ایک دلچسپ پہلو یہ بھی ہے کہ اگرچہ ہر ریاست میں اس کے اراکین کا انتخاب پارٹیوں کی بنیاد پر ہوتا ہے۔ لیکن جس ریاست میں جس پارٹی کے کامیاب اُمیدواروں کو اکثریت حاصل ہوتی ہے۔ اس ریاست میں دوسری پارٹی کے ٹکٹ پر کامیاب ہونے والے بھی صدر کے انتخاب کے وقت اپنی ریاست کی اکثریت کے ساتھ رائے دیتے ہیں اور الکٹرل کالج کے انتخاب کے نتائج ہی سے اس بات کا اندازہ ہو جاتا ہے کہ آئندہ چار سال میں ریاستہائے متحدہ

امریکہ کے منصبِ صدارت پر کس پارٹی کا نامزد کیا ہوا اُمیدوار فائز رہے گا۔

الکٹرل کالج کا انتخاب نومبر کے پہلے ہفتے میں ختم ہو جاتا ہے اور اس کے بعد دسمبر کے دوسرے چہارشنبہ کے بعد آنے والے دوشنبہ کو ہر ریاست کے الکٹرل کالج کے اراکین اپنی ریاست کے دارالحکومت میں جمع ہو کر صدر کا انتخاب کرتے ہیں اور بیلٹ پیپرز کو سربمہر کر کے واشنگٹن بھیج دیا جاتا ہے۔ جہاں کم و بیش ایک ماہ کے بعد کانگریس کے دونوں ایوانات کے اراکین کے سامنے رائیں کھول کر شمار کی جاتی ہیں اور کامیاب اُمیدوار کے نام کا اعلان کر دیا جاتا ہے اور وہ ۲۰ جنوری کو باقاعدہ طور پر اس منصب پر فائز ہو جاتا ہے۔ یہاں یہ بتانا بھی ضروری معلوم ہوتا ہے کہ ۱۸۰۸ء سے دونوں پارٹیوں کے وہ نمائندے جو الکٹرل کالج کے رکن ہوتے تھے اپنی پارٹی کے کسی اُمیدوار کو رائے دے سکتے تھے۔ لیکن ۱۸۰۸ء میں دونوں پارٹیوں نے یہ اصول اختیار کر لیا تھا۔ کہ ان کے رہنما جس شخص کو منصبِ صدارت کے لئے اُمیدوار نامزد کریں گے پارٹی کے ٹکٹ پر کامیاب ہونے والے الکٹرل کالج کے تمام اراکین اسی کو رائے دیں گے۔ اس وقت سے اب تک ایک یا دو مستثنیات کے علاوہ اسی اُصول پر عمل کیا جاتا ہے۔

مصارف اور عطیات

ریاست ہائے متّحدہ امریکہ کے صدر کا انتخاب قومی اور بین اقوامی نقطۂ نظر سے جس درجہ اہم ہے انتخابی مہم کے مصارف بھی اسی قدر زیادہ ہوتے ہیں چنانچہ ہر اُمیدوار کی مؤید پارٹی قانونی طور پر ایک تقویمی سال میں ۳۰ لاکھ ڈالر جمع اور خرچ کر سکتی ہے

تیس لاکھ ڈالر کی یہ گراں قدر رقم پارٹی کے حامیوں کے عطیات سے حاصل ہوتی ہے۔ لیکن قانوناً کوئی شخص ۵ ہزار ڈالر سے زیادہ عطیہ نہیں دے سکتا تھا۔ پھر بنکوں، کارپوریشنوں اور مزدور سبھاؤں کو بھی سیاسی جماعتوں کے لئے عطیات دینے کی ممانعت ہے۔ لیکن ان اداروں کے ملازمین اور عہدیدار ذاتی حیثیت میں یہ عطیات ضرور دے سکتے ہیں۔

اہم ترین کام

صدارتی انتخاب کے سلسلے میں سب سے اہم کام رائے دہندگان کو ہم نوا بنانا ہوتا ہے۔ چناں چہ دونوں پارٹیاں اس بات کی کوشش کرتی ہیں کہ ان کا 'الیکشن پلیٹ فارم' اقتصادی، مذہبی اور جغرافیائی گروہوں کو زیادہ سے زیادہ متوجہ اور متاثر کر سکے۔

پھر رائے دہندگان کو اس پلیٹ فارم سے واقف اور روشناس کرانے کا کام صرف اُمیدواروں، پیشہ ور مدبرین اور عوام کے ساتھ ربط و تعلق قائم کرنے کے فن کے ماہرین تک محدود نہیں رہتا بلکہ دونوں پارٹیوں کے ہمدرد اپنی اپنی پارٹی کے اُمیدوار کو کامیاب بنانے کی جد و جہد کرنے کو اپنا قومی فریضہ تصور کرتے ہیں۔ خواتین اپنے ہمسایوں کو اپنا ہم نوا بنانے کی کوشش کرتی ہیں بڑے شہروں اور قصبوں میں جلسے منعقد کئے جاتے ہیں۔ سیاسی دعوتیں دی جاتی ہیں رائے دہندگان کو اطمینان کے ساتھ غور و فکر کا موقع دینے کے لئے انتخاب سے متعلق زیادہ سے زیادہ لٹریچر شائع کیا جاتا ہے اور ریڈیو نیز ٹیلی ویژن کے ذریعے سے عوام کو انتخابی مسائل اور انتخابی مہم کی رفتار سے برابر باخبر رکھا جاتا ہے

ریاست ہائے متّحدہ امریکہ کے صدارتی انتخاب کی مہم کی ایک ندرت "اسٹاپ وہسل کمپین" بھی ہے۔ اور اس مہم کا مطلب یہ ہے کہ منصبِ صدارت کے اُمیدوار ٹرین کے ذریعے سے علیحدہ علیحدہ ملک کے زیادہ سے زیادہ رقبے کا سفر کر کے ٹرین ہی میں سے زیادہ سے زیادہ رائے دہندگان کے روبرو تقریر کرتے ہیں اور اگرچہ حالیہ صدارتی انتخاب کے زمانے میں ریاست ہائے متّحدہ امریکہ کے چار کروڑ گھرانوں میں ٹیلی ویژن سٹ موجود تھے اور اُن کی بدولت کم و بیش نصف رائے دہندگان اپنے اپنے گھروں میں رہتے ہوئے انتخابی مہم کے تمام مناظر کو دیکھ سکتے تھے۔ اس کے باوجود "اسٹاپ وہسل کمپین" پر کوئی اثر نہیں پڑا۔ اور اس میں کوئی ترمیم یا تخفیف نہیں کی گئی۔

ذمہ داریاں

ریاست ہائے متّحدہ امریکہ کے صدر کی ذمہ داریاں بے حد وسیع اور گوناگوں واقع ہوتی ہیں۔ اور ان کی وسعت اور ہمہ گیری کے پیشِ نظر اُن سے عہدہ برا ہونے کے وسائل کو بھی وسیع اور ہمہ گیر بنایا گیا ہے۔ چناں چہ صدر کا ذاتی عملہ جس میں اقتصادیات، مالیات، عسکریات، قومی اور بین اقوامی معاملات و مسائل، میزانیہ، مراسلت اور پروپیگنڈا کے ماہرین شامل ہوتے ہیں۔ کم و بیش ۔وصد افراد پر مشتمل ہوتا ہے اور صدر کے ذاتی دفاتر میں ایک ہزار افراد کام کرتے ہیں

کابینہ صدر کے مشیر کی حیثیت سے کام کرتی ہے۔ لیکن اراکینِ کابینہ کے علاوہ صدر وقتاً فوقتاً مختلف محکموں کے اعلیٰ افسروں، ہر دو ایوانات کے اراکین اور دونوں پارٹیوں کے رہنماؤں سے بھی مشورے کرتے رہتے ہیں اور اس طرح وہ قومی اور بین اقوامی معاملات اور مسائل سے باخبر رہتے ہیں۔ اور ان کے ذاتی

عملے میں شامل ماہرین تمام مسائل کو ان کے روبرو اتنے اختصار اور جامعیت کے ساتھ پیش کرتے ہیں کہ انھیں کسی مسئلے کو سمجھنے میں کوئی دقت اور دشواری پیش نہیں آتی۔

ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے صدر کو ان کی گوناگوں ذمہ داریوں سے سبکدوش ہونے میں امداد دینے کے لئے کانگریس نے ۱۹۴۷ء میں "نیشنل سکیورٹی کونسل" کے نام سے ایک اور مجلس بھی قائم کی تھی۔ یہ مجلس صدر، نائب صدر، ناظم امور خارجہ، ناظمِ دفاع اور مختلف محکموں کے ممتاز ترین حکام پر مشتمل ہے اور اس کے ذریعے سے صدر کو اپنی داخلی، غیر ملکی اور عسکری حکمتِ عملی میں، اشتراک عمل قائم رکھنے میں قابلِ قدر امداد ملتی ہے۔ اس کے علاوہ نائب صدر، ایوان نمائندگان کا اسپیکر اور ایوانِ بالا کے وہ پارٹی لیڈر بھی جن کی پارٹی کے ساتھ صدر کا تعلق ہوتا ہے اُن کی امداد کرتے ہیں۔

حقوق و اختیارات

ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے صدر کی وسیع ذمہ داریوں کی نسبت سے ان کے اختیارات بھی بے حد وسیع ہیں اور یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ اس عہد کا کوئی دستوری بادشاہ بھی ان سے زیادہ اختیارات کا حامل نہیں۔ ریاست ہائے متحدہ امریکہ میں صدر کی تنخواہ دو لاکھ چالیس ہزار ڈالر ہے۔ وہ مسودہ قانون کو مسترد کئے بغیر اس پر اپنے دستخط ثبت نہ کرکے اسے قانون بننے سے روک سکتے ہیں۔ لیکن اگر اس زمانے میں کانگریس کا اجلاس منعقد ہو رہا ہو تو گیارہ دن بعد یہ مسودہ قانون خود بخود قانون بن جاتا ہے۔ البتہ دس روز سے پہلے کانگریس کا اجلاس ختم ہو جانے کی صورت میں یہ مسودہ قانون مسترد سمجھا جاتا ہے۔ صدر اپنے حق استرداد (ویٹو) سے کام لے کر قانون کے مسودوں اور کانگریس کی دوسری تجاویز کو نامنظور کر سکتے ہیں۔ اس صورت میں انھیں اس نامنظوری کی وجوہ کے ساتھ ایسے مسودات یا تجاویز کو اس ایوان میں واپس بھیجنا پڑتا ہے۔ جس نے اسے منظور کیا ہو اور اگر دونوں ایوانات جُداگانہ طور پر ان مسودوں یا تجاویز کو ایک تہائی اکثریت سے دوبارہ منظور نہیں کر سکتے تو انھیں نافذ نہیں کیا جا سکتا۔

صدر ہی امریکہ کی بری، بحری اور فضائی افواج کے سپہ سالارِ اعظم بھی ہوتے ہیں انھیں ایوانِ بالا کے اراکین کی دو تہائی اکثریت کی رضامندی سے معاہدات طے کرنے کا حق بھی حاصل ہے اور وہ ایوان کی منظوری کے بغیر، سفیروں، وزیروں، عدالت عالیہ کے ججوں اور دوسرے اعلیٰ عہدے داروں کا تقرر بھی کر سکتے ہیں۔

کانگریس کے دونوں ایوانات کے اجلاس صدر ہی کی دعوت پر منعقد کئے جاتے ہیں اور التوا کے وقت کے تعین پر اختلاف رائے پیدا ہو جانے کی صورت میں وہی اس وقت کا تعین بھی کرتے ہیں۔ انھیں تمام قوانین کے نفاذ اور نفاذ کے طریقۂ کار سے متعلق ضوابط بنانے کا اختیار بھی حاصل ہے اور وہ ریاست کے خلاف جرائم کا ارتکاب کرنے والے مجرمین کے علاوہ تمام مجرمین کی سزاؤں میں تخفیف یا اُن کی تنسیخ بھی کر سکتے ہیں۔

---

## بھارت میں دھان کا زیرِ کاشت رقبہ

بھارت میں دھان کی فصل کا زیرِ کاشت رقبہ دنیا بھر میں دھان کے زیرِ کاشت رقبے کا قریباً ایک تہائی ہے۔ بھارت میں چاول کی پیداوار دنیا بھر میں اس فصل کی کل پیداوار کا چوتھا حصہ ہے۔ بھارت میں فی ایکڑ اوسط پیداوار ۱۲۲۰ کلوگرام ہے جب کہ دنیا کا یہ اوسط ۱۶۵۰ کلوگرام ہے۔

دنیا بھر میں سب سے زیادہ چاول پیدا کرنے والا ملک چین ہے۔ اس سے دوسرے درجے کا دیش بھارت ہے۔ ۱۹۵۴-۵۵ء میں بھارت نے دو کروڑ چالیس لاکھ میٹرک ٹن صاف شدہ چاول پیدا کیا۔ اسی برس کے دوران میں پاکستان نے اسی لاکھ میٹرک ٹن، تھائی لینڈ نے ۶۳ لاکھ میٹرک ٹن اور برما نے ۳۸ لاکھ میٹرک ٹن چاول پیدا کیا تھا۔ ۱۹۵۴ء میں دنیا بھر میں چاول کی جتنی تجارت ہوئی تھی، اندازہ ہے کہ اس کا آٹھواں حصہ بھارت نے برآمد کیا تھا۔

# آپ کے نئے سکّے



## یکم اپریل ۱۹۵۷ء سے

خرید و فروخت کے لئے دونوں ہی سکّے یعنی نئے اور پرانے ٹھیک ہوں گے۔ کوئی شخص ان میں سے کسی بھی سکے میں ادائگی لینے سے انکار نہیں کر سکتا۔

آپ کو سکّوں کے تبادلے کے نقشہ میں دیئے گئے متبادل سکّوں سے زیادہ کی نہ تو مانگ کرنی چاہئے اور نہ ہی زیادہ ادائگی کرنی چاہئے۔

آپ موجودہ سکّوں یا نئے سکّوں یا دونوں سکّوں کو ملا کر جو سکّے بھی آپ کے پاس ہوں ان میں ادائگی کر سکتے ہیں۔

- سکّوں کے تبادلے کے نقشہ کو رقم کی ٹھیک ادائگی کے وقت ہی استعمال میں لائیے۔
- ٹھیک ٹھیک گنتی کے مقاصد کے لئے ۱۰۰ نئے پیسوں کو ایک روپیہ یا ۱۶ آنے یا ۶۴ پیسے یا ۱۹۲ پائیوں کے برابر ہی حساب لگائیں۔
- حساب کی سہولت کے لئے اکائیوں کو پورا کرنے کی کاروائی جیسا کہ اس نقشہ میں کی گئی ہے ٹھیک اسی وقت ہی عمل میں آئیگی جبکہ آپ کو رقم کی ادائگی کرنا ہی مقصود ہو۔ جبکہ نصف نیا پیسہ اور اس سے کم کو نظر انداز کر دیا جائے گا اور اس سے زیادہ کو پورا نیا پیسہ شمار کر لیا جائے گا۔

### آسانی سے یاد رکھنے کے قابل

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | روپیہ | ... | ... | ۱۰۰ نئے پیسے |
| ۸ | آنے | ... | ... | ۵۰ نئے پیسے |
| ۴ | آنے | ... | ... | ۲۵ نئے پیسے |
| ۳ | آنے | ... | ... | ۱۹ نئے پیسے |
| ۲ | آنے | ... | ... | ۱۲ نئے پیسے |
| ۱ | آنہ | ... | ... | ۶ نئے پیسے |
| ½ | آنہ | ... | ... | ۳ نئے پیسے |



# سکوں کے تبادلہ کا نقشہ

(ایک مرتبہ کی ادائگی کے لئے برابر کے سکے)

| آنے | پائیاں | نئے پیسے | آنے | پائیاں | نئے پیسے | آنے | پائیاں | نئے پیسے | آنے | پائیاں | نئے پیسے |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۰ | ۳ | ۲ | ۴ | ۳ | ۲۷ | ۸ | ۳ | ۵۲ | ۱۲ | ۳ | ۷۷ |
| ۰ | ۶ | ۳ | ۴ | ۶ | ۲۸ | ۸ | ۶ | ۵۳ | ۱۲ | ۶ | ۷۸ |
| ۰ | ۹ | ۵ | ۴ | ۹ | ۳۰ | ۸ | ۹ | ۵۵ | ۱۲ | ۹ | ۸۰ |
| ۱ | ۰ | ۶ | ۵ | ۰ | ۳۱ | ۹ | ۰ | ۵۶ | ۱۳ | ۰ | ۸۱ |
| ۱ | ۳ | ۸ | ۵ | ۳ | ۳۳ | ۹ | ۳ | ۵۸ | ۱۳ | ۳ | ۸۳ |
| ۱ | ۶ | ۹ | ۵ | ۶ | ۳۴ | ۹ | ۶ | ۵۹ | ۱۳ | ۶ | ۸۴ |
| ۱ | ۹ | ۱۱ | ۵ | ۹ | ۳۶ | ۹ | ۹ | ۶۱ | ۱۳ | ۹ | ۸۶ |
| ۲ | ۰ | ۱۲ | ۶ | ۰ | ۳۷ | ۱۰ | ۰ | ۶۲ | ۱۴ | ۰ | ۸۷ |
| ۲ | ۳ | ۱۴ | ۶ | ۳ | ۳۹ | ۱۰ | ۳ | ۶۴ | ۱۴ | ۳ | ۸۹ |
| ۲ | ۶ | ۱۶ | ۶ | ۶ | ۴۱ | ۱۰ | ۶ | ۶۶ | ۱۴ | ۶ | ۹۱ |
| ۲ | ۹ | ۱۷ | ۶ | ۹ | ۴۲ | ۱۰ | ۹ | ۶۷ | ۱۴ | ۹ | ۹۲ |
| ۳ | ۰ | ۱۹ | ۷ | ۰ | ۴۴ | ۱۱ | ۰ | ۶۹ | ۱۵ | ۰ | ۹۴ |
| ۳ | ۳ | ۲۰ | ۷ | ۳ | ۴۵ | ۱۱ | ۳ | ۷۰ | ۱۵ | ۳ | ۹۵ |
| ۳ | ۶ | ۲۲ | ۷ | ۶ | ۴۷ | ۱۱ | ۶ | ۷۲ | ۱۵ | ۶ | ۹۷ |
| ۳ | ۹ | ۲۳ | ۷ | ۹ | ۴۸ | ۱۱ | ۹ | ۷۳ | ۱۵ | ۹ | ۹۸ |
| ۴ | ۰ | ۲۵ | ۸ | ۰ | ۵۰ | ۱۲ | ۰ | ۷۵ | ۱۶ | ۰ | ۱۰۰ |

اس کو سنبھال کے رکھئے۔ آپ کو اس کی ضرورت پڑیگی



# ہماری نئی کتابیں

| نام کتاب | قیمت | محصول |
|---|---|---|
| پہلا پنج سالہ پلان (جیبی ایڈیشن) | ۲/-/- | -/۸/- |
| مستقبل کی تعمیر | -/۴/- | /۲/- |
| آسان پنج سالہ پلان | -/۸/- | /۲/- |
| سماجی بہبود | -/۴/- | -/۲/- |
| ٹرانسپورٹ اور پنج سالہ پلان | -/۴/- | -/۲/- |
| آپ کا گاؤں اور پنج سالہ پلان | /۱/- | /۱/- |
| پنج سالہ پلان - سوالات و جوابات | /۴/- | -/۲/- |
| دیہاتی صنعتیں | -/۶/ | -/۲/- |

دس روپیہ یا اس سے زیادہ کے آرڈر پر ڈاک خرچ نہیں لیا جائے گا۔



قیمت پیشگی اور پوسٹل آرڈر کے ذریعے بھیجنے سے آسانی رہتی ہے

# آج کل

## اُردو ادب کے معماروں کی نظر میں

" رسالہ آج کل اُردو علمی لسانی اور ملکی خدمت انجام دے رہا ہے ۔ اس کے اغراض و مقاصد بلند ہیں ۔ رسالے کی حیثیت محض ہندوستانی نہیں بلکہ بین الاقوامی ہے ۔ مضامین اکثر دل چسپ اور پُراز معلومات ہوتے ہیں جس گھر یا کتب خانے میں اس رسالے کے شمارے مجلد شکل میں محفوظ ہوں وہاں تشنگانِ علم و ادب برابر اپنی پیاس بجھا سکتے ہیں ۔"

فراق گورکھپوری

" رسالہ آج کل حسنِ ظاہر اور حسنِ باطن کی دل کشی کے لحاظ سے بہت اہمیت رکھتا ہے ۔ اس میں بڑے بڑے معرکہ آلارا ادبی مباحث زینتِ اشاعت ہوتے ہیں ۔ ان کے علاوہ دوسرے مضامین کی پاکیزگی اور افادیت داد کی مستحق ہے ۔ اس کے خاص نمبر اپنے بلند پایہ ادبی مضامین کی بنا پر دنیائے ادب سے خراجِ تحسین حاصل کر چکے ہیں "

جوش ملسیانی

" میں آج کل کا مطالعہ ایک زمانے سے کر رہا ہوں ۔ ابتداً اس سے اتنا متاثر نہ تھا جتنا کہ گذشتہ دو تین سالوں میں ہو گیا ہوں ۔ آج کل ایک عام ادبی رسالے سے مختلف ہے ۔ اس میں ادب کے مطالعے کے ساتھ عام اطلاعات کی چیزیں بھی رہتی ہیں ۔ اس سے اس کی مقبولیت میں بڑا اضافہ ہوا ہے ۔ کیونکہ اس کام کی طرف ہمارے دوسرے ادبی رسالے متوجہ نہیں ہوتے ہیں ۔ جہاں تک ادبی مطالعے کا تعلق ہے آج کل کے صفحات پر چوٹی کے ادیبوں کے صرف نام ہی نہیں آتے ہیں بلکہ ان کی بہترین نگارشات بھی ۔"

ممتاز حسین



" تعریف کرتا ہوں تو رسم پرستی اور قصیدہ گوئی کے الزام کا اندیشہ ہے ۔ اور محبوب کے خد و خال میں نقص نکالوں تو اپنے دل اور ضمیر کی ملامت کا اندیشہ ہے ۔ اس لئے صرف یہ واقعہ بیان کرنے پر اکتفا کرتا ہوں کہ ہر شروع مہینے کو مجھے اتنی ہی بے چینی سے انتظار ہوتا ہے جتنا تنخواہ دار کو ۔ اور جب آج کل وصول ہوتا ہے تو اسی طرح اس کا خیر مقدم کرتا ہوں اور اسی سرگرمی سے اسے "صرف" کرنے میں مشغول ہو جاتا ہوں یہاں تک کہ جیب خالی ہو جاتی ہے اور پھر دوسرے شروع ماہ کا انتظار شروع ہو جاتا ہے ۔"

اشفاق حسین

" میں رسالہ آج کل کو بڑی پابندی سے پڑھتا ہوں اور پوری ذمہ داری سے کہہ سکتا ہوں کہ اس سے زیادہ دل کش پرچہ اردو میں نہیں ہے ۔ اس کو اُردو کے تمام اچھے اور بڑے ادیبوں کا تعاون حاصل ہے جنھوں نے اس کو مفید اور جاذب نظر بنانے میں پوری سعی کی ہے اس کے ساتھ ساتھ اس رسالے نے لکھنے والوں کی ہمت افزائی بھی کی ہے ۔"

خواجہ احمد فاروقی

" آج کل اپنے رنگ کا بہت ہی اچھا رسالہ ہے ۔ اُردو پرچوں میں انفرادیت بہت کم یاب ہے ۔ 'آج کل' میں یہ گُن پایا جاتا ہے ۔ ادبی مضامین اور نظموں کے علاوہ معلوماتی مقالے نہایت خوب ہوتے ہیں ۔ بچوں کا حصہ بھی بہت ہی مفید ہے ۔"

اختر اورینوی

| قیمت فی پرچہ آٹھ آنے | بزنس منیجر پبلیکیشنز ڈویژن اولڈ سیکرٹریٹ دہلی | قیمت سالانہ چھ روپے |
|---|---|---|

Published by the Director, Publications Division and printed by the Production Officer
United Press, Government of India, Old Secretariat, Delhi
No D—509




| نام کتاب | قیمت | ڈاک خرچ |
| --- | --- | --- |
| پہلا پنج سالہ پلان (حستا ایڈیشن) | ۲/-/- | -/۸/- |
| مستقبل کی تعمیر | -/۴/- | /۲/- |
| آسان پنج سالہ پلان | -/۸/- | /۲/- |
| سماجی بہبود | -/۶/- | -/۲/ |
| ٹرانسپورٹ اور پنج سالہ پلان | /۴/- | -/۲/- |
| آپ کا گاؤں اور پنج سالہ پلان | /۱/- | /۱/- |
| پنج سالہ پلان - سوالات و جوابات | /۴/- | -/۲/- |
| دیہاتی صنعتیں | -/۶/- | -/۲/- |

دس روپیہ یا اس سے زیادہ کے آرڈر پر ڈاک خرچ نہیں لیا جائے گا۔



قیمت پیشگی اور پوسٹل آرڈر کے ذریعے بھیجنے سے آسانی رہتی ہے



اُردو کا مقبولِ عوام مصوّر ماہنامہ

# آج کل

## دہلی

مجلسِ ادارت




سالانہ چندہ:- ہندوستان میں:- چھ روپے
پاکستان میں:- چھ روپے (پاک)
غیر ممالک سے:- نو شلنگ یا ایک ڈالر
فی پرچہ:- ہندوستان میں:- آٹھ آنے
پاکستان میں:- آٹھ آنے (پاک)

مرتبہ و شائع کردہ
ڈائرکٹر پبلکیشنز ڈویژن منسٹری آف انفارمیشن اینڈ براڈکاسٹنگ، حکومتِ ہند


ترتیب



سرورق:- غالب کی ایک قلمی تصویر جو ۱۸۶۸ء میں جبکہ غالب بقید حیات تھے اُن کی کلیاتِ نثر میں شائع ہوئی


جلد ۱۵ — نمبر ۷

فروری ۱۹۵۷ء

[illegible]

# ملاحظات

## غمِ جاناں

ہم ہر سال فروری کے 'آج کل' میں 'اس شعلۂ عشق' کی یادگار میں کچھ مضامین شائع کرتے ہیں جو ۱۵- فروری ۱۸۶۹ء کو خاکِ دہلی میں پنہاں ہو گیا۔ حافظ و خسرو کی طرح غالب بھی ایک نابغہ تھا جس کے کلام کو علم و آگہی اور جذبہ و سرمستی کا دو آتشہ کہا جا سکتا ہے۔ اُس نے جس صنفِ ادب کو ہاتھ لگایا اُسے سونا کر کے دکھا دیا۔ چاہے وہ نثر کی سادگی ہو یا نظم کی نغمگی و پرکاری، جذبات کی بے خودی ہو یا علم و ذہانت کی ہشیاری، غالب نے ہر پیرایے میں ایک بات کہنے کی کوشش کی ہے۔ اس کے دل میں گداز اور گہرائی ہے تو طبیعت میں آزادہ روی و خودداری، اس کے ذہن میں وہ جودت اور کلام میں وہ جولانی پائی جاتی ہے جسے انگریزی میں WIT (طباعی) کہتے ہیں۔ اس کے یہ معنی نہیں کہ غالب پرستوں کے امام، عبدالرحمن بجنوری کی طرح ہم غالب سے غلو کی حد تک عقیدت رکھیں اور اس کے نقائص یا خامیوں کے ذکر کو گناہ سمجھیں۔ تنقید نہ تقریظ ہے نہ تنقیص۔ چنانچہ یاس یگانہ کی طرح غالب کی خوبیوں سے مایوس ہو کر غالب شکنی پر کمر باندھنا بھی فضول و لاطائل ہے۔ غالب کے نغمے کو یاس کی ترشی نہیں اتار سکتی۔ مانا کہ غالب کے اردو کلام میں نہ صرف فارسی شعراء کے زمزموں کی جھنکار سنائی دیتی ہے بلکہ اس نے اُن کی معانی آفرینی کے نور سے بھی اپنے خیال و معانی کے آئینہ خانے کو منور کیا ہے۔ یہی نہیں بلکہ غالب نے بیدل کی دقّت پسندی کا بھی لوہا مانا ہے اور اس نے دلِ پرخوں کی اک گلابی سے سرمست رہنے والے میر کی میری بھی تسلیم کی ہے۔ پھر بھی غالب کا اپنا بادۂ سرجوش اتنا تند و تیز تھا کہ شرابِ کہن کے دو چار چھینٹوں سے اس کے کیف و سرور میں اضافہ تو ہو سکتا تھا لیکن اس کی ماہیت پر کوئی قابلِ ذکر اثر نہیں پڑ سکتا تھا۔ اور یہی وجہ ہے کہ اس کے عہد کے آبگینے اس کی صہبا کی تاب لانے سے قاصر تھے اور اس کی گرمی سے پگھلے جاتے تھے۔ اگر غالب اپنی زندگی میں کماحقہ مقبول و معروف نہ ہو سکا تو حیرت کا مقام نہیں۔ بڑے لوگ ہمیشہ مستقبل کے نقیب و ترجمان ہوتے ہیں۔ نوائے سروش کو سننے اور سمجھنے کے لئے ذہنِ انسانی کو کمال و معراج کی منزل تک پہنچنا ہی پڑتا ہے۔ کہا جا سکتا ہے کہ اب جا کر اردو زبان میں وہ وسعت و گیرائی آ گئی ہے کہ ہم غالب کے کلام کے رس سے صحیح طور پر لطف اندوز ہو سکتے ہیں، اس نے دامِ ہر موج میں ڈوب کر جو گہر ہائے حیات نکالے ہیں ان کی آب و تاب کو پرکھ سکتے ہیں۔ غالباً اسی کے پیشِ نظر غالب نے کہا تھا ؎

کوکبم را در عدم اوجِ قبولے بودہ است
شہرتِ شعرم بگیتی بعدِ من خواہد شدن

اس شمارے کے مضامین غالب کے فن سے زیادہ اس کے پسِ منظر پر روشنی ڈالتے ہیں۔ ادارۂ 'آج کل' غلام رسول مہر، امتیاز علی عرشی، مالک رام، مرتضیٰ ملگرامی اور عطا کاکوی جیسے غالب دانوں کا ممنون ہے کہ ان صاحبانِ علم نے غالبیات کے بارے میں اپنی تازہ ترین تحقیقات 'آج کل' کو عطا کیں۔

## غمِ دوراں

نیا سال نئے طور اور نئے انداز سے آیا ہے۔ امریکہ میں صدر آئزنہاور کا نیا دَور دسمبر ۱۹۵۶ء میں شروع ہو چکا تھا۔ ۹- جنوری کو برطانیہ کے وزیرِ اعظم سر انتھنی ایڈن مستعفی ہو گئے اور مسٹر میک میلن ان کے جانشین ہوئے۔ یہ سب تو ہوا لیکن بڑی طاقتوں کے اندازِ فکر میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی۔ صدر آئزنہاور نے ۵- جنوری ۱۹۵۷ء کو امریکی کانگریس کے نام ایک پیغام میں درخواست کی ہے کہ صدر کو اس بات کی اجازت دی جائے کہ اگر کوئی ایسا ملک جس پر بین الاقوامی کمیونزم کا کنٹرول ہے، مغربی ایشیا کے کسی ملک پر حملہ کرے اور وہ مظلوم ملک امریکہ سے امداد کی درخواست کرے تو صدرِ امریکہ کو مغربی ایشیا میں امریکی فوجیں اتارنے کا اختیار ہو۔ اس مقصد کے پیشِ نظر صدر آئزنہاور مغربی ایشیا کے ملکوں کی فوجی اور اقتصادی امداد کرنا چاہتے ہیں۔ شری جواہر لال نہرو نے بھی ناگپور کے کانگریس اجلاس میں آئزنہاور پلان پر رائے زنی کی ہے۔ شری نہرو نے کہا کہ مغربی ایشیا میں اس وقت کوئی بڑی طاقت نہیں لیکن اس خلا کو وہیں کے ملک پُر کر سکتے ہیں نہ کہ باہر کی طاقتیں۔ اگر کسی باہری طاقت نے اس علاقے پر اپنا اثر بڑھانے کی کوشش کی تو دوسری طاقت بھی اس کے مقابلے پر آ جائے گی۔ نتیجہ یہ ہوگا کہ پھر وہی اعصابی جنگ اور گروہ بندی کی دوڑ شروع ہو جائے گی۔ شری نہرو نے کہا کہ دنیا کا کوئی بھی مسئلہ طاقت کے بل پر حل نہیں ہو سکتا۔ اور یہ جنگی معاہدے اور ضابطے بالکل بے سود ہیں۔

آج کل دہلی

# مُلاحظات

اب کے سال ۲۶ ۔ جنوری کا مبارک دن دوہری خوشیوں کے ساتھ آیا ۔ ہند میں جشنِ جمہوریت کی عید تھی تو کشمیر میں نئے آئین کے نفاذ کی شادمانی ۔ جس کی رُو سے اب کشمیر ہر لحاظ سے ہند کا جزوِ لاینفک بن گیا ہے ۔ دلّی میں راشٹرپتی ڈاکٹر راجندر پرساد نے ایک عظیم الشان پریڈ میں سلامی لی ۔ بعض بدیسی طالب علموں نے جو اپنے ممالک سے خاص طور پر ہند کے جشنِ جمہوریت میں شریک ہونے آئے تھے کہا کہ انھیں جس بات نے سب سے زیادہ متاثر کیا وہ یہ تھی کہ مغربی ممالک میں یا تو فوجی پریڈیں ہوتی ہیں یا کلچرل جلوس نکالے جاتے ہیں لیکن ہندوستان میں یومِ جمہوریت کی تقریبات میں شاندار فوجی پریڈوں پر اکتفا نہیں کی جاتی بلکہ عوام کی پُرامن و پُرمسرت زندگی ، اُن کی تہذیب و تمدّن ، علوم و فنون اور سعی و عمل کے مناظر بھی پیش کئے جاتے ہیں ۔ پریڈ کے موقع پر روس کے وزیرِ دفاع مارشل زوخاف بھی تشریف رکھتے تھے اور انھوں نے اس کی تنظیم و انتظام کو بہت سراہا ۔

مارشل زوخاف سے پہلے صدرِ شام ، جناب شکری القواتلی ہند تشریف لائے تھے اور انھوں نے شری نہرو کے ساتھ جو مشترکہ اعلان جاری کیا اس میں انھیں اصولوں کا اعادہ تھا جن پر ہند کاربند ہے ۔ ادھر یونائیٹڈ نیشنز میں سعودی عرب کے شاہ سعود نے جو تقریر کی ہے اس سے بھی پنچ شیل کی تصدیق ہوتی ہے ۔ اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ مغربی ایشیا کے مسلم ممالک اور ہند کے درمیان کس درجہ ہم آہنگی و ارتباط ہے ۔

جشنِ جمہوریت کے مسعود و مبارک موقع پر راشٹرپتی قومی اعزازات بھی عطا فرماتے ہیں ۔ چنانچہ اب کے سال شری گووند بلبھ پنت کو " بھارت رتن " کا اعزاز ملا ۔ ملک کے مشہور عالم اور اردو کے مایۂ ناز ادیب ڈاکٹر عابد حسین کو جن کی تقریباً ساری عمر علم و ادب ، فکر و فلسفہ اور جامعہ ملیہ کی خاموش خدمت میں گذری ہے " پدم بھوشن " کا اعزاز عطا کیا گیا ہے ۔ اسی طرح ہندی کے نامور عالم ڈاکٹر ہزاری پرشاد دویدی کی علمی و ادبی خدمات کے صلے میں انھیں بھی اس اعزاز سے نوازا گیا ہے ۔ فنونِ لطیفہ کے لئے اعزاز پانے والوں میں ہندوستانی گائکی کے ماہر اُستاد مشتاق حسین خاں اور پنڈت رتن جنکر کو بھی یہ اعزاز بخشا گیا ہے ۔

بین الاقوامی سیاست کی بساط پر عجیب عجیب چالیں چلی جا رہی ہیں ۔ اقوامِ متحدہ کی سلامتی کونسل میں کشمیر کا مسئلہ پیش ہُوا تو پاکستان کے وزیرِ خارجہ مسٹر فیروز خاں نون نے وہی پُرانا راگ چھیڑا ۔ اُن کی تقریر میں کوئی نئی بات نہیں تھی ۔ کشمیر میں استصوابِ رائے کا مطالبہ تو انھوں نے حسبِ سابق کیا لیکن اس بات کا کوئی جواب نہیں دیا کہ کشمیر میں یو ، این ، او کمیشن کے فیصلے کا پاکستان نے احترام کیوں نہیں کیا ۔ اس کمیشن نے پاکستان کو حملہ آور قرار دیا تھا اور کہا تھا کہ پاکستان اپنے مقبوضہ علاقے سے اپنی افواج کو ہٹا لے ۔ اب نو سال کی طویل مدت کے بعد جب کہ دنیا بھر کے حالات نئے نئے فوجی معاہدات کی وجہ سے تبدیل ہو چکے ہیں وہی پرانا راگ چھیڑنا اور استصوابِ رائے کا مطالبہ کرنا ایک غیر منصفانہ بات نہیں تو اور کیا ہے ۔

پاکستان کے مقبوضہ علاقۂ کشمیر میں آج تک انتخابات نہیں ہوئے ۔ ادھر بھارت کی ریاستِ کشمیر میں عام انتخابات بھی ہوئے ، دستور بھی بنا ، اُس کا نفاذ بھی ہُوا اور کشمیری عوام نے کشمیر کے ہندوستان کے ساتھ الحاق کے باب میں مُہر بھی ثبت کر دی ۔ خود پاکستان میں نئے دستور کے مطابق عام انتخابات نہیں ہوئے ۔ ایسے حالات میں محض بڑی طاقتوں کے ہاتھ میں کٹھ پتلی بن کر ان کے اشارے پر ناچنا ، اُن سے فوجی امداد لے کر ہمسایہ ملکوں کو ڈرانا ، اور ان تمام شرائط و قوانین سے رُوگردانی کرنا جن کے تحت خود پاکستان کا وجود ہُوا ایک قسم کی ضد اور ہٹ دھرمی ہے ۔ کشمیر قانونی اور اخلاقی دونوں حیثیتوں سے ہندوستان کا حصّہ ہے اب تو ہندوستان کو یہ حق پہنچتا ہے کہ پوری ریاستِ کشمیر اس کے حلقۂ اختیار میں ہو اور جس حصّے پر پاکستان نے جارحانہ قبضہ کیا ہے وہ اسے واپس ملے ۔ سلامتی کونسل کے اراکین جو فوجی معاہدوں کے پابند ہیں معاملہ فہمی کا ثبوت دینے سے قاصر رہیں تو یہ ایک قدرتی بات ہے ۔ غیر جانبدار رہنے والوں کے لئے یہ باتیں نئی نہیں ۔ غیر جانبداری کا راستہ نہایت پُرخطر اور صبر آزما ہُوا کرتا ہے ۔ امنِ عالم کی خاطر یہ صعوبتیں بھی برداشت کرنا پڑیں تو حوصلہ مندی سے برداشت کرنا چاہئیں ۔ بالآخر راستی کو فتح ہوتی ہے اور دنیا کا ہر سلامتی پسند انسان یہ جانتا ہے کہ ہندوستان راستی پر ہے ۔

---

جوشؔ ملسیانی

# غزل

اس کے ہر رنگ سے کیوں شعلہ زنی ہوتی ہے
اُن کی تصویر تو کاغذ کی بنی ہوتی ہے

عقل و مذہب کی جب آپس میں ٹھنی ہوتی ہے
پھر تو ہر راہ بری راہ زنی ہوتی ہے

یاد آتی ہے جب اُن کی نگہِ ناز مجھے
ایک برچھی مرے سینے پہ تنی ہوتی ہے

گوہرِ اشک سے پُر رہتا ہو دامن جس کا
وہ محبت بھی تو قسمت کی دھنی ہوتی ہے

کس طرح دُور ہوں آلامِ غریب الوطنی
زندگی خود بھی غریب الوطنی ہوتی ہے

پھل اُسے آئے نہ آئے یہ مقدّر کی ہے بات
چھاؤں تو نخلِ تمنّا کی گھنی ہوتی ہے

شکوے تو قیرِ محبت بھی ہوا کرتے ہیں
مگر اُس وقت جب آپس میں بنی ہوتی ہے

میں بھی پیتا ہوں مجھے اس سے کچھ انکار نہیں
وہ مگر دامنِ تقوےٰ میں چھنی ہوتی ہے

اک تمھاری ہی نزاکت ہے جو ہے تم پہ گراں
ورنہ ہر پھول میں نازک بدنی ہوتی ہے

ضبطِ گریہ سے کہیں چاک نہ ہو جائے جگر
بوند آنسو کی بھی ہیرے کی کنی ہوتی ہے

اس قدر غیر ہے کیوں حال تمھارا اے جوشؔ
کبھی دل پہ تو کبھی دم پہ بنی ہوتی ہے

راز یزدانی

# داغ رام پور میں

داغ رام پور میں کیوں آئے ۔ اس کو واضح طور پر بیان کرنے کے لئے نواب یوسف علی خاں بہادر ناظم کے قیامِ دہلی کے اسباب اور دہلی میں داغ کی خالہ عمدہ خانم کا ناظم کے حضور میں آنے جانے کا تذکرہ ضروری ہے ۔ دہلی میں نواب یوسف علی خاں بہادر کا قیام کیوں تھا ۔ اس کو جاننے کے لئے رام پور کی تاریخ کے اس حصّے کو مختصر طور پر سمجھ لینا چاہیئے ۔

۷ اکتوبر ۱۷۷۴ء کو نواب فیض اللہ خاں بہادر رحمۃ اللہ اور وہ نواب شجاع الدولہ اور ایسٹ انڈیا کمپنی کے درمیان صلح ہو کر رام پور کی ریاست قائم ہوئی ۔ ۱۶ جولائی ۱۷۹۴ء کو نواب فیض اللہ خاں بہادر کا انتقال ہوا ۔ نواب فیض اللہ خان بہادر نے گیارہ بیٹے اور سات بیٹیاں چھوڑیں ۔ لیکن صرف دو بیٹوں کا رام پور کی سیاسی تاریخ سے تعلق ہے ۔ یعنی اُن کے سب سے بڑے بیٹے اور جانشین نواب محمد علی خاں اور اُن کے چھوٹے بھائی نواب غلام محمد خاں ۔

نواب محمد علی خاں بہادر ۱۶ جولائی ۱۷۹۴ء کو تخت نشین ہوئے اور کل ۲۵ دن کی مختصر سی حکومت کے بعد ۹ اگست ۱۷۹۴ء کو اپنے چھوٹے بھائی نواب غلام محمد خاں بہادر کے ہاتھ سے زخمی ہو کر تخت سے الگ ہو گئے ۔

نواب محمد علی خاں بہادر کے زخمی ہونے اور بعد کو مارے جانے کے متعلق مختلف قصّے کہے جاتے ہیں ۔ مثلاً امیر مینائی نے "انتخاب یادگار" میں رام پور کی جو مختصر تاریخ لکھی ہے ۔ اس میں نواب محمد علی خاں بہادر کو مغرور، تشیعی اور کم ہمت کا پتلا بتایا ہے ۔ معظم نے "جنگ نامہ" دو جوڑا میں نظم کیا ہے ۔ کہ نواب فیض اللہ خاں بہادر نے اپنی زندگی میں انھیں تمام اختیارات دے دیئے تھے ۔ اور انھوں نے نواب فیض اللہ خاں بہادر کی زندگی میں انھیں معزول کر کے خود ریاست پر قبضہ کرنا چاہا تھا ۔ قرابادین "نافع الامراض" کے مصنّف نے لکھا ہے ۔ کہ نواب محمد علی خاں بہادر کو بچپن سے مراق کا عارضہ تھا ۔ اخبار الصنادید[1] کے مطالعہ سے معلوم ہوتا تھا کہ اپنے زمانۂ ولی عہدی میں نواب فیض اللہ خاں بہادر کی بجائے آصف الدولہ کے متبنیٰ نواب وزیر خاں کی شادی کے موقع پر وہ شاہی مہمان کی حیثیت سے لکھنؤ گئے تھے اور وہاں آصف الدولہ کی ترغیب پر شیعہ ہو گئے تھے ۔ نیز انھیں لکھنؤ کے درباری آداب اتنے پسند آئے تھے کہ اپنے درباریوں پر ان کے بجا لانے کے لئے شدّت کیا کرتے تھے ۔

نواب محمد علی خاں کا شیعہ ہو جانا تو ابھی تک ثبوت کا محتاج ہے ۔ لیکن یہ حقیقت ہے کہ لکھنؤ سے واپس آ کر انھوں نے اپنے حاضر باشوں سے لکھنؤ کے درباری آداب کی توقع ضرور کی اور رام پور کے عام پٹھانوں کی ناگواری کے باوجود اپنی بات پر اڑے رہے ۔ نواب فیض اللہ خاں بہادر سے بھی وہ اسی وجہ سے ناراض رہتے تھے ۔ کہ نواب صاحب لکھنوی آدابِ دربار کو رام پور کے لئے نامناسب سمجھتے تھے ۔ اور روہیلہ سرداروں سے برابر کے بے تکلفانہ تعلقات رکھتے تھے ۔ روہیلہ سردار نواب فیض اللہ خاں بہادر کی زندگی میں ہی ولی عہدِ ریاست سے بدظن ہو گئے تھے اور ان کے یہاں کی حاضر باشی سے نہ صرف کتراتے تھے بلکہ نفرت کرتے تھے ۔

دربارِ تاجپوشی میں اور اس کے بعد نواب محمد علی خاں بہادر نے ان غلامانہ آداب کو لازمی قرار دے کر روہیلہ سرداروں کا رہا سہا اعتماد کھو دیا اور سرداروں نے نواب غلام محمد خاں بہادر کے سامنے یہ تجویز رکھ دی کہ وہ

---

[1] "اخبار الصنادید" کٹھیر میں روہیلوں کے عروج و زوال اور ریاستِ رام پور کے قیام کے وقت سے عہدِ نواب حامد علی خاں بہادر تک کی مستند تاریخ از مولوی نجم الغنی خاں۔

ناپسند تھی وہ راتوں رات شہر چھوڑ کر اپنی جاگیر کی طرف چل دیئے۔ مگر سرداروں نے خبر پاکر انھیں راستے میں جالیا اور کہا کہ آپ نے ہماری تجویز پر عمل نہیں کیا تو ہم آپ کو بھی زندہ نہیں چھوڑیں گے۔ چناں چہ ۹ اگست ۱۷۹۴ء کو نواب غلام محمد خاں بہادر نے اپنے بڑے بھائی کو زخمی کر کے تخت پر قبضہ کر لیا۔ معزول محمد علی خان نظر بندی کی حالت میں مار ڈالے گئے۔ لیکن نواب غلام محمد خاں کے تخت نشین ہو جانے کی خبر لکھنؤ پہنچ چکی تھی۔ آصف الدولہ نے اُن کی تخت نشینی قبول نہیں کی اور چڑھائی کر دی۔ کمپنی کی امدادی فوج کی تدبیروں سے دوجوڑا کے میدان میں پٹھانوں کی جیتی ہوئی بازی کا رنگ بدل گیا۔ اور نواب غلام محمد خان بہادر شکست کھا کے لال ڈانگ کے پہاڑی مقام پر چلے گئے جہاں جنرل آبر کرمبی انگریزی فوج کے افسر نے بیچ میں پڑ کر حفاظت جان و مال کے وعدے پر ان کو اپنی پناہ میں لے لیا اور بالآخر ان کو بنارس بھیج دیا گیا۔

۲۹ نومبر ۱۷۹۴ء کو نواب محمد علی خان بہادر کے بیٹے نواب احمد علی خاں بہادر کو حکمران بنا دیا گیا جو ۱۷ جولائی ۱۸۴۰ء کو مر گئے۔ نواب احمد علی خان بہادر کے کوئی نرینہ اولاد نہیں تھی۔ اس وقت تک نواب غلام محمد خان بہادر بھی مر چکے تھے۔ البتہ اُن کے بڑے بیٹے محمد سعید خان جو ۱۹ مئی ۱۷۸۶ء کو پیدا ہوئے تھے۔ کمپنی کی ملازمت میں تھے۔ ان ہی کو رام پور کا نواب تسلیم کر لیا گیا۔ اور ۲۰ اگست ۱۸۴۰ء کو وہ تخت نشین ہوئے۔

نواب محمد سعید خان بہادر کے بیٹے نواب یوسف علی خاں بہادر تھے۔ یہ ۵ مارچ ۱۸۱۶ء کو پیدا ہوئے تھے۔ گویا اپنے باپ کی تخت نشینی کے وقت ان کی عمر ۲۵ سال کی تھی۔ نواب محمد سعید خاں بہادر کے ایک بھائی جو آخر میں میرٹھ کے صدر الصدور بھی ہو گئے تھے، دہلی میں رہتے تھے اور دہلی میں ان کا مملوکہ مکان تھا۔ اسی مکان میں نواب یوسف علی خان بہادر ۱۸۴۰ء تک دہلی رہے اور اسی سال نواب محمد سعید خاں بہادر کے ساتھ رام پور آ گئے۔ یکم اپریل ۱۸۵۵ء کو نواب محمد سعید خاں بہادر کا انتقال ہوا اور ان کے بعد ۲۱ اپریل ۱۸۶۵ء تک نواب یوسف علی خان بہادر نے حکومت کی۔ یہ وہی نواب یوسف علی خاں بہادر تھے جو ناظم تخلص کرتے تھے۔ اور غالب کے مشہور شاگرد تھے۔ ان ہی کے بڑے بیٹے نواب کلب علی خاں بہادر ان کے بعد ۱۸۶۵ء میں تخت نشین ہوئے۔ نواب کلب علی خان بہادر کا انتقال ۲۳ مارچ ۱۸۸۷ء کو ہوا۔ اور ۲۵ مارچ

دائمی علالت کی وجہ سے ۱۸ اپریل ۱۸۸۹ء کو ایک کونسل آف انتظامیہ مقرر کر دی۔

بس یہی داغ کی زندگی کا وہ دور ہے جو رام پور میں گزرا لیکن داغ کب رام پور آئے یہ سوال بھی ایک تاریخی تشریح چاہتا ہے دہلی میں ایک کشمیری سادہ کار تھے جن کا نام محمد یوسف تھا۔ یہ تو نہیں معلوم کہ محمد یوسف کے کے اولادیں ہوئیں۔ نہ یہ کوئی بحث طلب بات ہے۔ لیکن اس کی دو بیٹیاں تاریخی حیثیت رکھتی ہیں ایک چھوٹی بیگم دوسری عمدہ خانم یہی چھوٹی بیگم داغ کی والدہ تھیں۔ اور یہی عمدہ خانم یعنی داغ کی خالہ نواب یوسف علی خاں بہادر ناظم کے قیام دہلی کے زمانے میں ان کی حاضر باش تھیں

نواب احمد بخش خان فیروز پور جھرکہ کے مشہور رئیس تھے۔ جو مرزا غالب کے خسر نواب الٰہی بخش خان معروف کے بڑے بھائی تھے۔ نواب احمد بخش خان کے تین بیٹوں کا پتہ چلتا ہے۔ نواب شمس الدین خان، نواب امین الدین خان اور نواب ضیاء الدین خان، نیر درخشاں، جو غالب کے مشہور شاگرد اور ان کی بیوی کے برادر عمزاد تھے۔ یہی نواب شمس الدین خان داغ کے والد تھے۔

'غالب نامہ' میں مولانا غلام رسول مہر نے یہ لکھا ہے کہ شمس الدین خان کا کوئی لڑکا نہیں تھا۔ یہ صحیح نہیں ہے۔ مولانا کو غالباً یہ مغالطہ اس وجہ سے ہوا ہے کہ نواب شمس الدین خاں کے پھانسی پانے اور جاگیر کی ضبطی کے بعد ان کی بیاہتا بیوی اور لڑکیوں کی طرف سے ریاست کی واگزاری کے لئے چارہ جوئی ہوئی مگر داغ کی والدہ اور داغ کی طرف سے کوئی قانونی کارروائی نہیں کی گئی لیکن واقعہ یہ تھا کہ داغ نواب شمس الدین خان کے غیر قانونی اولاد تھے۔ اس لئے جاگیر کی واگزاری کی درخواست نہ داغ کی طرف سے دی جا سکتی تھی نہ ان کی والدہ چھوٹی بیگم کی طرف سے۔

بہرحال داغ ۱۲ ذی الحجہ ۱۲۴۶ھ مطابق ۲۵ مئی ۱۸۳۱ء کو بدھ کے دن دو بجے کے وقت چاندنی چوک دہلی میں نواب شمس الدین خاں کی حویلی میں پیدا ہوئے مگر — ولیم فریزر ایک انگریز تھا جو غالباً دربار دہلی میں ریذیڈنٹ تھا یا ریذیڈنسی میں کسی بڑے عہدے پر مامور تھا۔ اس نے کہیں نہ کہیں نواب شمس الدین خاں کی کسی بہن جہانگیرا بیگم کو دیکھ پایا اور اس قدر از خود رفتہ ہوا کہ جہانگیرا بیگم سے عقد کرنے کی خواہش کا اظہار نواب شمس الدین خاں کے سامنے بڑے بیباکانہ اور بے تابانہ لہجہ میں کر دیا۔

نواب شمس الدین نے اسے مروا دیا۔ اس زمانے میں ہندوستانیوں کی عزت کا بھاؤ اور ان کے خون کا نرخ سستا ہو چکا تھا۔ ادھر انگریز تو بڑی بات ہے۔ انگریز کے سائیس کا خون بھی روزانہ مہنگا ہوتا جاتا تھا۔ چناں چہ قاتل پر مقدمہ چلا۔ سازش کے قتل نواب شمس الدین احمد خان گرفتار ہوئے۔ فریزر کی عبارت کو جلا دیا گیا اور نواب شمس الدین احمد خاں کو ۱۸۳۵ء میں نہ صرف پھانسی دے دی گئی بلکہ جاگیر بھی ضبط کر لی گئی۔ نواب شمس الدین احمد خاں کو جس دن پھانسی ہوئی ہے داغ کی عمر اُس دن چار سال چار مہینے اور نو دن کی تھی یعنی دوسرے دن داغ کی بسم اللہ (رسم تسمیہ خوانی) ہونے والی تھی۔

اس کے بعد داغ کی والدہ نے آغا تراب علی سے عقد کر لیا اور انھیں اپنی بہن عمدہ خانم کی حفاظت میں دے دیا۔ جس کے ساتھ داغ ۱۸۴۰ء کے لگ بھگ پہلی بار رام پور آئے۔ داغ رام پور آئے اور فارسی کی تحصیل میں ملا غیاث الدین قبرت (صاحب غیاث اللغات) کے شاگرد ہو گئے۔

ادھر آغا تراب علی کے صلب سے داغ کے دوسرے بھائی آغا مرزا شاغل پیدا ہوئے۔ انتخاب یادگار میں امیر مینائی نے آغا مرزا شاغل کی عمر ۳۳ سال بتائی ہے (صفحہ ۱۷۷) اور انتخاب یادگار ۱۲۹۰ھ مطابق ۱۸۷۳ء میں لکھی گئی ہے۔ اس حساب سے آغا مرزا شاغل کی پیدائش ۱۸۴۰ء کی ٹھہرتی ہے اور اُن کے پیدا ہونے کی یہی تاریخ "جلوۂ داغ" میں بھی ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ چھوٹی بیگم کا نکاح آغا تراب علی سے ۱۸۳۹ء میں ہی ہوا ہوگا اور آغا تراب علی نے داغ کو اپنے ساتھ رکھنا منظور نہیں کیا ہوگا۔ اس لئے چھوٹی بیگم نے انھیں اپنی بہن کے سپرد کر دیا اور وہ رام پور آئیں تو داغ کو اپنے ساتھ لیتی آئیں اور غالباً ان کا ارادہ رام پور میں زیادہ دنوں ٹھہرنے کا تھا۔ اسی لئے انھوں نے داغ کی تعلیم کا انتظام کیا اور یہ انتظام داغ کی فارسی تعلیم کا تھا۔ اس لئے معلوم ہوتا ہے کہ داغ جو اس وقت نو برس کے تھے اپنی مادری زبان یعنی اردو پڑھ چکے تھے۔

۱۸۴۴ء میں ولی عہد دہلی مرزا فخرو نے چھوٹی بیگم سے نکاح کر لیا اور داغ مستقل طور پر قلعہ دہلی میں رہنے لگے۔ "جلوۂ داغ" کے بیان کے مطابق اُس وقت داغ کی عمر تیرہ سال کی تھی۔ لال قلعہ میں داغ کو شمشیر زنی شہسواری اور دیگر فنون کے ساتھ فارسی کی تکمیل کرائی گئی اور لال قلعہ میں ہی مرزا فخرو نے انھیں اُستاد ذوق کا شاگرد کرا دیا۔ داغ کے تیسرے بھائی مرزا خورشید عالم مرزا فخرو کے صلب سے ۱۸۴۸ء میں پیدا ہوئے۔ داغ کے ایک بھائی اور بہن کا پتہ اور بھی چلتا ہے۔

اس بھائی کا نام امیر مرزا اور بہن کا نام بادشاہ بیگم عرف سی یا یچا جا بتایا جاتا ہے۔ مرزا فخرو کا ۱۸۵۶ء میں ہیضے سے انتقال ہو گیا۔ اس کے بعد چھوٹی بیگم کسی انگریز کپتان بلاک نامی سے متعلق ہو گئیں۔ مسیح جان اسی انگریز کے نطفے سے تھی۔ یہ شاعرہ بھی تھی اور مخفی تخلص بھی کرتی تھی۔ امیر مرزا کے متعلق صرف اتنا کہا جاتا ہے کہ اس کی ایک عرضی نواب کلب علی خان بہادر کے نام ۱۸۶۶ء کی لکھی ہوئی رضا لائبریری میں موجود ہے۔ جس میں اُس نے بے نظیر کے میلے میں شرکت کا عذر کرتے ہوئے آخر میں لکھا ہے۔

" ایک مہینہ گزرتا ہے جو بھائی صاحب یعنی نواب مرزا خان داغ نے خط نہیں لکھا کمال تشویش ہے واللہ اعلم کیا بات ہے " یہ عرضی جے پور سے لکھی گئی ہے۔ خود داغ نے حیدرآباد سے بیخود دہلوی کو ایک خط میں لکھا ہے کہ "بھائی امیر مرزا جے پور واپس گئے" یہ خط "انشائے داغ" (داغ کے خطوں کا مجموعہ) میں شائع ہو چکا ہے۔ "جلوۂ داغ" میں بھی امیر مرزا کا تشریحی ذکر نہیں ہے۔ لیکن نواب مرزا، آغا مرزا اور امیر مرزا یہ نام ایک ہی تخیل کے پیچھے بیٹے معلوم ہوتے ہیں۔ ممکن ہے کہ یہ امیر مرزا مسیح جان کا سگا بھائی ہو اور آغا مرزا شاغل کی طرح داغ کا ماں جایا ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ ماں جایا بھی نہ ہو اور کسی رشتے کا ہو۔ ۱۸۵۶ء میں مرزا فخرو کی موت کے بعد داغ لال قلعہ سے نکل آئے اس وقت اُن کی عمر ۲۴ برس کی تھی۔ استاد ذوق کا انتقال بھی ۱۸۵۴ء میں ہوا ہے۔ مگر اس کے یہ معنے نہیں کہ داغ نے یہ گیارہ برس مستقل طور پر قلعہ دہلی میں گزارے اور دس سال برابر استاد ذوق سے مستفید ہوتے رہے۔ بلکہ داغ اس مدت میں اپنی خالہ عمدہ خانم کے ساتھ کئی بار رام پور آئے اور چھ چھ مہینے رہے۔ اس آمد و رفت کی جو تفصیل مل سکی ہے درج ذیل ہے۔

۱۔ چھوٹی بیگم نے ۱۵ اگست ۱۸۵۶ء مطابق ۱۲ ذی قعدہ ۱۲۷۲ھ کو نواب یوسف علی خان بہادر کے نام ایک عرضی لکھی ہے جس میں تحریر ہے:-

" از تحریر دمۂ حدیقہ تمنا برخوردار نواب مرزا خان کلبا نگ نوید صحت وری مزاج عالی دریافتہ ..." اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۵ اگست ۱۸۵۵ء سے پہلے داغ رام پور آئے ہوئے تھے۔ حالاں کہ مرزا فخرو کا انتقال ۱۸۵۶ء میں ہوا ہے۔

۲۔ عمدہ خانم ۳۰ محرم ۱۲۷۲ھ کو (۱۲ ذی قعدہ ۱۲۷۱ھ سے پہلے کی آئی ہوئی) رام پور سے دہلی واپس پہنچیں اور اُسی دن اس نے نواب یوسف علی خان بہادر

تو ایک عرضی ... داغ ... معلوم ہے ...

رام پور آ گئے اور اسی کے ساتھ دہلی واپس ہو گئے ۔

۳۔ دسمبر ۱۸۵۵ء سے اگست ۱۸۵۶ء تک داغ دہلی رہے ۔ کیوں کہ اس مدت میں عمدہ خانم نے نواب یوسف علی خاں بہادر کو جو عرضیاں لکھیں وہ داغ کے قلم کی ہیں اور نواب صاحب کو داغ نے ان میں اپنا سلام لکھا ہے (انشائے داغ)

۴۔ ۲۷ مارچ ۱۸۵۹ء کو غالب کے ایک خط سے معلوم ہوتا ہے کہ اس تاریخ سے قبل داغ رام پور آ کر دہلی واپس ہو چکے تھے ۔ (حکایاتِ غالب)

۵۔ مارچ ۱۸۶۰ء سے نومبر ۱۸۶۰ء تک داغ نے دہلی سے نواب یوسف علی خاں بہادر کو منجانب عمدہ خانم عرضیاں لکھیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس زمانے میں داغ دہلی میں تھے (انشائے داغ)

۶۔ ۱۳ اگست ۱۸۶۵ء کو غالب کی عرضی بنام نواب کلب علی خاں بہادر سے معلوم ہوتا ہے کہ داغ اس وقت رام پور تھے ۔

۷۔ ۱۸ فروری ۱۸۶۶ء کو خود داغ کے ایک خط سے معلوم ہوتا ہے کہ انھوں نے نواب کلب علی خاں بہادر کے جشنِ تاج پوشی میں شرکت کی اور اس تاریخ سے قبل دہلی واپس ہو گئے ۔ (انشائے داغ)

۸۔ ۲۹ مارچ ۱۸۶۶ء کو غالب کے ایک خط سے معلوم ہوتا ہے کہ داغ رام پور آ جانے کی تیاریاں کر رہے ہیں (مکاتیبِ غالب) کیوں کہ اوائل مارچ ۱۸۶۶ء میں داغ کی متعدد عرضیوں کے جواب میں نواب کلب علی خاں بہادر کی طرف سے جواب لکھا جا چکا تھا کہ

"چوں حاضر شدنِ آں عوالی مرتبت درحضور مناسب متصور لہذا قلمی می رود کہ حاضرِ حضور شوند۔" "قلمی می رود" کے پُر لطف جملے سے قطعِ نظر بالآخر ۲۴ اپریل ۱۸۶۶ء کو داغ مستقل طور پر رام پور آ گئے ۔

میں ان تمام حوالوں کے لئے محترمی عرشی صاحب ۔ ناظم رضا لائبریری کا شکر گزار ہوں ۔

مولانا تمکین کاظمی کا مقدمہ 'فریادِ داغ' دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے ۔ کہ مرزا فخرو کے انتقال کے بعد داغ کے آٹھ سال اس طرح گزرے کہ رام پور سے مواجب ملتا تھا مگر کوئی خدمت متعلق نہیں تھی ۔ گویا داغ غدر کے بعد یا اس سے کچھ قبل رام پور کے وظیفہ خوار ہو چکے تھے ۔ لیکن جب تک چاہیں دہلی اور

عمدہ خانم رام پور رہتی داغ اس کے ساتھ رام پور رہتے اور جب وہ دہلی جاتی داغ اس کے ساتھ چلے جاتے ۔ قیاس ہے کہ داغ کو آٹھ سال تک جو وظیفہ بلا خدمت ملتا رہا وہ اس قدر نہ ہوگا کہ اس میں پورے طور پر گزر بسر ہو سکتی اس لئے داغ رام پور میں مستقل حاضری اور خدمت تفویض کئے جانے کی درخواستیں کرتے رہے جو ۱۸۶۶ء میں منظور ہوئیں ۔

رام پور میں داغ کی پہلی آمد ۱۸۴۲ء یا ۱۸۴۱ء کے بعد کی ہے ۔ اس زمانے میں داغ نو دس برس کے ایک طالب علم کی حیثیت رکھتے تھے ۔ اگر داغ کے سوانح نگاروں کا یہ کہنا صحیح ہے کہ داغ نے دس گیارہ برس کی عمر سے شعر کہنا شروع کیا تھا تو قیاس ہے کہ داغ کو شعر گوئی کا چسکا نواب یوسف علی خاں بہادر کے دربار میں شعراء کی قدر و منزلت دیکھ کر لگا ۔ نیز داغ کے استاد ملا غیاث الدین خود شاعر تھے اور عبرت تخلص کرتے تھے ۔ عبرت فارسی کے شاعر تھے ۔ مگر ان کے پاس اردو کہنے والوں کی آمد و رفت ضرور ہوگی ۔ یوں نواب یوسف علی خاں بہادر کے دربار میں اس عہد کے رام پور کے سب سے بڑے شاعر نظام کو شاگردانہ رسوخ حاصل تھا ۔ اس حادثے کی تفصیل یہ ہے ۔ کہ نظام نے فنِ شعر تو علی بخش بیمار اور اپنے پیر میاں احمد علی احمد سے حاصل کیا تھا ۔ مگر معاشی بے ہنگامیوں نے انھیں نواب یوسف علی خاں بہادر کا شاگرد بنا ڈالا کیونکہ نواب صاحب کے شاگردوں کو وظیفہ بھی ملتا تھا ۔ چناں چہ انتخابِ یادگار کے صفحہ ۲۸۱ پر نظام کے تذکرے میں لکھا ہے :-

جنابِ مستطاب نواب یوسف علی خاں بہادر ناظم کے شاگردِ رشید ہیں شیخ علی بخش بیمار اور اپنے پیر و مرشد ۔ میاں احمد علی مرحوم سے بھی مستفید ہیں سرکار میں نوکر تھے ۔ قدردانی سرکار سے موقر تھے ۔ پچاس برس کی عمر ہوئی ۲۵ شعبان ۱۲۸۹ھ (یعنی تقریباً ۱۸۷۲ء) کو قضا کی بندگانِ حضور (مراد نواب کلب علی خان بہادر) دام اقبالہم وملکہم نے سب مسودات جمع فرما کے دیوان ترتیب فرمایا اور اس دیوان کا انتخاب ضبطِ تحریر میں آیا ۔

نواب یوسف علی خان بہادر کا انتقال ۱۸۶۵ء میں ہوا ہے گویا نظام نواب صاحب کے بعد ۷ سال زندہ رہے اور انھوں نے پچاس برس کی عمر پائی اس حساب سے وہ نواب یوسف علی خان بہادر کی موت کے وقت ۴۴ سال کے تھے داغ نے گیارہ سال کی عمر میں یعنی تقریباً ۱۸۴۲ء یا ۱۸۴۳ء میں شعر کہنا

…اس وقت ان کی عمر بیس سال سے زیادہ ہی ہونا چاہیے۔

اسی طرح سید احمد علی رسا رام پوری (علی بخش بیمار کے ایک دوسرے شاگرد) کی عمر ۱۳۰۹ھ میں ۶۵ سال کی تھی ۱۲۹۰ھ مطابق ہے ۱۸۷۳ء کے اس حساب سے رسا کی پیدائش تقریباً ۱۸۱۶ء کی ٹھہرتی ہے۔ گویا داغ پہلی بار رام پور آئے تو رسا ۲۸ برس کے تھے اور داغ نے شاعری شروع کی ہے تو رسا ۲۰ برس کے تھے۔ رسا وارستہ طبیعت آدمی تھے مگر نواب یوسف علی خاں بہادر اور ملا غیاث الدین دونوں کے حاضر باش تھے اس لئے ممکن ہے کہ داغ کو شعر کہنے کا شوق نواب یوسف علی خاں کے دربار میں شعراء کا انداز دیکھ کر اور ملا غیاث کی صحبت میں شعراء کی دیکھا دیکھی ہوا ہو اس لئے داغ کے متعلق یہ لکھنا کہ لال قلعہ میں شعر گوئی کے عام چرچے سے متاثر ہو کر انھوں نے شعر کہنا شروع کیا صحیح نہیں ہے کیونکہ داغ لال قلعہ میں ۱۸۴۴ء میں گئے ہیں (مرزا فخرو سے چھوٹی بیگم کے نکاح کے بعد) اس وقت داغ کی عمر ۱۳ سال کی تھی اگر یہ صحیح ہے کہ داغ نے گیارہ برس کی عمر میں شعر کہنا شروع کئے تھے تو یہ واقعہ ۱۸۴۲ء کا ہے اور داغ ۱۸۴۴ء کے بعد لال قلعہ میں گئے۔ اس لئے اغلب یہ ہے کہ داغ کو شعر کہنے کا شوق رام پور کی شاعرانہ صحبتیں دیکھ کر ہوا۔ غرض تیرہ برس کی عمر یعنی ۱۸۴۴ء میں داغ کو قلعہ کے اندر ذوق کا شاگرد کرا دیا گیا۔

داغ سے پہلے اور داغ کے آنے کے بعد رام پور کا شاعرانہ ماحول کیا تھا یہ مندرجہ ذیل نقشے سے ظاہر ہوتا ہے۔

نواب یوسف علی خاں بہادر ناظم کے عہد میں یعنی ۱۸۵۵ء سے ۱۸۶۵ء تک

| | نام | تاریخ آمد |
|---|---|---|
| (۱) | منشی مظفر علی اسیر | اپریل ۱۸۵۹ء |
| (۲) | منشی امیر احمد امیر مینائی | ” |
| (۳) | میر ضامن علی جلال | ۱۸۵۶ء |
| (۴) | مرزا رحیم الدین حیا | ۱۸۵۵ء |
| (۵) | نواب مرزا خاں داغ | آخر ۱۸۵۷ء سے وظیفہ یاب اور ۱۸۶۶ء سے باقاعدہ ملازم |
| (۶) | آغا مرزا شاغل | آخر ۱۸۵۷ء |
| (۷) | سید ظہیر الدین دہلوی شاگرد ذوق | ۲۷-اپریل ۱۸۵۸ء |
| (۸) | امداد مرزا انور شاگرد داغ | ” |

نواب کلب علی خاں بہادر کے عہد یعنی ۱۸۶۵ء سے ۱۸۸۷ء تک جو شاعر رام پور آئے ان کی فہرست درج ذیل ہے

| | نام | تاریخ آمد |
|---|---|---|
| (ا) | میر محمد زکی بلگرامی شاگرد دبیر | ۱۸۶۵ء |
| (ب) | مرزا مجو ہندی شاگرد مصحفی | ۱۸۶۵ء |
| (ج) | میر یار علی جان صاحب | ۱۸۶۹ء |
| (د) | منیر شکوہ آبادی | نومبر ۱۸۷۰ء |
| (ہ) | منشی احمد حسن خاں عروج | ۱۸۷۲ء |
| (و) | شیخ امداد علی بحر | ۱۸۷۲ء |
| (ز) | منشی امیر اللہ تسلیم | ۱۸۷۳ء |
| (ح) | خواجہ ارشد علی خاں قلق عرف خواجہ اسد | اگست ۱۸۷۵ء |
| (ط) | گوبند لال حیا | ۱۸۷۵ء |
| (ی) | حسین علی خاں شاداں | ۷ ستمبر ۱۸۸۰ء |

---

۱۔ اخبار الصنادید جلد دوئم اور رپورٹ انتظامیہ ریاست رام پور حصہ اول

۲۔ سوانح عمری امیر از ممتاز علی آہ

۳۔ تذکرہ کاملان رام پور، صفحہ ۱۷۷ ۔ خم خانۂ جاوید، جلد دوئم صفحہ ۱۱

(۶) داستان غدر از ظہیر دہلوی و اخبار الصنادید جلد دوئم

(۷) داستان غدر ظہیر دہلوی

(۸) داستان غدر

(د) کلیات منیر

(ہ) تذکرہ کاملان رام پور صفحہ ۱۱

(ز) نظم دل افروز (دیوان تسلیم) صفحہ ۳۵۷

(ح) ہفتہ وار تاج الاخبار رام پور ۱۳۔ اگست ۱۸۷۵ء صفحہ ۱۵ (اسیر رخصت پر گئے اور قلق کو [illegible])

نواب یو [illegible]

عہد میں رام پور کے مقامی شعراء کی فہرست حسبِ ذیل ہے :-

۱۔ حافظ الٰہ داد طالب متوفی یکم جون ۱۸۵۹ء

۲۔ حکیم احمد خاں فاخر متوفی ۱۸۷۳ء بعمر نوے سال

۳۔ میر شرف الدین شستہ متوفی اگست ۱۸۵۸ء

۴۔ صاحبزادہ فصیح اللہ خاں مفتون متوفی ۱۸۶۶ء

۵۔ صاحبزادہ امداد علی خاں امداد متوفی ۱۸۶۵ء

۶۔ سید نظام شاہ نظام متوفی ۱۸۶۷ء

۷۔ سید احمد علی رسا متوفی اگست ۱۸۹۱ء

۸۔ صاحبزادہ عباس علی خاں بیتاب متوفی ۶۔ جون ۱۸۸۳ء

۹۔ حشمت علی خاں موحد شاگردِ مومن ۱۹۰۰ء تک زندہ تھے۔

۱۰۔ نتیاب خاں اختر شاگردِ غالب

۱۱۔ حکیم مظہر احسن خاں احسن شاگردِ غالب متوفی ۱۰۔ مارچ ۱۸۹۱ء

۱۲۔ صاحبزادہ امیر اللہ خاں امیر متوفی اپریل ۱۸۷۳ء

۱۳۔ محمد مظفر خاں گرم شاگردِ ذوق متوفی ستمبر ۱۸۶۸ء

۱۴۔ مولوی محمد حیات خاں حیات شاگردِ ذوق متوفی دسمبر ۱۸۰۷ء

۱۵۔ صاحبزادہ کرامت علی خاں کرامت متوفی نومبر ۱۸۶۲ء

باقاعدہ ملازمت یعنی ۱۸۶۵ء سے پہلے داغ رام پور کے شعراء سے متعارف تھے یا نہیں اس کا ثبوت ایک اس واقعہ سے ملتا ہے کہ ۱۸۵۸ء میں نواب یوسف علی خاں بہادر ناظم کے داماد صاحبزادہ محمد رضا خاں کے مکان پر ایک مشاعرہ ہوا۔ اس میں داغ نے غزل پڑھی "گھر میں چلے آتے ہیں" "برابر میں چلے آتے ہیں" اس واقعہ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ داغ رام پور کے مشاعروں میں بھی شریک ہوتے تھے۔

داغ کے کلام کے متعلق یہ کہنا آسان نہیں ہے کہ زمانۂ قیامِ دہلی کا کون سا کلام ہے اور زمانۂ قیامِ رام پور کا کون سا کلام ہے کیوں کہ آج کے شاعروں کی طرح اس زمانے میں نظم یا غزل پر تاریخِ تصنیف لکھنے کا رواج نہیں تھا۔

داغ کے حسبِ ذیل مجموعے شائع ہو چکے ہیں :-

۱۔ 'یادگارِ داغ' ۱۸۷۸ء میں شائع ہوا۔

۳۔ 'مہتابِ داغ' ۱۳۱۰ھ میں مطبوعہ حیدرآباد سے

۴۔ 'یادگارِ داغ' ۱۳۲۳ھ میں اسٹیم پریس لاہور سے

ظاہر ہے کہ 'گلزارِ داغ' میں ہی داغ کے زمانۂ قیامِ دہلی کا کلام مل سکتا ہے لیکن 'گلزارِ داغ' کے متعلق احسن مارہروی مؤلفِ 'جلوۂ داغ' کی رائے ہے کہ :-

"ابتدائی کلام جو ساٹھ جزو میں تھا۔ غدر میں ضائع ہو گیا۔ ایک ایک دو دو شعر جو یاد رہ گئے تھے پھر ان میں چند شعر بڑھا کر پرانی غزلیں پوری کر لی گئیں (صفحہ ۱۱۱)

گویا پرانی غزلوں میں بھی نئے رنگ کی آمیزش ہے لیکن نئے اور پرانے رنگ سے جو کچھ میرا مطلب ہے وہ سن لیجئے۔

نہ صرف میں نے بلکہ داغ کے اس نئے اور پرانے رنگ کو ہندوستان کے تمام تذکرہ نویسوں اور اردو ادب کی تاریخ لکھنے والوں نے تسلیم کیا ہے۔ چناں چہ رام بابو سکسینہ کی مشہور 'ہسٹری آف اردو لٹریچر' میں بھی یہ حقیقت تسلیم کی گئی ہے۔ اس کتاب کا اردو ترجمہ مرزا محمد عسکری نے کیا ہے۔ میں اس ترجمے سے چند اقتباس پیش کرتا ہوں۔ صفحہ ۲۱۴ پر نواب یوسف علی خاں بہادر کا ذکر کرتے ہوئے لکھا گیا ہے :-

"نواب موصوف نے شعرائے دہلی اور لکھنؤ کو اپنے دربار میں جمع کر کے اردو شاعری کو گنگا جمنی کر دیا یعنی ان دونوں طرزوں کو ملا کر ایک نئے طرز کی بنیاد ڈالی تھی جس نے ان کے صاحبزادے نواب کلب علی خاں کے عہد میں بڑی ترقی کی۔"

اور نواب کلب علی خاں بہادر کی ادب نوازی کا ذکر کرتے ہوئے اسی کتاب کے صفحہ ۲۱۴ پر لکھا گیا ہے :-

"یہ اردو شاعری کا ایسا اہم اور غور طلب مسئلہ ہے جس کی طرف کافی توجہ ابھی مبذول نہیں ہوئی ہے۔ ناسخ کا طرز (ان کے شاگردوں کے زمانے میں جو کہ اپنے استاد کی استادانہ روش کو قائم نہ رکھ سکے بد سے بدتر ہو گیا تھا۔ ان کے (ناسخ کے شاگردوں سے مراد ہے) کلام میں اس طرز کے تمام عیوب تو موجود تھے لیکن خوبیاں مفقود تھیں۔ اس طرز کے برتنے والے

رام پور میں جب امیرؔ، ظلقؔ اور اسیرؔ تھے، برخلاف اس کے دلّی کے پیرو داغؔ اور تسلیمؔ تھے۔"

داغؔ گو کہ ذوقؔ کے شاگرد تھے مگر انھوں نے ایک ایسا دل کش طرز اختیار کیا جس میں جرأتؔ کا کچھ رنگ ملتا جلتا تھا۔"

اس موقع پر اُردو ادب کے ایک دوسرے مستند تذکرے 'شعر الہند' سے بھی ایک اقتباس پیش کرنا ضروری نظر آتا ہے:۔ صفحہ ۲۸۹۔ تیسرا باب "متاخرین کا پہلا دور" "ریاست رام پور" ان عنوانات کے ماتحت کہا گیا ہے:۔

"غدر کے زمانے تک یہ دونوں اسکول (دہلی اور لکھنؤ) الگ الگ قائم رہے۔ لیکن غدر کے بعد جب نواب یوسف علی خاں اور نواب کلب علی خاں کی قدردانیوں نے رام پور کو اساتذۂ لکھنؤ اور اساتذۂ دہلی دونوں کی شاعری کا مرکز بنا دیا تو دلّی اور لکھنؤ کے یہ دونوں اسکول ایک دوسرے سے قریب ہو گئے اور ایک پر دوسرے کا اثر پڑنے لگا۔"

ان اقتباسات سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ دہلی اور لکھنؤ کے اساتذہ رام پور میں جمع ہوئے تو ایک تیسرے رنگ کی بنیاد پڑی۔ اگر یہ صحیح ہے تو پھر بابو رام سکسینہ نے اسے ان الفاظ میں کیوں کہا ہے کہ:۔

"یہ اردو شاعری کا ایک ایسا اہم اور غور طلب مسئلہ ہے جس کی طرف کافی توجہ ابھی منعطف نہیں ہوئی ہے۔"

رام پور میں دلّی اور لکھنؤ کی شاعری کا امتزاج کوئی ایسا غور طلب مسئلہ نہیں ہے اور اس مسئلے پر کافی توجہ بھی منعطف ہو چکی ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ اس امتزاج کو ماننا ہی ایسی غلطی ہے جس نے خوش فہمی کی اتنی مضبوط اور اونچی دیواریں کھڑی کر دی ہیں جن کا ڈھانا بڑی ہمّت کا کام ہے۔

قاعدہ ہے کہ دو متضاد نظریوں کے ماننے والے، اگر وہ اپنے نظریات کو سچّے دل سے مانتے ہوں اپنی اپنی جگہ اٹل، ایک دوسرے کے معاملے میں تشدّد اور تعصّب برتنے والے ہوتے ہیں۔ علی المخصوص ان نظریات کے ماننے والوں میں سے ہم عصر اساتذہ امیرؔ اور داغؔ اور جلالؔ۔ اگر ان لوگوں کے متعلق یہ طے کر لیا جائے کہ یہ ایک دوسرے سے آسانی کے ساتھ کچھ سیکھنے پر آمادہ ہو سکتے تھے تو یہ ہماری خوش فہمی ہوگی۔ میرؔ کی تمام عمر لکھنؤ میں کٹی۔ اب لائیے اس عہد میں اہل لکھنؤ میں سے کوئی میرؔ کا مشہور مقلد۔ انشاؔ ایسے لکھنؤ گئے کہ وہیں مر کے رہے۔ لائیے لکھنؤ میں انشاؔ کا کوئی مقلد۔ مصحفیؔ نے لکھنؤ میں بیٹھ کر گرم، منتظر اور آتشؔ جیسے اُستاد پیدا کیے مگر آتشؔ اور مصحفیؔ میں ہی فرق باقی رہا۔ امیرؔ اور مصحفیؔ میں فرق باقی رہا۔ وہ ایک رنگِ طبیعت جو مقامی اور مخصوص مقامی تھا ہر جگہ موجود ہے۔ درحقیقت مقامی اثرات سے بچنا آج تک انسان کے معمولاتِ امکانی میں نہیں آیا ہے۔ دور کیوں جائیے۔ دیکھیے۔ ملکوں کے جغرافی اثرات نے نسلِ انسانی کو کتنے ٹکڑوں میں تقسیم کر ڈالا ہے اور سب اپنے اخلاق و عادات میں ایک دوسرے سے ممیز ہیں حالانکہ ایک ہی نسل سے تعلق رکھتے ہیں۔ اسی طرح لکھنؤ اور دہلی کے ادبی رجحانات کے اختلاف کا جھگڑا اتنا معمولی جھگڑا نہیں تھا جو کسی طاقت کے بغیر آسانی سے طے ہو جاتا۔

سوچیے آخر ایسا کیوں نہیں ہوا کہ جس طرح جلالؔ اور امیرؔ داغؔ کی طرف جھکے داغؔ بھی کچھ نہ کچھ لکھنوی رنگ کی طرف جھکتے۔ دو چیزوں کے امتزاج کا نتیجہ تو یہی ہوتا ہے کہ اس سے جو تیسری چیز پیدا ہو اُس میں کچھ کچھ خصوصیات ایک دوسرے کی ضرور ہوں۔ لیکن یہاں صاف نظر آتا ہے کہ امیرؔ و جلالؔ نے دہلوی رنگ اختیار کیا اور اس کوشش میں دونوں ناکام ہوئے مگر جلالؔ کم اور امیرؔ زیادہ۔ یہ تذکرہ نویسوں اور اردو ادب کے مؤرخوں کا فیصلہ ہے:۔

۱۔ امیرؔ سے زیادہ حکیم ضامن علی صاحب جلالؔ دہلی کے رنگ سے متاثر ہوئے۔

۲۔ منشی امیر احمد صاحب مرحوم نے اپنی قدیم روش کو چھوڑ کر اصلاحیہ داغؔ کا رنگ اختیار کرنا چاہا۔

یہ لکھنؤ کی صریح شکست ہے۔ تلاش کرنا چاہیے کہ اس صاف شکست کو جلالؔ اور امیرؔ نے آسانی کے ساتھ کیوں کر قبول کر لیا۔ کیا اسے دہلی کے مقابلے میں لکھنؤ کی شکست بھی تسلیم کیا جا سکتا ہے۔ اسے داغؔ کے رنگ میں ڈھونڈنا چاہیے۔ کیوں کہ یہی مانا جاتا ہے کہ امیرؔ اور جلالؔ نے داغؔ کا تتبع کیا۔

---

[۱] امیرؔ کے متعلق یہ کہنا کہ انھوں نے ناسخؔ کی پیروی کی صحیح نہیں ہے۔ امیرؔ مصحفیؔ کے شاگرد تھے اور اُن کے کلام میں یہی رنگ غالب ہے۔ تاؔز

[۱] 'شعر الہند' صفحہ ۲۸۹

[۲] 'شعر الہند' صفحہ ۲۸۰

"تذکرۂ شعراالہند" میں اس سے اختلاف کیا گیا ہے۔ (ملاحظہ ہو شعرالہند حصہ اول ۳۱۰)

"داغ کا کلام بظاہر دہلی کے رنگ سے بالکل الگ نظر آتا ہے اس لئے بعض لوگ ان کی شاعری کا سلسلہ جرأت سے ملاتے ہیں اور اُن کی شاعری کی تاریخ جرأت سے شروع کرتے ہیں لیکن اُن کے نزدیک بھی باوجود اس اشتراک کے داغ اور جرأت کے رنگ میں نمایاں فرق و امتیاز موجود ہے۔ چناں چہ مدراس یونیورسٹی کے امتحان کے پرچے میں اُردو لٹریچر کی تاریخ کے متعلق جو سوالات کئے گئے تھے ان میں ایک سوال تھا:-

داغ اور جرأت کے طرز کلام کا مقابلہ کرو دونوں ایک ہی رنگ میں کہتے ہیں مگر پھر بھی فرق پایا جاتا ہے مگر وہ فرق کیا ہے۔"

اس کے بعد "شعرالہند" کے فاضل مصنفوں نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ داغ کا رنگ خالص دہلوی ہے۔ اس سلسلے میں جو دلائل وہ لائے ہیں اور جو گفتگو اس سلسلے میں کی گئی ہے وہ سب تحصیل حاصل ہے کیوں کہ جرأت بھی دہلی اسکول کے شاعر تھے کسی کے رنگ کو اُن کا کہنا بھی دہلی کا رنگ کہنا ہے۔ صاحب "شعرالہند" نے جرأت اور داغ کے رنگ میں فرق تو تسلیم کیا ہے مگر اسے بھی وہ دہلوی بتاتے ہیں اور یہی لغزش اُن سے ہوئی ہے اور یہ لغزش موجودہ حالات میں ایک حد تک قدرتی ہے جو ہونا چاہیئے تھی اور ہوئی۔

لغزش در حقیقت یہاں نہیں وہاں ہوئی ہے جہاں رام پور میں دہلی اور لکھنؤ کے "اذکار" کے ملاپ یا ٹکراؤ کا ذکر کیا گیا ہے۔ اور اس وقت کے رام پور کے شاعرانہ ماحول کو نظرانداز کر دیا گیا ہے۔ پس اس عہد کے رام پور کے شاعرانہ ماحول کو نظرانداز کر دینا اتنی بڑی اور مہلک غلطی تھی جس نے تاریخ ادب اردو میں

[illegible]

بری الذمہ ہی ملنے جا سکتے ہیں۔ صرف رام بابو سکسینہ نے اپنی کتاب میں (جس کا حوالہ دیا جا چکا ہے) اتنا تسلیم کیا ہے کہ یہ "اردو شاعری کا اہم اور غور طلب مسئلہ ہے جس کی طرف کافی توجہ ابھی منعطف نہیں ہوئی ہے"، مگر انھوں نے بھی "کافی توجہ" اس طرف منعطف کرنے کی ضرورت نہیں سمجھی۔ اور ان ہی نتائج کو جنھیں انھوں نے سرسری (بغیر کافی توجہ منعطف کئے ہوئے) مانا ہے خود بھی قائم کرتے چلے گئے ہیں جس سے مسئلہ اپنی حقیقت سے اور دور ہوتا چلا گیا ہے اگر مسٹر سکسینہ کے نزدیک اس وقت تک کے معتقدات بغیر کافی توجہ منعطف کئے ہوئے قائم کئے گئے تھے تو ان کا فرض تھا کہ وہ کافی توجہ منعطف کرتے تاکہ حقیقت سامنے آجاتی۔ بات بالکل معمولی تھی۔ لکھنؤ اور دہلی کی شاعری کے امتزاج تک اپنی کتاب لکھ چکنے کے بعد وہ ذرا رام پور تشریف لانے کی زحمت گوارا کرتے اس دربار کو دیکھنے اور سمجھنے کی کوشش کرتے۔ جس میں تیسرا اور نیا رنگ پیدا ہوا تھا۔ رضا لائبریری کے دروازے سب تحقیق کرنے والوں پر کھلے ہوئے ہیں اور ان پر بھی کھل جاتے اور لائبریری میں نہ صرف نواب یوسف علی خاں بہادر ناظم اور نواب کلب علی خاں بہادر نواب کے عہد کے رام پور کے شاعرانہ ماحول کی تاریخ اور تصویریں (دیوان) موجود تھیں بلکہ قائم چاند پوری کے زمانے سے (جب رام پور بسا اور یہاں پر میں شاعری آئی) آخری فرماں روا نواب رضا علی خاں بہادر کے عہد تک اور دورِ جدید اور دورِ رواں تک کی پوری تفصیل موجود تھی۔ وہ تفصیل جو تمام تذکرہ نویسوں اور تاریخ لکھنے والوں کو صحیح طور پر سمجھا دیتی کہ داغ اور جرأت کے رنگ میں جو فرق پایا جاتا ہے وہ فرق اور جس رنگ کو ہم داغ کا رنگ کہتے ہیں اس کی حقیقت کیا ہے۔

(باقی)

---

## زراعتی مقاصد کے لئے ایٹمک قوت کا استعمال

ہندوستان میں ایٹمک قوت سے فائدہ اٹھانے کے سلسلے میں کام شروع کر دیا گیا ہے۔ اگرچہ یہ کام ابھی معمولی پیمانے پر شروع کیا گیا ہے لیکن اس کی اہمیت بہت زیادہ ہے ایٹمک قوت کے پُرامن مقاصد کے لئے استعمال کے سلسلے میں دیگر شعبوں کے علاوہ زراعت کے شعبے میں بھی اس سے فائدہ اٹھانے کے اقدامات کئے جا رہے ہیں۔ نئی دہلی میں ہنگری زرعی تحقیقی انسٹی ٹیوٹ میں ریڈیو ٹریسر لیبارٹری قائم کی گئی ہے جس میں ایک سال سے زیادہ عرصے سے کھاد کے استعمال سے متعلق تحقیقی سرگرمیاں جاری ہیں۔

شمیم کرہانی

# راہ گزر

یہ بھی اک راہگزر ہے اے دوست

ٹوٹے پھوٹے در و دیوار، شکستہ محراب
یہ خرابہ ہے کہ بگڑی ہوئی تقدیر کوئی
خاک آلودہ سے آثار، فسردہ سے نقوش
جیسے ارمانوں کی مٹتی ہوئی تصویر کوئی

نہ چراغوں کے تبسم نہ تبسم کے چراغ
طاق پر شمع کے ٹپکے ہوئے اشکوں کی لکیر
صحن اور صحن کی ٹھہری ہوئی خاموش فضا
سہما سہما ہُوا جیسے کسی مُجرم کا ضمیر

چھت کا یہ زخم اور اس زخم پہ ہنستی ہوئی دھوپ
جیسے ناموس کے دل میں کسی تہمت کی خراش
یہ حوادث کی ہوائیں یہ خرابہ میرا
جیسے طوفان کی موجوں پہ کسی ناؤ کی لاش

پاؤں گرداب کی جانب ہیں نگہ ساحل کی طرف
کوئی بتلائے تو جانیں کہ کہاں ہیں ہم لوگ
دل میں جینے کی تمنّا ہے نہ مرنے کی تڑپ
ایک ٹھہری ہوئی منزل ہے جہاں ہیں ہم لوگ

چاند تاروں سے فضاؤں کی ملاقات نہیں
اس اندھیرے میں بھی رہ لیتے ہیں رہنے والے
نہ ٹھہرنے کا ٹھکانہ، نہ سنورنے کی جگہ
زندگی اس کو بھی کہہ لیتے ہیں کہنے والے

یہ بھی اک زیست کا اندازِ سفر ہے اے دوست
یہ بھی اِک راہگزر ہے اے دوست

ٹوٹ جاتا ہے شبستاں کی تمنّا کا طلسم
حُسن اُجڑے ہُوئے آغوش میں کھو جاتا ہے
کہکشاں آنکھ سے بہہ جاتی ہے آنسو بن کر
چاند گھبرا کے سرِ خاک ہی سو جاتا ہے

ملگجا سا کہیں آنچل کہیں دھندلی سی نگاہ
کہیں ماتھے سے ٹپکتا ہوا محنت کا عرق
حسن اور گردِ غمِ زیست میں غلطاں شب و روز
جیسے مٹی میں ملائے کوئی سونے کا ورق

تھرتھراتا ہوا احساس کے غم خانے میں
نرگسی آنکھوں کا معصوم سا شکوہ دن رات
زیست کے ساتھ رہا کرتا ہے سائے کی طرح
چند اترے ہوئے چہروں کا تقاضا دن رات

شام ہوتی ہے تو روتی ہیں زنداسی آنکھیں
لوریاں روٹھ گئیں، پیار بھری بات گئی
صبح آتی ہے تو تکتی ہیں نگاہیں اٹھ کر
کس لئے دن کا اجالا ہوا، کیوں رات گئی

روشنی لائے جو کوئی تو کہاں سے لائے
شامِ غم بھول گئی صبحِ خوشی کا رستہ
کھوئی کھوئی سی نگاہوں میں چمک ہے پھر بھی
اب بھی تکتا ہے کوئی جیسے کسی کا رستہ
پاؤں کانٹوں میں ہیں تاروں پہ نظر ہے اے دوست
یہ بھی اک رہگزر ہے اے دوست

ایسی مسموم ہواؤں میں یہ شیریں نغمے
زہر سے بادۂ جاں بخش بنا لایا ہوں
ایسی تاریک فضاؤں میں تبسم کی جھلک
دودھ کی نہر پہاڑوں سے بہا لایا ہوں

ڈبڈبائی ہوئی آنکھوں سے ملا کر آنکھیں
دیکھ لیتا ہوں کہ رات آئی ہے تارے لے کر
وقت کی وادئ گریاں سے گزر جاتا ہوں
صبحِ فردا کے تبسم کا سہارا لے کر

میری قسمت پہ مری زیست کی تاریکی پر
تارے آکاش سے کرتے ہیں اشارہ ہنس کر
غمِ دوراں مرے ماتھے کو جھکا دیتا ہے
اور میں سر کو اٹھاتا ہوں دوبارہ ہنس کر

سامنے کشمکشِ زیست کا میدان ہے گرم
اب تو جانوں پہ بن آئی ہے، لڑے جانا ہے
سوچنا کیا کہ مجھے فتح ملے گی کہ شکست
زندگی ایک لڑائی ہے، لڑے جانا ہے

سر ہوں اب ناوکِ آلام کہ ہو بارشِ سنگ
دل و جاں لے کے بڑھا ہوں تو پلٹنا کیسا
آندھیاں آگ کی آئیں کہ ہوکے طوفاں
کارواں لے کے بڑھا ہوں تو پلٹنا کیسا

ہر شبِ تار کی دنیا میں سحر ہے اے دوست
یہ بھی اک راہگزر ہے اے دوست

مارچ ۱۹۵۷ء

# دیوانِ جہاں

دیوانِ جہاں' اُردو شاعروں کا تذکرہ ہے لیکن اصل میں اس کو بیاض کہنا زیادہ صحیح ہوگا۔ اس کے مؤلف بینی نرائن جہاں لاہور کے رہنے والے تھے۔ لیکن گردشِ روزگار سے مجبور ہوکر کلکتہ آئے جہاں بارہ برس انھوں نے سخت تکلیف میں گزارے[1] آخر میں حیدر بخش حیدری کے توسط سے ان کا تعارف کیپٹن ٹامس روبک سے ہوا جو اس زمانے میں فورٹ ولیم کالج کلکتہ کے سیکرٹری تھے۔ یہ تذکرہ 'جہاں نے انھیں کی فرمائش پر لکھا ہے۔

'دیوانِ جہاں' میں ۱۲۵ اُردو شاعروں کا ذکر ہے لیکن ان کے سوانحی حالات نہایت مختصر بلکہ نہ ہونے کے برابر ہیں۔ بلوم ہارٹ کا خیال ہے کہ یہ تذکرہ ۱۸۱۲ء میں مرتب ہوا ہوگا[2] لیکن اشپرنگر نے اس کی تاریخ ۱۸۱۳ء دی ہے[3] جو ممکن ہے آغازِ تصنیف کا سال ہو

گارساں دتاسی کا بیان ہے کہ بینی نرائن جہاں مولانا سید احمد بریلوی کے معتقد تھے اور بعد میں مسلمان ہو گئے تھے[4]

دیوانِ جہاں' میں کئی بیتیں "جنابِ فیض مآب، دست گیرِ بے کساں دعامی و رماندگاں مسٹر ٹامس روبک" کی تعریف میں ہیں۔ اس کے بعد تذکرے کی ترتیب بلحاظِ حروفِ تہجی شروع ہوتی ہے۔ سب سے پہلے شاہ عالم آفتاب کا ذکر ہے۔ بعد ازاں نواب آصف الدولہ آصف کا، جن کی مشہور غزل

"الم دیکھتے ہیں، ستم دیکھتے ہیں" نقل کی ہے۔ غزل کے اختتام پر نواب بیگم کی ایک غزل اسی زمین میں دی ہے اور لکھا ہے کہ یہ غزل نواب بیگم کی نواب موصوف کی غزل کے جواب میں ہے۔ اس کا مطلع ہے :

خوشی دل میں ہم اپنے کم دیکھتے ہیں — اگر دیکھتے ہیں تو غم دیکھتے ہیں

آخری اشعار ہیں :

کہا ہے جو تم نے یہ اپنی غزل میں — تماشا خدائی کا ہم دیکھتے ہیں
وہی دیکھتا ہے جو دیکھے ہے سب کچھ — نہ تم دیکھتے ہو نہ ہم دیکھتے ہیں

انشا کے حال میں لکھا ہے :

"انشا تخلص، نام میر انشاء اللہ، میر ماشاء اللہ کے بیٹے کہ فنِ حکمت میں بوعلی سینا اور لکھنؤ میں تشریف رکھتے ہیں۔"

افسوس کے ترجمے میں لکھا ہے :

"نام میر شیر علی، میر علی مظفر خاں کے بیٹے، پہلے تھوڑے دنوں میر سوز سے اصلاح لی، بعد اس کے شاگرد ہوئے میر حیدر علی حیران کے، نارنول کے رہنے والے، کلکتہ میں اُن کے رحلت کی"

محمد ظہیر الدین مرزا علی بخت عرف مرزا اظلاں گورگانی اظفری کے متعلق لکھا ہے

"کلکتے میں تشریف لاکر شاہ جہاں آباد کو معاودت (کذا) فرمائی۔ یہ ارشاد اُن کا ہے ؎

شکر ہم عشق کے کوچے سے سبکسار چلے
نقدِ دل ایک جو رکھتے تھے، سو یہاں ہار چلے"

رند کے بیان میں لکھا ہے :

"نام رائے کیم نارائن، مہاراجہ لچھمی نارائن کے پوتے، ہمیشہ

---

[1] 'دیوانِ جہاں' : مخطوطہ برٹش میوزیم ص ۲
[2] فہرستِ کتب خانۂ برٹش میوزیم (ہندستانی وغیرہ) ص ۸
[3] اشپرنگر : فہرستِ کتب خانۂ شاہانِ اودھ
[4] ایضاً ص ۱۸۸ و نیز تاریخِ ادبیاتِ ہندستانی جلد اول ص ۳۱۹

عمدہ رو ز گار رہے ۔ دلی کے رہنے والے اور اب ... ہیں ... اور یہ خاکسار ، جہاں ، بھی چھوٹا بھائی انھیں کا ہے ۔ یہ کلام انہی کا ہے ۔ قطعہ :

کل کہا میں نے میرے گھر چلئے ... اس میں کچھ کم نہ ہوگی محبوبی
سن کے تیور بدل لگا کہنے ... راہ و رسم ادب تو سیکھ لی
مجھ سے کہتا ہے میرے گھر چلئے ... دیکھیو اختلاط کی خوبی "

میر کے ترجمے میں لکھا ہے :

" میر تخلص ، نام محمد تقی ، لکھنؤ میں وزیر الممالک آصف الدولہ کے پاس نوکر تھے ، قریب اسی برس ہو کے وفات پائی ۔"

مصحفی کے حال میں بس یہ جملہ ہے : " نام غلام ہمدانی ، امروہے کے رہنے والے ۔"

' دیوانِ جہاں ' اغلاط سے خالی نہیں ہے ۔ میر کی عمر اسّی برس لکھی ہے حالاں کہ انھوں نے نوّے برس کی عمر میں وفات پائی ۔ محمد امان کا تخلص نیاز لکھا ہے حالاں کہ نثار ہونا چاہیئے ۔ قائم کے متعلق لکھتے ہیں : " محمد قائم ، دکن کے رہنے والے تھے ۔" قائم کا وطن چاند پور ضلع بجنور تھا ۔ ولی کے بارے میں لکھا ہے : " نام میرزا محمد ولی ، معروف آگاہ شاہ اسرار اللہ کے بھتیجے ، دکن کے رہنے والے "۔ یہ بیان صریحاً غلط ہے ۔ جہاں نے ولی دکنی اور ولی دہلوی میں فرق نہیں کیا ۔ برٹش میوزیم میں ' گلزارِ ابراہیم ' کا مستند قلمی نسخہ موجود ہے اُس میں لکھا ہے ۔

" ولی تخلص ، دکنی ، اسمش شاہ ولی اللہ ، اصلش گجرات ، وہ از شعرائے دکن مشہور و ممتاز[2]

صاحبِ گلزارِ ابراہیم ، نے ولی دہلوی کا بھی ذکر کیا ہے :

" ولی تخلص ، دہلوی ، نامش مرزا محمد ولی برادر زادۂ معارف آگاہ اسرار اللہ از دوستانِ این خاکسار است ، الحال کہ سن یک ہزار و یک صد و نود و چہار ہجری باشد در بلدۂ مرشد آباد اقامت دارد "[3]

' دیوانِ جہاں ' میں یقین کے بارے میں لکھا ہے :

" نام انعام اللہ خاں ، اظہر علی خاں کے بیٹے ، مرزا جانِ جاناں کے

---

[2] ' گلزارِ ابراہیم ' مخطوطہ برٹش میوزیم

[3] ایضاً

جہاں کی رائے کے ساتھ مصحفی اور صاحب گلزار نے جو کچھ یقین کے بارے میں لکھا ہے ، اس کا نقل کرنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا ۔

تذکرۂ ہندی مصحفی : " میاں انعام اللہ خاں یقین پسر اظہر الدین خان نواسہ حمید الدین خاں ، مرزا مزاج و شیریں زبان ، از حسن و وجاہت بہرہ وافی داشت ۔ گویند مرزا جانِ جاناں او را بسیار دوست داشتے ۔ اکثر و در خانہ اش شب را روز و روز را شب کردے ۔ دیوانش از نظر مرزا بخوبی گزشتہ بلکہ بقولے ہمہ کلامش گفتۂ مرزا است ، شاید کہ چنیں باشد خالی از نفاست نیست ۔ در دولۂ ایہام اول کسے کہ ریختہ را شستہ و رفتہ گفتہ ایں جوان بود ، بعد ازاں تتبعش بدیگراں رسیدہ ۔ چنانچہ خود می گوید ؎

حق کو یقین کے یار و برباد مت دو آخر
طرز یں سخن کی اس کی تم نے اٹھائیاں[1]

مجھے یاد پڑتا ہے کہ مصحفی کی اس عبارت کو ( در دولۂ ایہام اول کسے الخ ) بعض لوگوں نے یقین کے بجائے مرزا مظہر کے متعلق سمجھا ہے جو درست نہیں ۔ برٹش میوزیم کے مخطوطے مذکور پر سلیمان جاہ ، امجد علی شاہ اور واجد علی شاہ کی مہریں ہیں اور پوری عبارت کو ایک ساتھ پڑھنے کے بعد شبہہ کی گنجائش نہیں رہتی ۔ جہاں نے یقین کے والد کا نام صحیح نہیں لکھا لیکن ان کی شاعری کے متعلق تقریباً وہی رائے ظاہر کی ہے جو مصحفی کی ہے ۔ ' گلزارِ ابراہیم ' میں لکھا ہے :

" یقین خلفِ اظہر الدین ..... منظورِ نظر و شاگرد مرزا مظہر بود ۔ جمعے را گمان است کہ یقین استعدادے نداشت ، مرزا مظہر اشعار خود را بنام او کردہ ۔"

بینی نرائن جہاں نے شعرائے فورٹ ولیم کالج کا کلام قدرے تفصیل سے دیا ہے اور آخر میں ایک خاص مشاعرے کی چند ہم طرح غزلیں لکھی ہیں جو بمقام ہاسٹل ۲۰ ۔ جولائی ۱۸۰۱ء کو فورٹ ولیم کالج کلکتہ میں منعقد ہوا تھا ۔ قبل اس کے کہ غزلوں کے چیدہ چیدہ اشعار لکھے جائیں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ چند جملے اس قدیم ادبی محفل کے متعلق عرض کر دئے جائیں ۔

---

[1] تذکرۂ ہندی مصحفی مخطوطہ برٹش میوزیم لندن

۲۵ جولائی ۱۸۰۲ء کو دن کے دس بجے شروع ہوا اور جس میں چیف جج ، انگریز حکام اور شرفاے شہر سب ہی جمع تھے ۔ اس کی صدارت گورنر جنرل کی غیر موجودگی میں کالج کے ACTING VISITOR این بی اڈمنسٹن N. B. EDMONSTONE نے کی ۔ اس موقع پر اردو کا سالانہ مباحثہ بھی ہوا جس کا عنوان تھا :

" قدیم و جدید کسی زبان کے جاننے کے لئے ایک سے زیادہ زبانوں کا جاننا اتنا ضروری نہیں ہے جتنا ہندوستانی کی اچھی لیاقت پیدا کرنے کے لئے ضروری ہے "

اس سلسلے میں اڈمنسٹن صاحب نے اپنے خطبے میں جو اظہار راے کیا اس کا خلاصہ یہ ہے :-

(۱) ہندی اور اردو میں (صاحبِ صدر کے نزدیک) وہ تعلق ہے جو گیارہویں اور بارھویں صدی کی سیکسن SAXON اور موجودہ انگریزی میں ہے

(۲) اگر ہمیں ہندوستان کے تمام طبقوں سے وسیع اور شخصی تعلق پیدا کرنا ہے تو ہندی کا جاننا بھی لازمی ہے[3]

(۳) ڈاکٹر گل کرائسٹ GILCHRIST کا ہمیں ممنون ہونا چاہیئے کہ ان کی حوصلہ مند مساعی اور بلند پایہ تحقیقات کی بدولت ہم ہندستانی زبان کی وسعتوں اور باریکیوں سے آشنا ہو سکے[4]

اسی روز مشاعرہ بھی ہوا جس میں جوان، حیدری، رواں، شہرت، حیاں، قاسم، ممتاز اور ولا نے شرکت کی ۔ کلکتہ کے اس قدیم اردو مشاعرے کے چند اشعار ملاحظہ ہوں[5]

مم کی جہاں :

ایک دم میں گو ہوا اور رات کو ہو جائیں ٹھوں
پان کھایا چاہیئے اسی لگایا چاہیئے
قافیہ پیمائی ہے ہر چند لیکن اے جواں
ہنچ بیتی اک غزل اور اب سنایا چاہیئے

—

یہ دلِ پُر سنسنش مشتاق ہے دیدار کا
لن ترانی کیجے پر جلوا دکھایا چاہیئے
گر مآلِ کار پر تجھکو نظر ہے اے جواں
سب سے بگڑا چاہیئے اُن سے بنایا چاہیئے

حیدری :

دُھن بندھی ہے اب یہی اُس پاس جایا چاہیئے
شرحِ درد و غم کسی ڈھب سے سنایا چاہیئے
یہ ہواے باغِ ہستی آج کچھ ہے کل ہے کچھ
دل کو اس سیرِ دو روزہ سے اُٹھایا چاہیئے
اس نصیحت سے تو بہتر ہے یہی اے ناصحو
کرکے کچھ تقریر یہاں تک اس کو لایا چاہیئے
شیخ پھر کعبے کو جاوے تو کروں اس کو سلام
ایک بار اس بُت کے کوچے کو دکھایا چاہیئے
منعِ الفت گر مجھے کرتے ہو ہمدم دوستو
تو تو قسمت کے لکھے کو بھی مٹایا چاہیئے

حیاں (جواں کے بیٹے) :

لیجئے پہاں ہر دم یار کے کوچے کی راہ
جو کوئی پوچھے اسے پتا بتایا چاہیئے
استفادے کے لئے اب اس غزل کو اے حیاں
شاعروں کی بزم میں سب کو سنایا چاہیئے

قاسم ، ابوالقاسم خاں دہلوی :

جی اُسی کے دھیان میں اپنا لگایا چاہیئے
دل سے اسبابِ تعلق سب اُٹھایا چاہیئے

---

[1] THE ANNALS OF THE COLLEGE OF FORT WILLIAM, COMPILED FROM OFFICIAL RECORDS BY THOMAS ROEBUCK, PRINTED AT CALCUTTA IN 1819 صفحہ ۳۰۳

تحریک کے محرک LT. W. BLACKER اور ثانی MR. W. H MACNAGHTEN

[2] ANNALS OF THE COLLEGE OF FORT WILLIAM ص ۲۹۳

[3] ایضاً ص ۲۹۴

[4] ایضاً صفحہ ۲۹۵

[5] " دیوانِ جہاں " : مخطوطہ برٹش میوزیم

خاک تھوڑی مرقدِ مجنوں سے لایا چاہیئے

ہوکے پامالِ خرامِ ناز جوں نقشِ قدم

آپ کو کوچے میں اس کے بس مٹایا چاہیئے

تاک کے سایے میں جاکر خوشۂ انگور کو

آبلے دل کے دکھا غیرت دلایا چاہیئے

اب اذیت دہ ہے پورب کی ہوائے مختلف

یہاں سے اسبابِ سکونت کو اٹھایا چاہیئے

لگ رہی ہے تو یہی قاسم کئی دن سے ہمیں

حضرتِ دہلی کو کلکتے سے جایا چاہیئے

---

ولاؔ، مظہر علی خاں ولاؔ دہلوی:

انس و جاں مشتاق ہیں مکھڑا دکھایا چاہیئے

اے پری رو چہرے سے برقع اٹھایا چاہیئے

اب تو اک پردہ نشیں پر آگیا ہے دل مرا

رازِ پر افشا نہ ہو اس کو چھپایا چاہیئے

قصۂ فرہاد و مجنوں کو کہوں میں کب تلک

اس میں شامل کرکے حالِ دل سنایا چاہیئے

بزم میں شب دیکھ مجکو غیر سے کہنے لگا

بیٹھے اس ڈھب سے جو اس کو اٹھایا چاہیئے

---

فورٹ ولیم کالج نے نثر میں سادگی شروع کی۔ ہرچند کہ یہ رجحان سرسید کے زمانے تک ایک ہمہ گیر اور وسیع تحریک میں تبدیل نہ ہو سکا۔ لیکن اس طرح ایک اچھے کام کی ابتدا تو ہوئی۔ شاعری میں (خارجی شاعرے کی دقتوں کے باوصف) وہ تقلیدی بندشوں میں گھرا رہا اور اس کی بڑی وجہ یہ کہ کالج کے توآموز صاحبوں اور انگریز طالب علموں کے لئے اردو نظم کی نہیں، نثر کی ضرورت تھی۔

---

ریویو کے لئے ہر کتاب کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے

# غزل

بہت عجیب ہے ہم اہلِ عشق کا دستور

کہ ضبطِ غم بھی ہے لازم تو چشمِ نم بھی ضرور

ہے غم کمالِ خوشی انتہائے عیش و سرور

جو غم نہیں تو مجھے زندگی نہیں منظور

ترا جمال مری جستجو کا حسنِ شعور

ترا خیال مری آرزو کا نکہت و نور

کبھی کبھی تو ضروری ہے ڈھہ جانا بھی

فقط وفا ہی نہیں اہلِ عشق کا دستور

ملال کیوں ہو جو ملتی نہیں مجھے منزل

یہ کم نہیں ہے کہ حاصل ہے جستجو کا شعور

مدارِ تیری طلب تیری جستجو پہ ہے

کہ راہِ عشق میں منزل نہ ہے قریب نہ دور

جہاں میں دعوئ اعلانِ حق ہے عام مگر

کہاں ہر ایک کو ملتا ہے رتبۂ منصور

عجیب چیز ہے نازشِ غمِ محبت بھی

تمام درد و اذیت، تمام لطف و سرور

# غزل

ژوندۂ جوان تا ابد پرون شو رسمِ بُت گری
ژوند چہ زندگی سیٹماہ میرلن یہ شوقِ دلبری

باو تہ محبتُک سیراہ ، تراو سُو نخوتِ کتما
لو چہ پیتھ قلندری پہ شینہ کا ثبہ سکندری

وقتِ سحر قریب دوُت ، تازہ ہوا ڈلن ہیوتن
ساقیہ! زچہ پیتن بجر دُنتہ چہ جام گینہ ژہری

سادہ مُرادِ عشق آو وعـــدہ ہیتنِ کمن کمن
عقلِ بچارہ مُشکلن آیہ مہ سیتِ برابری

یُعتنہ بہ زاہنہ کُنن گرژ عیم قافلہ دوُت منزلـــس
دوُپ بہ تُوے مُتبس دِلـــس شو تہ ژہ کرِژہ رہبری

حُسنیہ بارگاہ بہ منز وُچہ بہ دِلکۂ عجیب رنگ
گوس دِلسں تۂ گوو رہبت اگوسنہ ورا د سرسری

شاردَ تِن چہ دِل پیتن تا وِہ تلن تۂ بأ گرُ ن
کیا د بہ وُنے وَنِ تکاں چھمنہ بہ کینہہ تگ •

## (ترجمہ)

بُت گری کی وہ قدیم رسم آج ہی نہیں ابد تک زندہ وجواں رہے گی۔ (اس لئے کہ) تو نے
زندگی کو میرے شوقِ دلبری سے پیار ہو گیا ہے۔

دستِ آ اورمحبت کے کسی راز سے پردہ اُٹھا، جھوڑیں سے وہ پُرانی غرور ونخوت کی باتیں
عشق کی اس قلندری کے آگے طاقت کی کسی بھی سکندری کے قدم نہیں ٹھہر سکتے۔

سحر کا وقت قریب آپہنچا اور تازہ ہوا چلنے لگی۔
ساقی! آج اپنی عظمت کو سنبھال، بزم میں ابھی تک کچھ جام خالی پڑے ہیں۔

عشق سادہ مُراد ہے آیا اور آتے ہی بڑے بڑے وعدے حاصل کر گیا۔ رہی عقل سو بیچاری
تو میرے ساتھ بھی مشکل ہی سے نبھا سکی۔

اس اندیشے سے کہ کہیں کسی وقت میرے کانوں میں یہ بھنک نہ پڑے کہ قافلہ اپنی منزلِ مقصود پر پہنچ گیا،
میں نے پہلے ہی اپنے دلِ دیوانہ سے کہہ رکھا ہے کہ تم پورے ذوق وشوق سے رہبری کے فرائض انجام دینا

حُسن کی بارگاہ میں، میں نے دل کے عجیب رنگ ڈھنگ دیکھے ہیں کبھی جو جی میں آیا تو
مبہوت ہو کے رہ گیا اور کبھی گماں گزرا تو محض ایک سرسری نظر ڈال کے چل دیا۔

شعر کہنا تو اپنا دل فکر کی کڑاہی میں تل کر اہلِ بزم میں بانٹنے کے مترادف ہے۔
ہائے میں یہ بات کیسے سمجھا سکوں! مجھے تو باتیں بنانا آتا ہی نہیں۔

دیوندر ستیارتھی

# ہاتھی پھرے گاؤں گاؤں

اِندرا کا ہاتھی تھا اَیراوت۔ اُس کا رنگ روپ کیسا تھا، سبھاؤ کیسا تھا، یہ مت پوچھئے۔ ایراوت کی تصویر پیش کر سکنا میرے بس کا روگ نہیں۔ یہ تو ایک انسان کا قصہ ہے۔ اجازت ہو تو عرض کروں۔

نام ہے سُدامَا۔ زبان بڑی پیاری ہے۔ اُن کی عمر کا پُل بہت مضبوط معلوم ہوتا ہے۔ اس کے نیچے سے پچاس سال اُس پار چلے گئے۔ گھاٹ گھاٹ کا پانی پی چکے ہیں۔ جگہ جگہ کی کہانیاں سناتے تھکتے نہیں۔ لیکن اب تو راجدھانی سے ایسے چپک گئے ہیں، جیسے اُن کا آن جل اب ہمیشہ کے لئے اسی شہر کے ساتھ بندھ گیا ہو۔ بات بات میں یہی رٹ لگاتے ہیں کہ آن جل پہ مہر لگی رہتی ہے اور اُسے چھوڑ کر جانا کسی طور ممکن نہیں۔ میں سوچنے لگتا ہوں، یہ شخص ایک طرف اتنا وسیع تجربہ رکھتا ہے کہ اس کے پیچھے زیادہ نہیں تو تیس سال کی لمبی جاترائیں نظر آتی ہیں جیسے یہ پہاڑیوں کا لمبا چوڑا سلسلہ ہو اور دُور تک چلا گیا ہو، اور دوسری طرف یہ شخص آن جل کا فلسفہ لے بیٹھتا ہے۔ جس کے مطابق اب اُسے راجدھانی میں ہی رہنا چاہیئے۔ کبھی کارلائل کے حوالے سے کہتے ہیں "محنت ہی بہت بڑی عبادت ہے"۔ کبھی کنفیوشس کے سنہری قول کا ذکر خیر کرتے ہیں۔ "صداقت انسان کو عظیم نہیں بناتی، انسان صداقت کو عظیم بناتا ہے۔" کبھی اُپنشد کے مطالعے سے نکال کر لے آتے ہیں ایک انمول موتی۔ "آنند سے ہی سارے سنسار میں جیون کا جنم ہوا ہے!" "دراصل میں تان اسی بات پر توڑتے ہیں۔" "سب آن جل کی بات ہے۔ اب میں جاترا پر نہیں نکل سکتا مگر بیٹھے بیٹھے کلپنا کے ہاتھی پر چڑھ کر دُور دُور نکل جاتا ہوں۔"

سچ پوچھو تو سدا ماجی کا یہی ہاتھی میرے من کو بھا گیا ہے۔ ہماری پہلی ملاقات اتنی دلچسپ رہی تھی، اس کی میں نے کلپنا ہی نہ کی تھی۔ گلی سے بچوں کے گانے کی آواز آ رہی تھی:

ہاتھی گھوڑا پالکی، جے کنھیا لال کی!

سُنتے ہی سداماجی بولے۔ "بچپن میں ہم نے بھی گایا تھا یہ گیت۔"

میں نے کہا۔ "اب تو ہاتھی گھوڑا پالکی کا زمانہ نہیں رہا۔"

سداماجی اُٹھ کر بک شیلف سے ایک کتاب نکال لائے۔ میں نے غور سے دیکھا یہ 'آبِ حیات' کی ایک پُرانی جلد تھی۔ وہ ورق گردانی کرنے لگے۔ میں نے کہا۔ "کیا ڈھونڈ رہے ہیں؟"

"تھوڑا صبر کیجئے۔" وہ بولے۔ "ابھی دکھاتا ہوں، مل جائے ہی۔ پھر دیکھئے مزا! نہ آئے تو کہیئے۔ کیا کہا آپ نے؟ — اب تو ہاتھی گھوڑا پالکی کا زمانہ نہیں رہا! — کم بخت ملتا کیوں نہیں۔ لال پنسل سے نشان لگا رکھا ہے۔ ملے گا ضرور۔ ملنا ہی چاہیئے۔ جی ہاں۔ ضرور ملنا چاہیئے۔" وہ دیر تک ڈھونڈتے رہے۔ اور پھر خوشی سے اُن کی آنکھیں چمک اُٹھیں۔ "مل گئی وہ چیز جو میں دکھانا چاہتا تھا۔"

"ارشاد۔" میں مسکرایا۔

وہ پڑھتے چلے گئے: "ایک تو وہ اودھ کا زمانہ تھا کہ سعادت علی خاں کی ناک کے بال تھے۔ اپنے کمالِ لیاقت اور شگفتہ مزاجی کے سبب سے مرجعِ خلائق تھے۔ دروازے پر گھوڑے، ہاتھی، پالکی، نالکی کے ہجوم سے رستہ نہ ملتا تھا۔"

"پالکی تو ہوئی" میں نے ٹوکا "یہ نالکی کیا ہوئی، سداماجی؟"

"نالکی نہیں سمجھتے؟" سداماجی کو جیسے میرے سوال سے صدمہ ہوا۔ "نالکی یعنی کھلی پالکی۔ اس کو تام جھام بھی کہتے تھے۔" اور پھر انھوں نے ٹھنڈی سانس بھر کر کہا۔ "تو کیا اب یہ الفاظ محض لغات میں ہی سسکتے رہیں گے؟ خیر چھوڑیئے۔" اور وہ پھر پڑھنے لگے: "دوسری وہ حالت کہ پھر جو لکھنؤ گیا تو دیکھا کہ ظاہر درست تھا مگر درختِ اقبال کی جڑ کو دیمک لگ گئی تھی۔" اور پھر جیسے کسی بے لطفی کا

[illegible] تصویر پیش کی ہے ۔"

میں نے بڑے ادب سے کہا ۔" انشا بھی کیا خوب انسان تھے سداماجی! آنا نے وہ منظر بھی تو پیش کیا ہے کہ کس طرح انشا ایک مشاعرے میں پہنچے جس میں ابھی دو تین سو آدمی ہی آئے تھے ۔ مشاعرہ ابھی شروع نہیں ہوا تھا ۔ ایک شخص روئی دار مرزئی پہنے آیا اور السلام علیکم کہہ کر بیٹھ گیا ۔ کسی نے اس سے مزاج پرسی بھی کی ۔ اس نے اپنی چلم میں تمباکو بھرا اور تھوڑا سلگا جایا اور کہا کہ صبیح ذرا سی آگ ہو تو اس پر رکھ دینا ۔"

سداماجی نے ہاتھ کے اشارے سے مجھے روکا اور کتاب کا اگلا ورق پلٹ کر پڑھنے لگے :

" اسی وقت آوازیں بلند ہوئیں اور گڑگڑاتی نشک پیچوان سے لوگ تواضع کرنے لگے ۔ وہ بے دماغ ہو کر بولا کہ صاحب نہیں ہمارے حال پر رہنے دو ، نہیں تو ہم جاتے ہیں ۔ سب نے اس کی بات کہنے تسلیم اور تعمیل کی ۔ دم بھر کے بعد پھر بولا کہ کیوں صاحب ابھی مشاعرہ شروع نہیں ہوا ۔ لوگوں نے کہا کہ جناب ، لوگ جمع ہوتے جاتے ہیں ۔ سب صاحب آ جائیں تو شروع ہو ۔ وہ بولا کہ صاحب ہم تو اپنی غزل پڑھے دیتے ہیں ۔ یہ کہہ کر تو بڑے میں سے ایک غذ نکالا اور غزل پڑھنی شروع کر دی ۔

کمر باندھے ہوئے چلنے کو یاں سب یار بیٹھے ہیں بہت آگے گئے باقی جو ہیں تیار بیٹھے ہیں

میں نے کہا ۔" کتنی بڑی حقیقت ہے ، کمر باندھے ہوئے چلنے کو یاں سب یار بیٹھے ہیں ! "

سداماجی جیسے کسی کلپنا میں کھو گئے اور پھر سنبھل کر کتاب کو پرے رکھتے ہوئے بولے " اتنی جلدی تو ابھی رخصت ہونے کا ہمارا ارادہ نہیں ہے ۔ ہاں تو بات چلی تھی ہاتھی گھوڑا پالکی کی ۔ آپ نے کہا ، ان کا زمانہ نہیں رہا ، یہ تو ٹھیک ہی کہا آپ نے لیکن اس کا بھی کیا اُپائے کیا جائے کہ ادب میں ادیبوں نے اس زمانے کی تصویر پیش کر رکھی ہے اور یہ تصویر منہ سے بولتی ہے ۔"

اس کے بعد چائے کا دور چلا ۔ تپائی پر ایک ہاتھ دانی پڑی تھی جس پر ملتی نقاشی کا خوبصورت نمونہ پیش کیا گیا تھا ۔ دیوار پر ایک طرف موہنجوداڑو کی زندگی کی تصویر لگی تھی تو دیوار دیگر پر جدید ترین ڈیزائن کا ٹائم پیس پڑا تھا ۔

[illegible] سداما نے چائے کا گھونٹ بھر کر کہا ۔" اب میں تو یہ فیصلہ نہیں کر پاتا کہ پانچ ہزار برس پرانی اس تہذیبی کی طرف دیکھوں یا جدید ترین ٹائم پیس کی داد دوں ۔"

میں نے ہنس کر کہا ۔" سداماجی ! دونوں چیزیں اپنی اپنی جگہ نمائندہ ہیں "

سداماجی جیسے کسی سوچ میں ڈوب گئے ۔ پھر سنبھل کر بولے ۔" وہ ایک کہانی ہے نا ۔ سوتیلی ماں نے اپنی سوت کے لڑکے لڑکی کو گھر سے نکال کر ایک جنگل میں بھیج دیا تھا ۔ جانتے ہو لڑکے لڑکی نے جانے انجانے عقل سے کون سا کام کر ڈالا تھا ۔ جنگل میں تو چلے گئے دونوں بہن بھائی لیکن جاتے جاتے راستے بھر ایک ایک کنکر گرا کر اپنے راستے پر نشان لگاتے گئے ۔ سچ پوچھو تو پرانے وقتوں کی یہ چیزیں بھی اس زمانے کی نشانیاں ہیں جن کی مدد سے وہ زمانہ چاہے تو لوک کتھا کے بھائی بہن کی طرح جنگل سے گھر لوٹ سکتا ہے ، چاہے وہ موہنجوداڑو کی زندگی ہو چاہے غلیہ دور کی رنگ داری ۔ لیکن سوال تو یہ ہے کہ کیا بیتا ہوا سمے واپس لوٹ سکتا ہے اور میں نے دیکھا کہ سداماجی پھر کسی سوچ میں ڈوب گئے ۔ اب جو اپنی کلپنا کی لہروں سے باہر نکلے تو اپنے ساتھ شاعر کی زبان پا کر آئے اور بڑے انداز سے گنگنانے لگے

وہ بادۂ شبانہ کی سرمستیاں کہاں اٹھئے بس اب کہ لذت خواب سحر گئی

میں نے کہا ۔" وہ کہانی تو آپ نے ضرور سنی ہوگی ۔ ایک سنگیت کار کی کہانی گورو اور شِشیہ دونوں ساتھ ساتھ ایک ریاست میں پہنچے ۔ راجہ صاحب نے گورو جی کے سنگیت پر خوش ہو کر ہیرے لٹا دیں ۔ ایک دن جب راجہ صاحب نے سنا کہ گورو جی مندر میں بیمار پڑے ہیں تو وہ خود چل کر ان کا سماچار پوچھنے کے لئے آئے ۔ شِشیہ اداس بیٹھا تھا ۔ بہت سے بھگت لوگ موجود تھے ۔ بڑی مشکل سے گورو جی کو ہوش میں لایا گیا ۔ وہ بولے ۔" مجھے تو کوئی کشٹ نہیں " ۔ اشارے سے انھوں نے شِشیہ کو وچتر وینا بجانے کی آگیا دی ۔ شِشیہ وچتر وینا پر گورو جی کا دل پسند راگ بجانے لگا ۔ اسے سنتے سنتے گورو جی نے آنکھیں بند کر لیں اور پھر پتہ چلا کہ گورو جی سنگیت کے پتھ پر چلتے چلتے اب اتنی دور نکل گئے کہ واپس آنا ناممکن ہے ۔"

" ٹھیک فرما رہے ہیں آپ " سداما نے چائے کا تیسرا کپ تیار کرتے ہوئے کہا ۔" کاش کسی کی موت اتنی ہی خوبصورت ہو سکتی ۔ موت کے بارے میں کسی کا یہ قول مجھے بے حد پسند ہے ۔ جیسے ماں بچے کو ایک طرف کا دودھ پلا کر یہ سوچتی ہے کہ شاید ادھر اتنا دودھ نہیں رہا ۔ وہ دوسری طرف کا دودھ پلانا چاہتی

رونا بند کر دیتا ہے جب دیکھتا ہے کہ ماں نے دوسری طرف کا دودھ اس کے مُنہ میں تھما دیا۔

" واہ سدا ماجی! موت کے بعد جھٹ زندگی شروع ہونے کی اس سے بڑھیا دلیل نہیں ہو سکتی۔" یہ کہتے ہوئے میں اُٹھ کر کھڑا ہو گیا۔

گھر لوٹتے ہوئے میرے دل و دماغ سے بار بار یہ آواز آتی رہی کہ سُداماجی بہت سُلجھے ہوئے مذاق کے انسان ہیں۔

بعد کی ملاقاتوں سے مجھے یہ پتہ چلتے دیر نہ لگی کہ سداماجی کی زندگی میں وہ دن تو ہرگز نہیں آ سکتے جب انھیں روٹیوں کے لالے پڑ جائیں۔ لیکن تازہ کمائی کی کمی کے مارے وہ پریشان ضرور رہتے ہیں۔ ڈرائینگ روم کی آرائش اور سجاوٹ پُرانی پڑتی جا رہی تھی۔ صوفے کا کپڑا، جو بہت پہلے ہی بدل دیا جانا چاہیئے تھا، اب تک سداماجی کے ذوق کا منہ چڑا رہا تھا۔ فرش پر جو ایرانی قالین بچھا رہا تھا، اس میں جگہ جگہ مرمت کی ضرورت تھی۔ کئی بار وہ اسے یہاں سے اُٹھا دینے کا فیصلہ کرتے کرتے رُک جاتے، جیسے وہ اس پُرانی یادگار کے غلام ہو کر رہ گئے ہوں۔

اُن کے بچّوں کی ماں انھیں چھوڑ گئی تھی۔ اس کے پیچھے کیا کہانی تھی، یہ مجھے معلوم نہ ہو سکی۔ بچّے اپنے قدموں پر کھڑے ہو چکے تھے اور اُن سے الگ رہتے تھے۔ اپنے نوکر سے بھی سداماجی بہت خوش تو نہ تھے لیکن اب اس عمر میں نئی بیوی لانے کا بھی تو کوئی سوال نہ تھا۔

اپنے بچّوں کے بارے میں وہ کئی بار کہہ چکے تھے۔ " اُن سے میں یہی کہتا ہوں۔ مجھ پر اب تمھاری کوئی ذمہ داری نہیں۔ تم میری خدمت کرو، میں یہ بھی نہیں کہتا۔ بس اتنا ضرور کہتا ہوں، مجھ پر رحم کرو۔ مجھ سے کچھ مانگو مت۔"

ویسے وہ جانتے تھے کہ قانون کے مطابق اُن کا گھر اُن کے بچّوں کے حصّے میں آ کر رہے گا، بس اُن کے آنکھیں بند کرنے بھر کی دیر ہے۔ یہ خیال کیوں اُن کے لیے ایک چُبھن بن کر رہ گیا، یہ سمجھنا میرے لیے آسان نہیں۔

وہ کسی سے کم ہی ملتے جلتے تھے۔ لکھتے بھی بہت کم تھے۔ حالانکہ میں جب بھی اُن سے ملا، ایک نیا خیال لے کر لوٹا۔ اُن کی باتیں سنتے ہوئے مجھے ہمیشہ یہ احساس ہوا کہ راجدھانی کی ایک بے لاگ شخصیت یوں ہی برباد ہوتی جا رہی ہے۔ یہ شخص، جو اتنا گھوما پھرا ہے، جو کئی میگزینوں کا مدیر رہ چکا ہے، جو بہت سی کتابوں کا مصنّف ہے اور جو چائے کے پیالے میں طوفان اُٹھا سکتا ہے،

لگتا۔ سداماجی کے ڈرائنگ روم کے پُرانے صوفے پر بیٹھ کر پُرانے ایرانی قالین کی حالتِ زار پر ترس کھاتے ہوئے میں کئی بار سوچتا کہ ایسا کیوں نہیں ہو سکتا کہ ہمارے سداماجی کسی محفل میں ایک اچھی خاصی تقریر کریں اور سننے والے انھیں گھیر کر کھڑے ہو جائیں اور اس بات کا اقرار کریں کہ اب آئندہ وہ اپنے اس محبوب مصنّف کو چھپ کر گھر میں ہی بیٹھنے نہیں دیں گے۔

کئی بار باتوں باتوں میں سُداماجی نے صاف لفظوں میں کہا۔ " مجھے سونا نہیں چاہیئے۔ اپنے رام کی اب گہنے پہننے کی عمر نہیں رہی!" اور وہ کھلکھلا کر ہنس پڑتے۔ لیکن مجھے یہ جانتے دیر نہ لگی کہ سُداماجی یہ ضرور چاہتے ہیں کہ کسی طرح اپنے ڈرائینگ روم کو نئے ڈھنگ سے سجانے میں کامیاب ہو جائیں۔

یہ بات میری سمجھ میں نہ آتی تھی کہ سداماجی نے لکھنے سے کیوں منہ موڑ لیا۔ حالانکہ وہ مانتے تھے کہ چالیس برس کی عمر پار کر جانے پر ہی انسان کوئی کام کی بات لکھ سکتا ہے۔ اب تو اُن کی عمر پچاس سے اُوپر تھی اور یہ بھی حقیقت تھی کہ پچھلے تین برس سے اُنھوں نے ڈٹ کر لکھنا تو دُور رہا، مہینے میں دو ایک کہانیوں اور چار پانچ مضامین کی اوسط نبھانے کی طرف بھی کوئی خاص توجہ نہیں دی تھی۔ خودداری کا یہ جنون کتنا خطرناک تھا، اور ہمیشہ یہ سوچتے رہنا کہ کوئی پبلشر رائلٹی کی پیشگی رقم دے کر یا کوئی ایڈیٹر ایک کہانی یا مضمون کے لئے سات سات چٹھیاں لکھ کر اُن کی کلپنا کو گُدگُدائے، کتنا غلط تھا۔ اس طرف اُن کی توجہ جاتی ہی نہ تھی۔ کارلائل کا یہ خیال کہ محنت ہی بہت بڑی عبادت ہے، اُن کے ہاتھ سے کیوں نکل گیا۔ یہ بات میرے لئے کچھ کم تشویش ناک نہ تھی۔ کئی بار میں اُن سے کہتا۔ " دیکھئے سداماجی، کنفیوشس کے اس خیال میں تو آپ کا دشواش برابر بنا ہوا ہے نا کہ صداقت انسان کو عظیم نہیں بناتی، انسان صداقت کو عظیم بناتا ہے۔" وہ سامنے سے ہمیشہ ہاں میں سر ہلاتے۔ لیکن میرا اشارہ سمجھ کر بھی وہ میری بات کو اَن سُنی کر جاتے اور قلم اُٹھا کر پھر سے ادب کے میدان میں کُود پڑنے کا عہد کرنے کے راستے میں نہ جانے کیا رکاوٹ آ جاتی۔

سداماجی کے ہاں جاؤں اور اُن کی زبان سے پھول نہ جھڑیں، یہ تو ناممکن ہے۔ قلم سے چاہے ہی کام نہ لیں، زندگی کو وہ بہت بڑا میدان مانتے ہیں۔ اُن کا ادبی سرمایہ اُنھیں بقائے دوام بخشنے کے لئے کافی ہے۔ یہ تو وہ خود بھی نہیں مانتے۔ پھر میں یہ سوچ کر حیرت زدہ رہ جاتا ہوں کہ سداماجی قلم اُٹھا کر لکھنے

...میں نہیں بیچ پاتے۔ ان کی جیسی انہی باتوں میں ان کا سا عقیدہ ہے تو کیا تحریر میں وہ پیچھے رہ سکتی ہے؟ زبان پر انھیں پورا عبور حاصل ہے۔ زبان کو نیا رنگ روپ دینے کی شکتی بھی اُن میں نظر آتی ہے۔ اپنے ہاتھ سے نہیں لکھنا چاہتے تو بول کر ہی لکھوانا شروع کر دیں۔ یہ خدمت میں سرانجام دے سکتا ہوں۔ لیکن اس کے جواب میں وہ ہمیشہ "واہ رے میں" یہ کہہ کر ہنس چھوڑتے ہیں۔ یا تو سداماجی کی دقعت ہی نہ ہوتی اس حد تک میری کلپنا میں، یا پھر وہ نئے ادب کے سہارے نئے کا ہتیہ کر لیتے۔ ایسا کیوں نہیں ہوتا؟ یہ سوچ کر میری آنکھیں پُرنم ہو جاتی ہیں۔

ابھی اگلے ہی روز سداماجی اپنی ایک سمندر یاترا کا ایک قصہ لے بیٹھے اور پھر چھوٹتے ہی بولے۔ "ساگر منتھن کی کہانی بھی کتنی دلچسپ ہے۔ ساگر سے چودہ رتن نکلے تھے اُن میں ایک لکشمی بھی تھی جسے وشنو بھگوان نے اپنا لیا۔ ساگر سے امرت بھی نکلا اور بس بھی۔ امرت کے لئے جھگڑا شروع ہو گیا۔ بس پینے کو کوئی تیار نہ ہوا۔ سارے کا سارا بس شِو نے اپنے منہ میں انڈیل لیا۔ لیکن اُسے کنٹھ سے نیچے نہ جانے دیا۔ اسی سے وہ نیل کنٹھ بن گئے۔ میں نے بھی زندگی کا بس پیا ہے۔ میں بھی نیل کنٹھ ہوں۔"

میں نے کہا۔ "سداماجی! یہی عنوان رکھئے۔ میں بھی نیل کنٹھ ہوں۔ ضرور لکھ ڈالئے۔"

"واہ رے میں!" سداماجی نے زور کا قہقہہ لگایا۔

پھر وہ دیر تک اس بات پر ویاکھیان دیتے رہے کہ دھرتی کا بھی تو ساگر سے جنم ہوا۔ وہ اس منظر کی دیر تک تعریف کرتے رہے جب سمندر کا پانی تو سیاہی مائل نیلا معلوم ہوتا ہے اور کئی کئی گز اونچی اٹھتی لہریں ساحل کی ریت کو گویا چاندی کے جھومر پہنا دیتی ہیں۔ اور پھر وہ اپنی بک شیلف سے ایک کتاب نکال لائے اور بولے "یہ ربندر ٹیگور کے خطوط کا ایک مجموعہ۔ اس کا پہلا خط مجھے بے حد پسند ہے۔"

"اسے پڑھئے۔" میں نے بڑے ادب سے کہا

"آپ بھی سوچتے ہوں گے کہ میرا یہ کتابوں کا کیڑا بنے رہنے کا خبط کبھی ختم نہیں ہو سکتا۔" وہ کہتے چلے گئے۔ "کبھی کبھی تو میرا دماغ کہتا ہے کہ آج کل لکھنے والوں کی تعداد اتنی بڑھتی جا رہی ہے کہ یہ ڈر پیدا ہو گیا ہے کہ کہیں وہ پڑھنے والوں کی تعداد سے بڑھ نہ جائے۔" یہ کہتے کہتے وہ کھلکھلا کر ہنس پڑے اور پھر ذرا سنبھل کر بولے۔ "خیر چھوڑیئے۔"

"آپ یہ خط پڑھ کر سنانے والے تھے۔"

"ضرور سنیں گے؟" وہ مسکرائے۔ "اچھا تو لیجئے۔ یہ ادبی خطوط کا مجموعہ مجھے بے حد پسند ہے۔ اس کتاب کا نام ہے چھِنّ پتر یعنی ٹوٹے ہوئے پتے۔ یہ خط جس سے یہ کتاب شروع ہوتی ہے، ۳۰ اکتوبر ۱۸۸۵ء کو لکھا گیا تھا۔ تب گورودیو کی عمر بہت زیادہ نہیں رہی ہوگی۔ وہ لکھتے ہیں۔ "ساگر کو دیکھ کر مجھے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی بہت بڑی نامعلوم شکتی بندھن میں پڑ کر چھل کو دبا رہی ہے اور ہم لوگ کسی چنتا کے بنا کنارے پر کھڑے ہیں۔ ساگر کے کھلے ہوئے منہ میں ہم لوگ گھر بار بنا کر بیٹھے ہیں۔ ہم لوگ گویا شیر کی یال پکڑ کر کھینچ رہے ہیں، تو بھی یہ بے سہارا شیر کچھ بھی نہیں بول پاتا۔ ایک بار اگر یہ ساگر چھٹکارا پا جاتا تو ہم لوگوں کا پھر کوئی نشان بھی نہ رہتا۔ پنجرے میں باگھ اپنی دُم اِدھر اُدھر پٹک رہا ہے ہم لوگ دو ہاتھ دور رہ کر کھڑے کھڑے ہنس رہے ہیں۔"

"یہ تو ٹھیک ہی لکھا ہے گورودیو نے۔"

"پھر آگے جا کر گورودیو لکھتے ہیں۔ "زمین اور ساگر میں لڑائی چل رہی ہے۔ زمین دھیرے دھیرے، چپ چاپ ایک ایک قدم اُٹھا کر اپنی سنتان کو دھیرے دھیرے آگے بڑھاتی جا رہی ہے اور ہارا ہوا ساگر پیچھے ہٹتا ہوا صرف پچھتاتا ہوا چھاتی پر ہاتھ مار کر بے حال ہو رہا ہے۔ یاد رکھئے کسی زمانے میں ساگر کا راج تھا۔ اُس سمے وہ پوری طرح سوتنتر تھا۔ اس کے گربھ سے جنم لے کر دھرتی نے اس کا سنگھاسن چھین لیا ہے۔ پاگل بوڑھا ساگر اپنے جھاگ کو لئے ہوئے کنگ لیئر کی طرح آندھی پانی میں، کھلے آکاش کے نیچے ولاپ کر رہا ہے۔"

"یہ تو بہت پتے کی باتیں ہیں سداماجی۔ آپ نے بھی تو کسی ساگر یاترا کو لے کر ایسا کوئی انوبھو دیا ہوتا۔"

"میری کلپنا کا ہاتھی بھی پھرتا رہتا ہے منزل بہ منزل!" سداماجی گمبھیر ہو گئے۔ "اسے روکنے والا تو آج تک پیدا نہیں ہوا۔ میرے پیچھے ہیں میری یاترائیں اُنھیں کون چھین لے گا۔"

"لیکن اس ہاتھی کو پیچھے جانے کی بجائے آگے جانا چاہیئے۔"

اس کا انھوں نے کچھ جواب نہ دیا۔

نوکر چائے لایا۔ انھوں نے چائے کو ہاتھ نہ لگایا۔ اُن کا اشارہ پا کر اس روز میں نے دونوں پیالیوں میں چائے انڈیلی۔ اُن سے پوچھ کر اُن کی حسبِ منشا اُن کے پیالے میں آدھا چمچہ چینی ڈالی۔ لیکن وہ کچھ اتنے اداس

ٹال دی۔ "آج میں چائے نہ پیوں تو اچھا ہوگا۔ اندر سے طبیعت ٹھیک نہ ہو تو چائے اُلٹا نقصان کرتی ہے۔"

میں نے کہا۔ "گورو دیو نے ساگر کے سمندر میں اتنے سندر و چار دئے تو کیا آپ کچھ بھی نہیں لکھ سکتے تھے؟"

"واہ رے میں!" کہتے ہوئے انھوں نے قہقہہ لگایا اور پھر سنبھل کر بولے "جب ہم کسی مندر کی یاترا پر جاتے ہیں تو پہلے بڑے پوجا بھاو سے مندر کے چاروں طرف گھوم کر پرکرما کرتے ہیں اور پھر مورتی کے درشن کرتے ہیں۔ میں کہتا ہوں لیکھک کی آتما سرسوتی کی مورتی کے گرد کئی کئی جنم پرکرما کرتے گزار دیتی ہے، تب کہیں کوئی لیکھک ٹیگور بن پاتا ہے۔"

"یہ تو ٹھیک ہے شرما جی! میں بھی مانتا ہوں کہ گورو دیو ٹیگور ہمارے دیش کے ادب میں سورج بن کر چمکے۔ لیکن اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ ہم دئے بن کر چمکنے کو ذرا بھی اہمیت نہ دیں۔"

"واہ رے میں!" شرما جی ہنس پڑے۔ اور پھر ذرا سنبھل کر یہ شعر گنگنانے لگے — 'ہوئے مر کے ہم جو رُسوا، ہوئے کیوں نہ غرق دریا
نہ کہیں جنازہ اُٹھتا، نہ کہیں مزار ہوتا!'

میں نے کہا۔ "اگر محنت ہی بہت بڑی عبادت ہے، اگر صداقت انسان کو عظیم نہیں بناتی، انسان صداقت کو عظیم بناتا ہے، اگر یہ سچ ہے کہ آپ کے پیچھے تیس سال کی لمبی جاترائیں ہیں، اگر —"

"سب اُن مِل کی بات ہے۔" انھوں نے میری بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "اور دیکھئے۔ اپنشد کی وہ بات بھی مت بھول جائیے — آنند سے ہی سارے سنسار میں جیو ماتر کا جنم ہوا ہے۔"

"تو آپ نے لکھنا کیوں چھوڑ دیا؟ آنند کے لئے ہی سہی، لکھئے تو۔"

"واہ رے میں!" وہ پھر ہنس پڑے اور پھر ذرا سنبھل کر بولے۔ "میں نے اُس دن کیا کہا تھا۔ میں نے کہا تھا نا کہ اس دیس میں لکھنے والوں کی تعداد پڑھنے والوں کے مقابلے میں بہت بڑھنے لگی ہے۔"

اس پر مجھے بھی ہنسی آ گئی۔ "سو تو ٹھیک ہے۔" اور پھر میں نے گمبھیر ہو کر کہا۔ "آپ یہاں اکیلے پڑے رہتے ہیں۔ اتنی تنہائی بھی اچھی نہیں۔ یا پھر اس تنہائی سے لابھ اُٹھائیے۔ میرا مطلب ہے آپ کی تنہائی سے ہمیں لاابھ

"واہ رے میں!" وہ زور سے ہنس پڑے
معلوم ہوتا تھا کہ ہمارا کسی نتیجے پر پہنچنا آسان نہیں۔ میں اجازت لے کر چلا آیا۔

آخر میں نے ایک دن اپنا فرض پہچانا۔ میں نے ایک پبلشر کو اس بات پر آمادہ کر لیا کہ وہ شرما جی کو ایک خط لکھے اور چھوٹتے ہی یہ وعدہ کر دے کہ اگر وہ اپنی جاتراؤں کی کہانی کو سموتے ہوئے ایک ضخیم آپ بیتی لکھ دیں تو انھیں اس کے لئے پندرہ فیصدی رائیلٹی کی ضمانت دی جا سکتی ہے۔

شرما جی کو یہ پتہ نہ چلنے دیا گیا کہ اس خط کے پیچھے میرا ہاتھ ہے۔
اگلے ہی دن میں اُن سے ملنے گیا تو انھوں نے مجھے وہ خط دکھایا۔ میں نے صلاح دی کہ وہ فوراً اُس پبلشر کو رضا مندی کا خط لکھ دیں۔ وہ ہنس کر بولے

"واہ رے میں!" اور پھر سنبھل کر بولے۔ "کتاب کا نام کیا ہونا چاہئے؟"

"نام تو آپ ہی رکھیں گے۔"

"اب اس وقت تو کوئی نام سوجھ ہی نہیں رہا۔"

"یہ بعد میں دیکھا جائے گا۔ آپ خط کا جواب تو لکھ دیجئے۔"

اُس دن میرے بار بار زور دینے پر بھی انھوں نے جواب نہ لکھا۔
میں نے کہا۔ "تو اگر کسی روز پوچھتے پوچھتے وہ پبلشر یہاں آ نکلا تو اس پر آپ کا کیا رعب پڑے گا؟"

"آپ کا مطلب ہے ڈرائنگ روم سجانا چاہئے۔"

"بالکل ٹھیک سمجھے آپ۔"

اگلے روز میں وہاں پہنچا تو دیکھا کہ صوفے کے لئے نیا کپڑا آ گیا ہے اور پرانا ایرانی قالین بھی اُٹھا دیا گیا۔ اُس کی جگہ وہ کمرے کے سائز کا نیا کارپٹ خرید لائے تھے۔ پہلے ہی یہ جوٹ کی رسیوں سے تیار کیا گیا تھا۔

بولے۔ "اب میں تیار ہوں، پہلے ہی وہ پبلشر کل آ جائے۔"

میں نے کہا۔ "اچھا ہو کہ کتاب کا پہلا باب بھی آپ آج رات لکھ ڈالیں۔"

"واہ رے میں!" وہ ہنس پڑے۔ اور پھر سنبھل کر بولے۔ "میں جتن کروں گا۔"

اگلے دن میں شام کے وقت ٹیکسی لے کر اُن کے ہاں پہنچا۔ میں نے کہا "دیکھئے آج 'وانگا' میں ایک دعوت ہے جس میں فرانس کے ایک ادیب

" سوالات کیا جا رہا ہے۔ اپ ہی پچھیے۔ آپ کا فراس سے اس ادیب سے تعارف کرایا جائے گا۔ کیونکہ جیسے آپ نے یہاں ہمارے دیس میں تیس برس کی جاترا کی۔ پچھلے پندرہ برس سے وہ ادیب بھی سارے یورپ اور ایشیا کا چکّر لگا رہا ہے۔"

وہ تیار ہو گئے۔ ٹیکسی میں بیٹھے بیٹھے اُنھوں نے مجھے بتایا کہ " آپ بیتی کا پہلا باب میں نے لکھ ڈالا۔"

" یہ تو بہت اچھا ہوا۔ وہاں وہ پبلشر بھی تو ہو گا۔"

" میٹنگ کے بعد سے ہمارے ہاں پینے آئیں گے۔" وہ ہنس پڑے۔

" واہ رے میں!"

ہال میں پہنچنے پر میں سب سے پہلے انھیں کھینچ کر اُس صوفے پر لے گیا جہاں وہ پبلشر بیٹھا تھا۔

اُنھوں نے اپنی آپ بیتی کا پہلا باب جیب سے نکال کر دکھاتے ہوئے کہا۔ " آج ہی میں آپ کے کنٹریکٹ پر دستخط کر دوں گا۔"

پبلشر کی آنکھیں چمک اُٹھیں۔ وہ بولا۔ " کتاب کا نام بہت اچھا سا ہونا چاہیے۔ کتاب یا تو نام اچھا ہونے پر بکتی ہے یا ٹائٹل کی تصویر خوبصورت ہونے پر۔ ٹائٹل کا انتظام میں نے کر لیا ہے۔"

" کتاب کا نام کیا رکھا جائے؟" شرما جی نے گمبھیر ہو کر کہا۔

لیکن اگلے ہی لمحے ہاتھ سے کاجو کی پلیٹ میز پر رکھتے ہوئے وہ کھلکھلا کر ہنس پڑے۔

" واہ رے میں! لیجیے۔ یہ نام اچھا رہے گا اور کتاب خوب بکے گی۔ بس یہی نام رکھیے — ہاتھی ہیرے گاؤں گاؤں!"

**ضروری نوٹ**

غیر طلبیدہ مضامین اسی صورت میں واپس کئے جائیں گے جبکہ واپسی کے لئے ٹکٹ اور مناسب سائز کا لفافہ مضمون کے ساتھ ہو گا۔

گوپال مِتل

# غزل

فقط اک شغلِ بیکاری ہے اب بادہ کشی اپنی
وہ محفل اُٹھ گئی قائم تھی جس سے سرخوشی اپنی

خدایا نا خدا اب جس کو چاہو بخش دو عزّت
حقیقت میں تو کشتی اتفاقاً بچ گئی اپنی

بس اب گذریں گے راہِ زندگی سے بے نیازانہ
اگر تیرے کرم پر منحصر ہے زندگی اپنی

بڑا جی چاہتا ہے یہ فقط نقشِ بصارت ہو
بڑی سرعت سے دنیا کھو رہی ہے دلکشی اپنی

خموشی پر بھی ہے ان کو گماں عرضِ تمنا کا
زبانِ حال سے کچھ کہہ گئی وارفتگی اپنی

اگر تم ہنس دئے احوالِ دل پر کیا تعجب ہے
کہ میں خود بھی بمشکل ضبط کرتا ہوں ہنسی اپنی

ہوئی ہیں بارشیں سنگِ ملامت کی بہت لیکن
نہ بدلی وضعِ جنوں قائم ہے شوریدہ سری اپنی

# آسکر وائلڈ کا اِک شہ پارہ

آسکر وائلڈ عہدِ وکٹوریہ کا مشہور ادیب تھا جس نے اپنے خاص طرزِ تحریر سے اس عہد کے ادب میں انقلابِ عظیم پیدا کیا۔ اس کے ادب کی وہ خصوصیت جسے POETRY IN PROSE یا "شعرِ منثور" کہتے ہیں بہت زیادہ مقبول ہوئی کیونکہ اس سے قبل اس تحریر کے نمونے صرف فرانسیسی ادب میں ملتے تھے اور انگریزی ادب اس سے ناآشنا تھا۔

اپنی اس مخصوص طرزِ انشا میں اس نے یونانی صنمیات کی ایک روایت کو پیش کیا ہے جس میں اس کا فطری طنز بھی کافی نمایاں ہے۔ اس کا عنوان بھی اس نے POETRY IN PROSE یعنی شعرِ منثور رکھا ہے۔ اس کا لب ولہجہ اس مضمون میں وہی ہے جو عہدِ عتیق کی کتابوں میں پایا جاتا ہے۔ اور اس لحاظ سے وہ ادبِ لطیف میں یقیناً ایک نیا اضافہ ہے۔

ایک شام اس کے جی میں آئی کہ آؤ ایک مجسمہ بنائیں "مسرت" کا، خواہ وہ ایک لمحے ہی کی مسرت کیوں نہ ہو۔ اور وہ کانسے کی تلاش میں چل پڑا۔ کیونکہ وہ اس بت کے مجسمے کا تصور صرف کانسے ہی میں کر سکتا تھا۔ لیکن دنیا کا تمام کانسہ ختم ہو چکا تھا۔ اسے کہیں بھی کانسہ نہ ملا، سوا اُس "مجسمۂ غم" کے، جسے اس نے خود اپنے ہاتھوں سے تیار کیا تھا اور اس کی قبر پر نصب کر دیا تھا جس سے وہ بہت محبت کرتا تھا۔ اس نے یہ مجسمہ اس لئے نصب کیا تھا کہ انسان کی دائمی محبت اور اس محبت سے کبھی نہ مٹنے والے غم کی یادگار قائم رہے۔ اور اب ساری دنیا میں سوا اس مجسمے کے کانسے کے کوئی اور کانسہ موجود نہ تھا۔ اس نے مجسمۂ غم کو قبر سے اُٹھا لیا اور ایک بڑی بھٹی میں رکھ کر آگ دے دی۔ مجسمۂ غم سے اس نے ایک دوسرا مجسمہ "مسرت" کا تیار کیا۔ لیکن "مسرت گریز پا" کا۔!

رات تھی اور وہ تنہا۔ اس کو دور شہر کی فصیل نظر آئی۔ وہ اس کی جانب چل پڑا۔ جب قریب پہنچا تو اس نے شہر کے اندر مسرت کے قدموں کی آہٹ، خوشی کے قہقہے اور بربطوں کی بلند آوازیں سنیں۔ اس نے دروازہ کھٹکھٹایا۔ دربان نے دروازہ کھول دیا۔ اس نے دیکھا سنگِ مرمر کا ایک مکان جس کے ستون بھی سنگِ مرمر ہی کے تھے اور ان پر پھولوں کے ہار لپٹے ہوئے تھے۔ مکان کے اندر اور باہر دیودار کی مشعلیں روشن تھیں۔ وہ اندر داخل ہوا۔ جب مرمر اور یشب کے کمروں سے گذر کر ضیافت کے بڑے کمرے میں پہنچا تو ارغوانی رنگ کی کوچ پر ایک ہستی کو لیٹے دیکھا جس کے بالوں میں سُرخ گلاب کے پھول گندھے ہوئے تھے اور لب شراب سے سُرخ تھے۔ وہ پشت کی طرف بڑھا اس کے شانے کو چھوا اور کہا۔ "تم اس طرح کیوں رہتے ہو؟" نوجوان نے گردن موڑی، پہچانا اور جواب دیا۔ "میں کسی وقت کوڑھی تھا، تم نے مجھے اچھا کیا، تو پھر کس طرح رہوں؟"

وہ گھر سے باہر نکلا اور گلیوں میں پھرا، تھوڑی دیر بعد ایک عورت کو دیکھا جس کا چہرہ اور لباس رنگین تھا اور پاؤں میں موتیوں کے سلیپر۔ اس کے پیچھے آہستہ آہستہ ایک شکاری آ رہا تھا، جو کئی رنگ کا لبادہ پہنے تھا۔ عورت کا خوبصورت چہرہ ایک تراشے ہوئے مجسمے کا سا چہرہ تھا، اور اس نوجوان کی آنکھیں ایک خاص جذبے سے روشن۔ اس نے تیزی سے دونوں کا پیچھا کیا اور نوجوان کا ہاتھ چھو کر کہا۔ "تو عورت کو کیوں اس طرح دیکھتا ہے۔" نوجوان نے پہچانتے

تولیو نہ دیکھوں؟"

وہ آگے بڑھا عورت کے رنگین لباس کو چھوا اور بولا - "کیا اس دنیا میں کوئی اور راستہ نہیں جو گناہ کی راہ سے ہٹ کر گزرتا ہو؟" عورت نے پلٹ کر دیکھا، پہچانا ہنسی اور بولی: "تم نے میرے گناہ بخش دئے تھے، اب میرے لئے زندگی کا یہ راستہ بڑا مسرت بخش راستہ ہے۔"

وہ شہر سے باہر نکل گیا۔ کچھ دور چل کر دیکھا سڑک کے کنارے ایک نوجوان بیٹھا رو رہا ہے۔ یہ آگے بڑھا اس کے بالوں کی لمبی لمبی لٹیں چھوئیں اور پوچھا۔ "تم کیوں رو رہے ہو؟" نوجوان نے سر اونچا کیا اور پہچان کر بولا - "میں مر گیا تھا تم نے مجھے دوبارہ زندہ کیا۔ اب میں رونے کے سوا کیا کروں؟"

جب نرگس مری تو اس کی مسرتوں کا چشمہ شیریں پانی کے جام کی جگہ آنسوؤں کے جام میں تبدیل ہو گیا، اور پہاڑی پریاں جنگل کی طرف سے روتی ہوئی آئیں۔ تاکہ وہ "چشمۂ غم" کے پاس کچھ گائیں اور اس میں سکون پیدا کریں۔ جب انھوں نے شیریں جامِ مسرت کو آنسوؤں میں تبدیل ہوتے ہوئے دیکھا تو اپنے بالوں کی سنہری لٹیں کھول ڈالیں اور بولیں: "نرگس ایسی ہی حسین تھی اور تمھیں اس کے لئے اتنا ہی غم کرنا چاہیئے۔" چشمے سے آواز پیدا ہوئی "کیا واقعی نرگس اتنی ہی حسین تھی؟" پریوں نے جواب دیا - "تم سے بہتر کون جان سکتا ہے۔ ہمارے پاس سے تو وہ بے خبر گذر جاتی تھی، اس کو ہمیشہ تمھاری تلاش رہی، وہ تمھارے ہی ساحلوں پر لیٹی رہتی، تم کو دیکھتی رہتی، تمھاری ہی لہروں کے آئینے میں وہ اپنے آپ کو تکا کرتی۔" چشمے نے جواب دیا۔ "میں بھی نرگس سے محبت کرتا تھا کیوں کہ جب وہ میرے کنارے آتی، مجھے دیکھتی تو اس کی آنکھوں میں مجھے خود اپنے عشق کی جھلک نظر آتی۔"

جب تاریکی پھیلی، یوسف نے ایک مشعل صنوبر کی روشن کی اور پہاڑی سے اُتر کر وادی میں چلا گیا، اسے اپنے گھر میں کام تھا۔ "وادیٔ حسرت" کے پتھروں پر اس نے دیکھا کہ ایک نوجوان بیٹھا رو رہا ہے۔ اس کے بالوں کا رنگ شہد کا سا تھا اور جسم سفید پھول کی مانند لیکن کانٹوں سے زخمی اور خاک آلود۔
اس نے اس برہنہ روتے ہوئے نوجوان سے کہا: "میں جانتا ہوں تمھارا

اپنے لئے روتا ہوں۔ میں نے بھی پانی کو شراب بنا دیا ہے، میں نے بھی کوڑھیوں کو اچھا کیا ہے، میں نے بھی اندھوں کو بینائی عطا کی ہے، موجوں کی سطح پر میں چلا ہوں اور میں نے بھی قبرستانوں سے شیطانوں کو بھگایا ہے۔ میں نے صحرا میں بھوکوں کو کھانا کھلایا ہے اور مردوں کو اُن کی تنگ قبروں سے اُٹھا کر زندہ کیا ہے اور ایک بڑے مجمع کے سامنے ایک خشک انجیر کا درخت اُٹھا کر اس پھل لے آیا۔ تمام وہ باتیں جو اُس نے کی ہیں میں نے بھی کیں۔ مگر لوگوں نے اب تک سولی پر نہیں چڑھایا۔"

فیصلہ گاہ میں خاموشی تھی۔ جب وہ آیا تو خدا نے اس کی زندگی کی کتاب کھولی اور کہا - "تیری زندگی بڑی گندی ہے۔ تو نے ان لوگوں پر ظلم کیا جو مدد کے محتاج تھے اور ان کے ساتھ سخت دلی سے پیش آیا جن کا کوئی ہمدرد نہ تھا، جو کچھ طلب تیرے پاس آئے تو نے اُن کی ایک بھی نہ سنی، تیرے کان میرے ستم رسیدہ بندوں کی آواز کے لئے بند رہے، یتیموں کا مال تو نے لے لیا، پڑوسیوں کے تاکستان میں تو نے لومڑیاں بھیجیں، بچوں کے ہاتھ سے روٹی چھینی اور کتوں کو دے دی، کوڑھیوں جو دور دلدلوں میں رہتے تھے دھتکارا اور میری زمین پر جس سے میں نے تجھے پیدا کیا تھا تو نے معصوموں کا خون بہایا۔" اس نے جواب دیا۔ "بے شک سب کچھ میں نے کیا۔" خدا نے پھر اس کی زندگی کی کتاب کھولی اور کہا "تیری زندگی بہت خراب گندی۔ تو حسن اور نیکی سے بالکل بے خبر رہا، تیرے مکان کی دیواریں بتوں کی تصویروں سے رنگین رہتی تھیں اور تو اپنے بستر سے عود اور بربط کے نغمے سنا کرتا تھا۔ تو نے گناہوں کی سات قربان گاہیں تعمیر کیں، تو نے وہ چیزیں کھائیں جو نہ کھانی چاہیئے تھیں اور تو نے وہ لباس پہنے جو گناہ کے نشان سے آلودہ تھے، تیرے بت سونے چاندی کے نہ تھے جو پائیدار ہوتے، بلکہ گوشت کے تھے جو فنا ہونے والے تھے، تو نے اُن کے بالوں میں خوشبو لگائی۔ ان کے ہاتھوں میں انار رکھے، پاؤں میں زعفران ملی، ان کے سامنے قالین بچھائے۔ سُرمے سے تو نے ان کی آنکھوں کو آراستہ کیا اور اُن کے جسم کو مہندی سے رنگین بنایا۔ اور تو نے اپنے آپ کو اُن کے سامنے جھکایا۔" آدمی نے جواب دیا۔ "ہاں میں نے یہ سب کچھ کیا ہے۔"
خدا نے پھر تیسری بار اُس کی زندگی کی کتاب کھولی اور کہا۔ "تیری

زندگی بہت خراب گذری ہے۔ تیرے ہاتھوں سے انھیں کوڑی کیا جنھوں نے تجھے غذا دی اور ان مینوں کو مجروح کیا جن سے تو نے دودھ پیا۔ وہ جس نے تجھے پانی دیا تیرے پاس سے پیاسا اُٹھا اور وہ لوگ جنھوں نے تجھے رات کو اپنے خیموں میں پناہ دی تو نے انھیں کا راز فاش کیا۔ جس نے تجھے کبھی نہ ستایا اسی پر تو نے اپنی کمین گاہ سے حملہ کیا اور اپنے جال میں پھنسایا۔ تیرے وہ دوست جو تیرے ساتھ رہتے ان کو تو نے دھوکا دیا اور جن کو تجھ سے محبت تھی تو نے اُن سے نفرت کی۔" آدمی نے جواب دیا۔ "ہاں میں نے یہ بھی کیا۔"

خدا نے اس کا صحیفۂ حیات بند کیا اور کہا۔ "میں ضرور تجھے جہنم میں بھیجوں گا۔" آدمی چیخ اٹھا۔ "نہیں تو ایسا نہیں کر سکتا ہے۔" خدا نے پوچھا۔ "میں کیوں نہیں ایسا کر سکتا؟" آدمی نے جواب دیا۔ "کیوں کہ میں ہمیشہ دوزخ ہی میں رہا ہوں۔"

فیصلہ گاہ میں خاموشی طاری ہو گئی۔ تھوڑی دیر بعد خدا بولا۔ "چوں کہ میں تجھے جہنم میں نہیں بھیج سکتا اس لیے اب میں تجھے جنّت میں بھیجوں گا۔ اب تجھے جنّت میں جانا پڑے گا۔"

آدمی نے کہا۔ "نہیں تو یہ بھی نہیں کر سکتا۔"

خدا نے پوچھا۔ "میں کیوں نہیں ایسا کر سکتا؟"

آدمی بولا۔ "کیوں کہ میں کبھی جنّت کا صحیح تصوّر نہیں کر سکا۔"

وہ لڑکپن ہی سے خدا کے علم سے بھرپور تھا۔ جب چھوٹا تھا تب سے ہی مقدّس راہب اور بہت سی مقدّس عورتیں جو اس کے شہر میں رہتی تھیں اس کے سنجیدہ اور عاقلانہ جوابوں سے حیران رہ جاتی تھیں۔ جب اس کے ماں باپ نے اسے جوانی کی عبا اور انگوٹھی دی تو اس نے انھیں بوسہ دیا اور اپنے والدین کو چھوڑ کر دُنیا میں خدا کی باتیں کرنے نکل گیا۔ اس وقت بہت سے لوگ ایسے تھے جو خدا کو بالکل نہیں جانتے تھے یا اس کا بہت تھوڑا علم رکھتے تھے یا ان دیوتاؤں کو پُوجتے جو غاروں میں رہتے۔ اس نے اپنا چہرہ آفتاب کی طرف کیا اور برہنہ پا چل پڑا جیسا کہ اس نے مقدّس راہبوں کو کرتے دیکھا تھا۔ چمڑے کا ایک تھیلا کمر میں اور ایک چھوٹی مٹی کی بوتل پہلو میں لے کر وہ شاہراہوں سے گذر رہا تھا اور بہت خوش تھا۔ وہ برابر خدا کی تعریف کے گیت گاتا جاتا تھا۔ کچھ زمانے بعد وہ ایک ایسی سرزمین پہ پہونچا جہاں بہت سے شہر آباد تھے۔ وہ گیارہ شہروں سے گذرا جن میں سے بعض وادیوں میں تھے، بعض بڑے بڑے دریاؤں کے کنارے اور کچھ پہاڑیوں پر۔ ہر شہر میں اُس نے اپنا ایک مُرید پیدا کیا جو اس کے ساتھ ہو لیا۔ اس طرح بہت سے لوگ ہر شہر سے اس کے پیرو ہو گئے اور خدا کا علم اس سرزمین میں پھیل گیا۔ بہت سے حکمران اور بجاریوں نے اس کا مذہب قبول کر لیا۔ جب وہ دوپہر کو اپنے ڈھول بجاتے تو لوگ طاؤس اور بہت سے جانور نذرانے کے طور پیش کرتے۔ اس کے مُریدوں کی تعداد بڑھتی گئی لیکن اس کے ساتھ اس کا غم بھی بڑھتا گیا۔ اسے معلوم نہ تھا کہ وہ کیوں اس قدر غمگین ہے حالانکہ وہ ہمیشہ خدا ہی کی باتیں لوگوں سے کیا کرتا۔ ایک شام وہ گیارھویں شہر کے اندر سے گذرا جو آرمینیا کا شہر تھا۔ یہاں بہت سے لوگ اس کے ساتھ ہو لیے۔ پہاڑ پر جا کر وہ ایک چٹان پر بیٹھا اس حال میں کہ اس کے سارے مُرید چاروں طرف کھڑے ہوئے تھے اور دوسرے لوگ وادی میں اس کے سامنے دوزانو نظر آتے تھے۔ اس نے اپنا سر دونوں ہاتھوں سے پکڑ لیا اور اپنی رُوح سے خطاب کیا۔ "ایسا کیوں ہے کہ میں غم اور خوف سے بھرا ہوا ہوں اور میرا ہر مُرید دشمن کی طرح پیچھا کرتا نظر آتا ہے۔" روح نے کہا۔ "خدا نے تجھ کو اپنے علم سے بھر دیا تھا لیکن تو نے یہ علم دوسروں کو دے دیا۔ اس قیمتی موتی کو تو نے چُور چُور کر دیا اور اپنی مقدّس عبا کو جس میں کوئی جوڑ نہ تھا پھاڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کر دیا۔ وہ جو اپنی عقل دوسروں کو دے دیتا ہے اپنے آپ کو تباہ کر دیتا ہے۔ جیسے کوئی اپنا خزانہ قزاق کو دے دے۔ کیا خدا تجھ سے زیادہ عقل مند نہیں؟ تب پھر تو کون ہوتا ہے جو خدا کے راز دوسروں پر ظاہر کرے۔ میں کسی وقت امیر تھا تو نے مجھے غریب کر دیا۔ میں کسی وقت خدا کو دیکھتا تھا اب تو نے اسے میری نظروں سے چھپا لیا۔" وہ روتا رہا کیوں کہ اس نے جان لیا کہ اس کی رُوح سچ کہتی ہے۔ اس نے واقعی خدا کا علم دوسروں کو دے دیا تھا۔ اس نے اپنے آپ سے کہا۔ اب میں خدا کی باتیں کسی سے نہ کروں گا۔ اس کے مُرید پاس آئے اس کے سامنے سرنگوں ہوئے اور بولے "اے آقا کچھ خدا کی بات کر۔" اس نے جواب دیا۔ "میں آسمان و زمین میں جو کچھ ہے ان سب کی باتیں کر سکتا ہوں لیکن خدا کی نہیں، اب نہ کبھی۔" یہ سُن کر وہ بہت برہم ہوئے اور بولے۔ "ہم تیرے ساتھ اس صحرا میں اس لیے آئے تھے کہ تو ہم سے خدا کی باتیں کرے گا اور اب تو ہمیں تشنہ اور ناکام واپس لوٹا رہا ہے۔" اس نے کہا۔ "نہیں اب میں تم سے خدا کی بات نہ کروں گا۔" یہ سُن کر وہ لوگ بڑبڑانے لگے۔ "تو ہمیں صحرا میں لایا، ہم نے

بھوک پیاس گوارا کی اور اب ہم تجھ سے خدا ہی کی باتیں سُنیں گے۔" اس نے کوئی جواب نہ دیا۔ اس کے مرید رنجیدہ اور ملول اپنے گھروں کو لوٹ گئے۔ جن میں سے اکثر راہ ہی میں فنا ہو گئے۔ اب وہ تنہا تھا۔ اُٹھا، اپنا چہرہ چاند کی طرف کیا اور سات مہینوں تک چلتا رہا۔ نہ کسی سے بات کی نہ کسی کا جواب دیا۔ جب ساتویں مہینے کا چاند گھٹنے لگا تو وہ ایک صحرا میں پہنچا — دریائے نیل کا صحرا — یہاں وہ ایک غار میں جاکر ٹھہر گیا۔ اس نے نرکلوں کی ایک چٹائی بیٹھنے کے لئے بنائی اور خدا کی توصیف میں مشغول ہو گیا۔ ایک شام وہ غار کے سامنے بیٹھا ہوا تھا۔ اس نے ایک نوجوان کو دیکھا، بہت خوبصورت نوجوان — لیکن بوسیدہ لباس میں۔ یہ نوجوان روز شام کو اُس کے پاس سے خالی ہاتھ گذرتا۔ جب صبح کو لوٹتا تو اس کے ہاتھ موتیوں اور عقیق سے بھرے ہوتے۔ کیوں کہ وہ قزاق تھا اور سوداگروں کے قافلے لوٹتا تھا۔ یہ اس کو دیکھتا اس کے حال پر افسوس کرتا مگر کہتا کچھ نہیں۔ ایک صبح جب وہ نوجوان اپنے ہاتھوں میں جواہرات لئے ہوئے لوٹا تو اس کے پاس ٹھہر گیا اور غصّہ کی آواز سے بولا۔ "تم کیوں مجھے روز اس طرح دیکھتے ہو، جب میں اس طرف سے گذرتا ہوں، آج تک کسی آدمی نے مجھے ان نگاہوں سے نہیں دیکھا — ایسی نگاہیں جو کانٹے کی طرح چبھتی ہیں۔" راہب نے جواب دیا۔ "جو چیز تم میری آنکھوں میں دیکھتے ہو وہ کانٹا نہیں رحم ہے۔" نوجوان یہ سن کر حقارت سے ہنسا اور بولا "میرے ہاتھوں میں موتی ہی موتی ہیں اور تمھارے پاس بیٹھنے کے لئے ایک اچھی چٹائی بھی نہیں، تم کو مجھ پر کیوں رحم آتا ہے؟ مجھے تم پر رحم آنا چاہیئے۔" راہب بولا۔ "مجھے رحم اس لئے آتا ہے کہ تم خدا کے علم سے ناواقف ہو۔" نوجوان اور زیادہ قریب آگیا اور غار کے دہانے کے پاس جاکر بولا۔ "کیا خدا کا علم بہت قیمتی چیز ہے؟" راہب بولا "ہاں، وہ دنیا کے تمام موتیوں سے زیادہ قیمتی ہے۔" نوجوان قزاق بولا۔ "کیا وہ تمھارے پاس ہے؟" راہب نے کہا ہاں کسی وقت تھا لیکن اپنی حماقت سے دوسروں کو بانٹ دیا۔ پھر بھی جو کچھ رہ گیا ہے وہ تمھارے تمام موتیوں سے زیادہ قیمتی ہے۔" یہ سُن کر نوجوان نے موتی پھینک دئے اور اپنی تیز تلوار کھینچ کر بولا۔ "خدا کا علم مجھے دے، ابھی دے۔ ورنہ میں تجھے مار ڈالوں گا۔ میں کیوں نہ اُسے ہلاک کر دوں جو میرے موتیوں سے بھی بیش بہا دولت اپنے پاس چھپائے ہوئے ہے۔" راہب نے اپنے ہاتھ پھیلائے اور بولا۔ "کیا یہ میرے لئے بہتر نہ ہوگا کہ میں خدا کے سب سے بلند دربار میں پہونچ کر اس کی حمد بجالاؤں، تم اگر چاہتے ہو تو مجھے مار ڈالو لیکن میں خدا کا علم تجھ پر نہ ظاہر کروں گا۔" قزاق دو زانو ہو کر اس سے التجا کرنے لگا لیکن راہب نے خدا کی بات اس سے نہ کی۔ قزاق اُٹھا۔ راہب سے بولا "خیر جانے دو، تمھاری مرضی اب میں سات گناہوں کے شہر کو جاتا ہوں جو یہاں سے تین دن کے فاصلے پر ہے۔ جہاں میں ان موتیوں کے بدلے مسرّت و شادمانی خرید سکوں گا۔" وہ اپنے موتی اور عقیق لے کر چلا گیا۔ راہب بھی اُٹھا اور اس کے تعاقب میں چل پڑا۔ تین دن تک وہ قزاق کے پیچھے چلتا رہا اور کہتا رہا۔ "لوٹ آؤ سات گناہوں کے شہر میں نہ جاؤ۔" راہب کی ہر آواز کے اوپر قزاق پلٹ کر دیکھتا اور پوچھتا "کیا تم مجھے خدا کا علم بتاؤگے جو میرے موتیوں سے زیادہ قیمتی ہے اگر مجھے وہ دو تو میں بے شک سات گناہوں کے شہر میں داخل نہ ہوں گا۔" راہب کہتا۔ "نہیں میں سب چیزیں تم کو دے سکتا ہوں مگر خدا کا علم نہیں۔"

تیسرے دن شفق کی روشنی میں وہ شہر معصیت کے ارغوانی پھاٹک کے دروازے پر پہونچے۔ شہر کی طرف سے قہقہوں کی آوازیں آنے لگیں۔ نوجوان قزاق بھی ان کے جواب میں ہنسنے اور دروازہ کھٹکھٹانے لگا۔ راہب یہ دیکھ کر دوڑ پڑا اور دامن پکڑ کر بولا۔

"اپنے ہاتھ پھیلا، اپنے بازو میری گردن میں ڈال، اپنا کان میرے ہونٹوں کے پاس لا، خدا کا جو کچھ علم میرے پاس باقی ہے تجھے دوں گا۔"

قزاق رُک گیا، جب راہب خدا کا علم اُسے دے چکا تو زمین پر گر گیا، رونے لگا اور ایک تاریکی چھا گئی۔ جس میں وہ قزاق کو نہ دیکھ سکا جب وہ بیٹھا ہوا رو رہا تھا تو اُسے صرف ایک ہستی کا ہوش تھا، جو اس کے پاس کھڑی ہوئی تھی۔ جس کے پاؤں پیتل کے تھے اور بال باریک اون کے سے۔ اس نے راہب کو اُٹھایا اور بولا: اس سے پہلے تجھے صرف خدا کا علم حاصل تھا لیکن اب تجھے اس کی محبت بھی حاصل ہوگئی۔ تو کیوں روتا ہے۔ جا! ....

راہب نے بوسہ دیا اور چلا گیا۔

---



راشٹرپتی کا سلامی کی جگہ پر ورود



دہلی میں جشن جمہوریت

ایک بچی شری نہرو کو پھول پیش کر رہی ہے

پنجاب ریجیمنٹ کے جوان سلامی دے رہے ہیں











سیاہ ہیرے کی کہانی (صفحہ ۳۴)

اوپر - سیاہ ہیرے کو سطح زمین پر لانے والی مشینری

بائیں - کوئلے کے کھیت (Quarry mining)

نیچے - کان کن زیر زمین کان میں اتر رہے ہیں (Pit-mining)









## سیاہ ہیرے کی کہ

اوپر - پٹی کوئلہ کو ویگن میں
ڈال رہی ہے

اوپر دائیں - پٹی کے ذریعے کوئلہ

دائیں - کام سے واپسی

نیچے دائیں - کوئلے کے ڈپو کا م

نیچے - تارکول بنانے کا کارخانہ





# سیاہ ہیرے کی کہانی

کہتے ہیں جب زمین آفتاب سے جُدا ہوئی تھی تو وہ اُس وقت جلتی ہوئی آگ تھی۔ لیکن بارش اور ہوا کی وجہ سے وہ زمین آہستہ آہستہ سرد ہوتی گئی۔ ایک زمانے کے بعد جب زمین کے اوپر کا حصّہ ٹھنڈا ہو گیا (اور آگ کچھ نیچے چلی گئی) تو سطحِ زمین پر درخت اُگ آئے۔ سائنس دانوں کا خیال ہے کہ قدیم زمانے میں، جہاں اب کوئلہ پایا جاتا ہے، وہاں بہت ہی گھنا جنگل تھا۔ ابتدائے آفرینش میں زمین پر بہت بڑے بڑے تغیرات ہوتے رہے۔ جس آہستگی سے زمین کے نیچے کی آگ ٹھنڈی ہوتی گئی اُسی طرح زمین دھنستی اور چھٹتی رہی۔ بڑے بڑے تباہ کُن زلزلے آتے رہے اور پورے کا پورا جنگل نیچے دبتا چلا گیا۔ اُن درختوں پر مٹی کی تہہ جمتی گئی۔ اُس کے بعد اُوپر کے دباؤ اور زمین کی گرمی سے جنگل کے درخت سیاہ پتھر کی شکل میں تبدیل ہو گئے۔

پہلے تو لوگ محض اسے افسانہ سمجھتے رہے۔ لیکن جب کوئلہ نکالا جانے لگا تو اس بات کا ٹھوس ثبوت بھی مل گیا۔ کوئلے کے ایسے ٹکڑے ملے جن میں درخت کی پتیوں اور شاخوں کے واضح نشانات تھے۔ ایسے ٹکڑے فیول ریسرچ انسٹی ٹیوٹ جیل گوڑہ میں محفوظ ہیں۔ پھر کان میں کوئلہ کئی تہوں میں پایا جاتا ہے ابتدائے آفرینش میں جتنی بار زمین نیچے دھنسی اُتنی ہی بار جنگل کا کچھ نہ کچھ حصّہ نیچے دبتا چلا گیا۔ اکثر کوئلے کی کانوں میں تین تین طبقے ہیں۔ یعنی قدیم زمانے میں وہاں کی زمین تین بار دھنسی تھی۔

کوئلہ عموماً ہندوستان میں تین طریقوں سے نکالا جاتا ہے

INCLINE, QUARRY اور ... کے ذریعے (ہندوستان میں سب سے پہلے ایسٹ انڈیا کمپنی نے رانی گنج فیلڈ میں کوئلے کی کان کھودی تھی۔

۱- QUARRY کواری کو کولیری کی اصطلاح میں "پکھوڑا" کہتے ہیں۔ جہاں کوئلے کی تہہ، سطحِ زمین سے کم گہرائی پر ہوتی ہے۔ وہاں تالاب کی مانند مٹی اور پتھر گینتی، کدال اور بلاسٹنگ کے ذریعے صاف کر کے کوئلہ نکال لیا جاتا ہے۔ اس میں تہہ خانے بہت ہی کم ہوتے ہیں۔ اُوپر ہی سے کوئلے کی موٹی تہہ کاٹ لی جاتی ہے۔ پھر کوئلے کی تہہ جہاں تک پھیلی ہوتی ہے۔ وہاں تک تہہ خانے کے ذریعے کوئلے نکال لئے جاتے ہیں۔ جھریا علاقے میں کوئلہ سطحِ زمین سے بہت ہی کم گہرائی پر موجود ہے۔ اس لئے یہاں کواری کی اچھی خاصی تعداد ہے۔ اس کے علاوہ کواری دوسری صورت میں بھی کی جاتی ہے۔ جب کان [illegible] سے تہہ خانے کے ذریعے میلوں دُور تک کوئلہ نکال لیا جاتا ہے۔ تو اُوپر کا کوئلہ (جو پیچھے کان کی چھت ہوتا ہے) کواری کر کے نکال لیا جاتا ہے۔ لیکن کواری کوئی سائنسی طریقہ نہیں ہے۔ اس سے بہت سی زمین خراب ہو جاتی ہے۔ ہاں، یہ ضرور ہے کہ اس میں مشینری کی ضرورت برائے نام پڑتی ہے۔ نیچے آہنی پٹڑی پر بیٹھی ہوئی ٹالی [illegible] کو کان کُن ٹوکریوں سے بھر دیتے ہیں اور [illegible] SURFACE HAULAGE اُسے اوپر کھینچ لیتی ہے۔ آج سے پچیس تیس سال پہلے بیلوں [illegible] اور گھوڑوں کے ذریعے کوئلے سے بھری ٹالی کھنچوائی جاتی تھی۔

۲- INCLINE ان کلائن جسے کولیری و [illegible] کہتے ہیں۔ دراصل یہ سُرنگ (تہہ خانہ) کی بگڑی ہوئی شکل ہے۔ ایک نہر [illegible] ڈھلوان کی صورت میں زمین سے دُور تک نیچے چلا جاتا ہے۔ پھر وہیں [illegible] MAIN DEEP سے الگ ہو کر تہہ خانے، مشرق و مغرب اور شمال و جنوب کی جانب چلے جاتے ہیں۔ پھر ان تہہ خانوں میں سے اور کئی تہہ خانے درخت کی

MAIN DEEP وہ تہہ خانہ ہے جو سب سے پہلے کھودا جاتا ہے۔ اُس کے دہانے کے عین سامنے سطحِ زمین پر ایک انجن SURFACE HAULAGE ہوتا ہے۔ جو اندر سے کوئلے سے بھری ہوئی ٹالی کو کھینچ کر ڈپو تک پہنچا دیتا ہے۔ ان کانوں میں بھی دہیں کی جاتی ہے جہاں کوئلے کا خزانہ سطحِ زمین سے نزدیک ہوتا ہے۔ یہ بھی کوئلہ نکالنے کا اچھا طریقہ نہیں ہے۔ ان کانوں کی کثیر تعداد بکارو، گریڈیہہ اور ہزاری باغ فیلڈ میں ہے۔

۳۔ PIT پٹ۔ جسے کولیری والے چانک کہتے ہیں یہی سب سے اچھا اور سائنسی طریقہ ہے۔ سب سے پہلے (جہاں کوئلہ نکالنا مقصود ہوتا ہے) ماہرارضیات تحقیق کرتے ہیں کہ کوئلہ ہے یا نہیں اور ہے تو کتنی گہرائی میں؟ تحقیق و تفتیش کے بعد کان کی کھدائی شروع کی جاتی ہے۔ کان ٹھیک کنوئیں کی مانند اندر جاتی ہے مٹی کی تہہ تو آسانی سے کاٹ لی جاتی ہے۔ لیکن سخت پتھر کی تہہ ملنے کے بعد ڈائنامیٹ سے بلاسٹنگ کی جاتی ہے۔ یہ کوئلہ کان کے لئے ایک سخت مرحلہ ہوتا ہے۔ کاٹی ہوئی مٹی اور بلاسٹنگ کے پتھر نیچے ٹوکریوں میں بھر دیئے جاتے ہیں اور اوپر مرد اور عورتیں ٹوکری میں لگے لمبے رسّے کو کھینچتے ہیں اور دیہاتی گانے الاپتے ہیں۔ اُس وقت بہت ہی خوش گوار اور بہت ہی پُرکیف ماحول ہو جاتا ہے۔ ساری فضا رس بھرے گیت گنگنانے لگتی ہے اور اس طرح جب پتھر کی تہہ ختم ہو جاتی ہے (کم سے کم صفر فٹ اور زیادہ سے زیادہ ۲۰۰۰ فٹ) تو پھر کوئلے کی تہہ ملتی ہے۔ اس کے بعد وہاں سے پھر تہہ خانے نکالے جاتے ہیں۔

کان کے دہانے کو اینٹ سے پختہ بنا دیا جاتا ہے۔ اور اس پر لمبے لمبے آہنی گارڈر نصب کر دیئے جاتے ہیں۔ جسے HEAD GEAR کہتے ہیں۔ اور بہت سی مشینریز کے ساتھ WINDING HAULAGE اور ڈولی CAGE کے ذریعہ کوئلے کے نکالنے کا کام شروع ہو جاتے ہیں۔ یعنی RAISING ہونے لگتی ہے۔

## ڈسپیچ DESPATCH کرنے کے طریقے۔

اندر کان سے نکالا ہوا کوئلہ ایک جگہ اسٹاک کر دیا جاتا ہے جسے کول ڈپو کہتے ہیں۔ ڈپو کے درمیان ریلوے لائن ہوتی ہے۔ محکمہ ریل کولیری میں ویگن کو سپلائی کر دیتا ہے۔ اور ویگن کے لوڈ ہو جانے پر ملک کے دُور دراز صوبوں

[illegible]

ڈسپیچ کے وقت کوئلے کو الگ الگ حصوں میں تقسیم کر دیا جاتا ہے اور اُسی مناسبت سے اُس کی قیمت ہوتی ہے۔

(الف) کوئلے کی بڑی چٹان کو STEAM COAL کہتے ہیں۔

(ب) ۱½ سے ۳ کے ٹکڑے کو RUBBLE COAL کہتے ہیں۔

(ج) ایک انچ اور کوئلے کی گرد کو SLACK کہتے ہیں۔

کوئلے سے بہت سی چیزیں بنائی جاتی ہیں۔ ان میں سوفٹ کوک ہارڈ کوک، فنایل کی گولیاں، فنایل، کولتار، سکرین اور کئی کیمیکل اشیاء خاص ہیں۔

## کوئلے کے متعلق حکومتِ ہند کی تحقیقی سرگرمیاں۔

بجلی کی طرح کوئلہ بھی ایک نہایت ہی کارآمد چیز ہے۔ آج کے زمانے کو کوئلے کا زمانہ کہا جائے تو غلط نہ ہوگا۔ گھریلو ضروریات کے علاوہ صنعتی کاموں میں بھی اس کا استعمال ناگزیر ہے۔ کوئلے کی مختلف قسمیں اور درجے ہیں۔ اور حرارتی صلاحیت کے مطابق انھیں مختلف صنعتوں کے کام میں لایا جاتا ہے کوئلے کے تجزیئے کے لئے حکومتِ ہند کی طرف سے ایک مرکزی ادارہ جھریا کے نزدیک جیل گوڑہ میں فیول ریسرچ انسٹی ٹیوٹ قائم ہے۔ جس کے ماتحت رانی گنج، رانچی، جودہاٹ (آسام) اور بلاس پور میں چار سرٹیے اسٹیشن کام کر رہے ہیں۔ جو کوئلے کی مختلف اقسام کی خصوصیات دریافت کرنے میں مصروف ہیں۔ تاکہ کوئلے کی مختلف اقسام سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اُٹھایا جا سکے۔

کوئلے کی عام قسمیں دو ہیں۔ ایک تو ٹھوس شکل میں ملتا ہے۔ جو بھاپ تیار کرنے اور گیس سازی کے کام میں آتا ہے۔ دوسری قسم کا کوئلہ ڈھیلوں کی صورت میں پایا جاتا ہے۔ جسے کوک پتھر کے کوئلے کہتے ہیں۔ یہ دھاتوں کی تیاری اور صفائی میں کام آتا ہے۔ ہندوستان میں کوک پتھر کا کوئلہ زیادہ نہیں ملتا اس لئے ٹھوس ہی کوئلے سے دونوں کام لئے جاتے ہیں۔

کوئلے کو استعمال کرنے سے پہلے اُن کی خصوصیات دریافت کرنے کے مقصد سے کوئلہ کانوں سے نکالے ہوئے کوئلے کے ۳×۳ نمونے اکٹھے کر کے جیل گوڑہ کی لیبارٹری میں لائے جاتے ہیں یہاں انھیں پیس کر سفوف بنا لیا جاتا ہے۔ پھر مختلف مراحل سے گزار کر ترازو سے اُن کا مخصوص وزن دریافت کیا جاتا ہے کوئلے میں نباتاتی اور معدنی اجزاء دونوں پائے جاتے ہیں نباتاتی مادّے کے جلنے سے تو حرارت پیدا ہوتی ہے۔ لیکن معدنی

گریڈیہہ کی کان صرف سات مربع میل کے اندر ہے۔ اس کا کوئلہ بہت اچھا ہوتا ہے۔ ان کانوں کے علاوہ بوکارو، کرن پورا، مان بھوم، سی پی اور سنتھال پرگنہ میں بھی کوئلے کی بڑی بڑی کانیں ہیں۔ ٹالشن گنج، اور نگ آباد سمبل پور، جینتی، پنجاب، متوسط ہند، آسام اور حیدرآباد میں بھی چھوٹی چھوٹی کانیں ہیں۔ بنگال کے علاقے میں کوئلے کی جو کانیں ہیں وہ بنگال کے سرحد کو پار کر کے مان بھوم اور سنتھال پرگنہ میں چلی آئی ہیں۔ بہار کی کانوں میں اتنا کوئلہ جمع ہے کہ سینکڑوں برسوں تک یہ نکلتا رہے گا۔ بنگال اور چھوٹا ناگ پور کی تقریباً کل خاص کوئلے کی کانیں دامودر ندی کے طاس میں ہیں۔

آج کی دنیا میں کوئلے کی بڑی اہمیت ہے۔ جہاں کوئلہ نکلتا ہے۔ وہاں ریلیں اور کارخانے وغیرہ آسانی سے جاری ہو سکتے ہیں۔ مختلف جگہوں کے کوئلے کے نرخ میں کافی فرق ہوتا ہے۔ ہندوستان میں دوسرے ملکوں کے نسبت کوئلہ سطح کے قریب ملتا ہے۔ لیکن جس طریقے سے یہاں کوئلہ کانوں سے نکالا جاتا ہے وہ نہایت ہی خطرناک ہے۔ اُس سے کوئلے کا ذخیرہ جلد ختم ہونے کا احتمال ہے اس لئے کوئلہ نکالنے کے طریقے میں اصلاح کی ضرورت ہے۔

ہمارے غلامی کے عہد میں ہندوستان کے کوئلے کو ہمارے یہاں کے باشندوں کی ضرورت پوری کرنے کے لئے استعمال کیا گیا۔ اُس وقت کوئلے کی کانوں کے مالک غیر ممالک کے سرمایہ دار تھے۔ اُن کے کھدائی کے طریقے ایسے تھے جو سائنسی طریقوں سے مختلف تھے۔ اور جس کی وجہ سے کوئلے کی بہت سی مقدار برباد ہو گئی۔ اُن کا خیال نفع کمانے کی طرف رہا اسی لئے انھوں نے کوئلہ خوب برآمد کیا۔ ہماری کانیں خالی ہونے لگیں۔ اب ملک کو آزاد ہوئے ۹ سال ہو گئے۔ اُمید ہے کہ کانوں کی حفاظت کا خاص خیال۔ کیا جائے گا۔ کوئلہ نکالنے میں سائنسی طریقوں سے کام لیا جائے گا۔ اور ساتھ ہی ساتھ کوئلہ کا زیادہ استعمال ملک کے لئے ہوگا۔

جھریا اور رانی گنج کا کوئلہ ہندوستان کی دوسری جگہوں کے کوئلے سے بہتر مانا جاتا ہے اور بیشتر ڈھلے بھی کام میں لایا جاتا ہے۔ دن بدن اچھے کوئلے کا ذخیرہ ختم ہوتا جا رہا ہے اور اب زیادہ راکھ دینے والے کوئلے بھی بڑے پیمانے پر نکالے جاتے ہیں۔ کئی کولیری میں ان کوئلوں کو صاف کر کے بہتر بنانے کے لئے بڑے بڑے کل لگائے گئے ہیں۔ جہاں انھیں دھو کر فضول راکھ کو نکال دیا جاتا ہے۔

کوئلے کی خراب حالت کو مدِ نظر رکھتے ہوئے اچھے کوئلے کو حاصل کرنے

آمیزش معلوم کی جاتی ہے۔ تاکہ اُسے صاف کر کے منافع بخش طریقے سے استعمال کیا جائے جس کوئلے میں زیادہ سے زیادہ نمی پائی جاتی ہے۔ وہ بھاپ تیار کرنے کے لئے زیادہ مفید ثابت ہوتا ہے۔ اُس کے خود بخود جل پڑنے کا احتمال ہوتا ہے۔ اس لئے اُسے احتیاط اور حفاظت سے رکھنا پڑتا ہے۔ لیکن کم نمی والا کوئلہ باہر دھوپ میں پڑا رہے تو نمی زائل ہو جاتی ہے اور راکھ کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔

لیبارٹریوں میں تجزیئے کے بعد معلوم ہوا ہے۔ کہ کوئلے میں کاربن ہائیڈروجن، گندھک اور فاسفورس کے اجزاء پائے جاتے ہیں۔ جو کوئلہ دھات صاف کرنے کے استعمال میں لایا جاتا ہے۔ اُس میں گندھک اور فاسفورس کے اجزاء کم ہوتے ہیں۔ اور بھاپ STEAM کے لئے بائیلر BOILER میں استعمال کرنے والے کوئلے میں کاربن اور ہائیڈروجن کے اجزاء متقابلتاً زیادہ ہوتے ہیں۔

ہندوستان میں تقریباً ۹۱۰ کوئلہ کی کانیں ہیں۔ جن میں ہر سال دو کروڑ ستر لاکھ ٹن (۲۷۰۰۰۰۰۰) کوئلہ نکالا جاتا ہے۔ لیکن کوئلہ کانوں کی تحقیقاتی کمیٹی نے اندازہ لگایا ہے کہ ۱۹۶۵ء سے کوئلے کی ضرورت اتنی بڑھ جائے گی کہ ہندوستان کو اپنی صنعتوں اور دوسری ضروریات کے لئے ہر سال تین کروڑ نوے لاکھ ٹن سے زائد (۳۹۰۰۰۰۰۰) کوئلے کی ضرورت پڑے گی۔

فروری ۱۹۵۶ء میں کوئلہ کے کانوں کی تعداد ۸۴۳ تھی۔ ان میں ۳۵۰۰۰۹ مزدور کام کرتے تھے۔

کوئلے کو QUALITY کے اعتبار سے کئی گریڈوں میں تقسیم کر دیا گیا ہے۔ سب سے اچھا کوئلہ SELECTED گریڈ زیادہ سے زیادہ ۱۵ یا ۱۳ فی صد راکھ اور کم سے کم ۷۰۰۰ کیلوری گرمی پیدا کر سکتا ہے۔

TRIBUNAL AWARD کے مطابق مزدوروں کی مزدوری بڑھا دی گئی ہے۔ مزدوری بڑھ جانے کی وجہ سے کوئلے کی قیمتوں میں بھی ۲ روپے فی ٹن کا اضافہ ہو گیا ہے

معدنی اشیا پیدا کرنے میں بہار سب سے بڑھ گیا ہے کوئلہ پیدا کرنے والے صوبوں میں ہندوستان کا مقام چھٹا ہے اور سارے ہندوستان کا تقریباً ۰ فیصدی کوئلہ بہار کی کانوں سے نکالا جاتا ہے۔ بہار کے صرف ایک جھریا کی کانوں سے ۱۹۵۳ء میں ایک لاکھ پچاس ہزار ٹن کوئلہ نکالا گیا تھا اور اوسطاً ۸ روپے فی ٹن کے حساب سے بائیس لاکھ پچاس ہزار روپے کا کوئلہ جھریا کی

فیصلہ کیا ہے کہ سب METALLURGICAL COAL کو دھودیا جائے۔ صاف کئے ہوئے کوئلے کو BHILAI اور ROURKELA اسٹیل پلانٹ کو سپلائی کرنے کے لئے حکومت کی MINISTRY OF PRODUCTION بہت جلد بکارو میں پہلا اسٹیٹ واشنگ پلانٹ بنا رہی ہے۔ جو بکارو اور کارگلی اسٹیٹ کولیریز کے کوئلے کو صاف کرے گا۔ یہ واشنگ پلانٹ ۰۰ ۵ ٹن کوئلہ ایک گھنٹے میں صاف کرے گا۔ اس طرح تقریباً ہر سال سو لاکھ ٹن کوئلہ صاف ہو جائے گا۔ جس میں ہر سال ایک کروڑ دس لاکھ ٹن۔ ماؤنڈ کیلا اور پانچ لاکھ ٹن بھلائی اسٹیل پلانٹ کو سپلائی کیا جائے گا۔ اُمید کی جاتی ہے کہ کوئلہ صاف کرنے کا کام ۱۹۵۶ء کے آخر میں شروع ہو جائے گا۔

ہندوستان میں پہلا واشنگ پلانٹ ویسٹ بکارو میں اپریل ۱۹۵۱ء میں شروع کیا گیا اور دوسرا جاماڈوبا میں ADOBA ستمبر ۱۹۵۲ء میں لگایا گیا اور ۱۹۵۵ء کے شروع میں تیسرا واشنگ پلانٹ رونا میں لگا۔ یہ چاروں واشنگ پلانٹ صوبہ بہار کے اندر ہی ہیں۔

دُنیا کے ملکوں میں کوئلے کی پیداوار ۱۹۵۴ء میں حسب ذیل تھی۔

دس لاکھ میٹرک ٹنوں میں

| | |
|---|---|
| امریکہ | ۳۸۰ |
| روس | ۳۰۰ |
| برطانیہ | ۲۲۸ |
| پولینڈ | ۹۱ |
| ہندوستان | ۳۷ |
| جنوبی افریقہ | ۲۹ |
| آسٹریلیا | ۲۸ |
| کینیڈا | ۱۵ |
| نیوزی لینڈ | ۲ء۵ |
| جنوبی رھوڈیشیا | ۰۰۳ |

جھریا کے کوئلے سے جو دیگر اشیاء برآمد کی جا سکتی ہیں۔ حسب ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| اصلی کاربن | ۶۰ فی صدی |
| اشیاء کشید | ۲۶ فی صد |

| | |
|---|---|
| کثیف بنزول | ۲ء۵ گیلن فی ٹن |
| گیس | ۱۰۰۰۰ مکعب فٹ |
| امونیم سلفیٹ | ۲۵۰۰ پونڈ |
| کوک | ۱۵ ہنڈرڈ ویٹ تقریباً ۲۱ء |

۱۹۵۴ء میں ہندوستان کے کوئلہ کانوں کی پیداوار حسب ذیل تھی

| | |
|---|---|
| بہار | ۱۹۰۷۶۱۰۴ ٹن |
| مغربی بنگال | ۱۰۵۹۳۳۳۲ ٹن |
| مدھیہ پردیش | ۳۶۱۴۰۹۴ ٹن |
| حیدرآباد | ۱۵۰۲۳۹۶ ٹن |
| وندھیہ پردیش | ۹۴۹۳۱۷ ٹن |
| اڑیسہ | ۵۱۹۸۵۸ ٹن |
| آسام | ۴۸۸۸۸۹ ٹن |
| راجستھان | ۲۶۶۱۵ ٹن |
| میزان | ۳۶۷۷۳۶۰۵ ٹن |

۱۹۵۰ء GEOLOGICAL SURVEY کی رپورٹ مطابق ہندوستان کے کوئلہ کے میدانوں میں کوئلے کی مقدار مندرجہ

| علاقہ | دس لاکھ ٹنوں میں |
|---|---|
| بنگال و بہار | ۲۱۷۴۳ |
| وسطی ہند | ۵۹۲۹ |
| چندا ویلی | ۵۳۵۷ |
| گوداوری ویلی (حیدرآباد) | ۴۰۴۲ |
| آسام | ۲۰۰۰ |
| اڑیسہ | ۲۴۰ |
| میزان | ۳۹۰۱۱ |

۱۹۵۰ء میں کوئلے کی کھپت کچھ اس طرح تھی۔ آج کل اس میں کافی اضافہ ہو رہا ہے۔

| | |
|---|---|
| ریلوے | ۱۰٫۵ |
| مل وغیرہ | ۳٫۰ |
| بجلی | ۲٫۵ |
| سیمنٹ | ۰٫۵ |
| لوہا اور فولاد | ۴٫۰ |
| اینٹوں کے بھٹے | ۱٫۰ |
| گھریلو استعمال | ۲٫۵ |
| برآمد وغیرہ | ۳٫۰ |
| دیگر صنعتیں | ۱٫۵ |
| کوئلے کی کانیں | ۲٫۰ |
| میزان | ۳۰٫۵ |

---

## یوم جمہوریہ پر اشوک چکر کے اعزازات

یوم جمہوریہ کے موقع پر گزٹ آف انڈیا کے ایک اعلانیہ میں بتایا گیا ہے کہ ہندوستان کی فوجوں کے ۴ افراد کو اشوک چکر کے اعزازات عطا کئے گئے ہیں۔

مرحوم سپاہی بابو لال کو اتر پوربی سرحدی ایجنسی کے علاقے میں سول حکام کی مدد کرتے ہوئے بہادری دکھلانے کے صلے میں اشوک چکر درجہ دوم کا اعزاز عطا کیا گیا ہے۔ نائک گیان سنگھ اور سپاہی جنگ سنگھ کو مارچ ۱۹۵۶ء میں ہند اور پاکستان کی سرحد پر حسینی والا ہیڈورکس کے نزدیک قیادت کی نمایاں خوبیوں کا ثبوت دینے کے صلے میں علی الترتیب اشوک چکر درجہ دوم اور درجہ سوم عطا کئے گئے ہیں۔ اشوک چکر درجہ سوم کا چوتھا ایوارڈ حوالدار مُرلی رام کو عطا کیا گیا ہے۔ حوالدار مُرلی رام نے ماہ فروری ۱۹۵۶ء میں ہندوستان اور پاکستان کی سرحد پر حسینی والا ہیڈ کے علاقے میں نمایاں بہادری کا ثبوت دیا تھا۔

---

اقبالی تاباں

# غزل

دولتِ فکرِ رسا طبعِ رواں پائی ہے
غالب و میر کی ورثے میں زباں پائی ہے

اتنی آساں تو نہ تھی کام و دہن کی تہذیب
مدتوں تربیتِ پیرِ مغاں پائی ہے

کس کو ملتا ہے غمِ زیست سے دنیا میں فراغ
ہاں کبھی تیری جفاؤں میں اماں پائی ہے

نازپروردۂ محرومیٔ حرماں ہے یہ دل
پرورش دیکھنا ظالم نے کہاں پائی ہے

جلوۂ حسنِ فراواں پہ بجا اُن کا غرور
ہم بھی نازاں ہیں کہ چشمِ نگراں پائی ہے

ایک آشوبِ تمنا پہ نہیں کچھ موقوف
دل نے ہر رنگ میں تعلیمِ زیاں پائی ہے

کل جو تاباں کے اُنھیں شعر سنائے تو کہا
ہائے کمبخت نے کیا طرزِ بیاں پائی ہے

عبدالرشید خاں

# ہم اور ہماری موسیقی

آج سے ہزاروں سال پہلے جب کہ انسان نے بولنا نہیں سیکھا تھا۔ الفاظ ادا کرنے سے معذور تھا، اُس وقت وہ اپنے خیالات و رجحانات ظاہر کرنے میں بڑی دقّت محسوس کرتا تھا۔ وہ سوچ سکتا تھا۔ سمجھ سکتا تھا مگر پوری طرح اظہار نہ کر سکتا تھا۔ کیوں کہ اس وقت زبان کا نام و نشان تک نہ تھا۔ مجبوراً وہ اپنا مطلب حل کرنے کو اُلٹی سیدھی، ٹیڑھی بکڑی آوازیں نکال کر روزمرہ کی ضروریات پوری کرتا اور اجتماعی زندگی بسر کرتا ۔۔ وہ طرح طرح کے اُتار چڑھاؤ کے ساتھ نرم سخت، موہن اور کرخت آوازیں نکال کر چیختا چلاتا، کبھی روتا، کبھی ہنستا، کبھی اُچھلنے کودنے لگتا اور اس طرح تبادلۂ خیالات کرنا۔ صدیوں کے دوران میں اس نے اپنی فہم و فراست کے مطابق آوازوں کے نئے میل جول پیدا کئے۔ مشکل مخرج کی آواز ترک کیے۔ آسان آوازوں کو اپنایا۔ ترقّی کرتے کرتے آوازوں کے الفاظ بنے، پھر اس کا رسم الخط وجود میں آیا۔ لیکن یہ ترقّی کافی نہ تھی۔ آج بھی رسم الخط اتنے عروج پر ہونے کے باوجود، جذبات و کیفیات کی ہیئتِ اصل کو جو کہ صَوتی ہوتی ہے، حروف کی شکل نہیں دے سکتا۔ ہنسنے کا، رونے کا، سوز و گداز، درد و کرب، جوش و مسرّت کا آواز سے براہِ راست تعلق ہے۔ جن آوازوں نے صدیوں کے دوران میں حروف کی اور حروف سے الفاظ کی صورت اختیار کی وہ محض مخصوص وضع قطع کے اخراج کی توضیح کرتے ہیں از خود جذبات و کیفیات پیش نہیں کرتے ۔۔ مثلاً ایک معصوم بچہ اپنی ماں کو پکارے تو اس کے اس فعل کو ہم لکھ تو سکتے ہیں کہ۔ "بچے نے ماں کو پکارا"! لیکن وہ معصومیت اور ماں سے محبت اور لگاؤ جو اُس کی آواز سے ٹپکتا ہے۔ الفاظ کی صورت اختیار نہیں کر سکتا۔ زیادہ سے زیادہ ہم تمثیل، استعارہ و کنایہ سے کام لیں گے۔ مگر آواز کی اُس خصوصیت کو الفاظ کی شکل نہ دے سکیں گے۔ اسی لئے اس اولیں صَوتی ہیئت کو جو اپنے طور پر باطنی و دلی کیفیات سے وابستہ ہے اور ان کی صحیح ترجمان ہے ہم کسی حالت میں نہیں چھوڑ سکتے۔

پُرانے وقتوں میں انسان جنگلی خود رو پھل پھول، جڑی بوٹیاں اور شکار کے گوشت پر گزارہ کرتا تھا۔ بعد کو کاشت بھی کرنے لگا۔ آگ بھی جلانے لگا۔ پتھروں اور دھات کے اوزار استعمال کرنے لگا۔ اُس وقت کی اجتماعی زندگی میں رقص و موسیقی روزمرہ زندگی کا ایک جزوِ لاینفک تھی۔ سائنسی ترقّی نہ ہونے کے باوجود انسان قدرت اور ناگہانی حادثات پر قابو پانے کی کوشش کرتا تھا۔ اُس وقت بھی موسیقی و رقص ایک سحر کارانہ عمل یا وظیفے کی حیثیت رکھتی تھی۔ اشاروں سے اور خاکوں سے نقل اُتار لینا اُن کے نزدیک مظاہرِ قدرت کو مطیع کر لینے کے مترادف تھا اور وہ مطمئن ہو جاتے تھے کہ اب یہ آفتیں مہربان ہو گئیں۔ شکار کرتے وقت، کھیت میں اور زندگی کے روزمرہ کاموں میں سب مل جل کر مختلف اقسام کا شور مچاتے اور ناچتے کودتے اور یہ معمول رفتہ رفتہ (CHORUS) سموہ گیت، لوک گیت اور لوک ناچ کی شکل میں نمودار ہوا۔ ہر ملک کی موسیقی اسی طرح وجود میں آئی۔ ہندوستانی موسیقی نے بھی اسی طرح جنم لیا۔ ماہرین نے اسی فن کو اجتماعی زندگی کا اہم جزو سمجھ کر توجہ کی، نکھارا، اصول مرتب کئے، سُروں کے مقام متعیّن کئے اور ایک فن کی حیثیت دی۔ قدیم ہندوستانی ماہرین نے بھی جانفشانی و باریک بینی سے آوازوں کو توڑ جوڑ کر دیکھا اور پہلا مستقل سُر "شڑج" اور دوسرا "پنچم" شرتیوں اور مُرچھناؤں کا تعیّن کر کے مزید تقطیع کی اور پانچ غیر مستقل سُر جو "شدھ" کہلاتے۔ ان کی دو دو صورتیں "کومل" اور "تیور" بنیں۔ ان بارہ سُروں کے میل جول سے راگ راگنیاں بنیں۔ انھیں تال اور لَے سے سنوارا اور

پڑ، ٹھمری، دادرا، بکری اور ہوری وغیرہ۔

مذہبیات کے نزدیک زندگی کا مقتضیٰ یہی رہا ہے کہ اپنے پیدا کرنے والے کے احسانات کا شکرانہ ادا کیا جائے۔ عبادت اور بندگی اُسی وقت افضل ہے جب عقیدہ و ایمان ہو ورنہ بے سود ہے۔ ہمارے خیالات، جذبات و کیفیات ہماری آوازہی کے ذریعے ظاہر ہوتے ہیں۔ آوازوں کا امتزاج ہی اثر رکھتا ہے اور دلوں پر چھا جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہر مذہب میں گا کر عبادت کرنا افضل طریقہ مانا گیا ہے۔ مذہب ہی کی سرپرستی میں اس فن کو فروغ ہوا۔ آج بھی مسجدوں، مندروں اور گرجا گھروں میں خوش الحانی عبادت کا ذریعہ ہے۔ یہ اور بات ہے کہ مسجد میں اُسے قراءت کہا جاتا ہے اور مندر میں بھجن۔ عبادت سے مراد یہی ہے کہ اپنے آپ کو عاجز و منکسر گردان کر اُس قادر المطلق کے حضور جُھک جانا، مدح سرائی کرنا۔ اور شکرانہ ادا کرنا۔ صدیوں تک گانے کا یہی مقصد رہا اور اسی مطابقت سے گایا جاتا رہا۔ مگر زمانے کے تغیر کے ساتھ یہ عاجزی، انکساری، مدح سرائی و شکرانہ خدا کے علاوہ سردارِ قبیلہ۔ حاکمِ وقت اور آقا کے سامنے بھی گا گا کر کیا جانے لگا۔ ان اجارہ داروں نے اسے اپنی دل بستگی کا سامان بنا لیا۔ رفتہ رفتہ گانا ضروریاتِ زندگی سے ذریعۂ عبادت، پھر ذریعۂ معاش اور اُس سے بھی گر کر بھیک مانگنے کا ذریعہ ہو کر رہ گیا۔ آج کی موسیقی کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ زندگی کے جس خلا کو پُر کرنے کو اسے فروغ ہوا اور جو اصل افادی پہلو تھا وہ سرے سے مفقود ہے۔

فی زمانہ فنونِ لطیفہ دو اسکولوں میں بٹ گئے ہیں۔ ایک قدامت پرست اور قدیم روایات کا سختی سے حامل اور دوسرا فرسودہ روشوں سے باغی —— مؤخر الذکر کو ترقی پسند کے نام سے بھی موسوم کیا جاتا ہے۔ ان میں بھی دو چھوٹے گروپ ہیں۔ ایک نے سٹائل اور تکنیک بدل دی ہے اور دوسرے نے موضوع اور مواد۔ سٹائل اس طرح جیسے مصوری میں پکاسو، پال کلی اور اُن کے پیرو۔ ادب میں بودلیئر —— ہمارے ہاں جیمنی راشد اور میراجی، یا کلاسکی موسیقی کے خلاف فلمی موسیقی و رقص —— دوسرے وہ جنھوں نے موضوع بدل دیا اور گل و بلبل کے فسانوں، شہزادوں اور پریوں کی داستانوں کو چھوڑ کر زندگی کے تلخ حقائق پیش کرنے لگے ہیں۔ اُن کے نزدیک فن کو عوامی ہونا چاہیئے اور طبقاتی کش مکش میں ابھرتی پود کی فلاح و بہبودی کا علمبردار ہونا چاہیئے۔ اس مقصدیت کے لئے موضوع و مواد MATTER بدلتے ہیں۔ یہ حقیقت ہے کہ انسان جس معاشی، اخلاقی و تخیلی آزادی اور معیاری زندگی کے لئے جد و جہد کر رہا ہے۔ فنونِ لطیفہ اُس سے متأثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ ترقی پسندی کا مطلب یہی ہے کہ فن کار کو اس تاثر کا شعوری احساس و تجربہ ہو —— مجھے اس سے بحث نہیں کہ فنون سُرخ جھنڈے تلے ہوں یا ترنگے تلے بلکہ اس سے کہ فن کو جس قدر ہو سکے عوام سے قریب ہونا چاہیئے۔

ہماری موسیقی کا اب تک جو مقصد رہا ہے وہ ہم پر پوری طرح واضح ہے موسیقار سے اگر پوچھا جائے کہ فلاں راگ کے گانے سے کیا مقصد تھا۔ تو شاید ہی کچھ بتا سکے۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہہ سکے گا کہ کرشن کنھیا کی شرارتوں اور شرارتوں کا منظر پیش کر رہا ہوں۔ اگر گانے کی غرض و غایت یہی ہے اور آئندہ بھی رہی تو مجھے یقین ہے کہ وہ عوام جنھیں زندگی کے جھمیلوں سے ہی چھٹکارا نہیں اس طرف کا رُخ نہ کریں گے۔

اگر ہندوستانی موسیقی کے تمام راگوں کا بغور مطالعہ کیا جائے تو ہمیں معلوم ہوگا کہ ان میں درد و کرب، ہجر و فراق، حسرت و یاس اور ظلم و تشدد کا اثر کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہے۔ یعنی ہمارے موسیقار کوئی سا راگ سنائیں اور وہ خواہ کیسی ہی کیفیت کی ترجمانی کرتا ہو۔ یاسیت کا شائبہ کہیں نہ کہیں ٹپک ہی پڑے گا۔ صاف ظاہر ہے کہ غلامی، محکومیت اور حسرت زدہ زندگی جو آج تک ہم پر مسلط ہے ہماری موسیقی پر بھی اثر انداز ہے —— تاریخ اس بات کی شاہد ہے کہ موسیقی نے جاگیرداروں اور نوابوں کے محلات میں جنم نہیں لیا بلکہ سادھو سنتوں کی کٹیاؤں میں اور نچلے طبقہ کے لوگوں میں ہی اس کی بنیادیں پڑی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ابتدائی دور سے لے کر اب تک فن کاروں نے شعوری یا غیر شعوری طور پر اس محکومیت و مظلومیت کے خلاف آواز بلند کی —— درباروں میں، محفلوں میں یا تنہائی میں فن کار جہاں کہیں بھی الاپا، اسی کا رونا رویا ہے اور یہ رونا ہماری پوری موسیقی پر چھایا ہوا ہے۔

ہمارے سامنے آج بھی معاشی، سماجی و قومی مسائل بکھرے پڑے ہیں۔ اعلیٰ و معیاری زندگی کے لئے جد و جہد ہو رہی ہے۔ مگر آج کا موسیقار عوام کے درد و غم میں شریک نہیں ہوتا۔ وہ جب گاتا ہے تو ہمیں صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ ایک ماہرِ فن بجائے مضمون لکھنے کے عملی تجربے کر رہا ہے کہ یہ فلاں سُر ہے اور یہ فلاں سُر۔ یہ فلاں تان ہے اور یہ فلاں تان۔ یہ مینڈ ہے یہ گمک۔ یہ لرزہ یہ سُوت۔

[illegible]

ہے نہ اس کی موسیقی۔ وہ تو موسیقی کے دیرینہ قوانین دہرا رہا ہے۔ موضوع اور مواد کچھ بھی نہیں۔ افادیت سرے سے غائب۔ نہ ذاتی نہ اجتماعی ——— ایسی موسیقی سامعین پہ خاک اثر کرے گی؟ ——— یقیناً وہ تنزل پذیر ہے۔

عام طور پہ یہ سوال کیا جاتا ہے کہ فنِ موسیقی کا تعلق سماعت سے ہے اور ہر وہ آدمی جو بہرا نہیں ہے اُسے اس سے لُطف اندوز ہونا چاہئے۔ مگر ایسا نہیں ہوتا اس سوال کا سیدھا سا جواب تو یہ ہے کہ جو شخص یہ نہیں جانتا کہ قورمہ کیسے پکتا ہے۔ اور اس میں کیا کچھ مصالحے کس مقدار سے پڑتے ہیں۔ اچھے یا بُرے قورمے کی تمیز نہیں کر سکتا۔ حالاں کہ مزے کا تعلق زبان سے ہے ——— جب ہم کسی چیز کی الف بے سے بھی واقف نہیں تو کیسے جان سکتے ہیں کہ وہ اچھی ہے یا بُری۔ مصیبت تو یہ ہے کہ ہم اپنی لاعلمیت کو نظرانداز کر کے بڑی فراخ دلی سے فتویٰ صادر کر دیتے ہیں کہ کلاسکی سنگیت میں رکھا ہی کیا ہے؟ ——— ظاہر ہے کہ ہماری ایسی رائے ذہنی حماقت پہ مبنی کی جائے گی ——— فرض کیجئے۔ ہمارے سامنے ایک جاپانی شاعر اپنی معرکۃ الآرا نظم پڑھے تو ہم کیا سمجھیں گے؟ ہمارے لئے تو اُس میں کوئی مزہ، خوبی یا فن نہیں۔ سوائے اس کے کہ ہم یہ کہہ سکیں کہ مشہور جاپانی شاعر ہمارے سامنے کچھ پڑھ رہا ہے۔ اور کیا یقین ہے کہ نظم ہی پڑھ رہا ہے۔ گالیاں نہیں دے رہا ——— اور جیسی جاپان کیول جانیں!! غالب کا بہترین شعر ہمارے سامنے پڑھا جاتا ہے۔ باوجودے کہ سب الفاظ ہم سمجھ گئے اور معانی بھی جان لئے۔ پھر بھی فنِ شاعری سے واقف جو لُطف اٹھائے گا وہ ہم نہ اٹھا سکیں گے۔ اب ہم یہ کہہ دیں کہ یہ تو مہمل اور بکواس ہے تو یہ ہمارا قصور ہے۔ غلطی ہماری ہے کہ اُس فن سے ہم بالکل کورے ہیں ——— یہ بات بھی قابلِ غور ہے کہ ہمیں کہیں بھی ایسے دور کا ثبوت نہیں ملتا۔ جب ہر کس و ناکس فن کار بن گیا ہو۔ فن کاروں کی تعداد ہمیشہ محدود ہی رہی اور ان کے فن کو سمجھنے والوں کا حلقہ بھی محدود ہی رہا ——— پھر بھی ہم موجودہ دور میں سب کو فن کار نہ بنا سکیں تو کم از کم سب میں یہ صلاحیت ضرور پیدا کر سکتے ہیں کہ وہ تھوڑا بہت فن کو سمجھ لیں۔

فنونِ لطیفہ میں موسیقی، رقص، مصوری و سنگ تراشی ایسے فن ہیں جن میں فن کا ہم سے براہِ راست تعلق ہوتا ہے۔ کیوں کہ ان میں فن کار کی تخلیق کا ادراک قوتِ سماعت و بصارت سے ہوتا ہے۔ برخلاف اس کے ادب کو ہم اس وقت تک نہیں سمجھ سکتے جب تک کہ اُس زبان کو نہ سمجھیں جس میں کہ پیش کیا گیا ہے۔ لیکن

[illegible]

اچھی طرح سمجھ سکتے ہیں۔ ٹھیک اُسی طرح موسیقی اور رقص و دیگر فنون کے لئے بھی سُننا ہی کافی نہیں بلکہ اس کے اصولوں سے واقفیت ضروری ہے۔ ذوقِ سلیم اور مخصوص فکر و نظر پیدا کرنا پڑتی ہے۔

عام لوگوں کا یہ کہنا صحیح ہے کہ جب موسیقی ہماری سمجھ میں نہیں آتی تو سُن کر کیا کریں گے؟۔ موسیقار کہتے ہیں کہ ہمارا سنگیت اگر ان کی سمجھ میں نہیں آتا تو یہ اُن کی لاعلمی ہے۔ اُن کا قصور ہے ——— ہمارا یا ہمارے سنگیت کا قصور نہیں۔ فن، فن کے لئے ہے اور جہاں تک فن اس کی اجازت دے گا اور گنجائش ہے اُسی طرح پیش کیا جائے گا۔ فن کو اس سے غرض نہیں کہ وہ کس کی سمجھ میں آیا اور کس کے نہیں بلکہ اس سے غرض ہے کہ وہ روائتی حدود و بندش کا کہاں تک لحاظ رکھتا ہے ——— ایسے وقت فن کار یہ بھول جاتے ہیں کہ فن کسی انفرادی کاوش و محنت کا نتیجہ نہیں بلکہ عوام کی مجموعہ کوششوں کا نتیجہ ہے۔ پھر یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ عوام اُسی فن کو نہ سمجھیں جسے خود اُنھوں نے فروغ دیا ہے۔ وہ جانتے ہیں کہ سنگیت بھی فن ہے لیکن موجودہ اسلوب اُن کی سمجھ سے بالاتر ہے ——— وجہ صرف یہ ہے کہ سنگیت کو اس طرح پیش کیا جاتا ہے کہ کسی کی سمجھ میں نہ آ سکے ——— سب جانتے ہیں کہ آواز میں درد ہوتا گانے والے کی آواز میں بھی درد ہے مگر عوام کے لئے نہیں۔ شوخی ہے لیکن اُن کے لئے نہیں ——— اُس کی آواز میں غصّہ و نفرت ہے مگر اُن کے دشمنوں کے لئے نہیں ——— اُس کے سنگیت میں اُن کے لئے کچھ بھی نہیں ——— پھر جس میں ان کا سُکھ دُکھ نہیں اُن کی زندگی نہیں۔ دن رات کی محنت و مشقت کا ذکر نہیں اُسے وہ کیوں سُنیں؟ جب موسیقار کی ... میں عوام کے لئے کچھ بھی نہیں تو وہ عوام سے یہ توقع کیوں کرتا ہے کہ وہ اسے غور سے سُنیں اور واہ واہ کریں۔ عوام ایسی موسیقی کو سن کر کیا کریں جو اُن کی زندگی کی حقیقتوں سے دُور کا واسطہ بھی نہیں رکھتی۔

امکان تھا کہ قحط سالی کے وقت سورت میں ملہار گا کر قدرت سے لڑ سکتے تھے تو عوام کے دوش بدوش رہ کر اُن کے دشمنوں سے بھی لڑ سکتے تھے۔ اسی طرح فیاض خان نے بھی ——— ایک ریکارڈ میں "میاں کی توڑی" گائی ہے اور کچھ اس انداز سے کہ معلوم ہوتا ہے کوئی مصیبت کا مارا اپنا دُکھڑا سنا رہا ہے۔ صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا ہے۔ قوتِ برداشت جواب دے چکی ہے۔ وہ مظالم جو اُس پر ڈھائے جا رہے ہیں، سہنے کی تاب نہیں رکھتا۔ اُس کی غیرت کو ٹھیس لگی ہے۔ حُرّیت جاگ اُٹھی ہے اور جھنجھلا کر بغاوت پر آمادہ ہو گیا ہے۔ اگر فیاض خان عوام کے اسٹیج سے کسی موقعہ

ہماری موسیقی میں زندگی کو اور اُس کی مختلف کیفیات کو پیش کرنے کی بڑی عمدہ صلاحیت و گنجائش ہے۔ جن اصولوں پر ہماری کلاسکی موسیقی کی بنیادیں قائم ہیں وہ ہزاروں سالوں کی انتھک کوششوں کا نتیجہ ہیں۔ انھیں مہمل و فرسودہ قرار دینا ہماری کوتاہ نظری ہوگی۔ لیکن جس طرح ہماری شاعری ایک عرصے تک گل و بلبل اور عاشق و معشوق کے گرد گھومتی رہی اُسی طرح ہماری موسیقی بھی اسی ہیر پھیر میں رہی —— خیر۔ وہ ذکرِ گل و بلبل ہی سہی مگر ذرا دیکھیے کہ ہمارے فن کاروں نے کس خوش اسلوبی سے جذبات و کیفیات کی صحیح ترجمانی کی ہے —— میں یہاں کچھ ریکارڈوں پر تبصرہ کرتا ہوں۔

• محبوبہ سے اُس کا پریتم رات کو ملنے کا وعدہ کرتا ہے۔ طرح طرح کی قسمیں کھا کر یقین دلاتا ہے۔ وہ بیچاری بھی یقین کر لیتی ہے —— انتظار کی پہاڑ سی گھڑیاں نہ معلوم کیسے کیسے گزاریں۔ رات آئی۔ انتظار شدید سے شدید تر ہو گیا۔ ٹکٹکی باندھے بیٹھی ہے کہ اب آتے ہوں گے۔ (عبدالکریم خان۔ جوگیا۔ پیا سے ملنے کی آس) رات آنکھوں ہی آنکھوں میں بیت گئی اور وہ نہ آئے۔ ناامیدی کے کالے بادل اُمڈ آئے —— دل سے کبھی نہ ختم ہونے والی ایک ٹیس اٹھی۔ سازِ دل کانپ اٹھا۔ حسرت و یاس میں ڈوبی ہوئی ایک آواز اُبھری اور ساگ بن گئی (دیپ دیپ۔ پیا نہیں آئے۔ ہیرا بائی بڑودکر) —— دل میں وسوسے پیدا ہونے لگے۔ طرح طرح کے خیالات آنے لگے۔ بدگمانیاں پیدا ہونے لگیں۔ کہ نہ جانے کیا ہوا جو نہ آئے۔ کہیں کسی اور کے دامِ محبت میں تو گرفتار نہیں ہو گئے۔ کیا ہے، جو مجھ میں نہیں اور غیر کے پاس ہے جو وہ ریجھ گئے —— ضرور انھیں کسی نے اپنے جال میں پھانس لیا ہے ورنہ وہ ضرور آتے (فیاض خاں۔ جے جے ونتی مورے مندر اب لوں نہیں آئے) —— ناچار مغموم ہو کر بیٹھ جاتی ہے۔ کڑھنے لگتی ہے شکایتوں کا طوفان دل میں موجیں مارنے لگتا ہے اور وہ بے خودی میں باتیں کرنے لگتی ہے —— پریتم، تم میرے ہو، صرف میرے۔ میں کیسے یقین کر لوں کہ تم کسی اور کی آغوش گرما رہے ہو —— آؤ ساجن، آؤ —— دیر نہ کرو —— دیکھو، میں تمھارے فراق میں کیسی گھل گئی ہوں —— (اوم کارناتھ۔ نیلامبری۔ جتوا۔ بالموا) —— مگر اب تو صبح درخشاں اُس کے لئے ناامیدی کا پیغام لے کر آ گئی۔ ساری رات جاگتے بیت گئی اور پریتم نہ آئے۔ وہ پژمردہ ہو گئی۔ دل بھر آیا۔ طبیعت بوجھل ہو گئی۔ بات کرتی ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ اُس کے دل میں کوئی پھانس ہے۔ کوئی چیز کھٹک رہی ہے۔ مضمحل چہرے سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ کسی کے فراق میں جل بھی ہے۔ اس لئے تحمل سے کام لے رہی ہے۔ دیدہ و دانستہ صبح کے سرد و آہ در لمحات میں اپنے آپ کو سمو دیا ہے۔ مگر دل ہے کہ بیٹھا جا رہا ہے۔ نمائشی مسکراہٹ و نغمہ سرائی سے بے دلی ٹپکی پڑتی ہے اور جوں جوں راز چھپانے کی کوشش کرتی ہے سسکیاں خود بخود لبوں پر تیر آتی ہیں۔ (نثار حسین خان۔ ترانہ بھیرویں) —— دل سے نکلی ہوئی آہ تو عرش کا دامن چھو آتی ہے۔ بھلا محبوب کا دل کیوں نہ پگھلتا۔ آخر محبوب کو تڑپا ہی دیا اور وہ شوقِ دید میں اپنی سجنی سے ملنے کو چل پڑا —— محبوبہ نے جونہی دھندلا سا جانا پہچانا سایہ اپنی طرف آتے دیکھا مارے خوشی کے ناچنے لگی۔ وصال کی گھڑیاں اتنے قریب دیکھ کر وہ سراپا مسرت بن گئی اور جوش و مستی، شرم و حیا و سپردگی کے نامعلوم احساس سے پاگل سی ہو گئی (روشن آرا بیگم —— کرناٹکی۔ آئے میرے گھر آج بتوا)

ہندوستانی مصوّری سے واقف حضرات کے لئے "ابھسارکا" (अभीसारिका) ایک ایسا موضوع ہے جو کسی تعارف کا محتاج نہیں۔ ہر بڑے مصوّر نے اس عنوان پر موشگافیاں کی ہیں۔ اسی موضوع کو آپ بڑے غلام علی خاں کے ریکارڈ "یہ نویلی نار —— (کیدار)" اور "منوا لاگے (دیسی)" میں سنیے یا عبدالکریم خان سے "(دمشرجنگلا)۔ رام نگریا کیسے جیؤں رے" سنیے اور ان فن کاروں کو داد دیجیے کہ "ابھسارکا" ایسے ویسے موضوع کو کسی کامیابی سے سُروں میں پیش کیا ہے —— جب ہماری موسیقی اس خوبی اور نفاست سے عشق و محبت کی داستانوں میں جذباتیت کا رنگ بھر سکتی ہے تو کوئی وجہ نہیں کہ وہ ہماری زندگی کے اور مسائل جو ان داستانوں سے کہیں زیادہ اہمیت رکھتے ہیں نہ پیش کر سکے۔

میں پہلے ہی کہہ چکا ہوں کہ کلاسکی موسیقی لوک گیت سے اُبھری ہے آج ان دونوں اصناف میں ایک درجۂ امتیازی قائم ہو گیا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان کا ایک دوسرے سے تعلق نہیں ہے —— آج کی حالت کا جائزہ لینے سے معلوم ہوتا ہے کہ ہم نے اس قومی سرمایے کو پس پشت ڈال دیا ہے اور ہمارے ذہنوں میں یہ خیال پیدا ہو رہا ہے کہ یہ موسیقی وقت کے تقاضوں کو پورا نہیں کرتی اور تجدید و تغیّر کی محتاج ہے۔ لہٰذا میں اب اپنے مقصد پر آتا ہوں کہ ہمیں موسیقی کے (FORM) کو بدلنے کی ضرورت نہیں بلکہ موضوع بدلنا چاہیے اور اس کے لئے سب سے پہلا قدم اُس فاصلے کو کم کرنے کے لئے اٹھانا چاہیے۔ جو کلاسکی موسیقی اور لوک گیت میں پیدا ہو گیا ہے —— ہر علاقے میں جا کر لوک گیتوں

یہ رنگین یہ ہنگامہ اور بس۔ اس سے زیادہ کچھ نہیں۔ اپنے گرد و پیش کے حالات سے نہ تو وہ متاثر ہے نہ اس کی موسیقی۔ وہ تو موسیقی کے دیرینہ قوانین دہرا رہا ہے۔ موضوع اور مواد کچھ بھی نہیں۔ افادیت سرے سے غائب۔ نہ ذاتی نہ اجتماعی ۔۔۔ ایسی موسیقی سامعین پہ خاک اثر کرے گی؟ ۔۔۔ یقیناً وہ تنزل پذیر ہے۔

عام طور پہ یہ سوال کیا جاتا ہے کہ فنِ موسیقی کا تعلق سماعت سے ہے اور ہر وہ آدمی جو بہرا نہیں ہے اُسے اس سے لُطف اندوز ہونا چاہیئے۔ مگر ایسا نہیں ہوتا اس سوال کا سیدھا سا جواب تو یہ ہے کہ جو شخص یہ نہیں جانتا کہ قورمہ کیسے پکتا ہے۔ اور اس میں کیا کچھ مصالحے کس مقدار سے پڑتے ہیں۔ اچھے یا بُرے قورمے کی تمیز نہیں کر سکتا۔ حالاں کہ مزے کا تعلق زبان سے ہے ۔ جب ہم کسی چیز کی الف بے سے بھی واقف نہیں تو کیسے جان سکتے ہیں کہ وہ اچھی ہے یا بُری۔ مصیبت تو یہ ہے کہ ہم اپنی لاعلمیت کو نظر انداز کر کے بڑی فراخ دلی سے فتوے صادر کر دیتے ہیں کہ کلاسکی سنگیت میں رکھا ہی کیا ہے؟ ۔۔۔ ظاہر ہے کہ ہماری ایسی رائے ذہنی حماقت پر مبنی ہوں گی جائے گی ۔۔۔ فرض کیجیئے۔ ہمارے سامنے ایک جاپانی شاعر اپنی معرکۃ الآرا نظم پڑھے تو ہم کیا سمجھیں گے؟ ہمارے لئے تو اس میں کوئی مزہ، خوبی یا فن نہیں۔ سوائے اس کے کہ ہم یہ کہہ سکیں کہ مشہور جاپانی شاعر ہمارے سامنے کچھ پڑھ رہا ہے۔ اور کیا یقین ہے کہ نظم ہی پڑھ رہا ہے۔ گالیاں نہیں دے رہا ۔۔۔ اور چین جاپان کیوں جائیں!! غالب کا بہترین شعر ہمارے سامنے پڑھا جاتا ہے۔ باوجودے کہ سب الفاظ ہم سمجھ گئے اور معانی بھی جان لئے۔ پھر بھی فنِ شاعری سے واقف جو لُطف اٹھائے گا وہ ہم نہ اٹھا سکیں گے۔ اب ہم یہ کہہ دیں کہ یہ تو مہمل اور بکواس ہے تو یہ ہمارا قصور ہے۔ غلطی ہماری ہے کہ اس فن سے ہم بالکل کورے ہیں ۔۔۔ یہ بات بھی قابلِ غور ہے کہ ہمیں کہیں بھی ایسے دور کا ثبوت نہیں ملتا۔ جب ہر کس و ناکس فن کار بن گیا ہو۔ فن کاروں کی تعداد ہمیشہ محدود ہی رہی اور ان کے فن کو سمجھنے والوں کا حلقہ بھی محدود ہی رہا ۔۔۔ پھر بھی ہم موجودہ دَور میں سب کو فن کار نہ بنا سکیں تو کم از کم سب میں یہ صلاحیت ضرور پیدا کر سکتے ہیں کہ وہ تھوڑا بہت فن کو سمجھ لیں۔

فنونِ لطیفہ میں موسیقی، رقص، مصوری و سنگ تراشی ایسے فن ہیں جن میں فن کا ہم سے براہِ راست تعلق ہوتا ہے۔ کیوں کہ ان میں فن کار کی تخلیق کا ادراک قوتِ سماعت و بصارت سے ہوتا ہے۔ برخلاف اس کے ادب کو ہم اس وقت تک نہیں سمجھ سکتے جب تک کہ اس زبان کو نہ سمجھیں جس میں کہ پیش کیا گیا ہے۔ لیکن جس طرح کسی زبان کے جان لینے کا یہ مطلب نہیں ہوتا کہ ہم اُس زبان کے ادب کو بھی اچھی طرح سمجھ سکتے ہیں۔ ٹھیک اُسی طرح موسیقی اور رقص و دیگر فنون کے لئے بھی سُننا ہی کافی نہیں بلکہ اس کے اصولوں سے واقفیت ضروری ہے۔ ذوقِ سلیم اور مخصوص فکر و نظر پیدا کرنا پڑتی ہے۔

عام لوگوں کا یہ کہنا صحیح ہے کہ جب موسیقی ہماری سمجھ میں نہیں آتی تو سُن کر کیا کریں گے؟۔ موسیقار کہتے ہیں کہ ہمارا سنگیت اگر ان کی سمجھ میں نہیں آتا تو یہ اُن کی لاعلمی ہے۔ اُن کا قصور ہے ۔ ہمارا یا ہمارے سنگیت کا قصور نہیں۔ فن، فن کے لئے ہے اور جہاں تک فن اس کی اجازت دے گا اور گنجائش ہے اُسی طرح پیش کیا جائے گا۔ فن کو اس سے غرض نہیں کہ وہ کس کی سمجھ میں آیا اور کس کے نہیں بلکہ اس سے غرض ہے کہ وہ روائتی حدود و بندش کا کہاں تک لحاظ رکھتا ہے ۔ ایسا کہتے وقت فن کار یہ بھول جاتے ہیں کہ فن کسی انفرادی کاوش و محنت کا نتیجہ نہیں بلکہ عوام کی مجموعہ کوششوں کا نتیجہ ہے۔ پھر یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ عوام اُسی فن کو نہ سمجھیں جسے خود اُنھوں نے فروغ دیا ہے۔ وہ جانتے ہیں کہ سنگیت بھی فن ہے لیکن موجودہ اسلوب اُن کی سمجھ سے بالاتر ہے ۔ وجہ صرف یہ ہے کہ سنگیت کو اس طرح پیش کیا جاتا ہے کہ کسی کی سمجھ میں نہ آسکے ۔ سب جانتے ہیں کہ آواز میں درد ہوتا ہے گانے والے کی آواز میں بھی درد ہے مگر عوام کے لئے نہیں۔ شوخی ہے لیکن اُن کے لئے نہیں۔ اُس کی آواز میں غصّہ و نفرت ہے مگر اُن کے دشمنوں کے لئے نہیں۔ اُس کے سنگیت میں اُن کے لئے کچھ بھی نہیں ۔ پھر جس میں ان کا سُکھ دُکھ نہیں اُن کی زندگی نہیں۔ دن رات کی محنت و مشقت کا ذکر نہیں اُسے وہ کیوں سُنیں؟ جب موسیقار کی موسیقی میں عوام کے لئے کچھ بھی نہیں تو وہ عوام سے یہ توقع کیوں کرتا ہے کہ وہ اسے غور سے سُنیں اور واہ واہ کریں۔ عوام ایسی موسیقی کو سن کر کیا کریں جو اُن کی زندگی کی حقیقتوں سے دُور کا واسطہ بھی نہیں رکھتی۔

امکان تھا کہ قحط سالی کے وقت سورت میں ملہار گا کر قدرت سے لڑ سکتے تھے تو عوام کے دوش بدوش رہ کر اُن کے دشمنوں سے بھی لڑ سکتے تھے۔ اسی طرح۔ فیاض خان نے بھی ۔ ایک ریکارڈ میں "میاں کی توڑی" گائی ہے اور کچھ اس انداز سے کہ معلوم ہوتا ہے کوئی مصیبت کا مارا اپنا دُکھڑا رو رہا ہے۔ صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا ہے۔ قوتِ برداشت جواب دے چکی ہے۔ وہ مظالم جو اُس پر ڈھائے جا رہے ہیں۔ سہنے کی تاب نہیں رکھتا۔ اُس کی غیرت کو ٹھیس لگی ہے۔ حُرّیت جاگ اٹھی ہے اور جھنجھلا کر بغاوت پر آمادہ ہو گیا ہے۔ اگر فیاض خان عوام کے اسٹیج سے کسی موقع پر

تو نڈی "گمشتہ ہوتے تو آج دُنیا کے ہر کونے میں یہ ریکارڈ بجایا جاتا۔

ہماری موسیقی میں زندگی کو اور اُس کی مختلف کیفیات کو پیش کرنے کی بڑی عمدہ صلاحیت و گنجائش ہے۔ جن اصولوں پر ہماری کلاسکی موسیقی کی بنیادیں قایم ہیں وہ ہزار ہا سال کی انتھک کوششوں کا نتیجہ ہیں۔ انھیں مہمل و فرسودہ قرار دینا ہماری کوتاہ نظری ہوگی۔ لیکن جس طرح ہماری شاعری ایک عرصہ تک گل و بلبل اور عاشق و معشوق کے گرد گھومتی رہی اُسی طرح ہماری موسیقی بھی اسی ہیر پھیر میں رہی — خیر۔ وہ ذکرِ گل و بلبل ہی سہی مگر ذرا دیکھئے کہ ہمارے فن کاروں نے کس خوش اسلوبی سے جذبات و کیفیات کی صحیح ترجمانی کی ہے — میں یہاں چند ریکارڈوں پر تبصرہ کرتا ہوں۔

"محبوبہ سے اُس کا پریتم رات کو ملنے کا وعدہ کرتا ہے۔ طرح طرح کی قسمیں کھا کر یقین دلاتا ہے۔ وہ بیچاری کی ماری یقین کر لیتی ہے — انتظار کی پہاڑ سی گھڑیاں نہ معلوم کیسے کیسے گزاریں۔ رات آئی۔ انتظار شدید سے شدید تر ہو گیا۔ ٹکٹکی باندھے بیٹھی ہے کہ اب آتے ہوں گے۔ (عبدالکریم خاں۔ جوگیا۔ پیا سے ملنے کی آس) رات آنکھوں ہی آنکھوں میں بیت گئی اور وہ نہ آئے۔ ناامیدی کے کالے بادل اُمڈ آئے — دل سے کبھی نہ ختم ہونے والی ایک ٹیس اٹھی۔ سازِ دل کانپ اٹھا حسرت دیاس میں ڈوبی ہوئی ایک آواز اُبھری اور راگ بن گئی (پٹ دیپ۔ پیا نہیں آئے۔ ہیرا بائی بڑودکر) — دل میں وسوسے پیدا ہونے لگے۔ طرح طرح کے خیالات آنے لگے۔ بدگمانیاں پیدا ہونے لگیں۔ کہ نہ جانے کیا ہوا جو نہ آئے۔ کہیں کسی اور کے دامِ محبت میں تو گرفتار نہیں ہو گئے۔ کیا ہے، جو مجھ میں نہیں اور غیر کے پاس ہے جو وہ ریجھ گئے۔ ضرور اُنھیں کسی نے اپنے جال میں پھانس لیا ہے ورنہ وہ ضرور آتے (فیاض خاں۔ جے جے ونتی موسے مندر اب لوں نہیں آئے) — ناچار مغموم ہو کر بیٹھ جاتی ہے۔ کڑھنے لگتی ہے شکایتوں کا طوفان دل میں موجیں مارنے لگتا ہے اور وہ بے خودی میں باتیں کرنے لگتی ہے — "پریتم، تم میرے ہو، صرف میرے۔ میں کیسے یقین کر لوں کہ تم کسی اور کی آغوش لرہا رہے ہو — آؤ ساجن، آؤ — دیر نہ کرو — دیکھو، میں تمھارے فراق میں کیسی گھل گئی ہوں — (اومکار ناتھ۔ نیلامبری۔ بنتوا۔ بالموا) — مگر اب تو صبح درخشاں اُس کے لئے ناامیدی کا پیغام لے کر آگئی۔ ساری رات جاگتے بیت گئی اور پریتم نہ آئے۔ وہ پژمردہ ہو گئی۔ دل بھر آیا۔ طبیعت بوجھل ہو گئی۔ بات کرتی ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ اُس کے دل میں کوئی چبھن ہے۔ کوئی چیز کھٹک رہی ہے۔ مضمحل چہرے سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ کسی کے فراق میں جل بجھی ہے۔ اس لئے تصنع سے کام لے رہی ہے کہ کوئی شُنبہ نہ کر بیٹھے۔ جان بوجھ کر اپنے آپ کو خوش و خرّم ظاہر کرتی ہے۔ دیدہ و دانستہ صبح کے سہانے لمحات میں اپنے آپ کو سمو دیا ہے۔ مگر دل ہے کہ بیٹھا جا رہا ہے۔ نمائشی مسکراہٹ، دنفریبی سے بے دلی ٹپکی پڑتی ہے اور جوں جوں راز چھپانے کی کوشش کرتی ہے سسکیاں خود بخود لبوں پر تیر آتی ہیں۔ (نثار حسین خاں۔ ترانہ بھیرویں) — دل سے نکلی ہوئی آہ تو عرش کا دامن چھو آتی ہے۔ بھلا محبوب کا دل کیوں نہ پگھلتا۔ آخر محبوب کو تڑپا ہی دیا اور وہ شوق ملاقات میں اپنی سجنی سے ملنے کو چل پڑا — محبوبہ نے جونہی دھندلا سا جانا پہچانا سایہ اپنی طرف آتے دیکھا مارے خوشی کے ناچنے لگی۔ وصال کی گھڑیاں اتنے قریب دیکھ کر وہ سراپا مسرت بن گئی اور جوش و مستی، شرم و حیا و سپردگی کے نامعلوم احساس سے پاگل سی ہو گئی (روشن آرا بیگم — کرناٹکی۔ آئے میرے گھر آج میتوا)

ہندوستانی مصوری سے واقف حضرات کے لئے "ابھسارکا" ( अभी सारिका ) ایک ایسا موضوع ہے جو کسی تعارف کا محتاج نہیں۔ ہر بڑے مصوّر نے اس عنوان پر موشگافیاں کی ہیں۔ اسی موضوع کو آپ بڑے غلام علی خاں کے ریکارڈ "یہ نویلی نار — (کیدار)" اور "منوا لینے (دیسی)" میں سنیئے یا عبدالکریم خاں سے "(دھشر جنگلا)۔ رام نگریا کیسے جیؤں رے" سنئے اور ان فن کاروں کو داد دیجئے کہ "ابھسارکا" ایسے وسیع موضوع کو کسی کامیابی سے سُروں میں پیش کیا ہے — جب ہماری موسیقی اس خوبی اور نفاست سے عشق و محبت کی داستانوں میں جذباتیت کا رنگ بھر سکتی ہے تو کوئی وجہ نہیں کہ وہ ہماری زندگی کے اور مسائل جو ان داستانوں سے کہیں زیادہ اہمیّت رکھتے ہیں نہ پیش کر سکے۔

میں پہلے ہی کہہ چکا ہوں کہ کلاسکی موسیقی لوک گیت سے اُبھری ہے آج ان دونوں اصناف میں ایک درجۂ امتیازی قایم ہو گیا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان کا ایک دوسرے سے تعلق نہیں ہے — آج کی حالت کا جائزہ لینے سے معلوم ہوتا ہے کہ ہم نے اس قومی سرمایے کو پس پشت ڈال دیا ہے اور ہمارے ذہنوں میں یہ خیال پیدا ہو رہا ہے کہ یہ موسیقی وقت کے تقاضوں کو پورا نہیں کرتی اور تجدید و تغیّر کی محتاج ہے۔ لہٰذا میں اب اپنے مقصد پر آتا ہوں کہ ہمیں موسیقی کے (FORM) کو بدلنے کی ضرورت نہیں بلکہ موضوع بدلنا چاہئے اور اس کے لئے سب سے پہلا قدم اُس فاصلے کو کم کرنے کے لئے اٹھانا چاہئے۔ جو کلاسکی موسیقی اور لوک گیت میں پیدا ہو گیا ہے — ہر علاقے میں جا کر لوک گیتوں

کا مطالعہ کیا جائے، دُھنوں کا تجزیہ کیا جائے۔ پھر اُن میں کلاسکی موسیقی کی فنی خصوصیات بڑی آراستگی اور خوبصورتی سے سمو دی جائیں۔ یہ کوئی انوکھی بات نہیں ہے۔ بعض فن کاروں نے ایسا کیا ہے — اُنھوں نے لوک گیتوں کی ہلکی پھلکی زمینوں میں بھی کمالات دکھائے ہیں۔ شادی بیاہ کے ڈھولک گیت ساون کے گیت، کجری اور ہوری وغیرہ میں نت نئے تجربے کیے ہیں۔ مثلاً بسم اللہ خان، علی اکبر، روی شنکر اور ولایت خان نے ہوری، کجری اور دھنیا وغیرہ کا معیار کافی بلند کیا ہے — مشتاق حسین خان، بڑے غلام علی خان، روشن آرا اور رسولن بائی نے ٹھمریوں کو نکھارا ہے۔ اومکار ناتھ، وناٹیک راؤ پٹوردھن، رام کرشن بہرے بوا، ہیرا بائی، گنگو بائی اور کیسر بائی نے بھجن اور بھاؤ گیت کی طرزوں کو سنوارا ہے۔ اور حقیقی معنوں میں فن کی خدمت بھی یہی ہے۔ نتیجہ ظاہر ہے — جب عوام اپنی ہی طرزوں اور دُھنوں کو اس طرح نکھرا ہوا دیکھیں گے تو ان فنی آرائشوں کی اپنی دُھنوں میں آمیزش کر لیں گے۔ اور یوں بتدریج لوک گیت کا معیار بلند ہوگا۔ ہمارے موسیقار اپنی طرزوں کو اور اونچے مقام پر لے جائیں گے۔ عوام رفتہ رفتہ اس مقام کو بھی پالیں گے اور اس طرح لوک گیت اور کلاسکی موسیقی ایک دوسرے کے قریب تر ہو کر باہم ترقی کریں گے۔

رہا موضوع بدلنے کا سوال تو ظاہر ہے کہ اب قدیم اور روائتی پس منظر کی گنجائش نہیں — زمانے کا ساتھ دیا جائے اور اقتصادی، سیاسی و سماجی و نفسیاتی قدروں کو جگہ دی جائے — میں اگر موسیقار ہوتا تو گاتے وقت یہ نہ کہتا کہ میں خالی خولی فلاں راگ کا خیال گاؤں گا۔ بلکہ یہ کہتا کہ آج گو آ کے ستیہ گرہیوں پر گولی چلائی گئی ہے۔ میں اس تشدد کے خلاف اپنے راگ میں احتجاج بلند کروں گا یا اتر پردیش کے سیلاب زدہ لوگوں سے ہمدردی ظاہر کرنے کو یہ راگ گا رہا ہوں۔ خواجہ حسن نظامی، شانتی سروپ بھٹناگر، بے خود، منٹو اور مجاز جیسی یگانہ ہستیاں داغِ مفارقت دے گئیں اُن کی یاد میں یہ راگ سُنیئے — ہمارے سنگیت میں آج بھی راگ مالا گانے کا رواج ہے اور اس کی مدد سے میں سمجھتا ہوں ناول کے ناول پیش کیے جا سکتے ہیں، جیتے جاگتے، زندہ و جاوید — مجھے یقین ہے کہ اس طرح حقیقت نگاری کرتے وقت اگر آپ کچھ تانیں ایسی لگا جائیں گے جو عوام کی سمجھ میں نہ آئیں تو وہ اٹھ کر بھاگنے کی کوشش نہ کریں گے بلکہ ہم نشینوں سے معلوم کرنے کی کوشش کریں گے۔ کیوں کہ انھیں اس بات کا تو یقین ہے کہ آپ نے کچھ انھیں سے متعلق کہا ہے۔ جو وہ اپنی کم علمی کی وجہ سے نہ سمجھ سکے۔ لیکن آج کل کے موسیقار اگر اسی پُرانے ڈھرّے پر چلتے رہے تو مجھے ڈر ہے کہ یہ فن معدوم ہو جائے گا اور شاید آئندہ نسلوں کو کتابوں سے معلوم ہوگا۔ کہ ہندوستان میں کوئی موسیقی تھی جو اب ختم ہو چکی ہے۔

# آج کل کا جنگِ آزادی نمبر

مئی ۱۸۵۷ء میں ہند میں آزادی کا ایک شعلہ لپکا تھا جسے سیاستِ افرنگ نے اپنے زعم میں بجھا دیا۔ مگر یہ آگ ہمارے سینوں میں دبی رہی اور آخر ۱۹۴۷ء میں آزادی کی وہ مشعل روشن ہوئی جو آج ساری دُنیا کے امن پسندوں کے لئے شمعِ ہدایت ہے۔
آج کل اگست ۱۹۵۷ء کے خاص نمبر میں جنگِ آزادی کے شہیدوں اور اُن کی جدوجہد کو خراجِ عقیدت پیش کیا جائے گا

اس خاص نمبر میں حسبِ ذیل موضوعات پر مضامین، ڈرامے، افسانے اور نظمیں ہوں گی

۱۔ ۱۸۵۷ء اور جنگِ آزادی سے متعلق اردو ادب
۲۔ پچھلی صدی میں جذبۂ قومیت کو فروغ دینے والی سماجی، سیاسی، تاریخی، اقتصادی اور ادبی تحریکیں۔
۳۔ ہند کی علاقائی زبانوں میں آزادی کا ادب۔

یہ آزادی نمبر تقریباً ڈیڑھ سو صفحوں پر مشتمل اور نادر تصویروں سے مزیّن ہوگا۔ (ادارہ)

حامد اللہ افسرؔ

# امن کا منارا

ذرّے ذرّے سے خورشید ڈھالا  ہم نے دنیا کو بخشا اُجالا

ضَو فگن یوں جہاں میں ہیں ہم  چاند کے گرد ہو جیسے ہالا

ہم نے پوجا ہے انسانیت کو  زندگی کا بنا کر شوالا

کھل گئیں عظمتیں زندگی کی  ڈھنگ ایسا اہنسا کا ڈالا

وہ نظر زندگی کو عطا کی  ہوئی دنیا کی رونق دوبالا

ہم نے ڈوبے ہوؤں کو ابھارا  ہم نے گرتے ہوؤں کو سنبھالا

یوں لبوں پر خوشی کھیلتی ہے  جیسے کھلتا ہو صحرا میں لالا

ہے کہاں آج یہ تاب کاری
اب بھی ہے جگ کو حاجت ہماری

دَور ایسا بھی گزرا ہے ہم پر  ہم تھے محبوس و مجبور و مضطر

ہم تو اُس وقت بھی پُرسکوں تھے  جبر سے ظلم سے دُور رہ کر

چھوڑا دامن نہ صبر و سکوں کا  صبر کے ہم نے دکھلائے جوہر

تھا اہنسا کا ادنیٰ کرشمہ  بدلی تقدیر بے تیغ و خنجر

اپنی فطرت سے ہم ساز ہیں ہم  اب خزاں ہے بہاروں سے بہتر

عزم کر کے یہ نکلے ہیں گھر سے  خود بنائیں گے اپنا مقدّر

کوہ کے بھی اُڑا دیں گے ٹکڑے  راہ میں گر وہ حائل ہوا کر

بڑھتے جاتے ہیں منزل بہ منزل  خود ہی رہرو ہیں ہم خود ہی رہبر

ہے کہاں آج یہ تاب کاری
اب بھی ہے جگ کو حاجت ہماری

روحِ بھارت کے ہم ترجماں ہیں  آج بھی امن کے پاسباں ہیں

ہم ہیں صدق و صفا کے پجاری  مہر و الفت کی روحِ رواں ہیں

جس نے مر کر ہمیں زندگی دی  ہم میں اُس نور کی جھلکیاں ہیں

شکر ہے اب ہم اپنے چمن کے  خود محافظ ہیں خود باغباں ہیں

سب ہیں آزاد سب ہیں برابر  ذرّے خورشید کے ہم عناں ہیں

سازگار ایسی آب و ہوا ہے  خار تک باغ میں گل فشاں ہیں

جو کبھی شکستہ تھے بیکس تھے  اب وہ ذرّے بھی جنسِ گراں ہیں

منزلیں ہیں ترقی کی آگے  چار جانب رواں کارواں ہیں

ہے کہاں آج یہ تاب کاری
اب بھی ہے جگ کو حاجت ہماری

آج دنیا میں بھارت ہمارا  عالمی امن کا ہے منارا

ہے صفا پروروں کا وہ حامی  امن خواہوں کا ہے اک سہارا

مرجعِ سرفرازانِ عالم  بن گیا دیش اب پھر ہمارا

تشنہ کام آتے ہیں کل جہاں سے  عقل و حکمت کا بہتا ہے دھارا

خدمتیں بے غرض ہیں ہماری  سارے عالم پہ ہے آشکارا

ہے ہمیشہ سے خواہش ہماری  ساری قوموں کا ہو بھائی چارا

ہو محبت سے لبریز دنیا  یہ جہاں ایک کنبہ ہو سارا

مہر کی جب چلیں گی ہوائیں  شر کا بجھ جائے گا ہر شرارا

جگمگائے گا اک دن فضا میں  امن کا عافیت کا ستارا

ہے کہاں آج یہ تاب کاری
اب بھی ہے جگ کو حاجت ہماری

اقبال مجید

# قبائلی تہذیب میں تعلیمی ادارے

اس دور میں جب کہ ارتقار کی کتنی ہی منازل طے کر کے انسان نے قمر کا دل چیر دیا ہے۔ ہر ملک میں ایسے قبیلے موجود ہیں جہاں روشنی کی ایک کرن بھی نہیں پہونچی ہے۔ ان قبیلوں کی معاشرتی اور تہذیبی حالت تقریباً وہی ہے جو تاریخ نوشتہ کے قبل کے انسانوں کی ہو سکتی ہے۔ یہ قبیلے آج بھی کافی تعداد میں گروہ بنا کر کہیں پہاڑی علاقوں میں اور کہیں گھنے جنگلوں میں رہتے ہیں، جہاں عام انسانوں کا گذر دشوار ہوتا ہے۔ ان قبیلوں کی طرزِ معاشرت، ان کی سماجی حالت اُن کے مذہبی عقائد، روزمرہ کی زندگی غرض کہ اُن کی پوری تہذیب ترقی یافتہ سماج سے قطعی مختلف اور جُدا ہے۔

ہندوستان میں بھی ایسے متعدد علاقے موجود ہیں۔ جہاں سیکڑوں برس سے یہ قبائلی لوگ آباد ہیں۔ چھوٹا ناگ پور کی طرف یہ قبائل کافی تعداد میں موجود ہیں۔ مثال کے طور پر منڈا MONDA ہو HOO اراؤنی ORAON اور کھاریا KHARIA وغیرہ۔ مدھیہ پردیش میں گونڈ GOND اور بھویا BHOIA قابلِ ذکر ہیں۔ اسی طرح سے آسام میں یہ قبائلی لوگ مختلف پہاڑی علاقوں میں ناگا NAGA آوس AOS ممی MIMI لوہٹا LOHTA اور انگامی ANGAMI قبیلوں کے نام سے بسے ہوئے ہیں۔

یہ تمام قبیلے ہندوستان میں جہاں بھی موجود ہیں عام طور سے تہذیب یافتہ زندگی سے دور ہیں۔ اس لئے ان کی زندگی میں اونچے اونچے مکانات کی جگہ جنگلی گھاس پھوس سے بنی ہوئی پناہ گاہیں ملیں گی۔ اور اطلس و کمخواب کی پوشاک کی جگہ یہ کہیں برہنہ نظر آئیں گے یا کہیں درختوں کی چھالوں یا گھٹیا چیتھڑوں سے اپنے جسم کے مخصوص حصے چھپائے نظر آئیں گے۔ یہ ریل، ہوائی جہاز یا موٹر کی سواری نہیں کرتے۔ بلکہ ان کو آسمانی طاقت سمجھ کر ان کی پرستش کرتے ہیں۔ وہ طلسم جو ترقی یافتہ انسان توڑ چکا ہے اُن کے لئے اب بھی طلسم ہے۔ بجلی کی کڑک بادلوں کی گڑگڑاہٹ، آندھیاں اور سیلاب غرض کہ نیچر کی ہر تباہ کن طاقت اُن کے لئے دیوتاؤں کا جلال ہے۔ جنھیں یہ اپنی زبان میں بونگا BONGA یا ماتا کی طاقت کے نام سے منسوب کرتے ہیں۔ اور ایسے موقعوں پر ان طاقتوں کو خوش کرنے کے لئے مختلف قربانیاں پیش کرتے ہیں۔ اُن کی معاشی زندگی قبل تاریخ کی معاشی زندگی PRIMITIVE CULTURE کی یادگار ہے۔ زراعت اور کھیتی باڑی کا فن ان کے یہاں ابھی بالکل ابتدائی دور میں ہے۔ آپ یاحتی کے بہترین نتائج سے یہ لاعلم ہیں اور نہیں جانتے کہ کھیتوں میں مشین کا دل کس طرح دھڑکتا ہے اور وسائل کیمیاوی CHEMICAL RESOURCES زراعت کو کہاں سے کہاں پہونچا دیتے ہیں۔ کبھی تو یہ جنگلوں میں آگ لگا کر اس کی جُھلسی ہوئی جگہ پر فصل بوتے ہیں اور کبھی چشموں اور دریاؤں کے قریب معمولی ہل کے ذریعہ زمین کو کسی حد تک اُپجاؤ بنا کر فصل بوتے ہیں۔ زیادہ تر آسمانی بارش پر اُن کی فصل کے نیک و بد کا دارومدار رہتا ہے۔ بس کھیتی باڑی کا یہی طریقہ ان کی معاشی زندگی کا مرکز ہے۔ دوسرے پیشوں میں مچھلی اور جنگلی جانوروں کے شکار کے علاوہ جنگلی پھل جمع کرنا یا پھر مٹی کے برتن اور روزمرہ کی ضروریات کے لئے بانس وغیرہ کی ٹوکریاں بنانا بھی قابلِ ذکر ہیں۔ یہ ملی جُلی معاشرت ان کے مقامی حالات کے مدِ نظر کچھ مختلف ہونے کے باوجود، بنیادی طور پر تمام قبائل میں یکساں پائی جاتی ہے۔

---

نوٹ۔ بونگا۔ اس کے اصل معنی طاقت کے ہیں۔ یہ مختلف شکلوں میں ظاہر ہو سکتا ہے۔ اسے عام طور پر قبائلی زندگی میں اس طاقت کے بارے میں [illegible] جو دکھائی نہ دے۔ لیکن جو آگ، ہوا، پانی غرض کہ دُنیا کی ہر چیز میں موجود ہے۔

ان قبائل کی زندگی کا مطالعہ کرنے سے پیشتر ایک بات ضرور ذہن میں رکھنا چاہیئے۔ کہ قبلِ تاریخ کی معاشرت سے گذرنے والی یہ قومیں بہ ظاہر تہذیب یافتہ اور ترقی یافتہ قوموں کے مقابلے میں ہزاروں سال پیچھے ہیں۔ لیکن ان کی اپنی معاشرت اُن کا اپنا مذہب اور اُن کی اپنی سماجی قدریں ہیں جن کو یہ پوری طرح سے برتتی ہیں اور جو انھیں اُن کے حالات کے مطابق ڈھال کر ترقی کی طرف لے جانے میں مددگار ثابت ہوتی ہیں۔

لُوی LOEY کے بقول کلچر یا تہذیب نام ہے "عقائد، رواج طرزِ معاشرت، صنعت اور فنونِ لطیفہ کے اُس کُل' کا جو فرد کو سماج کی بدولت محض اسی کی کوششوں کے بجائے ماضی کا ورثہ بن کر بے قاعدہ یا باقاعدہ تعلیم کے ذریعے مل سکے"۔ انسانی سرشت نے ہمیشہ دو طرح کے اوزار بنائے ہیں۔ ایک تو وہ جن کو اُس نے مادّہ سے پیدا کیا اور دوسرے وہ جن کو اُس نے دماغ سے بنایا۔ پہلی قسم MATFRIAI ISTIC EQUIPMENT کی ہے جس میں مکان، کھیتی باڑی کے اوزار، جسم کی زیبائش کی چیزیں وغیرہ شامل ہیں، اور دوسری قسم کے اوزار جنھیں INTELLECTUAL EQUIPMENT میں شامل کیا جا سکتا ہے، انسانی ذہن کا پیدا کردہ فلسفۂ حیات ہے جس کے ذریعے انسان نے زندگی کے کارواں کو ایک مخصوص ڈگر پہ لے جانے کے لئے مثبت اور منفی قدروں کا تعیّن کیا۔ اور یہی وہ اوزار ہیں جنھیں ہم اس کی تہذیب کہتے ہیں۔

نوعِ بشر خواہ وہ سنسان جنگلوں میں بسا ہو یا جگمگاتے قمقموں کی چھاؤں میں بہرحال ان دونوں اوزاروں کے بغیر نہیں رہ سکتا۔ اور اپنے ماضی کے تہذیبی ورثہ کو جو اس کے ماحول اور سماجی حالات کی پیداوار ہے اپنے وجود سے الگ نہیں کر سکتا۔ اس بات کو مدِّ نظر رکھتے ہوئے اس پچھڑی ہوئی قبائلی زندگی کی پستی کے اسباب ہمارے سامنے آجاتے ہیں۔ لیکن اس کا مطلب یہ ہرگز نہیں کہ ہم اُن کی تہذیب کی پستی پر مذمّت کرنے کے بھی اسباب فراہم کر سکتے ہیں۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ ان قبائلی گروہوں کے عقائد، اُن کے رواج، طرزِ معاشرت اُن کی صنعت اور فنونِ لطیفہ کی تعلیم انھیں کس طرح دی جاتی ہے اور ان تعلیمی مرکزوں کی نوعیت کیا ہے؟ یہاں بحث انھیں قبائل سے رکھی جائے گی جہاں یہ ادارے موجود ہیں۔ عام طور پہ یہ ادارہ تقریباً ہر قبیلہ میں موجود ہے۔ وہ قبیلے جن میں اس ادارے کی اہمیّت بہت زیادہ ہے — چھوٹا ناگپور، مدھیہ پردیش اور آسام میں پائے جاتے ہیں۔ جنوبی ہند میں بسنے والے قبائل میں یہ تعلیمی ادارے نہیں پائے جاتے، لیکن، اگر وہاں کے قبائل کی زندگی کو قریب سے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ ان کی تہذیب میں شدید انتشار پیدا ہو گیا ہے۔ اور وہ اپنے تہذیبی ورثے سے روز بروز محروم ہوتے جا رہے ہیں۔ جس کی وجہ سے انھیں اپنے کو صحیح طور پہ ڈھالنے میں بڑی شدید دشواریاں پیش آ رہی ہیں۔ مگر برخلاف اس کے وہ قبائل جن کے یہاں یہ تعلیمی ادارے موجود ہیں ٹھیک طور سے کام کر رہے ہیں۔ اور ان کا ٹھیک وہی اثر ہے جو ایک تہذیب یافتہ شہر کے اسکولوں کا ہو سکتا ہے

یہ تعلیمی مرکز عام طور پہ قبیلہ کی آبادی کے بیچ میں ایسی پُرپیچ اور پوشیدہ جگہ بنائے جاتے ہیں جہاں پر کسی اجنبی کا گزر نہ ہو سکے۔ یہ ادارہ قبائلی زندگی میں کیوں ظہور میں آیا اس کے مختلف اسباب بتائے جاتے ہیں کچھ سوشیالوجسٹ کا خیال ہے کہ اس ادارے کی اُن قبائل میں خاص ضرورت تھی وجہاں کے لوگوں کی زندگی کا دار و مدار زیادہ تر جنگلی جانوروں کے شکار پہ تھا اس لئے قبیلے کے چھٹے ہوئے شکاری نوجوان یہاں رات کو قیام کرتے تھے اور جنگلوں میں نکل کر شکار کھیلتے تھے۔ کچھ کا خیال یہ ہے کہ یہ اِدارہ پڑوسی قبیلوں کے حملوں سے اپنی عورتوں اور ڈھور ڈنگروں کو بچانے کے لئے قائم کیا گیا تھا۔ جہاں نوجوان راتوں کو جاگ کر قبیلے کی حفاظت کرتے تھے۔ اس سلسلے میں یہ خیال بھی ظاہر کیا جاتا ہے کہ کیوں کہ حیوانی خواہشات کی تسکین کاشتکاری کے فروغ کو مدِ نظر رکھتے ہوئے چند موسموں میں ممنوع تھی اس لئے یہ ادارہ اپنے یہاں پناہ دے کر ان لوگوں کو جنسی بے اعتدالی سے روکتا تھا۔

اس ادارے کے قیام کی وجہ یہ بھی بتائی جاتی ہے کہ بعض قبیلوں میں یہ رواج ہے کہ شوہر اس وقت تک گھر میں نہیں سو سکتا جب تک نوزائدہ بچہ کی نال نہ گر جائے۔ اس لئے اس دوران میں قبیلے کے لوگ راتوں کو اس جگہ آکر سو رہتے تھے۔ بہرحال کوئی وجہ بھی ہو لیکن موجودہ حالت تک پہونچتے پہونچتے اس ادارے نے قبائلی زندگی میں ایک اہم جگہ پالی ہے اور اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اس ادارے نے قبائل کی سماجی اور تہذیبی انفرادیت کو برقرار رکھنے میں کافی مدد دی ہے۔ ان اداروں میں قبائلی نوجوان

کو ایک خاص نوعیت کے ساتھ تعلیم دی جاتی ہے۔ اگرچہ تعلیم کا طریقہ ایسا نہیں جیسا کہ پڑھی لکھی دُنیا میں پایا جاتا ہے۔ ان نوجوانوں کو اُن کی زندگی کے تمام اسرار و رموز سے آگاہ کیا جاتا ہے۔ انھیں مذہبی رسم و رواج کی ادائیگی کے طریقے بتائے جاتے ہیں۔ انھیں جنسی لذتوں سے صحیح طور پر لطف اندوز ہونے کے لئے ایسے اصُولوں پر چلایا جاتا ہے جن کے ذریعے ان میں جنسی بے راہ روی نہ پیدا ہو جائے۔ انھیں تعلیم گاہوں میں اُنھیں کھیتی باڑی اور زراعت کے دوسرے فنون کے بارے میں بھی تعلیم دی جاتی ہے۔ اور بتایا جاتا ہے کہ انسان کس طرح اپنی تہذیبی شان و شوکت کے ساتھ مشترکہ طور مل کر کاموں کو انجام دیتا ہے۔ یہاں یہ لوگ مختلف دوائیں بنانے، جادو ٹونے کرنے اور چٹائیاں وغیرہ بُننے کا کام بھی سیکھتے ہیں۔ ان تعلیمی اداروں کو مختلف قبائل میں مختلف ناموں سے یاد کیا جاتا ہے۔ مثال کے طور پر چھوٹا ناگ پور کے قبائل میں مُنڈا اور ہو ان تعلیم گھروں کو گیتی اوڑا GETIORA کہہ کر پکارتے ہیں اور اوراؤن ORAON قبیلہ انھیں ڈھمکریا DHOMKORIYA کے نام سے یاد کرتا ہے اور مدھیہ پردیش میں گونڈ قبیلہ میں جہاں یہ تعلیمی ادارہ انتہائی اہم ہے اسے گوتل GOTUL کہا جاتا ہے۔

ان تعلیم گھروں کی تشکیل کا بھی یہی حال ہے۔ مختلف قبیلوں کے تعلیم گھروں کی تشکیل مختلف ڈھنگ سے ہوتی ہے۔ کچھ قبائل میں ان اداروں کی بنیاد عمر یا جنس کے اعتبار سے رکھی جاتی ہے۔ کچھ قبائل میں کنوارے لڑکے اور لڑکیاں الگ الگ تعلیم گھروں میں تعلیم پاتے ہیں اور اُن کے لئے الگ الگ مکان ہوتے ہیں۔ اور اُن کا مکمل انتظام الگ ہوتا ہے۔ جب کہ کچھ قبیلوں میں لڑکیاں اور لڑکے ایک ساتھ مل کر تعلیم حاصل کرتے ہیں۔ عموماً ان تعلیم گھروں میں آنے والے ممبروں کی عمر ۵ سال سے لے کر ۳۰ سال تک ہو سکتی ہے۔ کچھ قبائل میں تعلیم گھروں میں کام کرنے والوں کو عہدے بھی دے دیئے جاتے ہیں اور تعلیم گھر کے سردار کو کچھ مخصوص اختیارات بھی دے دیئے جاتے ہیں۔ وہ نوجوان جسے تعلیم گھر میں سب سے بڑا عہدہ ملتا ہے رَبیک کہلاتا ہے۔

ناگا پہاڑیوں میں آباد میں نامی قبیلہ اپنے یہاں دو طرح کے تعلیم گھر رکھتا ہے۔ یہاں لڑکے اور لڑکیاں الگ الگ تعلیم حاصل کرتے ہیں۔ جن میں لڑکیوں کے تعلیم گھر کو یہ اپنی زبان میں اکوچی اور لڑکوں کے تعلیم گھروں کو کچوکی KICHOKI کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ مُنڈا قبائل کے گاؤں میں بھی لڑکی اور لڑکوں کے تعلیم گھر الگ ہوتے ہیں۔ لڑکیوں کیلئے خاص طور پر یہ کہا جاتا ہے کہ انھیں گاؤں کی بیواؤں کے گھروں میں رکھا جاتا ہے۔ یا ایسی عورتوں کے حوالے کر دیا جاتا ہے۔ جن کے بچے نہیں ہوتے، یہ عورت اُن لڑکیوں کی پوری پوری نگرانی رکھتی ہے۔ اوراؤن قبیلوں میں بھی لڑکیاں الگ رکھی جاتی ہیں اور بوڑھی عورتیں ان کا پورا خیال رکھتی ہیں۔ اسی طرح ہو قبیلہ بھی لڑکیوں کے لئے الگ انتظام کرتا ہے۔ وہ تعلیم گھر جن میں لڑکے اور لڑکیاں ایک ساتھ تعلیم حاصل کرتے ہیں گونڈ کے قبیلے میں گوتل کے نام سے ایک خاص اہمیت رکھتا ہے جس کا ذکر آگے چل کر کیا جائے گا۔

ان تعلیم گھروں میں دن رات کی محنت کے بعد لڑکے اور لڑکیاں رات کو حاضری دیتے ہیں۔ کچھ قبیلوں میں تو اُن کا حاضر ہونا ضروری ہوتا ہے لوہتا قبیلے کے لڑکے کے لئے یہ ضروری ہے کہ وہ اپنے مورنگ (تعلیم گھر) میں رات کے وقت حاضری دے، صرف انھیں لڑکوں کی حاضری معاف کی جاتی ہے جو کہ اپنے ضعیف یا بیمار ماں باپ کی خدمت کے لئے گھر پر رُک جاتے ہیں۔ لوہتا قبیلے کا لڑکا اگر مورنگ میں حاضری نہیں دیتا تو اس صورت میں اُسے جرمانہ ادا کرنا پڑتا ہے۔

قبائلی تہذیب میں اس ادارے کی اہمیت گونڈ قبیلے میں سب سے زیادہ نظر آتی ہے۔ جہاں اس تعلیم گھر کا کام بڑی مستعدی اور ذمہ داری کے ساتھ ہوتا ہے۔ اس لئے ہم اس قبیلے کے گوتل گھر کو ذرا تفصیل کے ساتھ بیان کریں گے گونڈ قبیلے کی ایک شاخ چھوٹا ناگپور میں چند شمالی علاقے میں بسی ہوئی ہے۔ یہ گیترا گونڈ GATRA GOND کہلاتے ہیں۔ ان کے یہاں لڑکے اور لڑکیوں کے لئے الگ تعلیم گھروں کا انتظام ہے۔ اس کے علاوہ ان کے یہاں ایک تیسرا مخصوص تعلیم گھر بھی ہوتا ہے۔ جہاں شادی شدہ مرد اور عورتیں تعلیم حاصل کرتی ہیں۔ بستر BASTAR کے علاقے کے پہاڑی ماریا MARYA جو کہ گونڈ قبیلے سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان کے یہاں بھی تعلیم گھر موجود ہیں۔ ایک دوسرا گونڈ قبیلہ جو کہ بستر میں کاندا گاؤں اور نرائن پور کے درمیان واقع ہے۔ مُریا گونڈ کے نام سے مشہور ہے۔ یہ مُریا MORYA گونڈ ایک ہی تعلیم گھر رکھتے ہیں جن میں لڑکے اور لڑکیاں ایک ساتھ تعلیم حاصل کرتے ہیں۔

گونڈ قبیلے کا گوتل گھر عام طور پر بیچ گاؤں میں بنایا جاتا ہے۔ لیکن بامیاں گاؤں جہاں گونڈ قبیلے کے تقریباً سو مُریا خاندان آباد ہیں۔ وہاں گوتل گھر آبادی سے کچھ فاصلے پر بنایا گیا ہے۔ مُریا گوتل گھروں میں لڑکے اور لڑکیاں ایک ساتھ تعلیم حاصل کرتے ہیں۔ اس گوتل گھر میں ایک نوجوان سردار کی حیثیت سے منتخب

کیا جاتا ہے - جسے یہ لوگ اپنی زبان میں سلیدار یا چالان CHALAN کہتے ہیں - دن بھر کے کام کے بعد رات کو لڑکے اور لڑکیاں کھانے وغیرہ سے فراغت کر کے گوتل گھر میں جمع ہوتی ہیں اور پھر یہاں کی کارروائی شروع ہو جاتی ہے - نوجوان سردار، لڑکے اور لڑکیوں کی پوری نگرانی رکھتا ہے - انھیں رقص و موسیقی کے سلسلے میں ضروری ہدایات دیتا ہے - اور گاؤں میں اگر کسی جگہ اس کی ٹولی کو رقص کے مظاہرے کے لئے دعوت دی جاتی ہے - تو ایک کیپٹن کی حیثیت سے اُن کے انتظامات کرتا ہے - اور اگر گوتل گھر کے دو ممبران کے درمیان کوئی تنازعہ پیدا ہو جائے تو اس کا فیصلہ بھی یہی کرتا ہے - اس سردار کے علاوہ کچھ اور چھوٹے چھوٹے عہدے دار بھی ہوتے ہیں - مثال کے طور پر دیوان، تحصیل دار، صوبے دار، کوتوال وغیرہ - اسی طرح لڑکیوں میں، چالاتن، تحصیلدارن، اور کوتوارن کے عہدے بھی ہوتے ہیں - یہ عہدے انھیں لڑکیوں کو ملتے ہیں جو ان عہدوں پر فائز کئے گئے لڑکوں میں مقبول ہوں - ہر لڑکے کے ساتھ ایک لڑکی کو رکھا جاتا ہے جو کہ اس کی دوست ہوتی ہے لیکن یہ دوستی محض دوستی تک ہی قائم رہتی ہے اور ان دونوں کے دوستانہ تعلقات اسی وقت تک برقرار رہتے ہیں جب تک یہ دونوں گوتل گھر میں آتے رہتے ہیں - یا دو میں سے کسی ایک کی شادی ہو جائے - لڑکے اور لڑکیوں کے یہ تعلقات جنسی تعلقات میں تبدیل نہیں ہو پاتے - کیوں کہ عموماً یہ قبیلے چھوٹے چھوٹے باس CLAN میں بٹے ہوئے ہیں جو اپنے ہی باس میں شادی کرنا جائز نہیں سمجھتے - باہر کے قبیلے میں شادی LXOGAMY کرنے کے اصول کو اچھی طرح سے برتنے کے لئے انھوں نے ایک اچھا طریقہ یہ نکالا ہے کہ کچھ رسم و رواج کے مطابق یہ دوسرے گاؤں میں میلے ٹھیلوں کے موقعوں پر جاتے ہیں اور وہاں لوگوں سے خوش گوار تعلقات قائم کرتے ہیں اور شادیاں کر کے CULTURAL CONTRACT پیدا کرتے ہیں - اس طرح گوتل گھر باہری قبیلوں میں شادی کرنے کے اصول کو برتنے میں کافی مددگار ثابت ہوتا ہے لڑکے یا لڑکی کی شادی ہو جانے کے بعد گوتل گھر سے اس کی ممبرشپ ختم ہو جاتی ہے اور وہ پھر گوتل میں نہیں جا سکتا ہے - غیر ممبران مرد یا عورتیں رقص یا دوسرے تفریحی کھیل خاص اجازت کے بعد دیکھ سکتی ہیں - لیکن رات کو وہاں ٹھہر نہیں سکتی - ہاں بیوہ کو اس بات کی اجازت ہوتی ہے -

لڑکی اور لڑکے کا فرض ہے کہ جب وہ گوتل گھر (تعلیم گھر) میں داخل ہو تو سب سے پہلے وہ سردار کو سلام کرے - اس کے بعد لڑکی کا کام ہوتا ہے کہ وہ اپنے ساتھ کے لڑکے کے پورے بدن پر مالش کرے - اور اُن کے سروں میں تیل ڈال کر کنگھا کرے - وہ قبیلے جہاں مختلف قبیلوں کے لڑکے اور لڑکیاں ایک ساتھ تعلیم پاتے ہیں - وہاں دونوں کو ہدایت ہوتی ہے کہ وہ عشق و محبت اور راز و نیاز کی باتیں تخلیہ میں کریں اور اسے کسی پر ظاہر نہ ہونے دیں -

آسام میں کونیک KONYAK ناگا قبیلے کے لڑکے اپنی محبوباؤں کو بانس کی کنگھیاں تحفے کے طور پر پیش کرتے ہیں - بدن پر مالش کے بعد رقص شروع ہوتا ہے - یہ رقص لڑکے اور لڑکیاں سب ساتھ مل کر کرتی ہیں - ان تمام جنگلی قبیلوں میں رقص کی بہت اہمیت ہے اور زیادہ تر تعلیم یہ لوگ اسی کے ذریعے حاصل کرتے ہیں - مثال کے طور پر فصل کس طرح بوئی جاتی ہے - فصل کس طرح سب مل کر کاٹتے ہیں - شہد کس طرح جمع کیا جاتا ہے - شکار کس طرح کھیلا جاتا ہے - یہاں تک کہ مرد اور عورت کس طرح ایک دوسرے سے اختلاط اور جنسی خواہشات کی تسکین حاصل کرتے ہیں ان سب کو اشاروں کے ساتھ رقص میں ادا کیا جاتا ہے - اس کے علاوہ انھیں لوک ناچ LOEK DANCE کی بھی مشق کرائی جاتی ہے - جسے یہ سب بڑے جوش و خروش کے ساتھ ناچتے ہیں - اور اگر موسم اچھا نہیں ہوتا یا بارش کی وجہ سے باہر میدان میں رقص کی گنجائش نہیں ہوتی تو یہ دلچسپ قصّوں اور خوش گپیوں میں وقت گزارتے ہیں - اس کے بعد سونے کا وقت آتا ہے -

عام طور پر تعلیم گھر بہت ہی گھنے جنگلوں میں بنائے جاتے ہیں - تاکہ وہاں اجنبی نہ پہنچ سکیں اور ان کی اندرونی زندگی کا راز مخفی رہ سکے - قبائلی سماج کے اس طرز عمل سے بعض لوگوں کو چند غلط فہمیاں بھی ہوتی ہیں - وہ یہ سمجھتے ہیں کہ ان تعلیم گھروں میں شرمناک حرکتیں ہوتی ہیں - اور شاید اسی لئے تعلیم گھر رکھتے ہوئے بھی متمدن قبائلی اپنے یہاں اس کے وجود کو پوشیدہ رکھتے ہیں - تاکہ دوسروں کی نگاہیں اُن کے عیبوں پر نہ پڑ سکیں - قبائلی زندگی کے اتنے اہم ادارے کے بارے میں ایسی رائے رکھنا ظاہر ہے کہ یہ اس کی بدقسمتی ہے - اگر غور سے دیکھا جائے تو انھیں تعلیم گھروں کی بدولت قبائلی انسان بہت سے عیوب سے بچا رہتا ہے - یہ ادارہ اسے سب سے پہلے خود غرضی کے جراثیم سے بچاتا ہے - اور بھائی چارے کے ساتھ مل کر چھوٹی بڑی دشواریوں کو دُور کرنے کا درس دیتا ہے - اس کے علاوہ یہ تعلیم گھر لوگوں میں جنسی انتشار اور جنسی بے راہ روی کو روکنے کے لئے بہت ہی پُر اثر آلہ کار ہے - اس لئے

ان قبائل کی معاشرت اور اُن کی تہذیبی ورثہ کی حفاظت اور اسے فروغ دینے میں کوئی شک نہیں کہ ان تعلیم گھروں کو ایک مرکزی اہمیت حاصل ہے۔

ہندوستان کی آزادی سے پہلے انگریزوں نے ان قبائلی علاقوں میں محض اپنی حکومت چلانے کے لئے اپنا اثر جمانا چاہا تھا اس لئے انھوں نے ان جنگلی انسانوں کی زندگی سے کوئی خاص دلچسپی نہ لی۔ لیکن آزادی کے بعد ہند کی حکومت نے ان قبائلی علاقوں کو دھیرے دھیرے ترقی کے راستے پر لے چلنے کے لئے سب سے پہلے نئے دستور میں دفعات قائم کیں۔ اس کے علاوہ قبائلی علاقوں کو اور زیادہ تہذیب یافتہ زندگی سے قریب لانے کے لئے متعدد اسکیمیں بنائی ہیں۔ لیکن اس کے باوجود بھی حکومت نے اس بات کا خاص خیال رکھا ہے۔ کہ ان قبائل کے مخصوص تہذیبی اداروں میں ردّ و بدل کرنے کے لئے جلد بازی سے کام نہ لیا جائے۔

---

# پیچ کا مسئلہ

## صنعت میں میٹری نظام کی اہمیت

گذشتہ جنگ کے دوران میں برطانیہ، امریکہ اور کینیڈا کی ایک کانفرنس پیچ ساخت کرنے کا ایک یکساں نظام طے کرنے کے لئے منعقد ہوئی تھی۔ چونکہ اتحادی ملکوں میں ساخت ہونے والے پیچوں کی دھاریاں ایک دوسرے سے مختلف ہوتی تھیں۔ اس لئے ناقص کل پُرزوں اور ساز و سامان کی مرمت یا ادل بدل کرنے میں بڑی دقتیں پیش آتی تھیں۔ مثال کے طور پر ایک برطانوی ساخت کی گاڑی کی امریکی ورکشاپ میں مرمت نہیں ہو سکتی تھی۔ اس لئے مذکورہ کانفرنس نے یکساں قسم کی دھاریوں والے پیچ ساخت کرنے کا ایک نظام ترتیب دیا تھا۔

١٩٣٩ء میں بین الاقوامی چیمبر آف کامرس کے قریباً ایک ہزار ڈیلیگیٹوں نے بھی تجارت کے لئے اسی قسم کے ایک یکساں نظام کی قدر و اہمیت کو محسوس کرتے ہوئے ایک ریزولیوشن پاس کیا تھا کہ " تمام ملکوں میں ایک جیسا نظام رائج ہونے سے بلاشبہ بہت سی پریشانیاں اور غیر ضروری حساب شماری سے نجات حاصل ہوگی۔ چونکہ دنیا کی قوموں کی بھاری اکثریت نے وزن اور ناپ کا اعشاری میٹری نظام اختیار کر رکھا ہے اس لئے یہ بات انتہائی پسندیدہ ہوگی کہ باقی ممالک بھی ان کی پیروی کریں۔"

میٹری نظام کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ یہ نظام ڈیزائن اور ساخت دونوں کے بارے میں تیز رفتاری اور درستگی کی صلاحیت رکھتا ہے۔ بھارت میں بھی پبلک سیکٹر کی کچھ نئی صنعتوں میں میٹری نظام کی اہمیت کو تسلیم کیا گیا ہے۔ بھارت الیکٹرونکس، ہندوستان مشین ٹول فیکٹری اور ہندوستان شپ یارڈ وغیرہ اس کی چند مثالیں ہیں۔

فٹ اور پونڈ کا ناپ تول کا نظام بیشتر ازیں اکائی سے نیچے کے ناپ تول کے لئے کسر کی بجائے اعشاریہ کا استعمال کرتا ہے۔ ٹیکنیکل اعداد و شمار بھی اعشاریہ پر مبنی ہندسوں میں دئے جاتے ہیں۔ درستگی کی اکائی ایک "تھاؤ" یعنی ایک انچ کا ٠ء٠٠١ ہے۔ ایک انچ چونکہ ٢٥ء٤ ملی میٹر کے برابر ہوتا ہے۔ اس لئے میٹری نظام میں درستگی کا معیار قریباً پچیس گنا زیادہ ہوتا ہے۔ درستگی کے اسی معیار کا اگر ناپ تول کے فٹ اور پونڈ کے نظام سے مقابلہ کرنا ہو تو اعشاریہ کے بعد چھ ہندسے تک حساب شماری ضروری ہوگی جس سے گنتی کرنے کا کام بہت زیادہ مشکل ہو جاتا ہے۔ یہ اندازہ لگایا گیا ہے کہ کسی بھی صنعتی ادارے میں صرف خاکے اور نمونے کے نقشے تیار کرنے میں ہی میٹری نظام کے ذریعے تیس فیصدی وقت کی بچت ہوگی۔

نثار احمد فاروقی

# وحید الہ آبادی

مولوی وحید الدین[1] احمد خاں وحید الہ آبادی موضع کرڑا پرگنہ ملیہ ضلع الہ آباد کے ایک باوقار گھرانے میں ۱۸۲۹ء کے لگ بھگ پیدا ہوئے۔ اُن کے والد مولوی امیر الدین احمد عرف مولوی امر اللہ[2] الہ آباد میں وکالت کرتے تھے اور نہایت سخی انسان تھے۔ شعر و سخن سے بھی لگاؤ تھا۔ شاغل تخلص کرتے تھے اپنے کلام پر شیخ غلام ہمدانی مصحفی امروہوی سے اصلاح لیتے تھے۔[3] اُن کے دو فرزند تھے مولوی رفیع الدین لکھنؤ میں وکالت کرتے تھے اور مولوی وحید الدین دنیائے شاعری میں وحید ہوئے۔

وحید بڑے پاک باطن، صوفی منش، نیک شمائل، متقی اور باکرامت بزرگ تھے۔ فارسی اور عربی کی تعلیم خاندان اور قصبے کے بزرگوں سے حاصل کی۔ شعر کہنے کا شوق ہوا تو کرڑا کے ایک عالم اور آتش کے شاگرد شیخ بشیر علی بشیر سے مشورہ کیا، یہ شعر اُن کے اُستاد بشیر ہی کا ہے ؎

کہہ رہی ہے موت ہر دم، ہر زماں بالائے سر
غافلو آتا ہے وقتِ ناگہاں بالائے سر

بشیر سے فیض حاصل کرنے کا اعتراف وحید نے یوں کیا ہے ؎

اب تم وحید واقف کس رنگ سے نہیں ہو — فیضِ بشیر سے یاں کہئے تو کیا نہیں ہے

ایک اور شعر سے اندازہ ہوتا ہے کہ انھوں نے علو تخلص کے کسی شاعر سے بھی استفادہ کیا تھا ؎

اس کے سخن کا رتبہ ہے سب سے بڑھا ہوا
جس کے کلام کو ہے یہاں کچھ علو سے فیض

مولوی عبدالحیٔ مرحوم گلِ رعنا میں فرماتے ہیں:

"....... مولوی وحید الدین کہن سال اور کہنہ مشق شاعر تھے مصحفی کا زمانہ انھوں نے پایا تھا اور اُن سے مشورۂ سخن کیا تھا....." (ص ۲۸۴ حاشیہ)

بیاضِ سخن کے مرتب نے بھی ان کو سلسلۂ مصحفی میں شمار کیا ہے۔[4] اور یہ بات عام طور سے مشہور ہو گئی ہے، لیکن مصحفی کا انتقال ۱۲۴۰ھ (۱۸۲۴ء) میں ہو چکا تھا اور وحید نے ۱۳۰۹ھ (۱۸۹۲ء) میں ۶۳ سال کی عمر پا کر انتقال کیا اس طرح اُن کی پیدائش ۱۲۴۵ھ (۱۸۲۹ء) قرار پاتی ہے اور مصحفی اُن کی پیدائش سے پانچ سال پہلے دنیا سے گزر چکے تھے لہٰذا یہ روایت غلط ہے۔

وحید کی سیرت اور شخصیت کے بارے میں شمس العلما نواب امداد امام اثر کا بیان نقل کرنا کافی ہوگا وہ "کاشف الحقائق" (جلد دوم ص ۳۴۴) میں فرماتے ہیں:

"...... اس عاجز نے اپنے زمانے میں بھی ایک ایسے غزل گو شاعر کو دیکھا ہے کہ جن کی زیارت ثواب سے خالی نہ تھی

---

[1] "بیاضِ سخن"، مرتبہ عبدالشکور رشید ص ۵۳ میں ان کا نام غلام حسین لکھا گیا ہے جو غلط ہے

[2] بعض جگہ ان کی عرفیت "امیر اللہ" لکھی گئی ہے، قسّاخ بھی سخن شعرا میں یہی لکھتے ہیں (ص ۲۳۰) لیکن "انتخاب وحید" مرتبہ علی حسنین زیبا میں مولوی ابو نصر کے حوالے سے "امر اللہ" ہی لکھا ہے (ص ۱۴) اور یہی درست ہے۔

[3] سخن شعرا ص ۲۳۰

[4] ملاحظہ ہو ص ۵۳

یہ حضرت ہمارے مولوی وحید الہ آبادی تھے۔ شاعر کے لئے جتنی صفتیں درکار ہیں اُن کی ذاتِ بابرکات میں موجود تھیں۔ حضرت کو نہ لباس سے شوق تھا نہ کھانے سے ذوق۔ دونوں سے نہایت بے پروا اور آزاد تھے۔ جہاں نیند آئی سو رہے، جہاں جی چاہا چلے گئے۔ دنیا میں کیا ہوتا ہے اس سے اُن کو کوئی بحث نہ تھی جن لوگوں سے احتراز مناسب سمجھا، بے ریائی رکھی۔ کسی کی برائی میں کبھی زبان نہ کھولی۔ اگر کسی نے بُرا کہا تو اس کا جواب نہ دیا۔ شکایت، غیبت، گلہ وغیرہ کی فرصت انھیں افکارِ شاعری سے نہ تھی۔ سالہا سال کی ملاقات میں اس عاجز نے انھیں کسی کو بد کہتے نہ سنا۔ جس کا ذکر آ گیا اُس کو اچھا ہی کہا۔ ہر طرح کے حسد سے اُن کا سینہ پاک تھا حتیٰ کہ شاعرانہ حسد بھی اُن کے دل میں نہ تھا۔ قناعت، سیر چشمی، عجز، صبر، تحمل، صدق و صفا میں اپنا نظیر نہیں رکھتے تھے۔ قلب اس قدر سوز و گداز سے بھرا پایا تھا کہ ان کی صحبت میں طبیعت کو بے چینی پیدا ہوتی تھی۔ طلبِ جاہ سے نہایت دُور تھے۔ اُن کے دماغ میں اس خیال کا گذر ہی نہیں ہُوا تھا کہ حکام و اُمرا کے حضور میں حاضر ہو کر کسی طرح کا رسوخ پیدا کیجیے۔ وہ ایسے لوگوں کے مذاق سے خبر بھی نہیں رکھتے تھے کہ جو حکامِ وقت کے درباروں کی شرکت پر جان و مال و آبرو نثار کر دینے کو ہر وقت آمادہ رہتے ہیں اور کمال بے حیائی اور نادانی سے اس طور کی گھس بیٹھ کو سرمایۂ عزت و منزلت جانتے ہیں۔ مختصر یہ کہ مولوی صاحب مرحوم تمام ایسی صفات سے متصف تھے جو اعلیٰ درجے کے پاک سرشت، پاک طینت شاعر کے لئے درکار ہیں۔ پس لاریب انھیں صفاتِ حمیدہ کا نتیجہ یہ ہے کہ اُن کے کلام میں سوز و گداز و خستگی کی کیفیتیں اس درجہ پائی جاتی ہیں۔ اہلِ انصاف کے نزدیک اُن کا کلام سرمایۂ ناز و افتخار ہے۔ زبان کی عمدگی، سلاست اور روانی کے علاوہ اُن کے کلام کی پُر تاثیری سے سوائے حاسد کے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا۔ اُن کا کلام کہے دیتا ہے کہ ہم اُس کے نتیجۂ فکر ہیں کہ جس کی خلقت میں خدا نے سادگی، راستی، سیر چشمی، علم، تحمل، صبر، رضا، سوز و گداز، درد و خستگی، آزادی، قناعت، مروت، حیا، صدق، صفا، عشق، محبت، عجز، انکسار وغیرہ وغیرہ کی صفتیں کوٹ کوٹ کر بھری ہیں۔ ایسے صافی طینت پاک خصلت شاعر کے ساتھ اُس ننگِ شاعری کو کیا مقابلہ ہو سکتا ہے جو حکامِ وقت کے مناقب کے قصیدے بغل میں دابے درباروں اور حاکموں کے جلسوں میں پڑھتا پھرتا ہے اور شاعری سی عزیز شے کے ذریعے سے اپنے کو ذلیل و خوار بنائے رہتا ہے ع

"ببیں تفاوتِ رہ از کجاست تا بکجا"

وحید کے انتقال کا حادثہ بڑا المناک ہوا، ہفتہ کا دن اور رمضان کی گیارھویں تاریخ تھی۔ سالِ ہجری ۱۳۰۹ اور عیسوی ۱۸۹۲ء۔ دن کے بارہ بجے، وحید اپنے دیوان خانے میں سو رہے تھے۔ ایسی حالت میں کہ اُن کا روزہ تھا۔ ناگہاں شور و شغب ہُوا، آنکھ کھلی تو دیکھا کہ اُن کے مکان سے ایک فرلانگ کے فاصلے پر چودھری محمد تقی کے مکان میں آگ لگی تھی جو پھیلتے پھیلتے ان کے مکان تک آ گئی ہے۔ وحید کو معاً اپنی عمر بھر کی کمائی یعنی دیوان کا خیال آیا جو زنان خانے میں ایک کوٹھڑی میں رکھا ہُوا تھا۔ اور اُس زمانے میں اُس کے شائع کرنے کی تحریک بھی ہو رہی تھی۔ بھاگم بھاگ حویلی میں گئے اور سیدھے اُس کوٹھڑی میں پہنچے جہاں بیاض رکھی تھی۔ بس وہاں ان کے پہنچنے کی دیر تھی کہ کوٹھڑی بھی آگ کی زد میں آ گئی اور دھواں اتنا بھر گیا کہ راستہ نہ سوجھا۔ یہ ایک مونڈھا لے کر قبلہ رو بیٹھ گئے اور دیوان اپنی گود میں رکھ لیا۔ اُسی وقت قلم دوات لے کر دیوان کی دفتی پر ایک وصیت نامہ لکھ دیا:

"ہر کام کا بھروسا خدا کی ذات پر ہے۔ بعد السلام علیکم کے ظاہر ہو کہ اس دیوان پر نظرِ ثانی نہیں ہوئی ہے اور غلطیاں کثرت سے ہیں۔ جو صاحب اس کے چھپوانے یا شہرت دینے کا قصد کریں لازم ہے کہ کسی اچھے شاعر کو دکھائیں۔ اس میں کچھ مضائقہ نہ کریں۔

متاعِ نیک ہر دکاں کہ باشد

آئندہ اختیار، مردہ بدستِ زندہ۔ وحید الدین محمد وحید عفی اللہ عنہ بقلمِ خود رقم نمود۔"

آگ پر قابو پانے کے بعد لوگوں نے ان کی تلاش کی تو دیکھا کہ کوٹھڑی میں اُن کا بے جان جسم مونڈھے پر بیٹھا ہے۔ دیوان گود میں دھرا ہے۔ آگ نے اُن پر مطلقاً اثر نہیں کیا، بس دُھوئیں سے گھٹ کر دم نکل گیا۔

سید شاہ محمد علیم اللہ علیمؔ الہ آبادی نے تاریخِ وفات کا قطعہ لکھا تھا

قصۂ غم ناک می گویم بشنو — تاب او از سوزِ حسرت گر بود
آں وحیدِ نکتہ سنج بے عدیل — کز غم او حالِ دل ابتر بود
ناگہاں در خانہ اش آتش گرفت — کاندر او صد شعلہ یکسا شگر بود
از پئے دیواں درو جائے چو رفت — کآورد گر مرضیِ داور بود
بود چوں فرطِ دخاں از آتشش — سوزِ او کاندر جگر نشتر بود
زود تر از اختناق دم بمُرد — رفتنی را پائے او دیگر بود
یازدہ بُد صوم از ماہِ صیام — زیں قیاسِ حالتِ مضطر بود
چوں ز فرطِ تشنگی مشتاقِ آب — صائم تشنہ دہن اکثر بود
تشنہ کامی گفت تاریخش علیمؔ — جائے پاکش بر لبِ کوثر بود

۱۳۰۹ھ

وحید کا جتنا اُردو کلام دستیاب ہُوا وہ ۹۲۸ غزلیں ہیں جن میں کم و بیش ۶۲ ۲۳ ۷ ۲ - اشعار ہیں۔ اُن کے اسی کلام کا انتخاب مرتبہ سید علی حسنین زیبا انجمنِ ترقیٔ اُردو (ہند) کی طرف سے ۱۹۳۹ء میں شائع ہوا تھا جس کے ساتھ ہی مرتب کا لکھا ہوا مقدمہ بھی تھا۔ اسی مقدمے سے اخذ کر کے ہم ایک واقعہ لکھتے ہیں جو وحید کے بھانجے محمد ابوالفخر کے نوشتہ مضمون سے مرتبِ "انتخابِ وحید" نے درج کیا ہے:

"ایک مرتبہ آپ (وحید) کو لکھنؤ تشریف لے جانے کا اتفاق ہوا۔ لکھنؤ میں ایک بیگم صاحبہ کے یہاں مشاعرہ ہونے والا تھا۔ چوں کہ آپ کو واپسی کی عجلت تھی۔ اس واسطے شرکتِ مشاعرہ ناممکن تھی۔ آپ کے ایک دوست آپ کو بیگم صاحبہ کے دولت خانے پر لے گئے اور بیگم صاحبہ سے عرض کیا کہ یہ شاعر جو میرے ہمراہ ہیں دیہات کے رہنے والے ہیں۔ چوں کہ واپس جانے والے ہیں شرکت مشاعرے میں نہیں کر سکتے۔ ان کا کلام سُن لیا جائے بیگم صاحبہ نے فرمایا مجھکو کلام سننے کی فرصت نہیں ہے۔ ان کو مصرع طرح دیا جائے کہ ضم کریں میں ان کے کلام کا اندازہ کر لوں گی۔ مصرع طرح سنایا گیا۔ وہ یہ تھا:

دُور سے آئے ہیں مشتاقِ تماشا ہو کر

آپ نے برجستہ مصرع ضم کیا:

دُور سے آئے ہیں مشتاقِ تماشا ہو کر
ہم سے پردانہ کرو شاہدِ رعنا ہو کر

مصرع سننا تھا کہ بیگم صاحبہ نے بے محابا پردا اُلٹ دیا، اور کلام سننے کی مشتاق ہوئیں۔ کلام سُن کر بے حد مسرور ہوئیں لکھنؤ میں بھی آپ کی شہرت ہُوئی۔"

ہمارے نامور قومی شاعر اکبر الہ آبادی مرحوم وحید ہی کے شاگرد تھے۔ سید شاہ محمد سجاد ابوالعلائی داناپوری متوفی ۱۲۹۰ھ کے فرزند حضرت اکبر داناپوری اور سید عزیز الدین حیدر افسر جو اکبر الہ آبادی کے ہم سبق و ہم مشق تھے، نیز محمد شیر خاں شیر اور دیوکی نندن ہنر وغیرہ وحید کے ذی استعداد تلامذہ میں تھے جن سے سلسلہ چلا۔ ان کے سوا بھی الہ آباد، لکھنؤ، پٹنہ، عظیم آباد اور نواح میں آپ کے بہت سے شاگرد تھے۔ وحید کا قیام زیادہ تر کڑا یا الہ آباد میں رہتا تھا۔ لکھنؤ اور عظیم آباد میں بھی کچھ دنوں رہے۔ حیدر آباد دکن کا سفر بھی کیا تھا۔

وحید الہ آبادی، مولوی غلام امام شہید، منشی غلام غوث بے خبر، امیر مینائی اور نواب مرزا خاں داغ یہ سب ہم عصر اور ہم طرح شاعر تھے۔[1] وحید کا مرتبہ اپنے زمانے میں ان سبھوں سے بڑھا ہوا تھا۔

جہاں تک وحید کے کلام پر تبصرہ و تنقید کا تعلق ہے، ہمیں اُس کے غائر مطالعے کے بعد یہ کہنے میں کوئی پس و پیش نہیں ہے کہ وحید کا کلام آتش و مصحفی کے رنگ میں کسی طرح کم اُرز نہیں ہے، لیکن بقول محمد حسین آزاد "قبول عام اور شے ہے" اس کو کیا کیجئے کہ وحید کے کلام نے شہرت نہ پائی ورنہ وہ یقیناً اس کے مستحق تھے کہ اپنے معاصرین امیر و داغ اور شہید و بے خبر کی طرح قدر دانی و قبولیت کے ان تمغوں سے سرفراز کئے جاتے۔

وحید کی شاعری مصحفی کے رنگ میں درد و اثر سے خالی نہیں اور اُن کی اندرونی کیفیات و احساسات کا آئینہ ہے۔ مصحفی کے طرز کی یہ خصوصیت

---

[1] یادگارِ منیغم ص ۲۰۶

کہ اُس میں ایک داخلی فضا رچی ہوئی ہے اور لہجہ کی متانت کہیں بھی غیر متوازن نہیں ہوتی، وحید کی شاعری میں بھی نمایاں ہے۔ وحید پر تصوف کا بھی غلبہ ہے وہ ایک دردمند دل رکھتے تھے اور صاحبِ حال بزرگ تھے۔ جیسا کہ امداد امام اثر کی مذکورہ بالا عبارت سے معلوم ہے۔ اسی لئے اُن کی شاعری بھی سوز و گداز اور ناز و نیاز کی لذتوں سے بھرپور ہے۔ اُن کی شاعری میں جگہ جگہ حقیقت کے جلوے بکھرے ہوئے ہیں۔ زندگی اور اُس کے اندرونی مسائل پر غور و فکر بھی ہے، مشاہدۂ باطن بھی۔ کائنات کے اسرار کو سمجھنے کی کوشش بھی ہے اور ماسوا کی رنگینیوں میں ڈوب جانے کی خواہش بھی۔ وحید کے ہاں بھاری بھرکم ترکیبیں اور دور از کار استعارے شاذ کالمعدوم کا حکم رکھتے ہیں اور ٹھیک بھی ہے کہ دلی کیفیات کا اظہار سادگی کے سوا دوسرے سہاروں سے ہو بھی نہیں سکتا۔

وحید دہلی کی نسبت لکھنؤ سے قریب تر تھے، اُن کے زمانے میں لکھنؤ کا رنگِ شاعری چھایا ہوا تھا، وہ خود لکھنؤ آتے جاتے رہتے تھے اور اگر بیگم صاحبہ والا منقولہ واقعہ درست مان لیا جائے تو وہاں کی ادبی محفلوں میں شرکت بھی کرتے رہے ہوں گے۔ لیکن یہ متقی اسکول کا فیضان ہے کہ ان اسبابِ قرائن کے ہوتے ہوئے بھی اُن کی شاعری لکھنؤ کے روایتی تکلف اور تصنع سے بری ہے اور خارجی حسن سے زیادہ داخلی سوز و ساز کا مرقع ہے۔ اس میں تری سادگی بھی نہیں کہ "دندانِ تو جملہ در دہانند" کا اُس پر اطلاق ہو سکے اور یہ لفظی رعایتیں بھی نہیں ہیں کہ "بیریوں میں بھی مرا نازک بدن ملتا نہیں"!
ذیل کا مختصر انتخاب وحید کی شاعری کے محاسن کی ایک حد تک نمایندگی کرے گا اور اُس کی قدر و قیمت متعین کرنے میں مدد دے گا۔

ہم نے جب وادیٔ غربت میں قدم رکھا تھا
دُور تک یادِ وطن آئی تھی سمجھانے کو

آج پھر شہر کے کوچے نظر آتے ہیں اداس
کس طرف لے گئی وحشت ترے دیوانے کو

نہ تھے جب اس قدر بیخود تو کیا کچھ کہتے سنتے تھے
اب اشک آنکھوں میں بھر لانا نہ کچھ کہنا نہ کچھ سننا

کچھ کہہ کے اس نے پھر مجھے دیوانہ کر دیا
اتنی سی بات تھی جسے افسانہ کر دیا

یاد آگئیں جو وحشتِ مصیبت کی منزلیں — کوسوں خیال میں دلِ شیدا نکل گیا

نظر آتا ہے ویرانہ سا اب صحنِ چمن جس جا
یہیں صحبت تھی رندوں کی یہیں تھا دور ساغر کا

مرنے پہ بھی نہیں بھولا مجھے دنیا کا خیال
کچھ اثر اب بھی ہے اے خوابِ پریشاں ترا

چراغ بھی ہوں تو وہ ہوں کہ بے فروغی سے
ہوا کے چلنے سے پہلے ہی بجھ گیا ہوں میں

اک دن اسی کے دم سے جنوں کی تھیں شورشیں
پہلو میں اب نشاں بھی دلِ زار کا نہیں

اس مےکدے میں کتنے سبو پا کے مست ہیں
کتنے فقط شراب کی بُو پا کے مست ہیں

شعرِ بالا کے ساتھ خسرو کا شعر بھی یاد کر لیجئے ؎

جان زنظارۂ خراب و تاز او ز اندازہ بیش
ما بہ بوئے مست و ساقی پُر دہد پیمانہ را

جب زخم تھا تو اس سے بھی تھا روح کو سرور
اب چاکِ دل پہ اپنے رفو پا کے مست ہیں

عجیب ظرف کے وہ لوگ ہیں زمانے میں — جو حوصلے سے محبت زیادہ کرتے ہیں

رنجِ فرقت کی کون دے گا داد — اس فسانے کو آپ ہی سے کہوں

پھر کہاں ہم کہاں یہ کوچۂ یار — در و دیوار دیکھ لینے دو

اب آ نہ جامے سے باہر نہ تم نکل کے چلو
نگاہیں سب کی اسی سمت ہیں سنبھل کے چلو

کیسا محشر کہاں کی پُرسش — ساقی یہی انجمن ہمیشہ

جس کی اک اک گھڑی میں تھے سو لطفِ زندگی
اُس شب کی یہ سحر کوئی دیکھے تو کیا کہے!

نہ کھلنے پائے تا احوال رسم و راہ اُلفت کا
اُسے دیوانہ کر دیں گے جسے ہشیار دیکھیں گے

غربت کی شام دیکھ کے رونا سا آ گیا — آنکھوں کے آگے پھر گئی صبحِ وطن ابھی

عشق کا نام لیا ہے تو یہ بہتر انجام
اب تو بدنام نہ ہونے میں بھی رسوائی ہے

جنبش پہ ہر قدم کی اٹھتا تھا دل مرا
جس دم وہ آنے والے تھے آہٹ عجیب تھی

ہزار بار خزاں آئے باغ میں تو کیا — مری نظر میں ہیں کیفیتیں بہاروں کی

---

سرد ہے اردوئے بادِ چلے "گچھلے — شمع مہماں ہے ایک ہی شب کی
آگے کیا دور تھے کیا رند تھے کیا جلسے تھے

کیا کہیں اگلی وہ باتیں گئیں میخانے سے
دل پہ گزری ہوئی باتوں کا ہے کچھ اور اثر
اب نہ بہلے گی طبیعت کسی افسانے سے

آخر میں ایک ناگوار حقیقت کا انکشاف بھی ضروری ہے۔ وحید کے بعض اشعار پر سرقے کا بھی گمان ہو سکتا ہے۔ مثلاً حالی کا شعر ہے ؎

اُن کے جاتے ہی یہ کیا ہو گئی گھر کی صورت
نہ وہ دیوار کی صورت ہے نہ در کی صورت

اور وحید نے کہا ہے ؎

اب مرے اشکوں سے ہے اور ہی گھر کی صورت
نہ وہ دیوار کی صورت ہے نہ در کی صورت

خواجہ آتش کا شعر ہے ؎

فرشِ گل بستر تھا اپنا خاک پر سوتے ہیں اب
خشت زیرِ سر نہیں یا تکیہ تھا زانوئے دوست

اور وحید نے کہا ہے ؎

کل بسترِ گل پر بھی نہ آتی تھی جنھیں نیند
وہ خاک پہ اب سوتے ہیں تحیر کی ہے یہ بات

یا ؎ کل تک جو فرشِ گل پہ بھی رکھتے نہ تھے قدم
آج اُن کی خاک تک نہیں عبرت کی بات ہے

سید انشا کا شعر ہے ؎

رکھتے ہیں کہیں پانو تو پڑتے ہیں کہیں اور
ساقی تو ذرا تھام تو لے ہاتھ ہمارا

وحید نے کہا ہے ؎

گھبرا کے چلے ہیں جو سوئے کوچۂ جاناں — رکھتے ہیں کہیں پانو تو پڑتے ہیں کہیں آج

میر کہتا ہے ؎

دل وہ نگر نہیں کہ پھر آباد ہو سکے
پچھتاؤ گے، سنو ہو، یہ بستی اُجاڑ کر

وحید فرماتے ہیں ؎

ویراں ہوا یہ دل تو پھر آباد ہو چکا
ایسا بنا ہو، نہ گھر اے آسماں بگاڑ

میر کہتا ہے ؎

یوں کہتے تھے یوں کہتے یوں کہتے جو وہ آتا
سب کہنے کی باتیں ہیں کچھ بھی نہ کہا جاتا

وحید نے کہا ہے ؎

چاہا تھا کچھ احوال کہیں دیکھ کے اُن کو
بے خود ہوئے کچھ ایسے کہ مطلق نہ رہا ہوش

خیر اس مضمون کو تو متقدمین و متاخرین میں سے تقریباً ہر شاعر نے باندھا ہے

درد کے بھائی میر محمد اثر کا شعر ہے ؎

یوں خدا کی خدائی برحق ہے — پیا اثر کی نہیں تو آس نہیں

وحید نے بھی مضمون نظم کیا ہے ؎

یوں خدا آپ کے بیمار کو اچھا کر دے — حال ہے تو مگر ہم تو یہی کہتے ہیں

میر نے کہا ہے ؎

تھا وہ تو رشکِ حورِ بہشتی ہمیں میں میر — سمجھے نہ ہم تو فہم کا اپنی قصور تھا

وحید کہتے ہیں ؎

دیر و حرم میں ڈھونڈتے پھرتے ہیں کس کو ہم
جس کی طلب ہے وہ تو دلِ زار ہی میں ہے

اس مضمون کو درد نے بھی متعدد جگہ باندھا ہے

اس کے سوا بھی وحید کے کلام سے بہت سی مثالیں پیش کی جا سکتی ہیں لیکن ان باتوں سے کسی شاعر کی واقعی عظمت و رفعت متاثر نہیں ہوتی۔ ایسی لغزشیں میر و سودا، درد و مصحفی اور مومن و غالب سے بھی ہوئی ہیں۔

ان سب خامیوں اور لغزشوں کے ہوتے ہوئے بھی وحید کا کلام اپنے رنگ میں، دردو اثر میں، اور سادگی و دل نشینی میں وحید ہے اور اس کا جائزہ مستحق ہے کہ حق شناسی و قدردانی کی نظروں سے پڑھا جائے ::

ترقی کے لیے منصوبہ بندی

# بہتر معیارِ زندگی

پہلے پلان کے دوران میں خوراک اور زراعتی پیداوار میں نمایاں ترقی ہوئی۔ دوسرے پلان کے عرصہ میں آبپاشی کی چھوٹی بڑی سکیموں، مصنوعی و دیسی کھاد کے زیادہ استعمال، بہتر بیج، نئے طریقوں سے زمین کی سنبھال و کاشت وغیرہ سے فی ایکڑ پیداوار اور بڑھیگی۔ جونہی دوسرے پلان کے نشانے مکمل ہونگے ہر شخص کی بنیادی ضرورتیں بہت حد تک پوری ہو سکیں گی۔

موجودہ ۱۷.۰۲ اونس کے مقابلہ میں ہر بالغ کو ۱۸.۰۳ اونس اناج ملے گا۔ اسی طرح ہر بالغ کو موجودہ ۱۰.۴ اونس کے مقابلہ میں ۱۱.۰۷ اونس کھانڈ مل سکے گی۔ اس کے علاوہ کپاس کی پیداوار میں ۲۲ لاکھ ٹن کا اور پٹ سن میں ۱۵ لاکھ گانٹھوں کا اضافہ ہوگا۔

دوسرے پلان کی کل رقم کا ۱۰.۸ فی صدی حصہ ۱۶۹ کروڑ روپے کمیونٹی پراجیکٹس اور قومی توسیعی سروس تمام دیہات میں لاگو کی جائینگی۔ اناج مچھلی کی پیداوار بڑھائی جائیگی مویشیوں و جنگلات کی باقاعدہ دیکھ بھال کی جائے گی۔ اور پانی و بجلی جیسی ضروری سہولتیں مہیا کی جائینگی۔ اس طرح لوگوں کو اپنی ترقی کی کوششوں میں مدد ملے گی۔

دوسرے پلان کے عرصہ میں ۲۱۰ لاکھ ایکڑ سے زائد زمین کو آبپاش کیا جائے گا جس سے کل آبپاش رقبہ ۸۰۰ لاکھ ایکڑ ہو جائے گا۔ صنعتی اور دیہاتی مانگ کو پورا کرنے کے لئے بجلی کی پیداوار ۳۴ لاکھ کلوواٹ سے ۶۹ لاکھ کلوواٹ تک بڑھا دی جائیگی۔ دوسرے پلان پر خرچ ہونے والے ہر روپیہ میں ۳ آنہ سے زائد بجلی اور آبپاشی کے لیے مخصوص کئے گئے ہیں۔

## دوسرا پانچسالہ پلان

قومی خوشحالی کے لئے






| نام کتاب | قیمت | ڈاک خرچ |
|---|---|---|
| پہلا پنچ سالہ پلان (جنتا ایڈیشن) | ۲/-/- | -/۸/- |
| مستقبل کی تعمیر | -/۴/- | -/۲/- |
| آسان پنچ سالہ پلان | -/۸/- | -/۲/- |
| سماجی بہبود | -/۶/- | -/۲/- |
| ٹرانسپورٹ اور پنچ سالہ پلان | -/۴/- | -/۲/- |
| آپ کا گاؤں اور پنچ سالہ پلان | -/۱/- | -/۱/- |
| پنچ سالہ پلان - سوالات و جوابات | -/۴/- | -/۲/- |
| دیہاتی صنعتیں | -/۶/- | -/۲/- |

دس روپیہ یا اس سے زیادہ کے آرڈر پر ڈاک خرچ نہیں لیا جائے گا۔



قیمت پیشگی اور پوسٹل آرڈر کے ذریعے بھیجنے سے آسانی رہتی ہے

مزاحیہ شاعری مقبول عام تھی، اس کی تقلید میں ودربھ کے شعراء نے بھی سیاسی وسماجی موضوعات پر طنزیہ ومزاحیہ نظمیں لکھیں۔ ماسٹر حمزہ جذبی نظامی ناندورہ اور جلگاؤں وغیرہ میں عرصے تک قیام پذیر رہے۔ انکے شعری مجموعے "شعلہ" میں طنزیہ ومزاحیہ اشعار کے نمونے ملتے ہیں۔

۱۹۳۰ء سے ۱۹۴۷ء تک کا نمونہ ودربھ میں علمی وادبی لحاظ سے کافی اہم ہے۔ اس زمانے میں کامٹی، ناگپور، اچلپور، اکولہ امراؤتی اور دوسرے شہروں میں تعلیمی مراکز قائم ہوئے۔ اور اخبارات ورسائل جاری ہوئے یہ دور سیاسی اعتبار سے پرآشوب دور تھا۔ جدوجہد آزادی اپنے عروج پر تھی شعراؤ ادباء اپنی تخلیقات کے ذریعے عوام میں حب الوطنی اور آزادی کی تڑپ پیدا کرنے میں لگے ہوئے تھے۔ اس دور کے شعراء میں امراوتی کے شرف الدین شرف، آزاد، آفتاب اور لعل خاں فردوسی خاص طور سے قابل ذکر ہیں، آزاد کے دو اشعار ملاحظہ فرمائیے ؎

مجھے جلتے توے پر بٹھا کر
تحمل آزمایا جارہا ہے

---

میرے دل کی وہ قیمت لگاتے ہیں
پیسہ دھیلا چھدام کیا کہنا

آفتاب کا ایک قطعہ ہے

اِسنو سے رنگ اپنا چھپانے لگے ہو تم
گویا کہ شب کو روز بنانے لگے ہو تم
داڑھی کو اب خضاب لگانے لگے ہو تم
گویا کہ دن کو رات بنانے لگے ہو تم

اسی دور میں ناگپور میں بھی کئی شعراء ظریفانہ شاعری کرتے نظر آتے ہیں، ان میں موجودہ نائب صدر جمہوریہ محمد ہدایت اللہ کے والد ماجد محمد ولایت اللہ حافظ کافی مشہور تھے۔ نمونہ کلام کے طور پر یہ قطعہ پیش خدمت ہے۔

ایک دن وہ تھا کہ ہر جانب یہ ہوتی تھی پکار
بیبیاں پردہ میں ہو جائیں کہ مرد آتے ہیں یہاں
پھر یہ دیکھا لوگ کہتے تھے بآواز بلند
مرد گھر لیں اس طرف منہ آرہی ہیں بیبیاں

دیولگھاٹ کے گل شیر خاں ببر بھی اسی دور کے شاعر ہیں ان کے علاوہ یہیں کے ایک اور شاعر تبر کا بھی ذکر ملتا ہے۔ یہ دونوں شاعر مشاعروں میں ایکدوسرے پر چوٹیں کرتے رہتے تھے۔

آزادی کے بعد ودربھ میں طنزیہ مزاحیہ ادب کو کافی فروغ حاصل ہوا نثر میں بھی اور شاعری میں بھی۔ شعراء وادباء کی ایک نئی نسل سامنے آئی۔ ان نثر نگاروں میں شفیقہ فرحت، سید مقدر، محمد اسد اللہ، شکیل اعجاز، انصاری اصغر جمیل، رفیق شاکر، ایس ایس علی، رحمت اللہ خاں، ڈاکٹر نور السعید اختر، محمد طارق، ڈاکٹر محمد سعد اللہ، اظہر حیات، امتیاز خالق، عمر حنیف، ڈاکٹر سمیع بن سعد حیات انور، ڈاکٹر ایم۔ آئی۔ ساجد، وحید اللہ اور شیخ محمد نیاز کے نام آتے ہیں۔ اسی طرح ہزل گو شعراء میں علامہ گنبد، ناظم انصاری، فیاض افسوس، سرخاب، نایاب، راہی، فنی، فوجی، بیڈھب جلوا، غنی اعجاز، نقیب، فرحاتوس، اور ضمیر الدین ساجد قابل ذکر ہیں۔

قابل وضاحت بات یہ ہے کہ محبوب راہی، غنی اعجاز، فصیح اللہ خاں نقیب، ڈاکٹر ایم۔ آئی ساجد، ضمیر الدین ساجد سید مقدر، اور رفیق شاکر کے ہاں مزاحیہ شاعری کو ثانوی حیثیت حاصل ہے۔ ان کا اصل میدان غزل گوئی ہے۔ محمد طارق بنیادی طور پر افسانہ نگار ہیں اور ڈاکٹر نور السعید اختر اور ڈاکٹر محمد اسد اللہ کا میدان تحقیق وتنقید ہے۔

آیئے لگے ہاتھوں ودربھ کے صف اول کے فنکاروں کے فن اور شخصیت کا سرسری طور پر جائزہ لیا جائے۔ شفیقہ فرحت کا تعلق عرصے تک ناگپور سے رہا ہے۔ ان کی ادبی زندگی کا آغاز بھی یہیں سے ہوا۔ انہوں نے ۱۹۵۰ء کے مابین لکھنا شروع کیا انکے طنزیہ ومزاحیہ مضامین کا مجموعہ "لو آج ہم بھی" ۱۹۸۱ء میں منظر عام پر آیا۔ انکے فن پر تبصرہ کرتے ہوئے سلمیٰ صدیقی لکھتی ہیں ؎

"شفیقہ فرحت کے مزاح پہ طنز کا پیر تسمہ پا ہمیشہ سوار رہتا ہے، اور بڑے تیکھے ترچھے اور چبھتے ہوئے فقرے ان سے لکھواتا رہتا ہے۔ خواتین بھی اتنے غور وفکر سے کام لیتی ہیں۔ مردوں کے اس شبہے کی شفیقہ فرحت تردید کرتی رہتی ہیں۔"

نمونۂ تحریر کے طور پر انکے مضمون "عہد نامہ جدید"

اُردو کا مقبولِ عوام مصوّر ماہنامہ



# آج کل

## دہلی

# ترتیب



سرورق:- ع۔م ہیں گھر میں تو بیاباں میں بہار آئی ہے

جلد ۱۵ - نمبر ۹

اپریل ۱۹۵۷ء

خط و کتابت کا پتہ

ایڈیٹر 'آج کل' (اُردو) اولڈ سیکرٹریٹ - دہلی



سالانہ چندہ:- { ہندوستان میں:- چھ روپے / پاکستان میں:- چھ روپے (پاک) }

غیر ممالک سے:- نو شلنگ یا ایک ڈالر

فی پرچہ:- { ہندوستان میں:- آٹھ آنے / پاکستان میں:- آٹھ آنے (پاک) }

مرتّبہ و شائع کردہ

ڈائرکٹر پبلیکیشنز ڈویژن منسٹری آف انفارمیشن اینڈ براڈکاسٹنگ حکومتِ ہند

پبلیکیشنز ڈویژن پوسٹ بکس ۲۰۱۱ دہلی

# مُلاحظات

یہ ایک اٹل حقیقت ہے کہ سچ کا بول بالا رہتا ہے۔ ہندوستان اسی پر یقین رکھتا ہے۔ جب مہاتما گاندھی نے ۱۹۴۲ء میں "ہند چھوڑ دو" کا نعرہ بلند کیا تھا تو انگریزوں نے اسے بغاوت، غداری اور نہ معلوم کیا کیا کہا۔ لیکن پانچ برس کے اندر اندر انگریز کو ہند سے رخصت ہونا پڑا۔ ۱۹۴۷ء میں جب جواہرلال نہرو نے بین الاقوامی سیاست کے میدان میں اعلان کیا کہ ہند بین الاقوامی بکھیڑوں میں غیر جانبدار رہے گا۔ وہ ہر ایک کا دوست ہے اور کسی کا دشمن نہیں تو کتنوں نے جن میں اپنے اور غیر سبھی شامل تھے کہا کہ کسی نہ کسی طاقت کا حلیف ہونا ضروری ہے ورنہ وقت پڑنے پر کوئی بھی سہارا دینے والا نہ ہوگا۔ لیکن ہم نے اپنی خودی اور اپنے خدا پر بھروسہ کرکے اپنے پیروں آپ کھڑے ہونا پسند کیا اور آج یورپ ہو کہ ایشیا، افریقہ ہو یا امریکہ، ہر براعظم کے متعدد ملک ہمارے ہم خیال ہیں اور ایشیا اور افریقہ کے بیشتر قوم پرست ممالک قطعی طور پر ہمارے ساتھ ہیں۔ اسی طرح داخلی امور میں اعلان کیا گیا کہ ہند میں مذہبی امتیازات سے بالاتر ریاست قائم کی جائے گی جبکہ ہمارے ہمسایہ ملک نے اپنے کو ایک اسلامی جمہوریت بنانے کا فیصلہ کیا۔ نتیجہ کیا نکلا کہ آج دُنیا کے بیشتر بڑے اسلامی ممالک ہندوستان کے ساتھ ہیں۔ صدر ناصر، صدر قوتلی، شاہِ ایران اور شاہ سعود ہند کے دَورے پر آ چکے ہیں۔ ہمارے وزیراعظم بھی مصر و شام و عرب کے دَورے پر جا چکے ہیں اور اس طرح ان اسلامی ملکوں سے ہند کا رشتۂ محبت و اخوت اُستوار ہو چکا ہے۔

وزیراعظم شری نہرو کے بعد جس ہستی نے اقوامِ عالم میں ہند کے نظریات اور مقاصد کو روشناس کرانے میں سب سے زیادہ کام کیا ہے وہ شری کرشنا مینن ہیں۔ حال میں سلامتی کونسل اور یونائیٹڈ نیشنز میں شری مینن نے جو معرکۃ الآرا تقریریں کی ہیں وہ تاریخ کے اوراق میں سنہرے حروف سے لکھی جائیں گی۔ شری مینن کی صحت انتہائی خراب تھی اور اب بھی وہ پورے طور پر تندرست نہیں ہیں لیکن اس کے باوجود انھوں نے جی جان کی بازی لگا کر حق کو بے نقاب کرکے ہی دم لیا۔

شری کرشنا مینن کی تقریروں کا اثر اس سے صاف ظاہر ہے کہ حال ہی میں برطانیہ کے نامور لیبر لیڈر مسٹر اینورن بیوان کے اخبار 'ٹربی بیون' نے صاف صاف لکھ دیا ہے کہ وہ کشمیر میں رائے شماری کے خلاف ہے۔ یہ واضح رہے کہ اگر برطانیہ میں لیبر پارٹی کی اکثریت ہو جائے تو مسٹر بیوان کا وزیرِ خارجہ بننا یقینی ہے لہٰذا اس تبصرے کی اہمیت کو نظرانداز نہیں کیا جا سکتا۔

مؤقر جریدے نے لکھا ہے کہ کسی کو یہ وہم و گمان بھی نہیں کہ اگر کشمیر پر پاکستان کا قبضہ ہو جاتا تو وہاں پر کوئی رائے شماری ہوتی۔ حق تو یہ ہے کہ پاکستان کے مقبوضہ کشمیر میں آج تک کوئی انتخاب نہیں ہوا بلکہ مشرقی بنگال کو چھوڑ کر خود پاکستان میں کوئی انتخاب نہیں ہوا۔ لیکن کشمیر کے عظیم تر حصے میں ایک انتخاب ہو چکا ہے اور دوسرا اگلے مہینے ہونے والا ہے اور دراصل پاکستان اسی کو روکنا چاہتا ہے۔

مؤقر جریدہ لکھتا ہے۔ اگرچہ ہند نے رائے شماری کی تجویز مان لی تھی لیکن یہ بات کوئی راز نہیں کہ ہند کے لیڈر اس تجویز کو ناپسند کرتے ہیں اور ان کی طرح 'ٹربی بیون' بھی اس کو ناپسند کرتا ہے۔

کشمیر، ہند اور پاکستان میں مذہبی تعصب کے وہ آتش فشاں جذبات اب بھی موجود ہیں جو اب سے دس برس پہلے بھڑک اُٹھے تھے۔ شری نہرو اور ان کے ہم خیال لوگ نہایت جاں بازی کے ساتھ ایسے جذبات کو دبانے اور فرو کرنے میں مشغول ہیں۔

ہند میں مسلمان اعلیٰ ترین عہدوں پر فائز ہیں مثلاً کابینہ تک میں اُدھر پاکستان میں ہندوؤں کو محض دوئم درجے کی شہریت حاصل ہے۔ وہ قانون کی رُو سے اعلیٰ ترین عہدے پانے سے محروم ہیں۔ معاشی زندگی اور تعلیم میں اُن کے خلاف امتیاز برتا جاتا ہے۔

اِدھر کشمیر تیزی کے ساتھ ترقی کی راہ پر گامزن ہے۔ صحت، مکانات

کی تعمیر، تعلیم اور جمہوری اصولوں کو فروغ مل رہا ہے۔

ہند، کشمیر میں بجلی کی طاقت فراہم کرنے، صنعتیں قائم کرنے اور زراعت کے بہتر طریقے رائج کرنے کے لئے بے دریغ خرچ کر رہا ہے۔

لیکن کشمیر سے افلاس و جہالت دور کرنے کے لئے کم از کم ایک نسل کی مدت درکار ہے۔

اگر ایک ہنگامی فیصلے کی بنا پر یہ کوششیں رُک گئیں تو یہ ایک المناک بات ہوگی۔ اور ہم جانتے ہیں کہ پاکستان ذہنوں کو کند کرنے والے متعصبانہ جذبات کو مشتعل کرنے کی کوشش کرے گا تاکہ لوگ گھبرا کر مذہب کے نام پر ووٹ دے بیٹھیں۔ اور اس کے بعد بھی یہ یقینی نہیں کہ پاکستان جیت ہی جائے گا۔

اور اگر وہ رائے شماری جیت گیا اور اس نے کشمیر پر اسی ناروا داری اور بدعنوانی کے ساتھ حکومت کی جیسی کہ اس اسلامی جمہوریت میں فی الحال ہو رہی ہے تو منتقمانہ کارروائیاں ہوں گی اور لوگ گھر چھوڑ کر بھاگنے پر مجبور ہوں گے اور ان پناہ گزینوں کی آمد سے ایسی تلخی پڑے گی کہ دس برس پہلے کی یاد تازہ ہو جائے گی اور ہند میں لاکھوں لاکھ مسلمانوں اور پاکستان میں ہندوؤں کی حالت مخدوش ہو جائے گی۔

آخر میں لارڈ بیولی نے لکھا ہے "سوشلسٹوں کو اس نعرے سے دھوکا نہ کھانا چاہیئے کہ عوام کو خود فیصلہ کرنے دو۔" کیونکہ یہ نعرہ وہ لوگ لگا رہے ہیں جو خود کبھی اپنے عوام کو کسی بات کا فیصلہ کرنے نہیں دیتے"

وہ راہ سجھاتے ہیں ہمیں حضرتِ ناصح
جس راہ پہ اُن کو کبھی چلتے نہیں دیکھا

غالب سوسائٹی کے زیرِ اہتمام ۱۵۔ فروری کو مزارِ غالب پہ یومِ غالب منایا گیا۔ غالب پرستوں کے اس اجتماع میں ڈاکٹر ذاکر حسین، پروفیسر محمد مجیب، مسٹر شنکر پرشاد آئی سی ایس، پروفیسر محمد اجمل خاں اور دہلی کے اُردو دوست اصحاب شامل تھے۔ متعدد تقاریر، نظموں اور فاتحہ خوانی کے بعد مزارِ غالب پر پھولوں کی چادر چڑھائی گئی۔ برج لال جگّی رعنا کی رباعیاں اور پنڈت ہری چند اختر کی غالب کے ایک شعر پر فی البدیہہ قسم کی ایک تضمین اس مجلس کا حاصل تھی۔

رعنا جگّی کی دو رباعیاں ملاحظہ فرمایئے۔

جذبات کو تخیل کی ندرت بخشی — بیمار خیالات کو صحت بخشی
اے غالبِ خستہ تری ہر بات نثار — شعلوں کو گلِ تر کی نزاکت بخشی

اسلوب کے چہرے کو نکھارا تو نے — تشبیہ کی زلفوں کو سنوارا تو نے
تخیل کی نادیدہ حسیں پریوں کو — الفاظ کے شیشوں میں اُتارا تو نے

پنڈت ہری چند اختر کی تضمین نے بہت داد پائی۔ اس کا لطف بھی اُٹھایئے۔

فضل و کمال سرنگوں خامیاں ارجمند ہیں — گم ہے صحیفۂ ادب علم کے باب بند ہیں
بے بصری و جاہلی ٹھہری عیارِ برتری — جہل پہ شور مرحبا عقل پہ زہرخند ہیں
آدمیاں جو گم شدند ملکِ خدا را خر گرفت — پختہ ہیں خامیوں میں جو اپنی ہی سربلندیوں میں
بے ہنری کی شان ہے خودنگری و خودسری — جتنی ہے بے بضاعتی اتنے ہی خود پسند ہیں
دیکھ کے یہ سہولتیں کہتا ہوں دل سے بار بار — غالبِ خستہ کے بغیر کون سے کام بند ہیں
رو یئے زار زار کیا کیجیئے ہائے ہائے کیوں

ڈاکٹر محمد حسن نے اس مجلس میں غالب کے فن اور فکر پر ایک بہت اچھی اور بصیرت افروز تقریر کی۔

۲۳۔ فروری کو انجمن ترقی اُردو کے اہتمام سے یومِ غالب پھر منایا گیا۔ خواجہ غلام السیّدین صدرِ مجلس تھے۔ یہ پروگرام بڑا طویل تھا۔ اس میں متعدد تقریریں ہوئیں اور نظمیں پڑھی گئیں۔ بیگم صالحہ عابد حسین نے ایک مزاحیہ مضمون غالب کی شاعری کے باب میں پڑھا جس میں غالب کے اشعار کو ان کی بیوی امراؤ بیگم کی تصنیف ظاہر کیا گیا تھا۔ مضمون پُر لطف تھا۔ خواجہ غلام السیدین نے غالب کی شاعری اور اس کے ادبی کمالات پر ایک تقریر فرمائی۔ اس مجلس کا انتظام انجمن ترقی اردو کے سیکرٹری کی حیثیت سے حمیدہ سلطان صاحبہ نے کیا تھا۔ پنڈت سندر لال صدر انجمنِ ترقی اُردو دہلی بھی جلسے میں شریک تھے۔

۲۱ فروری ۱۹۵۷ء کو دریا گنج دہلی میں ایرانی کلچرل ہاؤس کا افتتاح ہوا۔ شری اے۔ ڈی پنڈت چیف کمشنر دہلی صدرِ جلسہ تھے۔ ہز ایکسیلینسی ڈاکٹر علی اصغر حکمت سفیرِ کبیر ایران نے مہمانوں اور صدر کا خیر مقدم کیا۔ خواجہ غلام السیدین نے آنریبل مولانا ابوالکلام آزاد کا پیغام پڑھ کر سنایا۔ ڈاکٹر ذاکر حسین نے انگریزی میں روابطِ ہند و ایران پر ایک مؤثر تقریر فرمائی۔ تقریر کیا تھی نثری شاعری کا ایک دھارا تھا جو بڑی تیزی سے بہہ رہا تھا۔ ہندو ایران کے باہمی میل جول پر روشنی ڈالتے ہوئے مقررنے ادب، شاعری، آرٹ، تعمیرات، غرضکہ ہر ثقافتی نقطۂ نظر سے مثالیں پیش کیں اور شعراء اور فن کاروں کو خراجِ عقیدت پیش کیا۔

عمیق حنفی

# خیال مالکوس

ہندوستانی راگوں میں مالکوس نامی مشہور راگ آج کل بہت قبولِ عام حاصل کر رہا ہے۔ یہ راگ یوں تو ہر موسم میں گایا جاتا ہے۔ لیکن موسم سرما میں آدھی رات کی پُر سکوت فضا میں اس کی دھن زیادہ بھلی معلوم ہوتی ہے۔ سوز، عقیدت اور سنجیدگی کے اظہار کے لئے یہ راگ نہایت موثر آلۂ کار ثابت ہوتا ہے۔ اس راگ کا مزاج گمبھیر اور معانی نہایت شستہ اور مدھر ہوتی ہے۔ آدھی رات کی خاموش فضا اس راگ میں زبان پاتی ہے اور دن بھر کی محنت و مشقت کے بعد طمانیت و سکون کے آرزو مند دل کی دھڑکنیں اس راگ کے سُروں کا روپ دھارن کرتی ہیں۔ میں نے اس راگ کی فضا کو شاعری کے قالب میں ڈھالنے کی کوشش کی ہے۔ شاعری میں موسیقی کے فارموں سے استفادہ حاصل کرنے کا یہ اوّلین تجربہ نہ سہی مگر مجھے امید ہے کہ قارئینِ کرام میری اس کوشش کو ضرور پسند فرمائیں گے۔

(عمیق)

## (استھائی)

مَ گا ما دَھ نی دھا مَ گا ماگ سا
یہ خاموشیٔ شب یہ ٹھنڈی ہوا
ٹھٹھرتی ہوئی رات کی چاندنی
تصوّر میں انگڑائیاں پیار کی
یہ تارے، یہ جگنو، یہ چمکیلے پھول
یہ اودے گگن پر سنہری سی دھول
یہ خاموش سنگیت بے لفظ گیت
یہ دھرتی سے آکاش والوں کی پریت
یہ دانتوں سے دینا ہما تال۔ پوس
یہ گمبھیر گت چھیڑتا مالکوس

## (انترا)

مَ گا ما دَھ نی دھانِ سَا دھانِ سَا
یہ تنہائیٔ شب یہ دل کش فضا
یہ چادر کی شکنیں یہ پہلو میں خار
یہ دل کش مناظر بھی نظروں پہ بار
کوئی بند کردے یہ پٹ ادھ کھلے
کہ ڈسنے پہ ہیں سرد جھونکے تلے
ستاروں کی رفتار پر کب ہے دھیان
لگے ہیں کسی اور آہٹ پہ کان
یہ سچ ہے بہت خوبصورت ہے رات
بیاں میں کروں کس سے اس کے نکات
مرے ہاتھ میں ہاتھ کوئی نہیں
حسیں رات ہے ساتھ کوئی نہیں

---

۱۔ پوس، ہندی مہینہ، سردی کا موسم ۲-۳ مدھیہ سپتک کا آخری سا۔ راگ مالکوس میں گندھار، دھیوت اور نکھاد کومل شر لگتے ہیں اور مدھیم تیور لگتا ہے۔ اس کا اُترتا چڑھتا سرگم اس طرح ہے نی سا، گا ما، دھا نی سا، سانی، دھا، ما، گا ما گا سا۔ وادی سر مدھیم اور سموادی کھرج ہے۔ رکھب اور پنچم نہیں لگتے۔ یہ راگ بھیروی ٹھاٹ سے پیدا ہوتا ہے اور رات کے تیسرے پہر میں گایا جاتا ہے (عمیق)

راز یزدانی

# داغ رام پور میں

(گذشتہ سے پیوستہ)

ان تمام معروضات قابل لکھنے والوں کی طرف سے یہ عذر کیا جا سکتا ہے کہ رام پور کا شاعرانہ ماحول ہمارے سامنے نہیں تھا اور نہ وہ ہمارے لئے داغ، امیر، جلال، اسیر، تسلیم اور بحر کی طرح سہل الحصول تھا۔ واقعی یہ رام پور کے فنکاروں کی مانی ہوئی بدقسمتی ہے۔ کہ ان کا کلام بیشتر حالات میں رضا لائبریری کی الماریوں کی زینت رہا۔ اور شائع ہو کر آسانی کے نقادوں کے اُن ہاتھوں تک نہ پہنچ سکا جو صرف سامنے کی چیزیں اپنے دامن میں سمیٹ کر صرف اپنے دامن کی سمٹی ہوئی چیزوں کو پوری دُنیا اور کُل کائنات سمجھے اور ان ہی سے نتیجہ نکال کے مطمئن ہو گئے۔ رام پور کے فن کاروں کی بدقسمتی ابتدا سے ہی ان کے ساتھ ہے مثلاً

قائم چاندپوری شعر و ادب کا وہ فن کار ہے جو رام پور کی موجودہ آبادی کے قائم ہونے سے پہلے یعنی موجودہ بستی کے بسنے سے بھی پہلے روہیلوں کے ساتھ اپنی قسمت کو وابستہ کر چکا تھا اور جب رام پور بسایا گیا ہے تو اپنے سرپرست نواب محمد یار خان (برادرِ خوردِ نواب فیض اللہ خاں بہادر) کے ساتھ رام پور آ گیا تھا اور رام پور کا ہو کر رہ گیا۔ یہاں تک کہ جب ٹکیت رائے کی سفارش سے چاندپور میں اس کی ذاتی جائیداد بھی بحال ہو گئی مگر وہ جائیداد کا انتظام کر کے دوبارہ یہاں آ گیا۔ اور داعیِ اجل کو لبیک کہنے کا وقت آیا تو ۱۲۰۸ھ میں اس نے اپنی جان جان آفرین کے سپرد کر دی اور اسے اپنے سرپرست نواب محمد یار خاں کے ہم پہلو اُن ہی کے مقبرے میں دفن کر دیا گیا۔

آپ حیران ہوں گے کہ میں نے قائم چاندپوری کو رام پور میں شعر و ادب کا پہلا فن کار کیوں کہا جب کہ اس کے نام کے ساتھ آج تک چاندپور کی نسبت باقی ہے۔ لیکن اس نسبت کی بقا کے بعد بھی میں اسے رام پور کے شعر و ادب کا پہلا فن کار کہوں گا۔ بات یہ ہے کہ جب کوئی بستی نئی نئی بسائی جاتی ہے تو اُس میں دوسرے شہروں سے آ کر ہی لوگ بستے ہیں۔ پھر جو لوگ اس بستی میں رہ پڑتے ہیں اور وہیں مرکھپ جاتے ہیں۔ وہی اس بستی کے پہلے آبادکار اور اس بستی کے اولین باشندے تسلیم کئے جاتے ہیں۔ اگر یہ اصُول صحیح ہے اور واقعی صحیح ہے تو قائم ہی شعر و ادب میں رام پور کا پہلا فنکار ہے۔

بہرحال قائم کے متعلق تمام تذکرہ نویسوں نے یہ طے کر دیا ہے کہ وہ میرؔ و میرزاؔ کا ہم پلہ تھا اور اسے یہ فخر کرنے کا حق حاصل تھا ؎

قائم میں غزل طور کیا ریختہ ورنہ ۔۔۔ اک بات لچر سی بہ زبانِ دکنی تھی

یہی قائم دلی یا لکھنؤ میں مرتا تو آج میر و میرزا کی طرح اس کا مطبوعہ کلام بھی ہمارے سامنے موجود ہوتا یا آج اس کا قلمی دیوان لائبریریوں کی الماریوں میں موٹے موٹے قفلوں میں بند ہے اور یہ کتاب خانے ایک گوہرِ بے بہا کی طرح اسے اپنے اپنے سینوں میں چھپائے پڑے ہیں اور اس کے پانچ سو سے زیادہ شعر کلیاتِ سوداؔ میں سوداؔ کے نام سے چھپے ہوئے نظر آتے ہیں۔[1]

---

[1] چاند ایم۔ اے۔ نے سوداؔ پر محققانہ مقالہ لکھا ہے جو کتابی صورت میں شائع ہو چکا ہے۔ اس میں قائم کے غیر مطبوعہ کلام اور سوداؔ کے مطبوعہ دیوان سے مقابلہ کر کے ان پانچ سو شعروں کی فہرست دی گئی ہے اور قدرت اللہ شوق کے تذکرہ تکملۃ الشعراء وغیرہ سے ثابت کیا ہے کہ یہ شعر قائم کے تھے ان میں وہ مشہور مثنوی شکایت ملر

بس یہی حال رام پور کے دوسرے فن کاروں کا ہے ان کا کلام رضا لائبریری میں ہے اور اس لائبریری سے باہر وہ "محبوب از یاد رفتہ" (بھولے ہوئے محبوب) کی طرح ہیں۔ بلکہ فہرستِ محبوبیت میں اندراج نہ ہو سکنے والے محبوبوں میں سے ہیں۔ اگر ہمارے یہ فن کار چھپ کر نقادوں کے لئے سہل الحصول ہو جاتے تو۔ داغ اور جرأت کے درمیان جو فرق تسلیم کیا گیا ہے اس کی اصل حقیقت صحیح طور پر مان لی جاتی اور جس نتیجے پر میں ایک سال کی محنت اور جان کاہی کے بعد آج پہنچا ہوں وہ نتیجہ ایک مسلم حقیقت کا درجہ پا چکا ہوتا۔ لیکن کیا اس سے انکار کیا جا سکتا ہے کہ ہمارے نقادوں اور ہمارے ادب کی تاریخ لکھنے والوں کا ایک ضروری فرض یہ بھی تھا کہ وہ داغ کے قدیم اور جدید رنگ کے فرق کو سمجھنے اور پورے طور پر سمجھنے کے لئے اس ماحول کو اچھی طرح سمجھنے کی کوشش کرتے جو اس تبدیلی کا سبب ہوا تو انھیں محسوس ہوتا کہ داغ نے اپنے دہلوی رنگ کو چھوڑ کے جس رنگ کو اپنایا وہ ان کا طبع زاد رنگ نہیں تھا نہ جرأت کی ترقی یافتہ تقلید تھی بلکہ رام پور میں اس رنگ کی ایک چھوڑ دو دو زندہ مثالیں اُن کے سامنے موجود تھیں جن میں سے ایک یعنی نظام کا انتقال ۱۸۷۲ء میں ہوا اور دوسرے یعنی رسا نے ان کے جانے ۱۸۸۶ء سے بھی کچھ دنوں بعد یعنی ۱۸۹۰ء میں انتقال کیا۔ درحقیقت نواب کلب علی خاں بہادر کو یہ رنگ پسند تھا۔ اور سوال لکھنؤ اور دہلی کا نہیں، حکمرانِ وقت کی پسند کا تھا۔ وظیفہ لینا تھا تو اس کی پسند کے مطابق کہنا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ نہ کسی لکھنوی اُستاد کو لکھنویت کی برقراری کا خیال رہا نہ کسی دہلوی کو اپنی خصوصیات کا۔

نظام رام پوری کے متعلق تو جناب رشید رام پوری جانشین حضرت محمود رام پوری کی زبان سے یہ روایت بھی مجھ تک پہنچی ہے کہ نظام کا مجموعہ کلام ہمیشہ داغ کی پسندیدہ کتابوں میں سے رہا اور اُن کے سرہانے جو دو چار کتابیں ہمیشہ رکھی رہتی تھیں ان میں شامل تھا۔ یہ بات حضرت رشید کو اُن کے اُستاد مغفور حضرت محمود نے بتائی تھی اور ظاہر ہے کہ استاد کے متعلق شاگرد کی بات قابلِ اعتبار ہے تو داغ کے متعلق محمود کی بات بھی درخور اعتنا ہے۔ کیوں کہ محمود کو استاد داغ سے والہانہ عقیدت تھی اور وہ اپنے استاد کے رنگ کے بڑے کامیاب کہنے والوں میں سے تھے۔ اس موقع پر ان کے دو تین شعر سُن لیجئے جن سے یہ اندازہ ہو سکے گا۔

دشمن اچھے ہیں جو دم دم کی خبر لیتے ہیں ۔۔۔ دوست آشنا بھی کہ حال کا پرسان نہ ہوا

تم سلامت رہو زمانے میں ۔۔۔ میرا کیا ہے ہوا ہوا نہ ہوا

باتوں میں گزارتے ہیں آہیں ۔۔۔ ہیں اور دلِ بے قرار میرا

تم شکل سے ہو ہماری بےزار ۔۔۔ اللہ اب ایسے ہو گئے ہم

کب آئے اجل کا کیا ٹھکانہ ۔۔۔ پھر لے والی ہزار گھر کی

گھر سے نکلے وہ مرے بعد تو بولے افسوس ۔۔۔ وہ ہی کم بخت نہیں ہے تو گلی سونی ہے

کہتے ہیں کہتے ہو کیا جی سے گذرنے کے لئے ۔۔۔ ہم سلامت ہیں تو ہیں سینکڑوں مرنے کے لئے

حضرت محمود کی گواہی سے یہ پتہ چلا کہ نظام کا دیوان داغ کے خاص مطالعے میں تھا۔ اب دیکھئے "کمالِ داغ"[1] صفحہ ۴۹ میں داغ کے زمانہ قیام دہلی کے یہ نمونے دیئے گئے ہیں۔

(الف) کبھی یہ دل تماشہ گاہ تھا عیش و مسرت کا
اب اس میں حسرت و یاس و تمنا سیر کرتے ہیں

الٰہی دیدہ و دل تو نہ ٹھہرے وہ گزر ٹھہرے
کبھی حسرت گزرتی ہے کبھی ارماں گزرتے ہیں

(ب) کیا کہا۔ پھر تو کہو دل کی خبر کچھ بھی نہیں
پھر یہ کیا ہے خمِ گیسو میں اگر کچھ بھی نہیں

اک جفا تیری۔ نہیں کچھ بھی۔ مگر سب کچھ ہے
اک وفا میری کہ سب کچھ ہے مگر کچھ بھی نہیں

آنکھ پڑتی ہے کہیں پاؤں کہیں پڑتا ہے
سب کی ہے تم کو خبر اپنی خبر کچھ بھی نہیں

حشر کی دھوم ہے سب کہتے ہیں یوں ہے یوں ہے
فتنہ ہے اک تری ٹھوکر کا مگر کچھ بھی نہیں

لامکاں میں بھی تو اک جلوہ نظر آتا ہے
بیکسی میں تو اُدھر ہوں کہ جدھر کچھ بھی نہیں

---

بھی شامل ہے جو یوں شروع ہوتی ہے۔ سردی اب کے برس ہے اتنی شدید۔ صبح نکلے ہے کانپتا خورشید۔ سودا کے دیوان میں یہ سب اشعار زیادہ بہتر صورت میں پائے جاتے ہیں اس لئے قیاس کیا جاتا ہے۔ کہ قائم کے مسودات سودا کو اصلاح کے لئے بھیجے گئے جو کسی وجہ سے بعد اصلاح واپس نہ ہو سکے اور مرتب نے سودا کے دیوان میں شامل کر لئے (راز)

[1] کمالِ داغ - داغ کے کلام پر تبصرہ از حامد حسین قادری۔

میں اسی مقالے میں کہیں لکھ چکا ہوں کہ داغ کے دہلی کے کلام اور رام پور
کلام کو وثوق کے ساتھ جدا جدا کر کے رکھ دینا مشکل ہے لیکن میرے سامنے
بعض شہادتیں ایسی ہیں جن پر پورے طور پر نہیں تو چند غزلوں کے متعلق یہ بات
یۂ تحقیق کو پہنچ جاتی ہے کہ وہ داغ نے زمانۂ قیام دہلی میں کہی ہیں مثلاً

(۱) داغ نے پہلی غزل نواب مصطفےٰ خاں شیفتہ کے مشاعرے میں پڑھی

"سیماب نہیں" "بیتاب نہیں"

وہ مطلع جو داغ نے پڑھا یہ تھا ؎

مرد برق نہیں شعلہ سیماب نہیں ۔۔۔ کس لئے پھر یہ ٹھہرتا دلِ بیتاب نہیں

(۲) زینت باڑی کے مشاعرے میں۔

"تو اپنا" "ترا نوا اپنا"

(۳) لال قلعہ کے مشاعرے میں "دم نکلے - بھرم نکلے"

(۴) نواب اصغر علی خاں نسیم کا مشاعرہ - "آسماں کے لئے جاں کیلئے"

مگر اس مشاعرہ میں داغ کو مومن اور ذوق کے درمیان جگہ ملی تھی۔
لہٰذا داغ نے قربانی کا بکرا بننے سے بچنے کے لئے یہ صورت اختیار کی کہ ان کی باری
آئی تو طرح میں نہ کہہ سکنے کا عذر کر دیا اور غیر طرح غزل پڑھی یعنی

کبھی جان صدقے ہوتی کبھی دل نثار ہوتا

"گلزارِ داغ" میں "آسماں کے لئے اور جاں کے لئے"۔ اس طرح
میں داغ کی غزل ہی نہیں ہے اسی طرح نواب مصطفےٰ خاں شیفتہ کے مشاعرے
میں پڑھا ہوا مطلع بھی 'گلزارِ داغ' میں شائع نہیں کیا گیا ہے بلکہ صرف ایک
مطلع شائع ہوا ہے اور وہ مطلع یہ ہے۔

بیکسی صدمہ ہجراں کی مجھے تاب نہیں ۔۔۔ کاش دشمن ہی چلے آئیں جو احباب نہیں

مگر اس کا کیا علاج کہ 'گلزارِ داغ' کے ذریعے سے آج جو کلام ہمارے
سامنے لایا گیا ہے اس کے متعلق خود 'جلوۂ داغ' کا فیصلہ یہ ہے کہ ابتدائی
کلام جو ساٹھ جزو میں پھیلا ہوا تھا غدر میں ضائع ہو چکا ہے اور بعد کو جو
کچھ یاد آتا گیا ایک ایک دو دو شعر لکھے جاتے رہے اور ان ہی طرحوں
میں بعد کو شعر کہہ کر غزلیں مکمل کر لی گئیں گویا قدیم غزلوں میں جدید رنگ کے

---

نمبر ۱، ۲، ۳، ۴، عہ از مقدمۂ 'فریادِ داغ' و 'جلوۂ داغ': مقدمہ
'فریادِ داغ' از مولانا تمکین کاظمی اور 'جلوۂ داغ' مصنفہ احسن مارہروی۔ عہ جلوۂ داغ صفحہ ۱۱۱

شعر ضرور رکھے گئے اور داغ کے پہلے مجموعے 'گلزارِ داغ' کا یہی عالم ہے کہ
تقریباً ہر ردیف میں دو رنگی پائی جاتی ہے۔ مثلاً

| رنگِ قدیم | رنگِ جدید |
| --- | --- |
| ابتدائے رمضاں سے ہے مۂ عید کی دھوم | تم کو آشفتہ مزاجوں کی خبر سے کیا کام |
| کسی کافر نے دکھایا نہ ہوا ابرو اپنا | تم سنوارا کرو بیٹھے ہوئے گیسو اپنا |
| قبر میں بھی نہ بجھی آتشِ غم والے نصیب | بیکسی صدمۂ ہجراں کی مجھے تاب نہیں |
| ہم جہاں دفن ہیں وہاں پر زمیں آب نہیں | کاش دشمن ہی چلے آئیں جو احباب نہیں |
| مجھے مانتے سب ایسا کہ عدو بھی سجدے کرتے | جو تمہاری طرح تم سے کوئی جھوٹے وعدے کرتا |
| در یار کعبہ بنتا جو مرا مزار ہوتا | تمہیں منصفی سے کہہ دو تمہیں اعتبار ہوتا |
| سرِ شوریدہ کی تسکین وہیں ہوتی ہے | صبر لے زاہدِ نافہم نہ مئے خواروں کا |
| مجھ پہ احسان ہے اس کوچے کی دیواروں کا | بخشنے والا بھی دیکھا ہے گنہگاروں کا |

یہ پہچان بین تشکل تو ہے مگر ناممکن نہیں۔ رنگِ قدیم دیکھئے۔

جو ہو سکتا ہے اس سے وہ کسی سے ہو نہیں سکتا ۔۔۔ مگر دیکھو تو کچھ بھی آدمی سے ہو نہیں سکتا
جو عاشقی میں خاک ہوا کیمیا ہوا ۔۔۔ کہتا تھا آج - خاک میں کوئی ملا ہوا
ہمیشہ فیض سے دنیا دلوں سے خاکساروں کو ۔۔۔ کہ موجِ بحر تر کرتی ہے کیا کیا لب کناروں کا
مثلِ ماہی تیرتا جاتا ہوں راہِ شوق میں ۔۔۔ چشمِ گریاں کی بدولت ہے سمندر زیرِ پا

غور کیجئے داغ کی زباں سے استاد ذوق بول رہے ہیں یا نہیں۔
چشمِ گریاں کی بدولت ہے سمندر زیرِ پا - داغ اور - بہہ گیا خط لکھنے لکھتے "اشکوں میں"
آب میں" ذوق - اب ذرا داغ کا رنگِ جدید دیکھئے۔

ڈر گئے تم شکایت کرنے ہے خواہشِ مرگ ۔۔۔ منہ ذرا سا نکل آیا ترے بیماروں کا
مرے قابو میں نہ پہروں دلِ ناشاد آیا ۔۔۔ وہ مرا بھولنے والا جو مجھے یاد آیا
عیش بھی اندوہ فضا ہو گیا ۔۔۔ ہائے طبیعت تجھے کیا ہو گیا
چپ رہیں گے حیا سے وہ کب تک ۔۔۔ غصہ الزام سے تو آئے گا
ہوئے ایک دیر و حرم کے مسافر ۔۔۔ کچھ اِس راہ چل کر کچھ اُس راہ چل کر
نہ پوچھو شبِ ہجراں کیوں کر بسر کی ۔۔۔ یہ کروٹ بدل کر وہ کروٹ بدل کر

---

عہ اسی مضمون کو استاد ذوق نے اپنے مخصوص رنگ میں یوں کہا ہے۔
کباب سیخ ہیں ہم کروٹیں ہر سو بدلتے ہیں ۔۔۔ جو جل اٹھتا ہے یہ پہلو تو وہ پہلو بدلتے ہیں
سب کچھ ہو گیا اس میں - یہ کروٹ بدل کر وہ کروٹ بدل کر کی سی بات نہیں۔

انداز فکر کے اسی تبادلے پر سطحی مطالعہ سے جرأت کی تقلید کا دھوکا ہوتا ہے لیکن داغ، اور جرأت کے رنگوں کے اتحاد اور اختلاف پر "کمال داغ" میں پروفیسر حامد حسن قادری نے بڑی تفصیل سے لکھا ہے "جرأت و داغ" کے عنوان سے وہ کہتے ہیں۔

۱۔ غزل میں شوخی اور بانکپن شیخ قلندر بخش جرأت کی ایجاد ہے۔ یہ رنگ ان سے پہلے نہ تھا ان کی ایجاد ہے۔

آخری دور میں یعنی متاخرین کے دور میں داغ نے اس رنگ کو چمکایا اور اس قدر شوخ کر دیا کہ اس میں بازاری شان پیدا ہو گئی۔ کمال داغ میں جرأت اور داغ کا موازنہ کر کے یہ فیصلہ کیا گیا ہے کہ

۲۔ داغ کے ہاں عام طور پر جدتِ ادا۔ رنگینی بیان، حسنِ بندش، شوخی الفاظ جرأت سے بہت بہتر ہے۔

۳۔ داغ کے شوخ مضامین جو فحش اور ابتذال سے خالی ہیں بہت اعلیٰ ہیں۔

۴۔ جرأت کے ہاں شوخ بیانی و فحش و ہزل بہت کم ہے اور داغ کے ہاں بہت زیادہ۔

۵۔ جرأت کے ہاں میر و مصحفی کا انداز ہے جو داغ کے ہاں مطلق نہیں۔

اب ملاحظہ کیجئے اگر داغ کے کلام میں میر کا انداز مطلق نہیں ہے تو وہ "رنگینی بیان، حسن ادا، شوخی الفاظ" جو داغ کے کلام میں پائی جاتی ہے اس پر جرأت کے واسطے سے دہلی کی ملکیت کی چھاپ لگا دینا ایک اپج نہیں تو کیا ہے۔

قادری صاحب رام پور سے بہت قریب ہیں۔ یعنی فن شعر و سخن میں وہ پیارے خاں رازؔ مرحوم کے شاگرد ہیں جو امیر مینائی کے شاگرد تھے۔ ان میں رام پور سے ایک قسم کی عقیدت بھی پائی جاتی ہے۔ چناں چہ خود میرے متعلق انھوں نے اپنے ایک خط میں جس طرح عزت افزائی کی تھی وہ میرے خواب و خیال کی حدود سے بھی آگے ہے اور قادری صاحب کو رام پور میں داغ کے زمانے کے شاعرانہ ماحول کو تلاش کرنے میں نسبتاً آزادی اور آسانی بھی تھی۔ لیکن تمام خیالات اور قیاسات کے دریا کا بہاؤ جب ایک سمت کو ہو جائے تو حقیقت کو تلاش کرنے کا قوی ارادہ بہت کم پیدا ہوتا ہے۔

کیا یہ انتہائی رواروی نہیں ہے کہ جس شہر میں دو مختلف رنگوں کا امتزاج تسلیم کیا جائے اس کے اپنے ماحول کو نظر انداز کر کے رائے زنی کی جائے اور کیا اس سے غلطی کا زبردست امکان نہیں پیدا ہوتا۔ دیکھئے جرأت کا کلام اس وقت بھی اسی دنیا میں بالکل آج کی طرح موجود تھا جب داغ دہلی میں مشاعرے پڑھ رہے تھے اور مجروحؔ اور مالکؔ وغیرہ سے کاندھے سے کاندھا ملا کر پڑھ رہے تھے۔ بلکہ اُن کے اُستاد یعنی غالبؔ کی غزلوں پر غزلیں کہہ رہے تھے

مثلاً کبھی جان صدقے ہوتی کبھی دل نثار ہوتا

اور نہ صرف کہہ رہے تھے بلکہ یہ غزلیں کہہ کر دہلی کے بڑے مشاعروں میں پڑھ رہے تھے مگر اس ماحول میں داغ کو جرأت کے تتبع یا جرأت سے بہتر شوخ مضامین کہنے کا کوئی خیال نہیں آیا۔ لیکن رام پور آ کر یکایک وہ اپنے اسلوب فکر کو بدل لیتے ہیں۔ کیا اس تبدیلی کے لئے کوئی زبردست محرک نہیں ہونا چاہیئے۔ یہ زبردست محرک تھا اور واقعی تھا۔ یہاں تک کہ خود قادری صاحب نے اسے محسوس تو کیا لیکن رواروی میں اس کا ذکر کرتے چلے گئے۔ "کمال داغ" کے صفحہ ۵ پر جہاں وہ داغ کی اور مشکلات کا ذکر کرتے ہیں، وہاں یہ بھی کہتے ہیں کہ:۔

"شعرائے رام پور سے داد لینا تھی"

بس یہ پیچ تھا جو قادری صاحب کے متجسس دماغ نے پیدا تو کیا مگر وہ اس پر زیادہ غور کئے بغیر آگے بڑھ گئے۔ داغ دہلی میں جرأت کے رنگ کو اختیار کرنے کی کوشش کرتے تو وہ جرأت کے تتبع میں میر و مصحفی کی تقلید بھی کرتے لیکن داغ نے رام پور میں اس رنگ کو اختیار کرنے کی کوشش کی اور انھوں نے رام پور میں اپنے طرزِ فکر کو بدلا اُن کے سامنے شعرائے رام پور بھی تھے اور امیر مینائی بھی امیر مینائی نہ صرف شاعر تھے بلکہ صاحبِ علم و فضل بھی امیر کے مقابلے میں بقول قادری صاحب کے (کمال داغ صفحہ ۵۰) داغ کے پلے میں شاعری ہی شاعری تھی اس موقع پر داغ نے سنجیدگی سے سوچا۔

اُنھوں نے دیکھا کہ رام پور کے عوام پر نظامؔ و رستا چھائے ہوئے ہیں دربار میں بھی یہی رنگ پسند کیا جاتا ہے اگر امیر سے مقامی رنگ میں ڈوب کر مقابلہ کیا گیا تو دربار سے بھی پسندیدگی کی سند ملے گی اور عوام بھی اپنا ہم رنگ سمجھ کر ہمدردی کریں گے اور امیر کا علم و فضل بھی مضامین کی شوخی کے لحاظ سے

---

۱۔ کمال داغ، صفحہ ۹۳

الف۔ صفحہ ۹۳، ۹۴ کمال داغ، ۲، ۳، ۴، ۵ کمال داغ، صفحہ ۹۷۔

اس میدان میں اُتر کر مقابلہ کرنے سے ان کو روکے گا۔ اس لئے انھوں نے نظام و رتسا کا آئیڈیل سامنے رکھ کر شعر کہنا شروع کر دیئے۔ نتیجہ وہی ہوا جو داغ نے سوچا تھا۔ دربار سے خوشنودی کی سند ملی۔ شعرائے رام پور کی پوری تائید حاصل ہوئی یعنی قادری صاحب کے لفظوں میں شعرائے رام پور سے داد مل گئی اور ان کے مقابل امیر مینائی نے ان کے سے شعر کہنا شروع کئے تو بہک گئے۔ امیر مینائی کے بہک جانے کو اردو ادب کے سب مورخوں نے مانا ہے مثلاً

۱۔ "امیر جو داغ کے سب سے بڑے حریف اور مقابل تھے۔ انھیں بھی رائے عامہ کے سامنے سرِتسلیم خم کرنا پڑا۔ اسی وجہ سے ان کا دوسرا دیوان صنم خانۂ عشق 'داغ کے رنگ میں ہے۔"

یہ رائے عامہ کیا تھی رام پور کے عوام کی طرف سے مقبولیت کا عام سارٹیفکٹ، کیوں کہ مقابلہ ہی رام پور کے میدان میں ہو رہا تھا اور رام پور کے عوام پر نظام و رتسا چھائے ہوئے تھے۔ چناں چہ داغ نے وہ رنگ اختیار کیا کہ دربارِ رام پور اور شعرائے رام پور دونوں داغ کی تائید میں آ گئے اور اسی تائید کے سامنے سرِتسلیم خم کر کے امیر نے بھی وہی رنگ کہا۔ لیکن ان کا علم و فضل مانع آیا اور اس ٹکراؤ کا ردِّعمل یہ ہوا کہ:۔

۲۔ "اگرچہ وہ (امیر مینائی) داغ کے رنگ میں کامیاب نہ ہو سکے تاہم اس کا نتیجہ یہ ضرور ہوا کہ لکھنؤ کی شاعری کا رنگ بہت کچھ بدل گیا۔"

یعنی امیر مینائی داغ کے رنگ کو اپنا نہ سکے اور داغ کا سوچا ہوا پیگرام چل نکلا البتہ داغ کے ابتدائی کلام کا ساٹھ جزو پر مشتمل ہونا محل نظر ہے۔ ساٹھ جزو کے معنی ہیں ۹۶۰ صفحات۔ اس زمانے میں آج کی طرح نازک اور دبلی پتلی نوٹ بکوں کا رواج نہیں تھا۔ بلکہ شاعر کے پاس ضخیم ضخیم رجسٹر ہوتے تھے۔ ان رجسٹروں پر فی صفحہ پندرہ سطریں بھی مان لی جائیں تو اشعار کی کل تعداد ۱۴۴۰۰ ہوتی ہے مان لیجئے کہ داغ نے باقاعدہ طور پر ۱۸۴۴ء میں شعر کہنا شروع کئے تو ۱۸۴۴ء سے ۱۸۵۷ء یعنی تیرہ برس میں ۱۴۴۰۰ شعر کہے اور ۱۸۵۷ء سے ۱۸۶۹ء تک یعنی اکیس برس میں کہے ہوئے تقریباً ۵۲۰۰ — شعر گلزارِ داغ میں شائع ہوئے اور ان میں بھی اسی جلوۂ داغ کی روایت کے بموجب پُرانا

۱۔ تاریخ ادبِ اردو صفحہ ۴۱۵ - (۲) - شعر الہند صفحہ ۲۸۹ - (۳) جلوۂ داغ صفحہ ۱۱

کلام بھی شامل ہے اور اس پر طرہ یہ کہ دہلی میں داغ کو اپنی انفرادیت کے تحفظ کا زیادہ خیال نہیں تھا۔ چناں چہ کمالِ داغ' میں بھی تسلیم کیا گیا ہے کہ:۔

۱۔ "ان کی (مراد داغ) شاعری کا اصل اور بہترین دور قیامِ رام پور کا زمانہ ہے۔ اسی لئے گلزارِ داغ' آفتابِ داغ' اور مہتابِ داغ میں فرق ہے۔"

۲۔ "گلزارِ داغ و آفتابِ داغ زمانہ قیامِ رام پور کے چھپے ہوئے ہیں۔ ان دونوں دیوانوں میں اکثر وہی غزلیں ہیں جو رام پور کے مشاعروں میں کہی گئی ہیں۔ ان غزلوں میں عجیب دل کشی اور سحر آفرینی ہے۔"

۳۔ "گلزارِ داغ' کے مطالعہ سے پایا جاتا ہے کہ غور و فکر سے کہتے تھے۔ شعر کی بندش اور الفاظ کے ہر پہلو پر غائر نظر ڈالتے تھے۔ مہتابِ داغ' میں اس کے برخلاف ایک حیرت انگیز روانی پائی جاتی ہے۔ زبان صاف و شستہ بندش میں تصنع کو ذرا دخل نہیں بایں ہمہ مضمون میں شوخی اور تیکھاپن اس درجہ ہے کہ شعر بے مثل ہو جاتا ہے۔"

## داغ کے کلام میں منفامیت

رام پور روہیلوں کی بستی ہے۔ روہیلے فطرتاً تلوار کے دھنی اور قسمت آزما قسم کے لوگ ہیں۔ جب تک روہیلے پورے کھتریعنی روہیلکھنڈ (کھڑگ تا سنگھ) میں پھیلے۔ وہ ملک کی بڑی بڑی لڑائیوں میں شریک ہوتے، ملک کی قسمت بنانے میں حصہ لیتے اور بڑی بڑی قوموں کے مقابلے میں مارتے مرتے رہے لیکن انگریزی ڈپلومیسی کے زہراب نے جب ان کی تلوار کو زنگ آلود کر دیا اور غیر ملکی سیاست کے مقابلے میں روہیلوں کی تلوار بھی بے کار ہو گئی تو اس قوم نے امن گاہ رام پور میں آ کر تلوار میان میں ڈالی اور میان کو کھونٹی پر ٹانگ دیا — جب تلوار کھونٹی کی زینت ہو گئی تو روہیلوں کی بے قرار فطرت اور طبیعت نے رزم کو ناممکن دیکھ کر بزم کی طرف اپنی توجہ موڑ لی لیکن ان کی بزم میں ایک بانکپن ایک تیکھاپن آ گیا۔ محبوب سے ردّ و بدل، لڑائی اور کھنچاؤ۔ چوں کہ ان کی بزم جو فطرت کے مطابق تھا لہٰذا عشق کی تمام نیازمندیوں کے باوجود خان صاحب' اپنی فطرت کے تتبع میں کچھ اکڑے اکڑے نظر آنے لگے اور وہ طبیعتیں جو نعرۂ جنگ اور شورِ دار و گیر میں سکون اور زندگی محسوس کرتی تھیں، جب فرضی خنجرِ ابرو اور خیالی تیرِ مژگاں کے سامنے سینہ تان تان

۱۔ جلوۂ داغ، صفحہ ۲۰۔ ۲۳۔ خم خانۂ جاوید جلد اول صفحہ ۱۱۴، ۱۱۷۔

سکے آتش تو بزم کی واہ واہ اور شور تحسین میں تسکین حاصل کرنے کے ساتھ اپنے جذبۂ غیرت، عشق کی خودداری اور نیاز مندانہ آن بان کو نہیں بھول سکیں مثلاً

سب کے دل پوچھتے ہو نام مرا
اس تجاہل کو ہے سلام مرا (دشتنہ متوفی ...)

بات کرنے میں تو شرماتے ہو تم
ظلم کرنے میں نہیں آتا لحاظ (حکیم مظہر احسن احسن شاگرد غالب متوفی ۱۰ اپریل ...)

(۱) ان بے وفائیوں کا دکھاتا تجھے مزہ
ہوتا فدا بھی دل جو مرا اختیار میں (رہتاب تلمیذ مومن متوفی ... جون ...)

کرو ے شب تار میری روشن
جب جانیں تجھے کہ مہ لقا ہے (امداد شاگرد غفلت متوفی جون ...)

(۲) بزم میں اور سب سے باتیں ہیں
جیسے ہم بے بلائے بیٹھے ہیں (نظام شاگرد بیمار متوفی ...)

آج یہ کس سے ٹھن گئی کہ نظام
آستینیں چڑھائے بیٹھے ہیں " " "

اک لطف رونے کا ہے سوال و جواب میں
ہم خود یہ چاہتے ہیں کہ وعدہ وفا نہ ہو " " "

داغ اس مقامیت کو لے کے ایک قدم آگے بڑھے یعنی ؎

اب کے کچھ منھ سے نکالا تو تمھیں جانو گے
داغ پھر مجھ کو نہ کہنا جو برابر نہ کہوں

یعنی سب سہی مگر مجھے گالی کی برداشت نہیں ہے اس وقت تو خیر تم میری فطرت سے ناواقف تھے میں نے جیسے ہو سکا صبر کر لیا لیکن آئندہ ایک کہو گے تو سنو گے بھی اس کا خیال رہے ؎

مری اُن کی جو ری محفل میں ہو گی
زباں پر آئے گی جو دل میں ہو گی

داغ کا عشق دیکھا۔ برابر کی لڑائی دیکھئے اب ذرا داغ کے محبوب کو دیکھئے ؎

انکار مئے کشی نے مجھے کیا مزا دیا
سینے پہ چڑھ کے اس نے خم مئے پلا دیا

دیکھئے محبوب کا یہ پہلوان قسم کا تصور۔ دہلی اور لکھنؤ کس طرف ہے اور مٹھّے

تحرکت تم بھی نہیں چاہتی غیرت میری
غیر کی ہو کے رہے یا شب فرقت میری

آیئے اب ذرا یہ بھی دیکھیں کہ داغ سے پہلے اور داغ کے زمانے میں دہلی کے شاعرانہ ماحول میں نزاکت خیال، شوخیٔ مضمون، اسلوب بیان کی خوبی اور

الفاظ کی بلندی تھی یا نہیں۔

مئے گل رنگ کی ہے جلوہ گری شیشے میں
دختر رز نہیں اُتری ہے پری شیشے میں — آلام

آشنا کو نہ اٹھا بزم سے اپنی ظالم
ایسے ملتے کے نہیں ناز اٹھانے والے — آشنا

رہ جانے کی جس دم ٹھانے لگے
یہ سنتے ہی ہم تو ٹھکانے لگے — احمد

ہوس رہ گئی یہ دل زار کی
کبھی بات اس نے نہ کی پیار کی — افزوں

تم کو محشر میں نہ ہو گے کہہ دو
ورنہ اک اور قیامت ہو گی — افگار

چلے جو اپنے سایہ سے بھی بچ کر
وہ ظالم کیا کسی کا آشنا ہو — باقر

صبح ہوتی ہے شب غم نہ قضا آتی ہے
چارہ گر کچھ تجھے مرنے کی دوا آتی ہے — حسن

عمر بھر ان کی جستجو نہ گئی
مر گئے پر یہ آرزو نہ گئی — میاں غلام حسن عشرت

ہائے نیچی وہ شرم سے آنکھیں
اور حسرت سے دیکھنا میرا — رسا

اب کیا رہا ہے جس پہ رقیبوں کا ڈر کریں
ہم تو بُرد ل کی جان کو پہلے ہی رو چکے — شوق

فتنۂ دہر ہو بیٹھے ہی رہو
گر اٹھو گے تو قیامت ہو گی — شہاب

عیش کیا رنج بھی نہیں رہتا
ایک عالم نہیں زمانے کا — صادق

بہت آشنا ہیں زمانے میں لیکن
کوئی دوست درد آشنا چاہتا ہوں — صاحبزادہ صفدر

وہ بُت جلوہ آرا ہوا چاہتا ہے
خدا جانے اب کیا ہوا چاہتا ہے — صاحبزادہ صفدر

مر کے بھی ہم نے سب کو دیکھ لیا
کوئی مرتا نہیں کسی کے لئے — طالب

کیوں ترک کریں بندگی میکدہ واعظ
کیسے مٹ ہو جائیں گے بخشے سے خدا ہم — عنایت

صدقے ہوئے - فدا ہوئے - جل کر فنا ہوئے
کیا پوچھتے ہو شمع کے پروانے کیا ہوئے — نصیح

وہ جو پہلو سے اُٹھے درد کچھ ایسا اٹھا
تھام کر دل کو کئی بار میں بیٹھا اٹھا — فقیر

وہ مٹتا ہے ہزاروں کو مٹا کر
یہی پہچان ہے اس نقشِ پا کی — کاوش

نازنینوں کے ناز بھی نہ اُٹھے
ناتوانی سی ناتوانی ہے — گوہر

کہاں میں اور کہاں ترکِ محبت
نصیحت کی بھی ناصح نے تو کیا کی — موحد

پھر اس دور میں دوا کیسی
درد ملتا نہیں دوا کے لئے — مہتر

---

یہ سب ۱۸۴۳ء تک کے شاعروں کے شعر ہیں، ان کے ساتھ نظام کے بھی اک دو شعر ملا لیجئے ؎

مرنے کا لطف زیست سے مجھ کو سوا ہوا — گھبرا کے اس کا کہنا کہ ہے ہے یہ کیا ہوا

تم سے کچھ کہنے کو تھا بھول گیا — جانے کیا بات تھی کیا بھول گیا

آپ اور آئیں اپنے وعدے پر — اور قسم بھی تو میرے سر کی قسم

انداز اپنے دیکھتے ہیں آئینہ میں وہ — اور یہ بھی دیکھتے ہیں کوئی دیکھتا نہ ہو

انگڑائی بھی وہ لینے نہ پائے اٹھا کے ہاتھ — دیکھا مجھے تو چھوڑ دیئے مسکرا کے ہاتھ

دنیا وہ اس کا ساغرِ مئے یا شبِ نظام — منہ پھیر کے اُدھر کو ادھر کو بڑھا کے ہاتھ

یہی کہئے مری بلا آئے — وہ بھی تو میرے گھر نہیں آتی

وغیرہ وغیرہ

ایسے شاعرانہ ماحول میں داغ نے رام پور کا قیام اختیار کیا۔ دربارِ رام پور رام پور کے نکتہ رس عوام اور رام پور کے امانبد اور سہلِ ممتنع کہنے والے (نظام وغیرہ) شعراسے ربط و ضبط منظور کیا۔ ان حالات میں رام پور رہ کر بھی اگر وہ دہلی کا رنگ ہی کہتے رہتے۔ تو کسی بیکس کو اے بیداد گر مارا تو کیا مارا جیسے ناصحانہ اسکول - یا "ہم نے دل اپنا اٹھا اپنی بغل میں مارا" جیسے محاورہ بند مکتب کا یہ نوجوان شاعر آج تذکروں کے اندر بند پڑا ہوتا اور نواب یوسف علی خاں بہادر ناظم اور نواب کلب علی خاں بہادر نواب اس کے وظائف جاری نہیں کرتے ـــــ مگر

داغ نے بڑی ہوشیاری سے کام لے کر شوخ مضامین کو اپنایا۔ نظام کو سامنے رکھ کر ادابندی اختیار کی۔ اپنی شاعری میں داخلیت اور مقامیت پیدا کی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ رام پور کے عوام ان کے ہمدرد اور شائق ہو گئے۔ رام پور کے شعرا ان کو پسند کرنے لگے۔ دربار میں ان کا وقار بڑھا اور جہاں جہاں ان کا کلام پہنچا اس کی شہرت آگے آگے پہنچی۔ لوگوں نے اسے محض ان کا کارنامہ سمجھ کر سینوں سے لگایا کیوں کہ ان کا معنوی استاد نظام صرف رام پور کے اندر گمنام کر رہ گیا تھا۔ یہاں تک کہ آخر میں ان کے سب سے بڑے حریف امیر مینائی ان کا رنگ اختیار کرنے پر مجبور ہوئے مگر یہ رنگ یا داغ جیسے بے پروا کے بس کا تھا یا نظام جیسے آزاد کے قبضے کا۔ اس لئے امیر نے اس کی طرف بڑھ کے ٹھوکریں کھائیں۔ اب بتایئے -

کیا یہ کہنا غلط ہے کہ داغ رام پور نہ آتے تو وہ داغ نہ ہوتے جو آج ہیں۔ نہ تو وہ فصیح الملک ہوتے نہ جہاں استاد۔ اور اس کے لئے داغ رام پور کے شاعرانہ ماحول۔ نواب کلب علی خاں بہادر کے دربار اور نظام کی آئیڈیل شاعری کے خوشہ چین نہ تسلیم کئے جائیں (وہ بھی محض بربنائے پاسِ جہاں اُستادی) تو بھی وہ رام پور کے شکر گزار ضرور مانے جائیں گے۔ جن کے واسطے سے رام پور نے ادبِ اردو کو ایک نیا رنگ دیا۔

---

جاتے تھے مُنہ چھپائے ہوئے میکدے کو ہم
آتے ہوئے اُدھر سے کوئی پارسا ملا

لہو کی بوند مژگاں سے جھڑی ہے
یہی گلزارِ دل کی پنکھڑی ہے

ملے مجھ سے تو فرمایا تمہیں کو داغ کہتے ہیں؟
تمہیں ہو ماہِ کامل میں تمہیں رہتے ہو لٹے میں — داغ

علی عباس حسینی

# اپریل فول

پورے کالج میں ایک سنسنی سی پھیل گئی تھی - اس ادارے کی تاریخ میں بالکل نئی بات ہوئی تھی - آج نوٹس گھومی تھی کہ تیسرے ہی گھنٹے کے بعد سارے لڑکے ہال میں جمع ہو جائیں - یہ بات "گرو جی" کے اصول کے بالکل خلاف تھی - ہال میں لڑکے کالج شروع ہونے سے پہلے دس بجے جمع کئے جاتے یا پھر کالج کے بعد چار بجے - ہفتے کے پانچ دنوں میں کبھی کوئی جلسہ تعلیمی گھنٹوں کے بیچ میں نہیں ہوتا تھا - سنیچر کے دن البتہ انٹرول کے بعد مباحثے ہوتے تھے یا کھیل - مگر آج پیر کے دن "گرو جی" کا حکم نامہ نکل گیا کہ تعلیمیں رد کو اور ہال میں جمع ہو - کوئی نہ کوئی خاص بات ضرور تھی ، ورنہ آندھی آئے کہ آگ لگے ، برف باری ہو کہ سنگساری گرو جی اپنی جگہ سے ہٹنے والے آدمی نہ تھے - کوئی مرے یا جیئے وہ اپنے اصول نہیں توڑ سکتے تھے - یہ گرو جی کوئی چھوٹے سے مدرسہ یا کسی مکتب کے معلم نہ تھے - یہ تھے مسٹر مکندی لال ایم اے ڈی ، لٹ - کالج کے بانی اور اس کے پرنسپل - بڑے نیک ، بڑے سیدھے مگر اصول کے معاملے میں ہمالیہ پہاڑ - اس لئے سب کو تیسرے گھنٹے کے بعد ہال میں حاضری کے حکم پر تعجب تھا - استادوں کو بھی ، لڑکوں کو بھی - مگر بعض پرانے ٹیچر تو اس [illegible] کرتے تھے کہ [illegible] کیسے آئے - آج تو پہلی اپریل ہے - سب جانتے ہیں کہ پہلی کو گرو جی مون برت رکھتے ہیں - چوبیس گھنٹے نہ بولتے ہیں نہ کسی سے ملتے ہیں - بس اپنے کمرے میں بند رہتے ہیں - نوکروں کو [illegible] ہیں - ہاں چوکیدار البتہ صبح سے شام تک پھاٹک پر بیٹھا رہتا ہے - اسے حکم ہوتا ہے ، جو بھی آئے پلٹا دو - ۲ - اپریل سے پہلے کسی سے نہ ملیں گے - مگر آج وہ کالج بھی آئے اور انہوں نے اس طرح کا خلافِ معمول حکم بھی نکالا - اسی لئے سب حیران تھے - مگر مدھو [illegible] سے زیادہ پریشان تھے -

وہ بار بار ایک دوسرے کو مسکرا کر دیکھتے ، مگر جلد ہی گردنیں جھکا لیتے اس لئے کہ ان کی مسکراہٹ صرف ہونٹوں کی کچی تک محدود رہتی - آنکھیں نہ مسکراتیں ، ان میں تو ڈر کی ہلکی سی جھلک تھی - جیسے کسی شرارت کے کرنے میں مزا تو آیا ، مگر یہ خوف بھی ہے کہ کہیں چوری پکڑی نہ جائے اور شرارت کا خمیازہ نہ بھگتنا پڑے - سارا کالج جانتا تھا کہ مدھو سودن اور مشتاق میں بڑی گہری چھنتی ہے - بالکل ایک جان دو قالب والا معاملہ ہے - چولی اور دامن کا ساتھ ، پڑھائی کے درجوں میں ساتھ ، کھیل کے میدانوں میں ساتھ ، مباحثے میں ساتھ ، مطالعے میں ساتھ - ایک ساتھ اپنے اپنے گھروں سے نکلتے ، ایک ساتھ اپنے اپنے مکانوں میں پلٹتے - گھر بھی ایک دوسرے کے آمنے سامنے تھے - بس گلی بیچ میں تھی - وہ بھی اتنی ہی چوڑی کہ ایک چھلانگ میں پار کر لی جائے -

مگر یہ سارا ساتھ ، ساری یکرنگی مدھو اور مشتاق کی ذات ہی تک تھی - ورنہ مدھو کے پتا جی بڑے بڑے بد وانوں کے گرو تھے - شاستروں کا جاننے والا اُن سے بڑا کوئی برہمن نہ تھا - اپنے ہی شہر میں نہیں بلکہ دُور دُور کے شہروں میں بھی ہون کرانے وہی بلائے جاتے - مت اور دھرم کی باتوں میں اُن کا فیصلہ آخری ہوتا تھا - آج سے نہیں بلکہ سات پیڑھیوں سے اُن کا خاندان آس پاس کے رجواڑوں کا گرو تھا - ادھر مشتاق کے والد جامع مسجد کے پیش نماز تھے اور عربی جامعہ کے مدرسِ اعلیٰ - ہر وقت یا تو کلامِ مجید کی تلاوت کرتے یا دینیات کا درس دیتے - اس لئے ہمسایہ ہونے پر بھی دونوں گھروں میں کوئی ربط نہ تھا ، کوئی نقطہ مشترک نہ تھا جہاں دونوں ملتے - یہ دو خاندان کیا تھے

دو چٹانیں تھیں جن کے درمیان سلے رنگی اور غیر ہمنوائیگی کی ایک گہری ندی بہ رہی تھی۔ لیکن مدھو اور مشتاق نے پہلے تو اس درمیانی خلیج کو پھاند پھاند کر دوستی کی، پھر دونوں کے اخلاص نے اس خلا پر ایک پُل سا بنا دیا۔ اور اس کے دونوں سروں پر اخوّت کے دو چراغ جلا دئے جنھیں نہ جھکڑ بجھا سکے اور نہ آندھیاں گُل کر سکیں۔ اور پھر تو دونوں گھر ایسے ملے ایسے ملے جیسے وید و قرآن۔ ظاہر میں تو سنسکرت اور عربی کی لفظوں کا فرق مگر باطن میں وہی اللہ اور برہما کی وحدانیت!

ہاں، تو مدھو سودن اور مشتاق احمد مسکراتے تو ضرور تھے مگر کچھ ڈرے سہمے ہوئے۔ اور آج خلافِ معمول آپس میں باتوں کا وہ سلسلہ بھی نہیں جاری تھا جو درجے میں ہو یا درجے کے باہر دونوں میں برابر ٹیچروں کی ڈانٹ اور ساتھیوں کی شکایت کا موجب بنتا تھا۔ مگر آج صرف آنکھیں کچھ پیغام دیتیں، ہونٹوں پر مسکراہٹیں آتیں اور گردنیں جھک جاتیں۔ جب سے گُرو جی کا حکم گُما یا گیا تھا یہ کیفیت اور بڑھ گئی تھی۔

بالآخر تیسرا گھنٹا ختم ہوا۔ ہال میں ایک کے بعد ایک ہر درجے کے طلبا اور ٹیچر آنے لگے۔ مدھو اور مشتاق بھی اپنے درجے کے لڑکوں کے ساتھ اگلی بنچوں پر آ کر بیٹھ گئے۔ دونوں انٹرمیجیٹ میں تھے، یعنی کالج کے پہلے سال میں، انھیں تو آگے بیٹھنا ہی تھا۔ ان کے چہرے غمّاضی کرتے تھے کہ یہ ٹیچروں لیکچراروں اور پروفیسروں کے پلیٹ فارم سے کچھ دور ہی بیٹھنا چاہتے تھے۔ مگر کیا کرتے کہیں اور بیٹھ کر خود نمائی بھی تو مناسب نہ تھی۔

لڑکوں کے اکٹھا ہو جانے کے بعد اب گُرو جی کا انتظار ہونے لگا۔ دیر ہوئی تو آپس میں چہ میگوئیاں ہونے لگیں اور لڑکوں سے زیادہ خود ٹیچر آپس کی گفتگو سے ہال کے شور کو بڑھانے لگے۔ ٹھنگے، سوکھے ناگر جی، وائس پرنسپل برابر پہلو بدلتے رہے۔ انھوں نے ہمیشہ سے بے چین طبیعت پائی تھی، ان سے نچلا نہ بیٹھا جاتا تھا۔ بالآخر گھبرا کر اُٹھ کھڑے ہوئے۔ بولے "میں دیکھتا ہوں کہ پرنسپل صاحب کیوں نہیں آئے۔" اور وہ اپنی ٹائی ٹھیک کرتے نکل گئے۔

گُرو جی اپنے کمرے میں بیٹھے ضروری کاغذات پر دستخط کر رہے تھے۔ ان کے سامنے رجسٹروں اور فائلوں کا ایک ڈھیر تھا، ورمشی جی کاغذات ایک کے بعد ایک پیش کرتے جاتے تھے۔ ناگر جی داخل ہوئے تو انھوں نے ان کے سلام کا جواب گردن سے دیا اور ایک کرسی پر بیٹھنے کا اشارہ کر دیا۔ ناگر جی بیٹھے تو مگر کچھ بے چینی سے بیٹھے۔ گُرو جی نے ان کی بے چینی محسوس کر لی۔ انھوں نے کاغذ سے نظر ہٹا کر انھیں دیکھا اور پوچھا "کیا ہے ناگر جی؟"

ناگر جی نے کہا "جی، سارے درجے ہال میں جمع ہیں، آپ کا انتظار کر رہے ہیں۔"

گُرو جی نے چیں بہ جبیں ہو کر پوچھا۔ "ہال میں؟ چوتھے گھنٹے میں؟ یہ کیوں؟"

ناگر جی نے یاد دلانے والے لہجے میں کہا "جی آپ ہی تو حکم گُمایا گیا تھا کہ تیسرے گھنٹے کے بعد سب ہال میں جمع ہوں۔"

گُرو جی کے چہرے پر غصّے کا ہلکا رنگ آ گیا۔ وہ بولے "میرا حکم کیسا؟ میں نے تو کوئی حکم نہیں دیا۔"

ناگر جی سٹ پٹا گئے۔ منشی جی نے ناک پر آگے بڑھی ہوئی عینک کو پیچھے کھسکا کر کہا "جی، ہاں، جی، جب میں دفتر میں آیا تو میری میز پر آرڈر بک کھلی رکھی تھی اور اس پر آپ کا حکم لکھا تھا۔ میں نے گُمانے کو دے دیا۔"

وہ لپک کر آرڈر بک لے آئے۔ حکم صاف صاف لکھا تھا۔ اور گُرو جی سے ملتا جلتا دستخط بھی تھا۔ مگر نیچے پہلی اپریل تاریخ پڑی تھی اور اس کے آگے بریکٹ میں اس طرح مہین مہین "فول" لکھا تھا کہ جب تک اس کی خاص تلاش نہ ہو اس لفظ پر سرسری نظر نہیں پڑ سکتی تھی۔ مگر گُرو جی نے پہلی ہی نظر میں اسے دیکھ لیا۔ انھوں نے اس لفظ پر اُنگلی رکھ کر ناگر جی کی طرف دیکھا اور "فول" عجیب طرح زبان سے کہا۔ ناگر جی کا چہرہ غصّے سے سُرخ ہو گیا۔ وہ دانت پیس کر بولے۔ "جس لڑکے نے یہ حرکت کی ہے اسے کالج سے فوراً نکال دینا چاہیئے!"

گُرو جی کرسی سے اُٹھ کر کھڑے ہو گئے۔ وہ منشی جی سے بولے "کاغذات لے جائیے، پھر دیکھوں گا!"

وہ جلدی سے کاغذات سمیٹ کر کمرے سے نکل گئے۔ گُرو جی اُٹھ کر ٹہلنے لگے۔ ناگر جی کرسی پر سہمے بیٹھے رہے۔ وہ گُرو جی کے چہرے کا اُتار چڑھاؤ دیکھنے لگے۔ گُرو جی خاصے لمبے تڑنگے گورے چٹے آدمی تھے۔ بڑی سی لمبی داڑھی اور بڑی بڑی کاکلیں رکھتے تھے۔ ان کا لباس ہمیشہ لمبا

کیرا کرتا اور ہمدرد ہوتا تھا۔ سب اسی لئے انھیں پرنسپل صاحب کی جگہ گرو جی کہتے تھے۔ وہ برہمچاری تھے اور انھوں نے اپنا سب کچھ، تن من دھن اسی کالج میں لگا دیا تھا۔ سب اُن سے محبت کرتے تھے، سب اُن سے ڈرتے تھے۔ اس لئے کہ وہ اپنے طلبا اور مدرسوں کے معاملے میں ہمہ تن اخلاص تھے، اور اخلاص کے غصّے کی آنچ جلتے ہوئے جنگل کی آنچ سے بھی تیز ہوتی ہے۔

اس وقت گرو جی کی بڑی بڑی آنکھیں کبھی غصّے سے خون کبوتر ہو جاتی تھیں کبھی درد سے بجھے ہوئے کنٹلے کی طرح گرد آلود کالی۔ کبھی چہرہ مانجھے ہوئے پیتل کے رنگ کا ہو جاتا، کبھی پگھلتے تانبے کے رنگ کا۔ انھوں نے دونوں ہاتھ پشت پر رکھے ہوئے تھے۔ مگر انگلیاں بند ہو کر کبھی فولادی گھونسا بن جاتی تھیں، کبھی ڈھیلی پڑ کر سوسن کی پتیاں۔ وہ لمبے لمبے قدم رکھ کر کمرے میں ٹہل رہے تھے کہ دفعتہً ہال کا شور اُن کے کمرے میں بھی سنائی دینے لگا۔ وہ چونک کر ناگر جی کی طرف اس انداز سے مڑے اور ناگر جی کرسی سے یوں گھبرا کر کھڑے ہوئے کہ کرسی اُلٹ کر گر گئی۔ وہ اسے اٹھانے کے لئے جھکے تو گرو جی بولے:

" رہنے دیجئے اسے۔ آپ ہال میں جا کر لڑکوں سے کہئے شور نہ مچائیں، میں آتا ہوں "

ناگر جی "بہت اچھا" کہتے ہوئے جلدی سے باہر چلے گئے۔ گرو جی نے گری ہوئی کرسی خود اٹھا کر ٹھیک جگہ پر رکھی، پھر اس سے ٹیک لگا کر کھڑے ہوگئے اور لمبی داڑھی میں انگلیوں سے کنگھا کرنے لگے۔ دفعتہً انگلیاں ٹھوڑی کے قریب گال پر ایک جگہ ٹھہریں۔ وہ اس مقام پر کلے کی انگلی اس طرح پھیرنے لگے جیسے ماں گود میں سوتے بچے کے سر پر ہاتھ پھیرتے پھیرتے اس کے سر کے نشیب و فراز ٹٹولنے لگتی ہے۔ ان کی نظر اُدھر مڑی جہاں اوٹ کے پیچھے منہ دھونے کا طشت اور صراحی اور گلاس رکھے تھے۔ انھوں نے گلاس میں پانی انڈیلا، چلو میں پانی لے کر منہ پر ڈالا، کھونٹی پر لٹکے ہوئے تولئے سے منہ ہاتھ پونچھا، دو گھونٹ پانی پیا اور ہال کی طرف روانہ ہوگئے۔

گرو جی کے داخل ہوتے ہی ہال میں سنّاٹا سا چھا گیا۔ سارے لڑکوں اور ٹیچروں نے کھڑے ہو کر تعظیم دی۔ ان کا معمول تھا وہ ہال میں داخل ہوتے تو مختلف لڑکوں سے خیر سلّا پوچھتے ہوئے اپنی میٹھی مسکراہٹیں بانٹتے اپنی کرسی تک جاتے تھے، مگر آج خلافِ معمول وہ گردن جھکائے سیدھے اس پلیٹ فارم کی طرف چلے گئے جہاں صدر میں اُن کی جگہ تھی اور اردگرد دوسرے اُستادوں کی کرسیاں۔ وہاں پہنچ کر انھوں نے سب کو بیٹھ جانے کا اشارہ کیا اور خود میز کے آگے آ کر سامنے کھڑے ہوگئے۔ انھوں نے نظریں جھکائے جھکائے تقریر کرنا شروع کی:-

" انگریزوں سے جہاں ہم نے کچھ اچھی باتیں سیکھی ہیں، وہاں کچھ بُری باتیں بھی۔ انھیں میں سے ایک یہ "اپریل فول" والی بدعت بھی ہے، یعنی اس تاریخ کو اپنے کسی ساتھی یا دوست کو بے وقوف بنانا۔ یوں تو کسی کو بے وقوف بنانا ہی کوئی اچھی بات نہیں، اس لئے کہ اس کی تہہ میں بڑی خود بینی ہے یعنی ہم خود بڑے عقل مند ہیں۔ اور یہ خود بینی ہم سے ہماری سب سے بڑی ترقی کی آخری منزل کو چھین لیتی ہے، یعنی انسان بننا۔ اس لئے کہ انسانیت کی بنا انکسار پر ہے، ایثار پر ہے، قربانی پر ہے، نفس کشی پر ہے، نہ کہ خود بینی، خود سری اور خود سرائی پر! "

گرو جی رُک گئے۔ انھوں نے پہلی بار اپنے شاگردوں اور ماتحتوں پر بھرپور نظر ڈالی۔ سب کے چہروں پر حیرانی بھی تھی، سراسیمگی بھی۔ وہ آہستہ آہستہ بولے:-

" لیکن میں اس وقت کوئی لیکچر دینے نہیں آیا ہوں۔ میں تو تم سے یہ پوچھنے آیا ہوں کہ تم میں سے کس نے مجھے، اپنے باپ کو، بے وقوف بنانے کی کوشش کی۔ مجھے یقین ہے کہ میرے لڑکوں میں سے کوئی بھی اپنے کو اپنے استادوں اور مجھ سے زیادہ عقلمند نہیں سمجھتا، یہ صرف انگریزوں کی ریس میں مذاق کیا گیا ہے۔ گویہ مذاق " از ریش با باہم بازی " کے مترادف ہے۔ (اور گرو جی اپنی لمبی داڑھی میں انگلیاں پھنسا کر مسکرائے۔ سارے چہروں پر مسرّت کی ایک لہر دوڑ گئی) مگر میں یقین دلاتا ہوں کہ میں اس گستاخی کی کوئی سزا نہیں دینا چاہتا۔ میں تو اپنے اس بچے کو دیکھنا چاہتا ہوں جو اب تک اپنے اور بدیشی طور طریقے کے فرق کو نہیں سمجھا ہے (وہ تھوڑی دیر پھر رُک گئے) ہاں، تو جس نے اکیلے یا جن لوگوں نے مل کر یہ مذاق کیا ہے انھیں سب کے سامنے آ کر کھڑا ہو جانا چاہیے۔ میں کچھ نہ کہوں گا، صرف اُن کے ساتھ مل کر ہنس لوں گا! بتایئے وہ کون صاحب ہیں؟ "

سب خاموش رہے، گرو جی کی آنکھوں میں مدھم سی چمک پیدا ہوئی وہ بولے:-

" مجھے دُکھ ہوا اس لئے کہ اب یہ مذاق جُرم کی حدوں میں آیا چاہتا ہے

تم کہو گے مذاق جرم کیسے بن سکتا ہے۔ تو میں اپنے تجربے کا ایک اور اپریل فول کا قصہ سناتا ہوں۔ دیکھو ہنسی مذاق کی بات کیسے دُکھ کی کہانی اور جرم کا مقدمہ بن گئی ۔۔۔ آج سے کوئی پندرہ برس پہلے کی بات ہے کہ ایک ہی درجے میں دو نوجوان پڑھتے تھے۔ کہانی سچی ہے اس لئے میں نام نہ بتاؤں گا۔ تم مان لو کہ ایک کا نام تھا مہیش، دوسرے کا سدھیشور۔ مہیش کروڑپتی باپ کا اکلوتا بیٹا تھا، خوبصورت بھی تھا، ذہین بھی، چال چلن کا بھی اچھا تھا، سیدھا اور نیک بھی۔ سدھیشور غریب زیادہ تھا۔ صورت و شکل میں آدمی کا بچہ تھا، ٹیوشن کر کے تعلیم کا خرچ چلاتا تھا اور ہر بات میں پیش پیش رہنے کا بڑا خواہش مند تھا۔ وہ ان لڑکوں میں تھا جو محض اپنی محنت اور اپنی کوشش سے دُنیا میں اپنے لئے جگہ بنا لیتے ہیں۔ بس اس میں ایک کمزوری تھی۔ وہ بہت زیادہ خود اعتمادی کا شکار تھا۔ مہیش جہاں مباحثوں میں، کالج کے الیکشنوں میں خاموش بیٹھا مسکرایا کرتا، سدھیشور وہاں ہر بحث میں حصہ لیتا، ہر چناؤ میں کھڑا ہوتا اور اکثر میں لڑ بھڑ کر کامیاب بھی ہو جاتا۔ دونوں میں نہ دوستی تھی نہ دشمنی، نہ چشمک، نہ رقابت نہ محبت نہ عداوت، بس کالج کا ساتھ تھا، جیسا کہ تم میں سے اکثر میں ہوگا۔"

گرو جی پھر رُک گئے۔ انھوں نے لمبی داڑھی میں پھر اُنگلیوں سے کنگھی کی۔

"یہی حالت تھی کہ دفعتاً کالج میں ایک لڑکی داخل ہوئی۔ اس کا نام رتنا مان لو۔ یہ لڑکی شہر کے ایک بہت ہی متموّل اور معزّز خاندان کی فرد تھی۔ اس نے انگریزی اسکولوں میں تعلیم پائی تھی اور سینیئر کیمبرج میں اوّل آئی تھی۔ صورت شکل گویا بھگوان نے اپنے ہاتھوں سے بنائی تھی۔ انگریزوں کی پڑھائی ہوئی، متموّل، حسین، ذہین رتنا تھوڑی سی گھمنڈی بھی تھی۔ اور کیوں نہ ہوتی بھگوان نے اسے سب کچھ دے دیا تھا۔ وہ تو آکسفورڈ، کیمبرج میں مزید تعلیم حاصل کرنا چاہتی تھی لیکن ماں باپ آنکھوں کے تارے کو نظر سے دُور رکھنا نہ چاہتے تھے اس لئے مجبوراً ہندوستانی یونیورسٹی میں اسے پڑھنا پڑا۔ وہ بھلا کالج کے لڑکوں کو کیا خاطر میں لاتی۔ مگر ہر لڑکا اسی کا خواہش مند کہ ہمارا رتنا سے ضرور تعارف ہو جائے۔ ہم اس سے قریب سے جا کر دُو بدُو دو باتیں کر لیں۔ اور وہ تھی کہ سوائے دو ایک منتخب سہیلیوں کے کسی سے باتیں تک نہ کرتی۔ لڑکوں میں سے دے کے بس ایک مہیش تھا کہ سلام پیام ہو جاتا تھا۔ وہ بھی اس لئے کہ دونوں گھرانوں میں بڑا تا میل تھا اور شاید والدین کے دلوں میں یہ خواہش بھی تھی کہ دونوں پڑھ لکھ لیں، اور ایک دوسرے کو پسند بھی کریں تو ان کا رشتہ بھی کر دیا جائے۔ یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ مہیش کے دل میں اس رشتے کی کوئی خواہش نہ تھی، مگر یہ ضرور تھا کہ فطرتاً اُس کے احساس میں شدّت نہ تھی، اس لئے رتنا سے شادی و یگانگی میں بھی کوئی تیزی اور گرمی نہ تھی۔ اس ایک طرح کی سرد مہری کا باعث رتنا کا گھمنڈ بھی تھا۔ اس کے ہاں وہ احساسِ برتری تھا کہ کوئی نظروں میں سماتا ہی نہ تھا۔ ادھر مہیش کو یہ فکر کہ اس طرح کی لڑکی کو پتنی بنانا کہیں زندگی کے سکون میں تلاطم کا باعث تو نہ بن جائے گا۔ اور تلاطم سے وہ ہمیشہ ڈرتا اور گھبراتا تھا۔ اس لئے حُسن و دولت جہاں اسے رتنا کی طرف کھینچ کر قریب لاتے، غرور و تیز زبانی اسے ٹھوکر مار کر پیچھے ہٹا دیتے۔ مگر وہ ان باتوں پر غور کرنا بھی ناپسند کرتا تھا، اس طرح کی فکریں زندگی کو پیچیدہ بنا دیتی ہیں۔ اور وہ پیچیدگیوں سے دُور ہی رہنا چاہتا تھا اس لئے وہ خاموشی سے رتنا کے خواہش مندوں کے ہجوم کو دیکھنے لگا۔ اور اس ہجوم میں سدھیشور اپنی فطرت کے مطابق پیش پیش تھا۔ اس نے رتنا کو ہمیشہ دُور ہی سے دیکھا تھا۔ وہ موٹر سنبھالتی کالج میں آتی، کلاسوں میں جاتی خالی گھنٹوں میں سہیلیوں کے جھرمٹ میں رہتی اور کالج ختم ہوتے ہی موٹر اڑاتی گھر چلی جاتی۔

مگر دل دینے والوں کو تو کوئی روک نہیں سکتا۔ سدھیشور نے رتنا کو دل دیا اور بہت زور شور سے دل دیا۔ اور اس کی یہ پریم کہانی سارے کالج میں جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی۔ لڑکوں نے اس سے فائدہ اُٹھانا شروع کیا۔ کوئی کہتا رتنا کی فلاں سہیلی سے مجھ سے تعارف ہے، مجھے مٹھائی کھلاؤ تو میں تم کو اس سے اپنی دوست کے ذریعہ ملا دوں۔ کوئی کہتا رتنا کو تقریر کرنے کا بڑا شوق ہے تم میری دعوت کرو تو اب کے مباحثے میں اسے شریک کرا دوں۔ اور سدھیشور جھٹ ایسوں کی خاطر مدارات شروع کر دیتا۔ یہی نہیں بلکہ یاروں نے رتنا کا واسطہ دے کر اس سے رومال، موزے، سوئیٹر تک لینا شروع کر دئے۔ ہوشیار سدھیشور اب اس پریم کی خاطر ہر طرح بے وقوف بنایا جا سکتا تھا۔ مہیش نے بھی ان بے وقوفیوں سے لطف لینا شروع کیا۔ امتحان سر پر تھا۔ مارچ کا آخری ہفتہ تھا، مطالعے کی تھکن دماغ سے دُور کرنے کے لئے یہ اچھی خاصی تفریح ہاتھ آئی تھی۔ اس نے سوچا لاؤ ذرا میں بھی سدھیشور کو بے وقوف بناؤں۔ ایک خط ٹائپ کرا کے سدھیشور کے پاس بھجوا دیا۔ یہ ایک دعوت نامہ تھا رتنا کی طرف سے۔ مضمون یہ تھا کہ میں نے چند سہیلیوں

کو ہمیشہ ہاں چار بجے پہلی اپریل کو چاء پر بلایا ہے۔ آپ بھی، گر تشریف لائیں تو زہے قسمت!

یہ خط کیا ملا، سوکھے دھانوں پر پانی پڑ گیا۔ سدھیشور سمجھے نہ سمایا۔ اس نے بغیر سوچے سمجھے پارٹی میں شرکت کے لئے اپنی بساط سے زیادہ تیاری شروع کر دی۔ آخری ٹرم کی اب تک فیس نہ دی تھی اس کے لئے کچھ روپیوں کا بندوبست کیا تھا۔ وہ سب اسی کی نذر ہو گئی۔ نیا سوٹ بنوا ڈالا، نئی قمیص، نئے جوتے موزے، ٹائی خرید لی۔ یار دوستوں کو ایک آدھ دعوتیں بھی کھلا دیں، سنیما بھی دکھا دیا۔ ایک نے دبی زبان کہا بھی کہ "یار کہیں اپریل سے تمہیں اپریل فول نہ بنایا ہو!" مگر وہ سودائی ہنس کر بولا۔ "تو بہ قسمت اگر رتنا اپریل فول بنائے!"

اُدھر لڑکی کو کوئی خبر نہیں کہ کیا گل کھلنے والا ہے۔ اس نے اپنی ایک سہیلی کے ساتھ اس کے ہاں پہلی کو چار بجے سے بیڈمنٹن کھیلنے کا وعدہ کر لیا تھا۔ وہ تین بجے ہی کالج سے چلی گئی۔ گھر پہنچی تو ماں نے اصرار کر کے اون خریدنے بازار بھیج دیا۔ وہ اسی کے لئے نیا سوئٹر بُن رہی تھیں۔ اندازہ سے زیادہ ایک لچھی کی اور ضرورت پڑ گئی۔ رتنا ہی یہ اون لائی تھی۔ اب بقیہ اون بھی وہی لا سکتی تھی اس لئے رتنا کو جانا ہی پڑا۔

سُدھیشور دو ہی بجے سے گھر جا چکا تھا۔ گھر کیا تھا، کرائے کا ایک کمرہ تھا۔ ماں باپ سورگ باش ہو چکے تھے دوسرے اعزا دیہات میں رہتے تھے۔ وہ خود یہاں اکیلا رہتا، ٹیوشن کرتا اور یونیورسٹی میں پڑھتا تھا۔ اس نے اپنے کمرے میں جا کر نیا سوٹ پہنا، چھوٹی سی میز پر آئینے کو کتابوں کے سہارے لگا کر ٹائی باندھی، خیال ہوا صبح کے شیو سے چہرے میں وہ چمک نہیں پیدا ہوئی جو ایسے موقع کے لئے ضروری ہے، اس لئے پھر سے شیو کیا۔ کریم لگائی ہلکا سا پاوڈر لگا کر چہرے کے رنگ کو کسی قدر صاف بنانے کی کوشش کی اور سینٹ لگے ہوئے رومال کو تین تہہ موڑ کر سینے پر جیب میں رکھا۔ آئینے میں پھر بیسیوں دفعہ اپنے کو دیکھ کر کچھ مطمئن ہوا اور سیٹی بجاتا ہوا کمرے سے نکلا، جست لگا کر اپنی سائیکل پر بیٹھا اور مسکراتا ہوا کوٹھی کی طرف روانہ ہو گیا۔

رتنا کی کوٹھی بڑی شاندار تھی۔ آہنی پھاٹک سے آگے روشیں، دونوں طرف پھولوں کی جھاڑیاں، بیچ میں سبزے سے لہکتا لان۔ پورٹیکو میں ایک بڑی سی موٹر کھڑی ہوئی۔ عمارت سہ منزلہ، بلند کرسی۔ ہر طرح شاندار۔ آتے جاتے جو نوکر، خانساماں دکھائی دئے وہ سب زرق برق وردیوں میں بِلّے لگائے۔ سدھیشور کے جی میں ڈر سمایا۔ یہ میں اپنی پُرانی چُوں چُوں کرتی سائیکل لئے کہاں چلا جا رہا ہوں۔ اس نے سائیکل پھاٹک کے قریب پھولدار ٹٹی سے لگا کر کھڑی کر دی اور پیدل ہی آگے بڑھا۔ برآمدے کے قریب ہی پہنچا تھا کہ ایک بل ڈاگ نما ڈبل کتا بھونکتا ہوا جھپٹا۔ قریب تھا کہ سدھیشور کے منھ سے ہیرج نکل جائے کہ ایک نوکر نے برآمدے ہی سے ڈانٹا۔ "کیا کرتا ہے ٹامی"۔ کتا تو رُک کر وہیں بیٹھ گیا۔ ملازم نے سدھیشور پر ایک سرسری نظر ڈالی۔ "کس کو مانگتے ہیں؟" اُس نے پوچھا۔

سدھیشور نے زبان خشک لبوں پر پھیر کر پوچھا "مس صاحبہ ہیں؟"

اس نے کہا "نہیں" اور اس طرح دوسری جانب قدم بڑھائے جیسے وہ سدھیشور سے مزید گفتگو کرنا اپنی توہین سمجھتا ہے۔

سدھیشور نے قدرے گڑگڑا کر کہا۔ "بھائی انھوں نے مجھے چاء پر بُلایا تھا۔"

ملازم مُسکرایا۔ اس نے نام پوچھا اور سُدھیشور کا نام سنتے ہی اُس کی مسکراہٹ ہنسی میں بدل گئی۔ اس نے اسی طرح ہنستے ہوئے کہا۔

"جی مس صاحبہ تو نہیں ہیں۔ لیکن ایک صاحب اور آئے تھے وہ آپ کے نام یہ چٹھی دے گئے ہیں۔"

سدھیشور نے جلدی سے خط چاک کر کے دیکھا۔ لکھا تھا۔ "میاں سدھیشور یہ مُنہ اور گل گلے! یہ اپریل فول ہے!"

سدھیشور کا ہاتھ اس طرح کانپا کہ خط زمین پر گر پڑا۔ کُتا پھر بھونک کر آگے بڑھا۔ نوکر نے جلدی سے گردن کے پٹے میں انگلیاں ڈال کر اُسے روکا۔ سدھیشور جلدی سے بھاگا۔ نوکر کی ہنسی اور کتے کی بھونکنے کی آواز پر "اپریل فول! اپریل فول!" کی آواز غالب تھی۔ اسے محسوس ہوتا وہ روش پر نہیں چل رہا ہے انگاروں پر چل رہا ہے۔ پھولوں کی ٹہنیوں میں پھول کی جگہ کانٹے ہی کانٹے نظر آتے تھے۔ سائیکل تک پہنچنا مشکل ہو گیا۔ اس نے ٹرم کی فیس نہ دی۔ اس نے سوٹ بنوا ڈالا۔ اس نے ایک پیالی چائے کی امید میں کتنی دعوتیں کھلائیں، کتنے پیسے اُٹھائے۔ پھر کالج بھر اب اس پر ہنسے گا۔ "یہ مُنہ اور گل گلے!" واقعی سچ ہے، اتنی بڑی کوٹھی میں رہنے والی رتنا

اور وہ جس کے پاس اپنا کوئی گھر بھی نہیں! اسے بھاگ نکلو یہاں سے رتنا نہ کہیں آ جائے۔ وہ کچھ سمجھ سکتا تھا اپنی سائیکل پر بیٹھا اور جلدی جلدی پاؤں مار کر تیزی سے بنگلے سے نکلا۔ آنکھوں میں بھرے ہوئے آنسوؤں نے راستے پر ایک پردہ سا چھوڑ رکھا تھا۔ کانوں میں "اپریل فول! اپریل فول!" کی آواز نے بہرا سا بنا دیا تھا۔

رتنا نے اولی کی بھی خریدتے خریدتے گھڑی جو دیکھی تو چار بجنے میں دس منٹ۔ اور ٹھیک چار بجے بیڈمنٹن کھیلنے کا وعدہ۔ نہ ابھی غسل کیا، نہ لباس بدلا۔ ماتا جی بھی بعض دفعہ ایسے ناوقت کام دے دیتی ہیں کہ کچھ نہ پوچھو۔ بس ان کا کام ہونا چاہیئے۔ اس میں چاہے کوئی جھوٹا بنے یا وعدہ خلاف۔ وہ جھنجھلاتی ہوئی موٹر پر بیٹھی اور اسے تیز کر کے بھاگی۔ چوراہے کے پولس والے نے ہاتھ دکھا کر اسے روکنا چاہا۔ مگر رتنا ایسے وقت بھلا کسے کیا دھیان میں لاتی۔ اس نے "ہش" کیا اور ایکسی لیریٹر کو پاؤں سے اور دبا دیا۔ راستے میں تانگوں، موٹروں، بسوں، رکشاؤں اور آدمیوں سے ٹکرانے سے بچنے میں اپنی مہارت دکھاتی ہوئی وہ اسی طرح موٹر تیز چلاتی رہی۔ گھر کے قریب پہنچ کر سڑک صاف ملی۔ اب تو رفتار کی سوئی اسی اور نوے میل فی گھنٹہ کا پتہ دینے لگی۔ چھوٹی موٹر اب سڑک پر چل نہیں رہی تھی اُڑ رہی تھی۔ اپنے پھاٹک سے قریب کوئی دو سو گز پر سائیکل دکھائی دی۔ رتنا نے زور سے ہارن بجایا۔ مگر سائیکل والا اندھا بھی تھا بہرا بھی۔ نہ وہ ہارن سنتا تھا اور نہ اسے موٹر ہی دکھائی دیتی تھی۔ صاف اپنے داہنے سے چلا آ رہا تھا۔ موٹر جب سر پر پہنچ گئی تو جیسے ہوش میں آیا۔ اس نے جلدی سے سائیکل داہنی جانب سے بائیں جانب موڑ دی۔ مگر موٹر پہلے ہی اس سے بچنے کے لئے اپنی داہنی جانب مڑی جا چکی تھی۔ بس ایک چیخ سنائی دی اور موٹر سائیکل اور سدھیشور کو چور کرتی گزر گئی۔ جب رتنا نے اپنے پھاٹک سے ٹکرا کر موٹر روکی تو وہ خود تو سدھیشور کی طرف دوڑی اور نوکر "کیا ہوا بی بی" کہتے اس کی طرف لپکے۔ سدھیشور خاک و خون میں لت پت بے ہوش پڑا تھا۔ اس نے سدھیشور کو نوکروں کی مدد سے موٹر پر لادا اور راستے سے کر اسپتال بھاگی۔ وہاں ڈاکٹروں نے پہلے پولیس کو اطلاع کی جب وہ پہنچ کر بیان لے چکے تب انھوں نے سدھیشور کو ہاتھ لگایا۔ اتنے میں حلقے کے پولیس انسپکٹر بھی آ گئے۔ ان کو چوراہے کے سپاہی کی رپٹ مل چکی تھی۔ انھوں نے کہا۔ "مس صاحبہ آپ مجرم ہیں، تھانے چلیے۔" اور وہاں سے جا کر اسے "لاک اپ" میں بند کر دیا۔ بوڑھے باپ نے مجسٹریٹ کے ہاں جا کر دس ہزار کی ضمانت کی تو رتنا وہاں سے چھوٹی۔ باپ کہتے تھے اب سیدھے گھر چلو، مگر وہ چل گئی کہ اسپتال پہلے جاؤں گی۔ وہاں پہنچ کر معلوم ہوا کہ کئی اپریشن کئے گئے، سیکڑوں جگہ سیا ٹانکا گیا مگر دماغ کی چوٹ کا کوئی علاج نہیں۔ اکسرے کل سے پہلے نہیں ہو سکتا۔ مریض کو دوائیں دی جا رہی ہیں، خون بھی پہنچایا گیا ہے، انجکشن بھی دئے گئے ہیں، مگر بالکل مُردہ سا بے جان پڑا ہے۔ مہیش بھی آ گیا تھا۔ اس کا چہرہ زرد تھا، منہ پر ہوائیاں اُڑ رہی تھیں، آنکھوں میں شرم و ندامت کا درد تھا۔ اس نے رتنا کی حالت دیکھ کر اس کے پتا جی سے کہا۔ "انھیں یہاں سے لے جائیے۔ میں نے کلکتہ اور بمبئی کے بڑے بڑے ڈاکٹروں کو تار دے دیا ہے وہ ہوائی جہاز سے آ رہے ہیں۔ جو کچھ ہو سکتا ہے وہ سب کچھ سدھیشور کو بچانے کے لئے کیا جائے گا!" اور رتنا نے عمر میں پہلی اور آخری بار مہیش کو محبت بھری نظروں سے دیکھا اور باپ کے ساتھ سر نہوڑائے چلی گئی۔

دوسرے دن باہر کے ڈاکٹر بھی آئے۔ اکسرے بھی ہوا مگر کسی کا کوئی بس نہ چلا۔ سر کی ہڈی کاٹی جاتی تو شاید کوئی مداوا ہو سکتا، اس کے لئے کوئی تیار نہ تھا۔ سدھیشور برابر بے ہوش پڑا رہا۔ بس کبھی کبھی کراہ کے ساتھ رتنا کا نام لیتا، کبھی کبھی "اپریل فول! اپریل فول" کہہ کر زیادہ بلند آواز سے چیخ اٹھتا۔ یہی حالت برابر تین دن رہی۔ چوتھے دن ذرا سی دیر کے لئے ہوش میں آیا۔ مہیش کو پٹی سے لگا بیٹھا دیکھا۔ اٹک اٹک کر پوچھا۔ "موٹر کون... چلا رہا تھا؟"

مہیش نے کہا "رتنا"۔

سدھیشور کے چہرے پر خون جھلک آیا۔ وہ بولا "جیل سوامت بھائی" اور پولیس کو یہ بیان دے کر کہ قصور میرا تھا، موٹر ڈرائیور کا نہ تھا، مسکراتا ہوا مر گیا —— مگر وہ جی کی آواز بھرا گئی۔ وہ کانپنے لگے۔ انھوں نے دونوں ہاتھ میز پر سہارے کے لئے ٹیکے۔ پھر ایک ہاتھ سے جیب سے رومال نکال کر انھوں نے ماتھے سے پسینہ پونچھا۔ پھولتی ہوئی سانس کو قابو میں کیا۔ اور آہستہ آہستہ بولے:

"رتنا تین راتوں سے سوئی نہ تھی۔ بس گھڑی گھڑی کی خبر منگاتی رہتی تھی۔ اس نے سہیلیوں کی زبانی سدھیشور کے پریم کی کہانی بھی سُنی

لائق اور طلائم ہے اس "اپریل فول" کا قصہ بھی جو مہیش کی کارستانی تھی۔ جب اس نے سدھیشو کی موت کی سناؤنی سنی تو ایک چیخ مار کر بے ہوش ہو گئی۔ اور جب ہوش میں آئی تو پاگلوں کی سی باتیں کرنے لگی۔ چھ مہینے رانچی کے اسپتال میں رکھی گئی۔ بڑے بڑے ڈاکٹروں نے علاج کیا جب جا کر ٹھیک ہوئی۔ اُن سب کا کہنا تھا کہ اس کا جلد سے جلد بیاہ کر دینا چاہیئے۔ مگر اب تو شہر بھر میں مشہور تھا کہ اس نے ایک لڑکے کا خون کیا پھر پاگل بھی ہے۔ کون اس سے شادی کرتا۔ مہیش کے ماں باپ تک نے اس سے بُلا کر کہا۔ "مہیش جی اس لڑکی کا خیال دل سے نکال ڈالو، ہم ایسی لڑکی لا کر اپنے خاندان کا خون خراب نہ کریں گے!" مگر مہیش تو سب کچھ جانتا تھا۔ وہ اب تنہا تابلے پرعا مرغاں مرغ مہیش رہ گیا تھا۔ وہ خود اپنے کو خونی سمجھتا تھا اور ترنا کے پاگل پن کا ذمہ دار۔ اسی نے تو اپریل فول منا کر یہ سب آگ لگائی تھی۔ اس لئے وہ ماتا پتا کے حکم کے خلاف سیدھا ترنا کے ہاں پہنچا۔ اور اس کے ماں باپ سے مل کر شادی کا پیغام دے دیا۔ وہ دونوں اسی حیص بیص میں تھے کہ ہامی بھر لیں یا انکار کر دیں کہ ترنا آ گئی۔ لٹ چھٹکائے، داغدار ساڑھی پہنے، دیدے نکالے، گھورتی ہوئی آئی اور اس کی نظر مہیش پر پڑ گئی۔ بس جیسے سر پر بھوت سوار ہو گیا۔ وہ دانت پیستی مہیش پر جھپٹی۔ "کیوں آیا تو رے خونی! کیوں آیا!" اور اس نے مہیش کے منہ پر تھوک دیا۔ "دُور ہو یہاں سے دُور ہو!"۔ اور جب اس کے ماتا پتا کے اشارے پر مہیش جلدی سے اپنی موٹر میں بیٹھ کر اس بنگلے سے نکلا تو وہ چیخ رہی تھی "ماتا جی! ماتا جی! میرے ہاتھ دھلواؤ ماتا جی! میرے ہاتھ دھلواؤ ماتا جی! میرے ہاتھ! دیکھتی نہیں ہو! اس میں خون بھرا ہے!....."

اور اس کی چیخ بند ہو کر اس کے گلے سے ایک ایسی آواز نکلی جسے سسکی بھی کہہ سکتے ہیں اور ہنسی بھی جسے سن کر مہیش کا جی چاہنے لگا کہ وہ اپنا گریبان پھاڑ ڈالے، وہ اپنا سر پھوڑ لے! اس نے بنگلے سے موٹر تیز نکالی۔ پھر اسے آہستہ آہستہ کر لیا۔ اس کے ماتھے پر پسینہ تھا، اس کی آنکھوں میں آنسو تھے اور اس کے گال پر تھوک! اپریل فول کا تھوک!"

گرو جی رُک گئے۔ کچھ بچے رو رہے تھے، کچھ لڑکے آنکھیں پونچھ رہے تھے اور مدھو اور مشتاق ایک دوسرے کو ڈبڈبائی آنکھوں سے دیکھ رہے تھے اور گرو جی کا ہاتھ پھر داڑھی میں چھپے ہوئے گال کو سہلا رہا تھا۔ ناگر جی نے زور سے رومال میں ناک صاف کی۔ گرو جی چونکے۔ انھوں نے ایک لمبی، سینے میں کھٹکتی سانس لے کر کہا۔

"تو بیٹا دیکھا تم نے مذاق کیونکر ایک المیہ بن گیا اور ایک جسم! اس لئے آج کے مذاق کو جرم نہ بننے دو! مذاق کرنے والے کو ہمت سے کام لینا چاہیئے اور سب کے سامنے اقرار کر لینا چاہیئے۔ بزدل نہیں ہنس سکتا۔ صرف دلیر ہی کو ہنسنے کا حق ہے!"

مشتاق اور مدھو ایک ساتھ آ گئے اور گرو جی کے سامنے ہاتھ جوڑ کر کھڑے ہو گئے۔

"گرو جی! یہ ہم دونوں کی کارستانی ہے!"

قبل اس کے کہ گرو جی کچھ کہیں ناگر جی بول اُٹھے۔ "نہایت نالائق ہیں یہ دونوں! ان کو کالج سے یقیناً نکال دینا چاہیئے!"

گرو جی نے اُن کی طرف دیکھ کر سر ہلایا اور دونوں لڑکوں کے کندھوں پر پیار سے ہاتھ رکھ کر کہا۔ "جاؤ، میں نے معاف کیا۔ پھر بے سوچے سمجھے کسی سے عملی مذاق نہ کرنا!"

دونوں نے جھک کر گرو جی کے پاؤں چھوئے۔ گرو جی نے اُن کی پیٹھ تھپ تھپا کر دوسرے لڑکوں سے کہا۔

"اچھا اب تم لوگ بھی درجوں کی جگہ کھیل کے میدانوں میں جاؤ۔ آج دن کی چھٹی تو تمھیں پڑھنے سے ان بے وقوفوں نے دلا ہی دی۔ جاؤ اسے کرکٹ، والی بال، فٹ بال وغیرہ کی نذر کرو!"

لڑکوں نے تالیاں پیٹیں۔ مدھو سودن نے ہاتھ اُٹھا کر کہا "گرو جی کی جے!" لڑکوں نے ہنس کر ایک ساتھ دہرایا۔ "گرو جی کی جے!"

ایک لڑکے نے سب کے پیچھے چھپ کر آواز لگائی "اپریل فول کی جے!" لڑکوں نے قہقہہ لگاتے ہوئے مڑ کر اودھر دیکھا مگر وہ چھپ گیا۔

گرو جی نے مسکرا کر کہا "مسخرے!" اور انھوں نے ناگر جی کے نتھنے پھولتے ہوئے دیکھ کر اُن کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر کہا "جانے بھی دیجئے ناگر جی، یہ تو دن ہی ان بے وقوفوں کا ہے!"

محمد علی خاں آتش

# غزل

الفت میں احتیاط بھی اب چارہ گر کہاں — پہنچی دلوں کی بات نظر در نظر کہاں

وہ دل کہاں، خیال کہاں، وہ نظر کہاں — دیکھا انھیں تو پھر رہی اپنی خبر کہاں

کنجِ قفس میں ذکرِ نشیمن نہ چھیڑیے — یوں تو ہیں بال و پر بھی مگر بال و پر کہاں

نظریں اٹھیں نہ تھیں کہ گریں دل پہ بجلیاں — لایا ہے کھینچ کر مجھے ذوقِ نظر کہاں

دل کیا کہ کائنات دھواں دھار ہو گئی — تو ہی بتا گری تری برقِ نظر کہاں

اللہ رے کرشمۂ حسنِ نظارہ سوز — جلوے تو عام ہیں مگر اذنِ نظر کہاں

جب دور سے چلا تو اٹھا ہر طرف سے شور — ساقی ادھر کہاں، مرے ساقی ادھر کہاں

بیٹھے بٹھائے دل میں آتش کے لگا کے آگ
دامن بچا کے جاتا ہے او فتنہ گر کہاں

وجاہت افروز

# شاعری

گہر ہوں کے لب کا ذکرِ معرفت — بُت شکن ذہنوں کا ذوقِ بُت گری

محفلِ قرطاس کا نازک چراغ — گرمیٔ جذبات کی صورت گری

لفظ و معنی کا سمندِ برق پا — فکر و احساسات کی جادوگری

ہمتِ نازک کا عزمِ بے پناہ — ذرۂ مجمل کا گمانِ داوری

ابتدائے نورِ تخیلِ بشر — انتہائے عرشِ چرخِ چنبری

گاہ درسِ مکتبِ عجز و نیاز — گاہ تعلیمِ غرور و خود سری

گاہ اعجازِ نگاہِ پُر سکوں — گاہ طوفانِ ادائے دلبری

گاہ تشبیہِ غبارِ کارواں — گاہ تمثیلِ طریقِ رہبری

گاہ تقدیسِ حجابِ لامکاں — گاہ تخریبِ نقوشِ آذری

ماورائے فاعلاتن فاعلن
شاعری جزویست از پیغمبری

خورشید احمد جامی

# صبحِ نو

ہمارے عزم سے پیدا نیا ہندوستاں ہوگا — مقدر وقت کے آغوش میں پل کر جواں ہوگا

رُخِ تہذیب کا غازہ، شفق کی سرخیاں ہوں گی — تمدن کے حسیں عارض پہ نورِ کہکشاں ہوگا

زمیں کھیتوں کی صورت میں خزانوں کو اگائے گی — حقائق پر سنہرے مست خوابوں کا گماں ہوگا

دلِ فولاد پگھلے گا، مشینیں گنگنائیں گی — حیات و ارتقا کا نقش نقشِ جاوداں ہوگا

ٹٹولا جائے گا ذروں کا دل، کہسار کا سینہ — شعورِ زندگانی بجلیوں پر حکمراں ہوگا

ملے آرا، خم بہ خم جیسے کسی محبوب کے گیسو — نشاط انگیز رومانی کارخانوں کا دھواں ہوگا

بدل جائیں گے دریاؤں کے رُخ موسم کے افسانے — غرورِ وقت پر چھایا ہوا عزمِ جواں ہوگا

وطن کی سرزمیں پر صنعتوں کا بانکپن ہوگا — نگاہِ شوق کے آگے بہاروں کا سماں ہوگا

نظر افروز صحراؤں میں تالابوں کے ہونٹوں پہ — سرود و کیف کا، نغموں کا سیلابِ رواں ہوگا

چمن شاداب ہوگا، صبحِ عشرت گنگنائے گی — نہ غم کی بجلیاں ہوں گی نہ فاقوں کا نشاں ہوگا

مقدر وقت کے آغوش میں پل کر جواں ہوگا
ہمارے عزم سے پیدا نیا ہندوستاں ہوگا

شفا گوالیاری

# غزل

حجابِ سادہ اُن کی بے حجابی ہم نے دیکھی ہے — شبِ آخر گلوں کی نیم خوابی ہم نے دیکھی ہے

سوالِ دید پر کیا حشر اٹھا ہم بتائیں گے — نگاہِ نازنیں کی حاضر جوابی ہم نے دیکھی ہے

مآلِ سوزِ الفت پر نہ کیونکر اشک بھر آئیں — سحر کو شمع کی حسرت مآبی ہم نے دیکھی ہے

اک ایسا دور بھی گزرا تری چشمِ عنایت سے — کہ تا حدِ نظر ہر شے گلابی ہم نے دیکھی ہے

نہ جانے کیا معمہ ہے کہ میدانِ محبت میں — ہمیشہ حسن ہی کی کامیابی ہم نے دیکھی ہے

جہاں سے چاند سورج کو بھی رنگِ نور ملتا ہے — محبت کی وہاں تک باریابی ہم نے دیکھی ہے

اٹھی غنچوں کے لب سے تو گلوں کے قلب جاگ اٹھے
شفا اُن کی پراگندہ نقابی ہم نے دیکھی ہے

انوار احمد سوپاپوری

# تحریکِ بھودان

" زمین خدا کی ہے اور انسان کو یہ حق نہیں کہ وہ اس پر اپنا قبضہ جمائے رہے ہاں وہ صرف خدا کے نائب یا غلام کی حیثیت سے رہ سکتا ہے۔ لیکن وہ اس مذکور حقیقت کو فراموش کر بیٹھا ہے اور خود کو زمین کا مالک تصور کرتا ہے، حالانکہ اس کا یہ قبضہ عارضی طور پر ہوتا ہے۔ اس لئے ضروری ہے کہ وہ ان لوگوں کا بھی حق تسلیم کرے جن کے پاس زمین نہیں ہے۔ اور انھیں اپنی زمین میں سے کچھ نہ کچھ حصہ دے دے" (ونوبا بھاوے)

آزادی کے دور میں حریتِ اظہارِ رائے بڑی اہمیت اور افادیت کی حامل ہوتی ہے۔ بلکہ یہی چیز دراصل آزادی کی بنیاد اور اساس ہے۔ جہاں کہیں خونی انقلابات رونما ہوتے ہیں۔ وہاں اسی قسم کے "مخالف انقلاب" کا خدشہ لگا رہتا ہے۔ اور اس طرح انقلاب تو رونما ہوتا ہے مگر اس کا اصل مقصد فوت ہو جاتا ہے۔ کسی سماج میں بنیادی اور ضروری تغیّرات ہی اس سماجی عمارت کی شکل سرے سے بدل دیتے ہیں۔ اور اس طرح ایک نیا سماج، ایک نیا معاشرہ جنم لیتا ہے یا بالفاظِ دیگر سماج میں اخلاقی اور ذہنی انقلاب ایک مستحکم اور پائدار صورت پیدا کر دیتا ہے اور اسی انقلاب کو ونوبا جادوئے انقلاب کی اصل روح قرار دیتے ہیں، اور اسے دھرم کے نام سے یاد کرتے ہیں۔

آزادی کے بعد ملک میں جس نوعیت کا نظام قائم کرنا مقصود تھا اس کے حصول کی کامیابی میں "تحریکِ بھودان" ایک افادی پہلو رکھتی ہے حکومت کو اس نظام کے تخلیق کے لئے کئی سال بیت جائیں گے۔ مگر بھودان اس تقاضے کو جس سرعت سے پورا کر رہا ہے وہ نہایت ہی حوصلہ افزا اور اُمید افزا ہے۔ یہ ایک دلیر انسان کا جہاد ہے، اپنے ملک قوم کی خاطر اچاریہ ونوبا بھاوے نے اس انقلابی تحریک کا نام "بھودان یوجنا" رکھا ہے۔ یہ لوگوں سے ایک اپیل ہے اور اس جذبۂ "تحریص" کو نیست و نابود کرنے کی کوشش ہے جو قدرتی طور پر انسانی قلب میں پیدا ہوتا ہے۔ اس طرح گویا انسان کے اندرونی جوہر ابھر کے کار آتے ہیں۔ اور اس دولت سے جس پر چند انسانوں کا قبضہ ہوتا ہے سب انسان یکساں مستفیض و فیض یاب ہوتے ہیں۔ اور اس عمل کو دان یا مسلوی حق کے نام سے نوازا جاتا ہے۔ بعض لوگوں نے اس تحریک پر بڑا شور و غل مچایا اور اسے بھیک یا بھکشا کہنے لگے۔ لیکن ونوبا جی نے اس کی وضاحت کرتے ہوئے کہا کہ یہ بھکشا نہیں ہے بلکہ دکشا" Deeksha ہے۔ یعنی نئی زندگی کی خوش خبری یا حیاتِ نو کی پکار ہے۔ دان Dan کے لغوی معنی دولت کا سب انسانوں پر برابر تقسیم ہونے کے ہیں۔ پھر اسے بھیک سے تعبیر کرنا سراسر غلطی ہے۔

ہندوستان اپنی عظمتِ رفتہ کی طرف بڑی سرعت سے بڑھ رہا ہے۔ اور اب "تحریکِ بھودان" ہندوستان کی طرف سے دنیا کو جو ایک نازک ترین دور سے گزر رہی ہے ایک نایاب تحفہ ہے۔ الغرض ہندوستانی بلکہ بیرونی ممالک کے عوام بھی اس اقتصادی تحریک کو بڑی اُمید بھری نظروں سے دیکھ رہے ہیں۔ اس دور کی سب سے عظیم تحریک یا مسلک (کمیونزم) کے علمبردار انگشت بدندال ہیں کہ اس مادّی دور میں "روحانیت" Spiritualism معاشی ضروریات کو کیوں کر پورا کر سکتی ہے۔ لیکن "تحریکِ بھودان" کو کسی ایک ہی پہلو سے نہیں دیکھنا چاہئے۔ بلکہ اس تحریک کی اصل تعلیم یہ ہے کہ اگر جنگ سے گریز کرنا مقصود ہے۔ سماجی قباحات سے بچنا ہے تو لازمی ہے کہ انسان اپنی ہر مرضی کے پورے ہونے کے جذبہ کو بالکل ختم کر دے۔ کوئی شے حاصل کرنے کی خواہش ہر انسان کو ہوتی ہے، لیکن اپنے پاس سے کسی چیز کو صرف کرنے

ہیں اسے ہچکچاہٹ ہوتی ہے۔ کیوں؟

مہاتما گاندھی ۱۹۴۲ء تا ۱۹۴۴ء نظربندی کی زندگی بسر کررہے تھے۔ اسی دور میں انھیں یہ خیال پیدا ہوا تھا کہ آزاد ہندوستان میں "زمین" کا مسئلہ سب سے زیادہ اہمیت کا حامل ہوگا۔ کیوں کہ جاگیردارانہ نظام نے زمین کے صحیح مصرف کو بالائے طاق رکھ دیا تھا۔ اکثر و بیشتر زمین ناکارہ اور بلا کاشت کے پڑی رہتی تھی۔ حالاں کہ یہی زمین اگر حاجت مندوں میں تقسیم کردی جائے تو وہ خود محنت اور مشقت کریں گے اور ملک کی پیداوار میں اضافہ ہوگا۔ اس سلسلے میں مہاتما گاندھی نے کئی بار ذکر بھی کیا۔ مگر فلک کج رفتار نے اُن کو ہم سے چھین لیا۔ لیکن ان خیالات کو ونوبا بھاوے نے عملی صورت دے دی اور وہ خود گاندھی جی کے نقشِ قدم پر چل پڑے۔

اگر پنڈت نہرو نے قیام و استحکامِ امنِ عالم کے لئے "پانچ اصول" دُنیا کے مدبرین کے سامنے پیش کئے تو ونوبا بھاوے نے تحریکِ بھودان پیش کرتے ہوئے دُنیا کو بتلادیا کہ "اقتصادی انقلاب" لانے کے لئے انسان کے دماغ میں تبدیلی ضروری ہے۔ اور اس کے سوچنے، سمجھنے اور عمل کرنے کے ڈھنگ کو ایک نرالا انداز دیا چاہئے۔

ونوبا جی نے گاندھی جی کے خیالات کو نالگونڈا ضلع کے ایک گاؤں پوچامپلی (تلنگانہ) میں عملی صورت دی اور اس کے محرک وہ چالیس اچھوت تھے جو غربت کے شکار، مفلس و نادار تھے۔ اُنھوں نے اپنی تمام مشکلات اور ضروریات کا مفصل ذکر ونوبا جی سے کردیا اور آچاریہ جی نے اسی دن شام کو جب کہ گاؤں کے تمام زمیندار عبادت گاہ میں جمع ہوئے تھے اعلان کردیا کہ

"اگر تمھارے پانچ بچے ہیں اور ایک اور بچہ جنم لیتا ہے تو تم اپنی ساری ملکیت میں اس کا اتنا ہی حق سمجھتے ہو جتنا پہلے پانچ بچوں کا ہوتا ہے تو تم مجھے اپنا چھٹا بچہ سمجھو اور مجھے اپنی جائداد میں سے $\frac{1}{6}$ حصّہ دے دو۔"

یہ فقرے کچھ ایسے موثر انداز میں ان کی زبان سے ادا ہوئے تھے کہ مجمع میں سے ایک بڑا زمیندار اُٹھ کھڑا ہوا اور کہہ اٹھا۔۔۔

"ہاں تو میرا بیٹا ہے اور میں نے تجھے سو ایکڑ زمین دے دی۔"

ونوبا جی نے اسّی ایکڑ زمین ان چالیس اچھوتوں پر برابر برابر تقسیم کردی اور بقیہ بیس ایکڑ زمین اس زمیندار کو لوٹا دی۔

اپنی زمین کا $\frac{1}{6}$ حصّہ بھودان میں دینا اس انقلابی تحریک کی ابتدا ہے۔ اور اس کے بعد اصل مقصد تو سارے گاؤں کی زمین کو اس گاؤں کے تمام رہنے والوں پر ان کی ضروریات کے مطابق تقسیم کرنا ہے جسے "گرامی دان" کہتے ہیں۔ اس تحریک کو عملی جامہ پہنانے میں کسی فرد یا کسی زمیندار پر جبر یا زبردستی نہیں کی جائے گی اور یہی بات اس تحریک کے پھلنے پھولنے کی ضامن ہے۔ منگروٹھ (اُتر پردیش) سب سے پہلا گاؤں ہے جو "گرامی کرن" کے تحت وہاں کے باشندوں پر ان کی حاجت اور ضروریات کے مطابق تقسیم ہوا۔ وہاں کے جملہ زمینداروں نے متفق الرائے ہوکر اپنی زمین بخوشی ونوباجی کو بخش دی اور اب وہاں پندرہ اشخاص پر مشتمل ایک "سرووسیوا منڈل" قائم ہے۔ یہ ممبران سب اسی گاؤں کے رہنے والے ہیں اور ساری زمین کا انتظام منڈل کرتا ہے۔ اس میں زمین کی تقسیم خاندانوں پر ہوتی ہے اور دو تین خاندان مل کر مشترکہ طور پر اپنی زمین لگا سکتے ہیں۔ اس خاموش انقلاب کی تحریک کے تین سب سے اہم ستون ہیں اور اس کا اصل منشا ہی یہ ہے کہ سماج میں تین طرح کا انقلاب آئے تو مقصد پورا ہو۔ ستون یہ ہیں۔

۱۔ وچار پریورتن (فکری تغیر یا انقلاب)

۲۔ ہردے پریورتن (قلبی انقلاب)

۳۔ پرستھتی پریورتن (لوگوں کے رہن سہن میں تبدیلی)

شری بھاوے کا یہ عقیدہ ہے کہ زمین، ہوا اور پانی کی طرح خدا کی ملکیت ہے اور یہ خیال کرنا زبردست حماقت ہے کہ زمین انسانوں کے کسی ایک مخصوص طبقہ کی ہمیشہ ملکیت بن کر رہے گی، اس لئے زمین مفت دینا انسان کی اعلیٰ خصلت کی نشانی ہے۔

آچاریہ ونوبا بھاوے ۱۱ ستمبر ۱۸۹۵ء میں ایک پکے برہمن گھرانے میں پیدا ہوئے۔ ان کی والدہ نہایت ہی مذہبی واقع ہوئی تھیں۔ وہ اکثر دان کرتی رہتیں اور اپنے بچے کو بھی اس کی تلقین کیا کرتیں۔

ونوبا جی نے بڑودہ کے ہائی سکول سے میٹرک پاس کیا اور بعد میں انٹر پاس کیا۔ اس زمانے میں وہ شاعری سے بھی شوق فرماتے تھے۔ آپ کو دُنیا کے تمام مذاہب اور دوسری زبانوں سے خاص لگاؤ ہے۔ آپ نے اسلام اور عیسائیت کا بغور مطالعہ کیا ہے۔ اور آپ انگریزی، عربی، سنسکرت

فرانسیسی اور فارسی کے علاوہ ہندوستان کی اور آٹھ زبانیں جانتے ہیں۔ آپ کا اندازِ گفتگو کچھ اس قسم کا ہے کہ جاہل بھی بات کی گہرائی تک پہنچ جاتا ہے۔ ۱۹۲۶ء سے وہ گاندھی جی کے ساتھ رہنے لگے اور گاندھی جی کی ہدایات پر ہی اُنھوں نے "سیوگرام" میں ایک آشرم کھولا۔ جو بعد میں مہاتما گاندھی کا مسکن بن گیا۔

ونوبا جی کی شخصیت کچھ ایسی ہے کہ کوئی ملنے جلنے والا اس سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ ان کی شہرت دیکتامی در اصل ان کی عابدانہ پاکیزہ اور سادہ زندگی کی وجہ سے ہے۔ وہ دس ہی سال کے تھے کہ اپنی ماں کی بتلائی ہوئی راہ پر چل پڑے تھے۔ ہلکے پھلکے بدن والا جسم جس کا وزن مشکل سے نوّے پونڈ ہوگا ہر روز تقریباً ۱۵ میل کا پیدل سفر کرتا ہے۔ بارش ہو یا آندھی، گرمی ہو یا سردی یہ اپنے "مشن" کو کامیاب بنانے کے لئے گاؤں گاؤں پھرتا ہے۔ اور ہر جگہ ایک ہی نعرہ بلند ہوتا ہے۔

میں نے تم سے زمین مانگی ——— تو زمین دیجئے اور زمین لیجئے

تحریک بھودان کو عملی صورت ونوبا جی نے ۱۹۵۱ء میں دی اور آج تک یعنی پانچ سال میں اُنھوں نے تیرہ ہزار میل سے بھی زیادہ سفر کیا اور آج تک تقریباً ۴۵ لاکھ ایکڑ زمین ان لوگوں کو بخش دی جن کے پاس زمین نہیں تھی۔ زمین دینے والوں کی تعداد تین لاکھ بتلائی جاتی ہے

ونوبا جی کا دعویٰ ہے کہ ہندوستان میں اس قسم کے انقلاب کی ضرورت ہے اور وہ لوگوں سے اپیل کرتے ہیں کہ وہ ان کا ساتھ دیں۔ دُنیا میں انقلاب رونما ہوتے رہتے ہیں۔ کوئی نہ کوئی ایسی ہستی ملک کے اس نازک ترین دور میں ضرور جنم لیتی ہے جو ملک میں یا تو تلوار کی دھار سے یا اپنی دماغی طاقت و ذہانت سے یا اپنے نوکِ قلم سے انقلاب پیدا کرتی ہے جو اس معاشرے کی مانگ ہوتی ہے۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ معاشی نظام ہی وہ بنیاد ہے جس پر سیاست کی عمارت استادہ ہوتی ہے اور اسی لئے ملک کی نامور ہستیاں ملک میں معاشی نظام کے استحکام پر زور دے رہی ہیں اور اس سلسلے میں بھودان تحریک ملک میں ایک اقتصادی انقلاب پیدا کر رہی ہے۔

پنڈت نہرو نے جو پچھلے دنوں کہا تھا کہ "ہم ملک میں سوشلسٹ قسم کا نظام لانا چاہتے ہیں۔ جو ایک مخصوص مارکہ کا ہوگا" تو سمجھنا چاہئے کہ یہ تحریک (بھودان) اسی نظام کی بنیاد کی تخلیق کر رہی ہے۔

# مُسلمانانِ ہند کا مقام

"........ میں سمجھتا ہوں کہ مُسلمانانِ ہند کا مقام ہندی قوم میں آج ایک خاص حیثیت رکھتا ہے، مسلمان آبادیاں دُنیا میں بہت ہیں، کہیں خدا کے فضل سے وہ اپنی زندگی کی تشکیل میں خود مختار ہیں، کہیں دوسروں کے زیرِ اقتدار آزادی سے محروم، مسلمانانِ ہند کی پوزیشن یہ ہے کہ وہ کسی کے زیرِ اقتدار نہیں لیکن تنہا اقتدار بھی نہیں رکھتے۔ وہ ایک آزاد جمہوریہ میں آزاد شہری کی حیثیت رکھتے ہیں، جس کی آبادی مختلف مذاہب و مسالک مختلف السنہ اور مختلف تاریخی و تمدنی عناصر پر مشتمل ہے۔ اسلام کی جو حیثیت عالمی زندگی میں ہونی چاہیئے مسلمانوں کی وہی ہندوستانی زندگی میں ہے۔ جس طرح دنیا میں مسلمانوں کو اپنے سے مختلف اعمال و اعتقاد رکھنے والوں کے ساتھ زندگی گزارنی ہے اور اپنی مثال، اپنے افکار کی بلندی، اپنے کردار کی خوبی سے ایک صالح اور صحت مند زندگی کا نمونہ دوسروں کے سامنے پیش کرنا ہے۔ اسی طرح مسلمانانِ ہند پر یہ ذمہ داری عاید ہوتی ہے کہ مشترک اور مختلف العناصر ہندی قوم میں حیاتِ طیبۂ اسلامیہ کا ایسا نمونہ پیش کریں جس سے اُن کے ہم وطنوں کے دل میں اُن کے دین کے لئے جگہ پیدا ہو......"

(ڈاکٹر ذاکر حسین)

ہمایوں مرزا

# پان کی تاریخی سماجی اور ادبی مقبولیت

## پان کے مختلف نام

برگ تنبول یا پان نیز اس کے مختلف تلفظ تنبول تانبول اور تامول ہیں بیان کیا جاتا ہے کہ تنبول کو مغلیہ سلاطین پان کہا کرتے تھے مسٹر رسل R. V. Russel نے اپنی تالیف "اقوام صوبہ متوسط" میں پان کا مادہ "پارنا" Parna ایک سنسکرت لفظ بتلایا ہے۔ جس کے معنی پتّے کے آتے ہیں مگر ایڈورڈ بالفور Edward Balfour مولف ان سائیکلوپیڈیا ہند Encyclopaedia of India نے لکھا ہے۔ کہ "تنبولا" سنسکرت لفظ ہے لاطینی زبان میں اس کو "پاپئر" Piper یعنی کالی مرچ کے کہتے ہیں اور یہ پاپئریشیس Piperacious یعنی از قسم کالی مرچ ہے جس کی پچاس قسمیں ہیں جو جزائر زیر باد East Indies جاوا سماترا کی پیداوار ہے۔ جس میں سے ایک پان بھی ہے۔ اور یہ قرین عقل بھی ہے، کیوں کہ پان مزہ میں کالی مرچ سے ملتا جلتا ہے۔ بلاکمین Blockman لکھتا ہے کہ یہ ایک سبز پتہ ہے، مگر اس کو منفعت مزاج نقاد نفیس میوہ کہتے ہیں۔ چناں چہ ہمارے ہندوستان کے نہایت مشہور شاعر اور صوفی حضرت امیر خسروؒ دہلوی نے ایک نظم پان پر کہی ہے جس کا مطلع یہ ہے۔

نادرہ برگے چو گل در بوستان

خوبتریں نعمت ہندوستان

(قرآن السعدین قلمی)

طب کی مشہور کتابوں "مخزن المفردات" اور "گنج باد آورد" میں تنبول فارسی لفظ بیان کیا گیا ہے۔ مگر اردو زبان کی لغت "جامع اللغات" میں درج ہے۔ کہ یہ لفظ ہندی ہے عرب لوگ اس کو "فان" "بیزبان" کہا کرتے ہیں۔ ایک قدیم لغت فارسی میں اس کا تلفظ تامول ہے۔ چناں چہ لکھا ہے "تامول" برگ کہ برابر سپاری خورند در ہندی "تنبول گویند" (ملاحظہ ہو طب حقائق الاشیاء) چینی زبان میں اس کو کوسیانگ Tku-Tsing اور توبی پوہ Tu-Pih-Poh اور تامل میں ویتولے Vettilei تلگو میں تملا پاکو Tamala Paku (بالفور) مگر علاقہ تلنگانہ میں تلنگی بیوپاری والی بیوپاری اس کو "آکلو" Aklu پکارتی پھرتی ہے۔ غرض مشرق بعید سے لے کر مشرق وسطیٰ تک ہمارا پان مشہور ہے۔

## تاریخی پس منظر

ڈاکٹر پی۔ وی لنگن Dr. P. V. Lingan مرتب دھرم شاستر نے لکھا ہے کہ پان کا رواج ہندوستان میں غالباً ابتدائی سنہ عیسوی سے یا تقریباً دو ہزار سال سے ہے۔ اس کی ابتداء پہلے جنوبی ہند میں ہوئی۔ بعد میں رفتہ رفتہ شمالی ہند میں رائج ہوا۔ گرہیا سوتر Grhya Sutras یعنی گھر گرہستی کے باب مندرجہ وشنو پران اور بعض دوسری کتابوں مثلاً لاگھوہرت Laghuharita اور لاگھو وسوالین Laghvasvalayana میں بھی اس کا ذکر موجود ہے۔ مگر یہ تو یقین ہے کہ اس کا استعمال راجہ بکرما جیت والی اجین کے زمانے یعنی چھٹی صدی عیسوی میں تھا۔ چناں چہ بکرما جیت کے نورتن علماء میں ورامیہ Varaha-Mihira نے نیز کالی داس کی راگھو دمش Raghuvamsa اور کام شاستر میں پان کا ذکر آیا ہے۔

ہماری تحقیق میں بھی قدیم ویدک طب کی ایک کتاب اشٹنگ ہردے A litangharoe مصنفہ مشہور وید "واگ بھٹ" میں برگ تنبول کے خواص بیان کئے گئے ہیں۔ اور یہ تصنیف بقول بعض کچھ زمانہ ماقبل حضرت مسیحؑ یا

پہلی صدی عیسوی اور بقول بعض چھٹی عیسوی ہے (تاریخ الاطباء غلام جیلانی دہلوی مطبوعہ) (طب محمودی قلمی آصفیہ)

## عرب سیاح اور مؤرخین

بزرگ بن شہریار (تیسری صدی ہجری یعنی آٹھویں صدی عیسوی) نے اپنی تصنیف عجائب الہند میں مورخ مسعودی $\frac{330}{943}$ھ نے اپنی تاریخ میں ابوریحان البیرونی نے کتاب الہند اور کتاب الصیدلہ (صنعت دواسازی) ابن بطوطہ نے برگ تنبول کا ذکر کیا ہے۔ مشہور سیاح ابن بطوطہ نے اپنے سفرنامہ میں لکھا ہے کہ بزمانۂ قیام دہلی والدۂ سلطان محمد تغلق نے ابن بطوطہ کی ضیافت کی تو پان کا تحفہ بھی تھا۔ محمد تغلق نے امیر غیاث الدین عباسی کو اپنے ہاتھ سے پان عطا کیا۔ جو ایک خاص اعزاز سمجھا جاتا تھا۔ ایک امیر سیف الدین کی شادی سلطان کی ہمشیرہ سے ہوئی تو دولہن نے دولہا کو پان کھلایا۔ ابن بطوطہ کی لڑکی کا انتقال ہوا تو سیوم کی فاتحہ یعنی پھولوں میں پان کے بیڑے بھی تھے۔ شہر حیدرآباد میں بھی بعض جگہ یہ طریقہ رائج ہے ابن بطوطہ جب سماترا اور جاوہ گیا تو سلطان ملک ظاہر ابوبکر نے اس کو پان اور چھالیہ کا تحفہ دیا، جزائر مالدیپ کے سلطان نے پان اور گلاب ہدیۃً عطا کئے بطوطہ نے سلیمان وزیر کی لڑکی سے عقد کیا تو پان اور صندل کی لکڑی تحفتہً دی گئی (عجائب الاسفار۔ ترجمہ سفرنامہ ابن بطوطہ از محمد حسین لاہوری) دوسرے سیاح ملک التجار عبدالرزاق سمرقندی کو دکن کے راجہ دیجانگر نے پان اور کافور ہدیتہً دیئے۔ مدراس (دکن) کے ایک مشہور بزرگ مخدوم عبدالحق بیجاپوری سادی عرف دستگیر صاحب گیان بھنڈاری (وفات ۱۱۶۵ھ) بارھویں صدی ہجری کے بڑے سیاح تھے۔ سماترا و جاوہ کے سفر میں دیکھا کہ لوگ پان کثرت سے بکری کی طرح کھاتے ہیں۔ تو تہدید کی کہ اعتدال اچھی چیز ہے (ملفوظات قلمی)

## چین کے سیاح

چینی سیاح آئیزنگ I-Tsing نے اپنے سفرنامہ الموسوم بہ "تاکاکوسو" Taka-Kusu میں بدھمت کے رواج کے ضمن میں لکھا ہے۔ کہ میں نے جزائر زیرباد کے دس جزیروں میں کاچا سے لے کر انسولائی نیوڈورم Insolae Nudorum تک پان اور چھالیہ کے درخت کثرت سے دیکھے یہاں "اپاوستھ" Upavasattha کی رسم میں پجاریوں کو شربت پلاتے ہیں اور سپاری کی ڈلیاں تحفتہً دیتے ہیں۔

یورپین سیاح۔ (۱) سیاحت ایپولیٹو ڈیسی ڈیری Ippolito Desideri of Tistoia تالیف ۱۷۱۲ء میں بیان کیا گیا ہے کہ پان کا رواج نیپال میں تھا۔ (۲) بقول سفرنامہ ٹیورنیر Teverneur (اطالوی سیاح) مترجمہ وی۔بال V. Ball ۱۸۸۹ء مطبوعہ لندن جزائر زیرباد East Indies کے ایک راجہ کو طلائی پان کوٹنی میں پان کوٹ کر کھلایا جاتا تھا۔ جس کو وہ بڑے مزے سے بیان کرتا ہے کہ راجہ کے منہ میں دانت تھے اور نہ پیٹ میں آنت اسٹوریہ ڈی منغل Storiadomogole by Mancci (سفرنامہ منوچی معاصر عالمگیر ترجمہ ولیم اروِن مطبوعہ ۱۹۰۸ء لندن) نے بیان کیا ہے کہ اورنگ زیب کا ایک سفیر ایران میں مامور ہوا تو اس سفیر کو پان ہندوستان سے بھیجے جاتے تھے اور اس کا خاص انتظام کیا گیا تھا کہ پان تازہ بہ تازہ ملیں اور یہ پان نہایت عمدہ اور خوشبودار ہوتے تھے۔

تاریخ سماترا مولفہ ولیم مارسڈن William Marsden مطبوعہ لندن ۱۸۰۴ء میں لکھا ہے کہ سماترا Sumatra میں پان اور چھالیہ کے درخت کثرت سے ہوتے ہیں اور یہ اشیاء اچھی Achin پایۂ تخت سے علاقہ تلنگانہ جنوب مشرقی ہندوستان میں برآمد کی جاتی ہیں۔ یونیورسل بیالوجی کل ڈکشنری مولفہ تھامس گرین مطبوعہ $\frac{1823}{1923}$ لندن میں لکھا ہے کہ ہند چینی میں اس کی کاشت اور تجارت خوب ہوتی ہے کیپٹن ایڈورڈ مور Captain Edward Muir (۱۷۹۴ء) نے اپنی تالیف میں ہندوستانی سروتہ کا ذکر کیا ہے۔

ہابسن جابسن Hobson Jobson مطبوعہ ۱۹۰۳ء میں اسد بیگ قزوینی (۱۶۰۴ء) سفیر اکبر اعظم برائے بیجاپور کے حال میں پان کے ایک لوازم تمباکو کے بیجاپور میں استعمال کا ذکر ہے۔ جو شمالی ہند میں رائج نہیں تھا۔ اسی نے وہاں رائج کیا۔ اہل ہند کے قدیم کتابوں میں بھی برگ تنبول اور پان کا ذکر ہے۔ مثلاً نندی پران Nandi Puran نروایا سندھو Nirvaya Sindhu مطبوعہ بنارس ۱۸۹۷ء کام شاستر Kama-Sutra مطبوعہ بمبئی ۱۹۰۰ء سمرتیا سار مولفہ سری دھر Smrtyarthasara of Sridhar $\frac{1150}{1200}$ مرتبہ انندرام شرما مطبوعہ پونا ۱۹۱۲ء میں لکھا ہے کہ شادی کی قرارداد پان دینے کی رسم سے پکی ہو جاتی ہے۔ پدمیسری Padmasri تالیف ۱۰۰۰ء میں پان کی پانچ قسمیں اور اس کو عشق و محبت کا تحفہ بیان کیا گیا ہے نیز مرجاکتک

Mrichakatika مولفہ ایچ ایم شاستری H. M. Saastari مطبوعہ بمبئی ۱۹۱۰ء میں بھی اس کا ذکر ہے (جرنل آف ہسٹری ٹراونکور مدراس ۱۹۵۰ء)

بیان کیا جاتا ہے کہ جب سلطان محمود غزنوی نے نویں دفعہ ۱۰۱۰ء میں قنوج پر حملہ کیا ہے تو بقول بعض مورخین وہاں میں ہزار تنبولیوں کی دوکانیں تھیں۔
(رسالہ زمانہ ماہ اپریل و مئی ۱۹۱۶ء)

مسلمان سلاطین اور اولیا اللہ بھی اس کے عادی رہے ہیں اور خاطر تواضع میں آٹھویں صدی سے عطر اور پان استعمال ہوتا چلا آیا ہے۔ بحوالہ ابن بطوطہ ہم سلطان محمد تغلق کی ضیافتوں اور تقاریب کا ذکر کر چکے ہیں۔ مشہور شاعر امیر خسرو نے پان کی بے حد تعریف کی ہے۔ خواجہ سید محمد حسینی گیسو دراز بھی پان کھایا کرتے تھے۔ اپنی واردات قلبی کے ضمن میں ایک پنواڑن کا ذکر اپنی تصنیف اسماء الاسرار میں کیا ہے۔ حضرت ممدوح سلطان محمد فیروز شاہ بہمنی (وفات ۸۲۵ھ) کے معاصر تھے۔ سلاطین مالوہ و گجرات اور قطب شاہیہ بھی پان کے دلدادہ تھے چنانچہ مالوہ کے سلطان محمود خلجی نے سلطان مظفر حلیم گجراتی کی ضیافت کی تو جشن موسیقی میں طلائی کشتیوں میں تنبول داران شاہی نے پان تقسیم کئے (تاریخ مظفر شاہی گجرات قلمی) سلطان ابراہیم قطب شاہ (۹۵۷/۹۸۸ھ) نے اپنے برہمن وزیر راسے راؤ کو روزانہ پوجا پاٹ کے لئے پاؤ سیر مشک و عنبر، عود و عطر اور پان اور دو من صندل مقرر کیا تھا (تاریخ قادر خاں بیدری قطب شاہی قلمی) مغلیہ سلاطین بھی پان کھاتے تھے۔ بلہری کے پان کی ابوالفضل نے بڑی تعریف کی ہے۔ پان کے اقسام اور اعداد و شمار دیئے ہیں اور شہنشاہ اکبر کے وزیر راجہ بیربر کا مقولہ ہے کہ "پتوں میں پان کا پتہ اچھا ہوتا ہے۔ اس کی خاطر دشمن بھی دوست بن جاتا ہے" (آئین اکبری)

شاہ اودھ نواب سعادت علی خاں اپنے درباریوں کی عطر و پان سے تواضع کرتے تھے (اسناد دفتر ملکی حیدرآباد مطبوعہ) سلاطین آصفجاہی کے کارخانہ جات شاہی میں خاص طور پر ایک "تنبول خانہ" بھی تھا اور ان کی نگرانی "ناظم علم دولت" کرتا تھا۔ (بستان آصفیہ مانک راؤ مطبوعہ)

راجپوت سردار جب کسی سخت مہم کو قبول کرتا تو بیڑا اٹھایا کرتا تھا۔ جو اردو زبان کا خاص اور نفیس محاورہ ہے۔ جے پور کے راجہ جے سنگھ کے زمانے میں شادی میں "باہی" (Bahi) کی رسم یعنی منگنی پان کی گلوری سے شروع ہوتی تھی جو رضامندی اور تعلق تصفیہ کی علامت تھی۔ (انڈین ہسٹری جرنل کلکتہ اپریل ۱۹۵۷ء)

غرض یہ سبز پتہ صدیوں سے نہایت مقبول ہے اور ہندوستانی معاشرت کا جزو ہو گیا ہے۔ ہندو مسلمان سب ہی اس کے دلدادہ ہیں، جہیز میں پان دان اگالدان ضرور دیتے ہیں۔ دلھن کے لئے "پان دان کا خرچ" فال نیک اور اس کا حق سمجھا جاتا ہے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ عالمگیر جیسے محتاط بادشاہ نے اپنی لڑکی زیب النساء بیگم کے پان کھانے کے اخراجات کے لئے سورت کا علاقہ دیا تھا۔ پان میں چونے کے استعمال کو ملکہ نورجہاں یا زیب النساء کی اختراع کہا جاتا ہے مگر اس کا رواج قدیم ہے۔ پان نہ صرف مشرق بعید بلکہ مشرق قریب یعنی عدن، حجاز، مکلا، شحر، سواحل افریقہ، خلیج فارس میں بھی استعمال ہوتا ہے جو بمبئی سے برآمد ہوتا ہے اور وہاں فی گلوری ۸ر سے فروخت ہوتا ہے۔
(العرب بمبئی ذی الحجہ ۱۳۷۴ھ) ——— عربستان یعنی عدن اور یمن میں پانوں کو شہد میں رکھ کر سڑنے گلنے سے محفوظ رکھا جاتا ہے۔

پان کے اقسام

پان کی بیسوں اقسام ہیں۔ پدم سری Padmasri (۶۰۰ء) نے پان کی پانچ قسمیں بیان کی ہیں۔ مگدھی، بنگلہ پان، مہوبا (وسط ہند) گینگری، بلہری، کانپوری، سانچی، مدراسی، بنارسی، جبیرا وغیرہ بہت مشہور ہیں، مگر حیدرآباد میں بورم پہاڑ (علاقہ کھم) کا پان مشہور ہے جو نرم اور خوش ذائقہ ہوتا ہے۔ مگر شمالی ہند کی طرح یہاں کے پان تیز اور خوشبودار نہیں ہوتے، البتہ بھونگیر ضلع نلگونڈہ کے پان سیاہی مائل اور تیز ہوتے ہیں جس کو حیدرآبادی لونگ کا پان کہتے ہیں۔ غالباً اس کی کوئی بیل شمالی ہند کے علاقہ آسام سے لاکر لگائی گئی ہو۔ جس کی وہاں کاشت ہوتی ہے۔ اس کی کچھ پیداوار کٹڑپہ (مدراس) میں بھی ہوتی ہے۔

(لوازمے) چھالیہ کے اقسام

گڑھے کی چھالیہ (گوا) کی لمبی چھالیہ، سنگاپوری (جہازی، بندری) سری یعنی گول چپٹی (منگلوری) کلکتہ کی سیوردانی (بمبئی) چکنی (سرسی سے بنتی ہیں) ثابت کنی، بکل (راجپوتانہ)

کتھا

گلابی یا دیسی (بمبئی۔ گجرات) محلاتی (امراء و شاہی محلات حیدرآباد) پاپڑیا کتھا (بھی قسموں میں) کانپوری، بریلوی، بلگانوی، کالا کتھا، نظام آبادی کتھا (ریاست حیدرآباد) گجراتی ہندو سولکھی کا کارخانہ، نرمل، خانہ پور (ضلع عادل آباد)

سکے جنگلوں کی پیداوار سے بنتا تھا۔ آسام کے کاریگر ملازم تھے۔ کارخانہ دور کے علاقوں کی مسابقت (تمباکو) نیز جنگلات کی سختیوں کی وجہ سے بند ہو گیا۔ دکنی لوگ زیادہ تر سوکھا کتھا کھاتے ہیں۔ چونا سنگِ مرمر کا بہترین ہوتا ہے۔

### خواص

ان سیکلو پیڈیا بریٹانیکا میں اس کے اجزائے کیمیاوی کی تفصیل درج ہے اس میں چونا، کیلشیم، فاسفورس، لوہا، وٹامن اے۔سی (Vitamin A-C) پروٹین (نشاستہ، کاربوہائیڈریٹ، شکر وغیرہ بھی ہے۔ اسی طرح اس کے ڈالنے چھالیہ میں بھی ([illegible] گورنمنٹ ہند مقالہ ڈاکٹر [illegible])

پان میں ایک قسم کا تریاقی مادہ Antiseptic ہوتا ہے جو کاربولک ایسڈ سے پانچ گنا قوی ہوتا ہے۔ پان پرانے زخموں پر باندھنا اور اس سے سینکنا مفید ہے (ڈاکٹر گیبن) نیز مرضِ فیل پا، متھندی اور ڈپتھیریا میں اس کی بھاپ لینا اور سینکنا مفید ہے، عرقِ پان دردِ گردہ کے لئے مجرب ہے پان کھانا مضر نہیں، بقول ایک حاذق حکیم کے کسی قدیم طبیب نے اس کو بجائے دوا کے غذا بنا دیا ہے۔ پان کی کثرت اور پھر اس کے ساتھ تمباکو کا استعمال سخت مضر ہے، عجیب عادت ہو جاتی ہے کہ چین نہیں آتا۔ جنوبی ہند کے لوگ عادی ہیں۔ پان کے ساتھ چونا اور تمباکو بہت کھاتے ہیں اور سپاری میٹھی خوشبودار استعمال کرتے ہیں۔ مگر اس سے پان بے تکلف ہو جاتا ہے۔ ایک دوست نے کہا کہ مدراس کے شہروں میں کوئی بجلی کا کھمبا ایسا نہیں جس پر پیک کے تھوکے کا نشان نہ ہو۔ سڑکیں تو گلنار رہتی ہیں۔ اعتدال کے ساتھ دانتوں اور منہ کی صفائی کے لئے پان اور نیم کی مسواک ہندوستان کی خاص چیز ہے۔

ہندوستان میں تنبولیوں کی ایک قوم ہے جو برائی کہلاتی ہے۔ ان میں دو طبقے ہیں۔ ایک پنساری یعنی پان بیچنے والے دوسرا طبقہ بارانی یعنی "لفظ ترا باری" روایت یہ ہے ان کے آبا و اجداد برہمن تھے۔ کسی گناہ کے پاداش میں دیوتاؤں نے زنار چھین کر دفن کر دیا تو پان کی بیل نمودار ہوئی دوسرا قصہ یہ بیان کیا جاتا ہے کہ ہستناپور فتح ہوا تو ایک رشی باسوکی نے اپنی انگلی کے پور کا ٹکڑا قاصد کو دے دیا جو بوئی گئی تو ناگر بیل پیدا ہوئی۔ مگر تعین یہ ہے کہ یہ غیر آریائی فرقے ہیں۔ ان میں نو طبقے بہت مشہور ہیں۔

### تنبولیوں کے طبقے

چوراسیا (مرزا پوری) پنگادے (ناگر بیل پور کے) مہوبیا (مہوبہ کے) جائسوال (جائس کے رائے بریلوی) گنگا پاری (گنگا پار کے) پروشی یعنی (دوشاوری۔ فیروز کی) قنوجیا (قنوج کے) برہان پوری (برہان پور کے)

### ان کے رواجی نام

مثلاً۔ جھنڈاری، پتھارا، بنکا بھورا (برتن توڑ) وغیرہ۔

### ٹوٹمی نام۔

کتامار (کتا مارنے والے) رچھارے (ریچھ) بندریلے (بندر)

### پوجا پاٹ

ان کی خاص دیوی ناگ پنچمی ہے۔ جس میں باسوکی یعنی سانپوں کی رانی کی پوجا کرتے ہیں۔ پھول، ناریل چڑھاتے ہیں اور بکرے بھینٹ دیتے ہیں۔

### اعتقاد

ایک پیالے میں دودھ بھر کر پان کے باغ میں رکھ دیتے ہیں۔ تاکہ ناگ سانپ آکر پیئے۔ اس طرح وہ سانپ کے کاٹنے سے محفوظ رہتے ہیں۔

### پان کی کاشت کا زمانہ

فروری میں قلم لگائے جاتے ہیں۔ پانچ ماہ میں پیداوار حاصل ہو جاتی ہے
بعض ضرب الامثال کہتے ہیں کہ نوکری بغیر مربی کے، نوجوان بغیر سپر کے اور پان بغیر تمباکو کے بے مزہ ہوتا ہے۔ کبھی حیدرآباد دکن میں سفارشوں کا بڑا زور تھا۔ اور لوگ کہا کرتے تھے "مربی پیادہ ہے مجبور" قوام عنبری وغیرہ کے کثرت استعمال نے دانتوں کو بہت نقصان پہنچایا ہے۔ بلکہ فقط باز تو پان میں کوکین استعمال کرتے ہیں جو تباہ کن ہے۔

### ادبی حیثیت

پان ہمارے اردو ادب کا ایک جزو ہو گیا ہے۔ متقدمین و متاخرین شعراء اردو نے اس کو سینکڑوں طرح باندھا ہے۔ نیز بعض ہندی شعراء نے بھی۔ بلکہ اس میں پہیلیاں بھی کہی ہیں اور محاورہ بھی ہیں۔ ایک خاص کتاب "بوجھ پہیلی" عرف کاغذی پنچ تالیف ۱۲۸۳ھ/۱۸۶۶ء مطبوعہ میں بعض اچھی پہیلیاں یہ ہیں۔

۱۔ سات کبوتر ساتوں رنگ    محل میں جاویں ایک ہی سنگ (پان)

۲۔ ہر ارنگ ہے بیچ وہ بات    گھر میں دھرے دکھائے جلت (〃)

تین ستو سی اور کھ پیارا    جانت ہیں سب ہی نر نار

ہر ایک سبھا کا درکھے مان    چترائی کی یہ پہچان

بھائی کہیں اور وا کو کھائیں    اتنے پہ پھر منہ دکھلائیں (پان)

۳۔ ایک گنی نے یہ گن گنیا — ہر یل مار پنجرے میں دنیا
۴۔ دیکھو جادوگر کا کمال — ڈالے سبز نکالے لال (پان)
۵۔ گلا کٹے پر چوں نہ کرے منہ سے رکت بہائے
پیاری سے باتیں کرتا بیڑا دھک سوہائے

## پان کے محاورے

پان پتہ یعنی لوازم خانہ داری، بیوی کا جیب خرچ، پان دان کا خرچ (دکھن) پان پھیرنا یعنی (وقت کاٹنا) رخصت کا پان۔ پان کا کھرٹا، پان کھلائی (منگنی) پان سا پتلا چاند سا چکلا (نازک خوبصورت) بیڑا اٹھانا (کسی مشکل کام کا عہد کرنا اور انجام دینا) تنبول بانٹنا یا دینا (اہل ہند میں بھانجے بھانجی کے شادی کی وداع کے وقت بہن کی رشتہ دار عورتوں کو نقدی دینا) "سات پان کا بیڑا" ہندو دلھن کا باپ دولھا کو یہ بیڑا ہدیتہً بھیجتا ہے مطلب یہ کہ رسم شادی پکی ہو گئی۔ پان اور ایمان پھیرنے ہی سے اچھا رہتا ہے یعنی پان الٹ پلٹ کرنے سے اور ایمان توبہ سے۔

ایک اور ضرب المثل سُنئے

پان پُرانا، گھرت نیا اور کلونتی نار — یہ تینوں تب پایئے جب پرسن ہوں مرار
یعنی پُرانا پان، نیا گھی اور پاک دامن عورت تب ملتی ہے جب خدا خوش ہو۔
(جامع اللغات مطبوعہ لاہور)

غرض پان ہندوستان کی نعمت ہے اور مسلمانوں کو بھی اسی وقت سے پیارا ہے، جب کہ ان کے قدم ہندوستان میں جمے۔ ایک قدیم دکھنی شاعر کہتا ہے۔

ہندو مسلمان سب ایسے مل جل رہیں — جیسے سپاری، چونا کتھا اور پان
دوست دشمن سوں مل کے رہو قسمی — پان سوں جیوں سپاری، چونا، کات

فارسی ادب بھی اس سے خالی نہیں۔ امیر خسروؔ فرماتے ہیں۔

او پان تجلق می سپرد و ہمہ خلق — در پیش دکانش جان سپاری میکرد

خان آرزوؔ کا بھی شعر ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ کوئی شخص کسی کا جھوٹا نہیں کھاتا مگر پان کا اگال کھا لیتا ہے۔

کس نہ خورد خوردۂ دندان کس — انچہ تواں خورد ہمیں است و بس

ماہ لقا بائی چندا حیدرآبادی کہتی ہے

گواہی میکند بار تبسم لعل جاناں را — کہ آں لب زتیز اکت برنتابد سُرخی پاں را

یوں تو عربی اور فارسی طب کی مشہور کتابیں ابن بیطار، اختیارات بدیعی گنج بادآورد وغیرہ اس سے بھری پڑی ہیں۔ حال ہی میں زبانِ فارسی کے ایک شاعر اور فاضل طبیب حکیم باقر حسین خاں مائق المعروف بہ فند محمد خراسانی معاصر نواب اعظم جاہ آرکاٹ نے برگِ تنبول کے اقسام اور تمباکو پر ایک کتاب "جامع الاشیاء" تالیف کی تھی جو مدراس کی اورینٹیل سوسائٹی سے حال ہی میں طبع اور شائع ہوئی ہے۔

ہندی ادب۔ بہاری لال شاہ جہانی ہندی شاعر کہتا ہے۔

کری بیت گوری گرے جنت پان کی پیک — منو گلوبند لال کی لال لال دست لیک

یعنی ماہرو کے گورے گلے میں اترتی ہوئی پان کی پیک کی سرخی باہر سے ایسی جھلکتی ہے گویا گلوبند کی لالی کا عکس اس کی سرخ لکیر ہے (دامنگر جولائی ۱۹۵۵ء)

قدیم اردو ادب میں ملک الشعراء غواصی نے اپنے دیوان میں ایک جگہ تنبول دان (پان دان) کا لفظ لکھا ہے۔ (دیوان غواصی قلمی)

دوسرا ملک الشعراء وجہی گولکنڈوی اپنی مشہور نثر "سب رس" میں کہتا ہے۔ سلطان عبداللہ قطب شاہ نے قصۂ حسن و دل یعنی سب رس لکھنے کی فرمائش کی تھی۔ مثلاً "وجہی نادر من کوں دریا دل گوہر سخن کوں حضور بلائے پان دیئے مان دیئے"۔ گجرات کے حضرت خوب محمد چشتی "خوب ترنگ" میں فرماتے ہیں ؎

چکنیں چھالیں تیل لگائیں — پان سی کرکسوٹ آئیں (خوب ترنگ قلمی)

اور شمالی ہند کے رجب علی بیگ سرورؔ لکھنوی "فسانۂ عجائب" میں کس مزے سے فرماتے ہیں۔ "عبیر ہے نہ گلال ہے کتھے چونے سے ادھی ہیں کھڑا لال ہے تنبولی سرخروی سے یہ رمز و کنایہ کرتے بولی ٹھولی میں چبا چبا کر ہر دم یہ دم بھرتے ہیں۔ "تمھیں کا منہ کالا ہو یا گرد کر ڈالا" (فسانۂ عجائب مطبوعہ)

ولی بابائے ریختہ کہتا ہے ؎

کرتا ہوں جان سپاری کتنی ہوں آت جسکے — کر نیکوں دل کا چونا آتا ہے پان کھا کر

شاہ سراج اورنگ آبادی کی شوخی ملاحظہ ہو ؎

جب سے دیکھی ہے خط سبز میں تیرے لب سُرخ — تب سیں سبزے میں چھپی پان کی لالی ہے سُرخ

عطا بریلوی کہتا ہے ؎

دل تو سو جا گہ سے ٹکڑے ہو گیا غنچہ کی طرح — آگ لگ جائے تمھارے پان کھانے کے تئیں

مرزا داؤد اورنگ آبادی ؎

لعل [illegible] لالی — لعلِ لب [illegible] پان کھاتے ہیں

مرزا مظہر ؎ کسی کے خون کا پیاسا کسی کے جان کا دشمن
نہایت منہ لگایا ہے صنم نے بیڑہ پان کو

شاہ نصیر ؎ کیا یہ ترے لب پہ تماشا ہے سُرخی پان و رنگِ مسی
لالہ نافرمان ہے گویا سُرخی پان و رنگِ مسی !!

شفق و صبح بہم دست و گریباں ہیں مجھ
پان کھانے سے ترا ہے یہ جمالِ گردن

مصحفی ؎ پان کھانے کی ادا ہے یہ تو اک عالم کو
خون رُلا دے گا مری جاں دہنِ سُرخ ترا

حنا لکھنوی ؎ ملاتے ہی آنکھ خوں کیا دل دکھا کے ہونٹوں پہ رنگ پان کا
قسم ہے جوبن غضب ہے چتون یہ کون چلمن اُٹھا کے جھانکا

امانت لکھنوی لاکھا ترا یاقوت ہے یا لعلِ بدخشاں
نیلم ہے کہ سوسن ہے کہ مسی کی دھڑی ہے

ظہیر دہلوی ؎ پان لگ لگ کے میری جان کہاں جاتے ہیں
یہ میرے قتل کے سامان کہاں جاتے ہیں

فیض حیدرآبادی ؎ کرتے ہو کیا خون پھر کسی کا لاکھا لب پہ جمائے ہو
محسن قتا لکھنوی پسرِ میر ہو جمالی مسی گھٹا کہیئے سُرخ لاکھے کو خون بہا کہیئے
بات میں لال ہوتا کہیئے ناز کی اور لبوں کی کیا کہیئے
پنکھڑی اک گلاب کی سی ہے

مومن خاں مومن دہلوی مسی آلودہ لب پہ رنگِ پان ہے
تماشہ ہے نہ آتش دھواں ہے !

ضمیر گیاوی کا بیان ہے کہ مومن نے خواصِ پان پر ایک رسالہ بہ عبارت رنگین لکھا تھا۔ طنزاً لکھتے ہیں: "جو مومن کے کسی عزیز کے قبضہ میں تھا اور بمنزلہ تبرکات اس کو پان دان میں بند رکھتے ہیں۔ اگر مانگو تو منہ لال کر دیں۔"

(حیاتِ مومن مولفہ ضمیر گیاوی مطبوعہ)

حاتم علی بیگ تہرا اکبرآبادی ؎ لکھوٹا پان کا دیکھے جو واعظ اُن کے ہونٹوں پہ
لہو ڈالے، لہو روئے، لہو اگلے، لہو تھوکے

عصر تلمیذ فیض آؤ اک بات سُنو مجلسِ حیراں نہ بنو
کس پہ شب خون گرا چاہتے ہو بولو تو
مسی مل مل کے ہو کیوں پان چباتے جاتے

کیفی حیدرآبادی تلمیذ میکش دوام کثرت سے پان کھاتے تھے۔ ہمیشہ پان کی ایک تھیلی (دکنی، دکھنی) ساتھ رہتی۔ کوئی عطاء کی پوپلی بڑھیا مل جاتی تو فرماتے کہ آج کل وہی۔

"اماں پان نہیں کھاتے؟" کیفی نذر کرتے اور بڑھیا سے پان بنوا کر کھاتے کبھی وجہ سے پان کھانا ترک کر دیا تو ترکِ پان خوری کا تاریخی قطعہ بھی کہا تھا جو اس وقت دستیاب نہ ہو سکا۔

حیدرآبادی شعراء میں پنڈت سورج بھان میکش (سجاد علی شاہ) تھانہ جھونی ثم حیدرآبادی کی دو تین غزلیں پان پر بڑے مزے کی ہیں۔ بخوف طوالت چند منتخب اشعار درج ذیل ہیں۔

پہلے پان کا ضلع سُن لیجئے ؎
پان کھا کر لبوں کو لال کیا ہم نے سمجھا ہمیں حلال کیا

پان کے بیڑے ۔ میکش ؎
تیرے ہاتھوں کی گلوری تو کبھی چھپتی نہیں لاکھ میں ہم لیتے ہیں پہچان بیڑے پان کے
طشتری میں اس طرح رکھے ہیں جو ابھرے ہوئے کیا اُٹھائیں گے کوئی طوفان بیڑے پان کے
کیوں نہ ہیں دل کی گلوری کو کروں اُن پہ نثار آئے ہیں گھر میں میرے مہمان بیڑے پان کے
لب کی سُرخی سے ہوا دونا حبیب کا لٹے یار جانے اب کیا رنگ لائے گا یہ لاکھا پان کا
دیکھتے ہی اُس کو پہلو سے اکھڑ جائینگے دل اپنی وہ ٹِکی جمائے گا یہ لاکھا پان کا

پان کے ساتھ مسی قدیم لوگوں کا لوازمہ تھا۔ میکش نے کہا ہے ؎
لب پہ ہے ترے طرحدار دھڑی مسّی کی بن گئی کالی گھٹا یار دھڑی مسّی کی

(دیوانِ میکش مطبوعہ)

سید ناظر الحسن ہوش بلگرامی (ہوش یار جنگ) مرحوم کی بھی ایک نظم پان پر چھپی تھی۔ مگر وہ ایسی دل کش نہیں۔ دو ایک شعر یہ ہیں۔

اہلِ یورپ کا سگار و چائے پر ہے جان ہے ایشیا کے ملک میں غایتِ تواضع پان ہے
پان کھا کر مسکرانے سے یہ ہوتا ہے گماں برقِ تاباں ہے شفق میں کیا غلط کی شان ہے

البتہ ان کا یہ مصرعہ ضرب المثل کا درجہ رکھتا ہے: "اس کی ہر بازار میں چلتی ہوئی دوکان ہے۔" (رسالہ ذخیرہ ۱۹۱۴ء) پان چائے کی طرح عام ہے لاکھوں کی تجارت ہوتی ہے۔ اور حیدرآباد کے پنواڑی بڑے جدت پسند ہو گئے ہیں۔ یوں تو اُن کی دوکانوں کے نام "ثریا پان" "غالب پان" "پان محل" تھے مگر ایک عنوان تھا "دوڑتے خون کی ایک لہر"۔ حیدرآباد میں شمالی ہند کے پان بھی ملتے ہیں۔ مگر ان کا استعمال بہت کم ہے۔ دیسی پان میں لونگ، الائچی کا زیادہ استعمال ہے۔ ربع صدی پہلے دکنی لونگ جاوتری وغیرہ ڈال لیتے تھے مگر اب اس کا رواج کم ہے۔ غرض ہند کا یہ عجیب تحفہ ہے۔

"برگِ سبز است تحفۂ درویش" مشہور مقولہ ہے۔



موسی اور لشکر فرعون
مغل اسکول - اوایل سترھویں صدی



دل بے تاب بہلتا نہیں بہلاے سے
کلو اسکول - اٹھارویں صدی



پیا ملن کو جائے باوری
راجستھانی اسکول (؟)

ڈاکٹر اعجاز حسین

# اکبر الہ آبادی

"...... اکبر کے دور میں مغرب و مشرق کا امتزاج یا تصادم اپنے شباب پر تھا مغرب کا تمدنی سیلاب مشرق کی بنیادی خوبیوں کو بھی بہائے لئے جاتا تھا۔ ہندوستان کورانہ تقلید میں مبتلا ہو چکا تھا۔ عام طور سے لوگ بغیرتہ تک پہونچے ہوئے تحریکات سے مغلوب ہو رہے تھے، بغیر روح کے جسم متحرک ہو گئے تھے۔ انگریزوں کی روح اور اُن کی ترقی کے اسباب پر نظر نہ تھی۔ لباس و معاشرت کی نقالی سے انگریز بننے کی ایک عام خواہش پیدا ہو گئی تھی۔ اکبر دوراہے پر کھڑے تھے ان کی نظروں میں مشرقی تمدن و تخیل کا پورا نقشہ تھا، ان کی رگوں میں ہندوستان کا خون تھا وہ ماضی و حال کی نبض پر اُنگلیاں رکھ کر اپنے دور کی تبدیلی کا اندازہ کر رہے تھے اور جو محسوسات پیدا ہو رہے تھے ان کو شعر بنا کر پیش کر رہے تھے، جو بڑا مشکل کام تھا۔ آج ان کی یہ پیش کش ممکن ہے آسان نظر آئے لیکن اُس عالم اور اُس وقت کو سوچئے کہ جب اُن کے سامنے اس احساس کو رو بہ کار لانے کے لئے کوئی نمونہ ادب میں نہ تھا۔

وہ حالی کا اصلاحی طریق کار دیکھ رہے تھے ان کی شاعری اور سنجیدگی کا اثر محسوس کر رہے تھے۔ بہت کم لوگ ان کو وعظ و نصیحت سے متاثر ہو رہے تھے۔ اکبر ان کی تحریک کے حامی بھی نہ تھے اور چاہتے تھے کہ کوئی نیا راستہ لوگوں کو راہ راست پر لانے کا اختیار کریں۔ دوسرے فلسفیانہ انداز میں اور لوگ بھی تلقین کر رہے تھے یا کر چکے تھے۔ یہ طریقہ کوئی نیا عنوان نہ ہوتا اکبر نے ہنسا ہنسا کر رُلانے کا ذہن میں نقشہ مرتب کیا مگر اس خاکے میں رنگ بھرنے کے لئے کوئی مثال نہ تھی۔ ان کے سامنے جو راستہ آیا اس پر کسی شاعر کا نقشِ قدم دکھائی نہ دیا۔ انھوں نے بڑی طباعی اور جدت پسندی سے مروجہ ہیئت میں رنگ آمیزی شروع کی۔ شاعری کا ڈھانچہ وہی رکھا یعنی غزل، قطعہ، رباعی، مخمس وغیرہ جیسے تھے ویسے ہی برقرار رکھا۔ ان کی شکل میں کوئی تبدیلی نہ کی اس لئے کہ یہ شکلیں صدیوں سے سوسائٹی کی نظروں میں کھپ گئی تھیں ان کو بدلنے میں نراجی کیفیت ہوتی۔ اکبر کو اس میں ادبی محسوسات کے مجروح ہونے کا ڈر تھا۔ ان کا مطلب ادب سے بغاوت نہ تھی۔ ان کو ثواب سے مطلب تھا۔ وہ سماج کی اصلاح مواد و اندازِ بیاں سے کرنا چاہتے تھے لہذا بڑی دُور اندیشی سے ٹیکنیک وغیرہ کے جھگڑوں سے الگ ہو کر اپنے خیالات و محسوسات کو ایسے انداز سے پیش کیا کہ ہر شخص نے اثر لیا کسی نے یہ نہ محسوس کیا کہ کوئی شخص ہم سے الگ ہو کر کچھ کہہ رہا ہے بلکہ سبھوں نے سمجھا کہ ہم ہی میں سے کوئی کچھ ایسی باتیں کر رہا ہے جو سننے کے قابل ہیں۔ اس معرکے میں اکبر کا ایک خاص کارنامہ یہ تھا کہ ان سے پہلے ظریفانہ شاعری میں ایک شخص کو ہدفِ ملامت بنایا جاتا تھا۔ اجتماعی شعور کا فقدان تھا۔ اکبر نے اپنی بلندیٔ تخیل سے فرد کو طبقہ یا جماعت بنا دیا۔ ان کے جمن، کلو، بدھو مردِ واحد نہیں بلکہ بذاتِ خود ایک انجمن ہیں۔ ان کے کردار میں پوری جماعت کا عکس ہے۔ اب سے پہلے کی ظریفانہ شاعری میں شدتِ اثر پیدا کرنے کے لئے شعراء فریقِ مخالف کی بدترین خصلت، پست ترین اخلاق کو اُبھار کر پیش کرنے کی کوشش کرتے اور کبھی کبھی رکیک و مبتذل الفاظ سے بھی کلام کو دل پذیر بناتے۔ اس طرح اپنی ذاتی مخاصمت اور کینہ پروری کا ثبوت دیتے، لیکن اکبر مذہبی و قومی شعور اور اصلاحی اخلاق کی ٹھوس بنیادوں پر کھڑے تھے۔ کیا مجال کہ ان کے پائے متانت کو بداخلاقی یا بد مذاقی جنبش دے سکتی۔ اتنا ہی نہیں بلکہ آپ کو ایسی بھی کوئی بات نہ ملے گی جس میں ذاتی بغض و عناد کی جھلک نظر آئے۔ انھوں نے اس معرکہ میں بڑی بلندی و بہادری سے مخالفین پر حملہ کیا ہے۔ کسی کے حسب نسب یا صورت و سیرت کی کمزوریوں سے فائدہ نہیں اُٹھایا البتہ اس کی اس تحریک یا رویے کا مذاق اڑایا ہے جس سے قوم یا ملک پر شہ پڑنے کا اندیشہ ہو سکتا تھا مگر کبھی رکیک یا مبتذل الفاظ سے زبان کو آلودہ نہیں کیا۔ ان کے اس احساس کو عظمتِ فن سے تعبیر کیجئے یا اپنے مقصد کا احترام سمجھئے، بہرحال اس ادراک کی اہمیت کو اُردو ادب نظرانداز نہیں کرسکتا ......"

(بہ شکریہ آل انڈیا ریڈیو)

# بھارت کلا بھون۔ بنارس

بھارت کلا بھون ۱۹۲۰ء میں بنارس میں قائم کیا گیا تھا۔ شری رابندر ناتھ ٹیگور اس کے تاحیات صدر مقرر ہوئے تھے۔ اس کا مقصد یہ تھا کہ ہندوستانی فنونِ لطیفہ اور آثارِ قدیمہ کے تمام ممکن مراحل کے مطالعے اور تحقیق کا انتظام ایک ہی جگہ پر کر دیا جائے۔ یہ کلا بھون خوش اسلوبی سے ترقی کرتا گیا اور ۱۹۲۹ء سے ۱۹۵۰ء تک یہ ایک خود مختار جماعت "کاشی ناگری پرچارنی سبھا بنارس" کے زیرِ انتظام رہا۔ ۱۹۵۰ء میں اس کا انتظام بنارس ہندو یونیورسٹی نے سنبھال لیا۔

یہ عجائب گھر بھارت کے بہترین عجائب خانوں میں شمار کیا جاتا ہے۔ اس کے بہت سے سیکشنوں میں بے شمار لاثانی اشیاء کے مجموعے موجود ہیں۔

اس کا سب سے نفیس سیکشن غالباً مصوری کا سیکشن ہے۔ ہندوستان کی تاریخ کے ہر ایک دور کی نمائندگی کرنے والے عمدہ ترین نمونے چن چن کر یہاں جمع کئے گئے ہیں۔ اس سیکشن کی تکمیل کے دوران میں یہ خیال رکھا گیا ہے کہ کسی دور کے معمولی نمونے جمع کرنے کی بجائے اس دور کو بالکل ہی چھوڑ دینا بہتر ہے۔ کلا بھون آج ترقی کی ایسی منزل پر پہنچ چکا ہے کہ یہ بھارت کی ایسی حقیقی قومی گیلری بن جائے گا جہاں ہندوستان کی مصوری کے فن کے تمام ادوار کا مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔

مجسمہ سازی کی گیلری میں بھی اسی طرح کے خاص چنے ہوئے نمونے جمع کئے گئے ہیں۔ اس جگہ ہندوستان کے پلاسٹک آرٹ کے اعلیٰ ترین نمونے موجود ہیں۔ پرساد ھیکا کارتکی اور نٹ راج (پندرھویں صدی کا کانسی کا مجسمہ جو ترچناپلی سے ملا ہے) چند ایک نمایاں نادرات ہیں۔ پختہ مٹی کی مورتیوں کے سیکشن میں راج گھاٹ (بنارس) اور کوشمبی (الٰہ آباد) سے حاصل کی گئی خاص اشیاء رکھی گئی ہیں۔ کشن اور گپتا عہد کے سونے کے سکوں کے علاوہ مغل عہد کے تانبے اور چاندی کے سکوں اور دہلی کے سلطانوں کے سکوں کے کئی ایک عمدہ نمونے بھی یہاں جمع کئے گئے ہیں۔

کلا بھون کا ایک اہم حصہ گھریلو صنعتوں اور دستکاریوں کے نمونوں کے لئے مخصوص ہے۔ جس میں زیورات، قیمتی جواہرات اور میناکاری کے بے شمار نمونے جمع ہیں۔ ہندوستان کی پارچہ بافی کی صنعت کے عمدہ نمونوں میں شالیں، کشیدہ کاری، زرنگاری، چھینٹ اور زربفت کے پارچات سارے ہندوستان کے مختلف حصوں سے جمع کئے گئے ہیں۔

تانبے پر کندہ کاری والی تھالیاں، پتھروں پر کھودی گئی تحریریں، مٹی کی مہریں، قدیم سندیں اور مغل شہنشاہوں کی کئی یادگاروں کے علاوہ موہنجوداڑو سے برآمد کی گئی عمدہ اشیاء، تانبے کے چند اوزار اور برتن بھی یہاں موجود ہیں۔

کلا بھون کے انوکھے ادبی شعبے میں ہندی اور اردو کے مشہور اہلِ قلم کے قلمی نسخے، ہندی کتابوں کے پہلے ایڈیشن اور ہندی اخباروں اور رسالوں کے پہلے پرچے بھی جمع کئے گئے ہیں۔ مہاتما گاندھی کی کچھ قلمی تحریریں اور دستاویز بھی اس سیکشن کی قیمتی اشیاء میں شامل ہیں۔

عجائب گھر کی لائبریری میں بھارتی فنونِ لطیفہ اور ان سے متعلق مضامین پر بہت سی اچھی کتابیں اور رسالے موجود ہیں۔ کلا بھون خود بھی ایک با تصویر آرٹ رسالہ ہندی میں "کلا ندھی" کے نام سے شائع کرتا ہے۔

اختر علی تلہری

# خودستائی کی ورزش

خاص طرح کے پڑھے لکھے انسانوں کا وہ محترم گروہ جس کی رُوح پر فتوح پہ خشکی کی کئی کئی تہیں چڑھ چکی ہیں ہمیشہ موقع بے موقع اخلاقیات کا درس دیتا نظر آتا ہے اور اس مقدس اُن کی روکھی پھیکی ہدایتوں سے وہ ایک لمحے کے لئے بھی نگاہ ہٹا لینا گناہِ عظیم سمجھتا ہے۔ کسی نے اِدھر اُس کے سامنے "ثنائے خود بخود کردن" کا خودوارانہ عمل شروع کیا اور اُدھر اُس کی پیشانی کی اچھی خاصی صورت بگڑ گئی۔ کسی نے اس طرف "انانیت" کے بجائے بھرکم سجیلے جذبے سے ذرا اکڑ کر "تعلی" کی بساط بچھائی اور اُس طرف اُس کی بھویں بلاوجہ تننے لگیں۔

دنیا کی اس "اخلاق زدہ" مخلوق کا عقیدہ ہے کہ آدم و حوا کی تمام اولاد کو خواہ اُن کا رشتہ جوانی سے ہو یا بڑھاپے سے اپنے فکر و خیال و گفتگو کی کمر ہمیشہ خمیدہ رکھنا چاہیئے۔ اُن کے کسی انداز سے، کسی طریقے سے یہ نہ معلوم ہو کہ نفس کی بلندی اور مزاج کی تمکنت کی سرفرازیوں سے انھیں کوئی دُور کا بھی علاقہ ہے۔ حضرت عزرائیل (یعنی ملک الموت) کے ملایانہ چہرے کی زیارت سے پہلے مر رہنا جیسے "روحانی زیرکی" ہے اُسی طرح بوڑھا ہونے سے پہلے بوڑھا بن جانا "اخلاقی ہوش مندی" ہے۔ ان کی نگاہ میں انسانیت کا جوہر صرف یہی ہے کہ دیو جانس کلبی در افلاطون وغیرہ کے اخلاقی اصول عمل کی مٹھی میں ہر وقت دبے رہیں۔ اب خواہ اُس طرح خاکسار بنتے بنتے "نابکار" اور "ناہنجار" ہی کیوں نہ بن جانا پڑے۔ موقع و محل کا لحاظ کئے بغیر اس مرحوم جماعت کی سنہری اور روپہلی نصیحت یہی ہوگی کہ "جھوٹ نہ بولو، باتیں نہ بناؤ، شیخی نہ بگھارو"۔ بہت اچھا، بہت خوب۔ یہ پیرانہ فیلسوفائی سر آنکھوں پر۔ لیکن پوچھنے کی بات یہ ہے کہ اگر اتفاق سے کوئی جھوٹ ایسا ہو، کوئی شیخی ایسی ہو جس سے ہماری قوتِ تخیلہ کی بلند پروازی کا سکّہ بلا کچے دنوں پر بیٹھ جائے یا بغیر کسی محنت و مشقت کے ہم عجائب و غرائب کی جیتی جاگتی انسائیکلوپیڈیا سمجھ لئے جائیں تو یہ جھوٹ، یہ تعلی، یہ شیخی زیادہ صحیح لفظوں میں یہ زندگی سے بھرپور مکمل شعر کیونکر کسی واعظانہ زجر و توبیخ کا مستحق ہو سکتا ہے؟ ذرا غور فرمائیے! جہاں سخن شناس اور نکتہ سنج احباب باصفا کا مجمع ہے اور اُن کا ہر بُنِ مو زبانِ حال سے کہہ رہا ہے "کان ہیں مشتاق کچھ ارشاد ہو" تو ایسے میں ہمارا کیا فرض ہے؟ کیا مقتضائے حال کا یہ تقاضا نہیں ہے کہ ہماری گفتگو کا سینہ ہر گوشے سے قانون ساز جماعتوں کی ممبری کے اُمیدواروں کی تقریروں کی طرح تن جائے اور ہم بلا تکلف اپنی معلوماتی وجاہت اور ہمہ جہتی فضل و دانش کی وسعت کا رُعب جمانے کی تمام شریفانہ صورتیں اختیار کریں۔

ایسے مناسب و سازگار موقع پر اگر ہم نہایت متانت کے ساتھ یہ کہہ ڈالیں کہ اب سے دس برس اُدھر ایک کشمیر نظیر خطے کے ایک اخلاص کیش عقیدت مند پیر نے ہماری خدمت میں نیاز مندانہ خلوص کے ساتھ ایک ایسا عجیب و غریب خوش رنگ و خوش ذائقہ سیب پیش کیا تھا جس کی ایک قاش کھا لینے کے بعد سال بھر ہمیں کسی غذا کی ضرورت ہی محسوس نہ ہوئی اور اس دوران میں جس وقت ہم نے جس غذا کا تصور کیا اُس کا مزہ سچ مچ حاصل ہو گیا اور بلا مبالغہ اس مدت میں ہمیں کبھی اس کی ضرورت محسوس نہ ہوئی کہ مرغ مسلّم، بریانی، شاہی ٹکڑوں وغیرہ وغیرہ کی لذّت حاصل کرنے کے لئے اپنے حلقہ بگوش مریدوں سے دعوتیں وصول کرنے کی سعی کریں۔ آج بھی اُس فردوسی سیب کی قوت ہماری رگوں میں اس طرح اُچکتی پھاندتی نظر آتی ہے کہ ہم ایک جست میں ایورسٹ کی چوٹی پر پہنچ سکتے ہیں۔ یا پھر سامعینِ کرام کے شوقِ سماعت کی تشنگی محسوس کرتے ہوئے ہم یہ فرما ڈالیں کہ فلاں بر اعظم کے فلاں بے آب و گیاہ دشت کی سیاحی میں ہماری نگاہ سے ایک ایسا شخص گذرا ہے جو اپنی اُنگلیوں سے بادلوں کا رُخ حسبِ منشا

مشرق سے مغرب کی طرف اور مغرب سے مشرق کی طرف موڑ رہا تھا۔ ہمیں دیکھتے ہی وہ ہمارا بندۂ بے دام ہوگیا اور اپنے چوڑے چکلے کاندھوں پر بٹھا کر ہمیں نہ صرف چاند کی سیر کرائی بلکہ مریخ وغیرہ کے چپے چپے میں گھما ڈالا اور وہاں کے اس سائنسی عظیم الشان کارخانے کی بھی زیارت کرادی جہاں فضائے عالم میں پرواز کرنے والے طشتری نما جہاز تیار کئے جاتے ہیں تو اب آپ ہی انصاف سے فرمائیے کہ ہمارے ان بیانات پر کسی باحواس انسان کو "خواہ" اس کا کیا حق ہے کہ وہ ہمیں کھا جانے والی تیز و تند نظروں سے دیکھے اور "لاحول ولا قوۃ"، توبہ، استغفر اللہ العیاذ باللہ کے سے وحشت انگیز نعروں سے ہماری تواضع کرے

اور گو اور یہ اخلاقی سرچڑھے عالی خیال، عرش پرواز شاعروں کی رندانہ محفلوں میں بھی کبھی کبھی چور دروازوں سے گھس آتے ہیں۔

صاف بات تو یہ ہے کہ انسانی خودداری کے مطالبوں کی تسلی کا سامان صرف اسی بلند نفس جماعت کے پر تفاخر رجزیہ قسم کے دعووں سے فراہم ہوتا رہا ہے۔ اسی عالی ظرف گروہ کی انجمنِ شرف ہی سے تو یہ ہمت افزا خوش آیند صدائیں اکثر و بیشتر شان کے ساتھ بلند ہو کر "سامعہ" کی ضیافت کرتی رہتی ہیں۔

بانگِ قلم درین شبِ تار | بس منی خفتہ کرد بیدار
امروز نہ شاعرم حکیم | دانندۂ حادث و قدیم

اسی قسم کے نعروں سے تو ہمیں اس کا یقین ہوتا ہے کہ انسان کی خودداری کہیں سے خطرے میں نہیں ہے۔ ہمیشہ اس کا بول بالا رہے گا۔

ایسی صورت میں اسے ڈھیلے ڈھالے معاشرے کی ستم ظریفی ہی سمجھئے کہ یہ اخلاق گزیدہ مخلوق۔ یبوستِ ذوق کے یہ خطرناک مجسمے، پند و موعظت کا لبے معنی دفتر بغل میں چھپائے بھیس بدلے خانقاہوں سے ان محترم خراباتوں میں بھی اخلاقی تبلیغ کا مزعومہ فریضہ ادا کرنے وارد ہو جاتے ہیں۔

کوئی پوچھے آخر آپ کو دنیا کی ان دل چسپ رنگینیوں سے اتنی دشمنی کیوں ہے آپ کے دل و دماغ پر اگر خشکی نے بدنصیبی سے قبضہ کر لیا ہے اور آپ مذاق کی لطافتوں اور نفاستوں کا احساس نہیں فرما سکتے تو اس کے درپے کیوں ہیں کہ ہماری یہ خوب صورت حسین دنیا کسی "بد سیاہ چہرہ زنِ صد سالہ" کے جھریاں پڑے ہوئے بدنما چہرے کی طرح پیچ پیچ بن جائے۔

جناب صائب صاحب تبریزی ایران کے بڑے نامی گرامی تمثیل باز شاعر سمجھے جاتے ہیں۔ لیکن آپ کو شعراء کے بکھانے ہوئے صاحب جبہ و عمامہ شیخ بننے کا مبارک مرض اکثر لاحق ہو جاتا ہے۔ آپ اچھی اچھی باتیں کرتے کرتے دفعۃً "خودستائی" سی قابلِ ستائش چیز پر بگڑ بیٹھے ہیں اور واعظانہ درشت لہجے میں بڑے ہی عجب و پندار کے ساتھ دل سوختہ کے رنگ میں ارشاد فرماتے ہیں:۔

"ثنائے خود بخود کردن نہ زیبد مردِ عاقل را"

اس یبوست مزاج دعوے کو مبرہن اور مستحکم بنانے کے لئے آپ دوسرے مصرعہ میں ایک خاص الخاص ادق نفسیاتی مسئلہ بیچ میں گھسیٹ لائے ہیں۔ فرماتے ہیں:۔

"چو زن ..... خود مالد حظوظِ نفس کے یابد"

اس قسم کی "بلا اعانتِ غیرے مالش" اور عدمِ احساسِ لذت کا تعلق تو خیر ہیولاک ایلس، ڈاکٹر میری اسٹوپس، فرائڈ اور ینگ وغیرہ کے سمجھنے کی بات ہے۔ ان کوک شاستری مسئلوں سے ہمیں کوئی بحث نہیں لیکن واعظانِ سرکہ جبیں کی ملامتوں سے ڈرے بغیر ہم یہ ڈنکے کی چوٹ کہیں گے کہ صائب صاحب کا یہ پُرتحکم فرمان کہ خودستائی مردِ عاقل کے لئے زیبا نہیں ہے۔ اخلاقی نصیحت گری کی نہایت ہی غیر دل چسپ تری کھری واعظانہ نمائش ہے۔ جی تو چاہتا تھا کہ منطقی چیر پھاڑ کے چھوٹے بڑے اوزار لے کر اس موعظے پر جراحی عمل کر دیا جاتا لیکن ایک بدیہی بات کے واضح کرنے کے لئے اس سر مغزن کی حاجت بھی کیا ہے۔ کون کہتا ہے کہ خودستائی میں لطف نہیں آتا جناب صائب کی غیر صائب قیاس مع الفارق نوعیت کی تمثیل کا فتوے کچھ ہو لیکن حقیقتِ نفس الامری یہ ہے کہ اس سے زیادہ نفس کے کام و دہان اور کسی چیز سے لذت یاب نہیں ہوتے۔ اس کی چاٹ اگر ایک مرتبہ لگ جائے تو پھر دیکھیں کہ اس کے مزے سے کون اخلاق مآب صاحب کنارہ کش ہونا پسند فرماتے ہیں۔ خودستائی کا مزہ وہ کیا جانیں جن سے بلا تکلف یہ کہا جاسکتا ہے ع ہائے کم بخت تو نے پی ہی نہیں۔

میں تو کہوں گا خودستا انسان دنیا کا بہترین انسان ہے۔ اس کا دماغ برابر عرشِ اعلیٰ پر کرسی نشین رہتا ہے۔ اس کا قلب علامہ اقبال کی محدود خودی کا فلسفیانہ احساس رکھتا ہے۔ اس میں عالم الملکوت کو شرما دینے والی بے نظیر جرأت ہوتی ہے۔ اسے دوسروں کو بے وقوف سمجھ لینے کا فن آتا ہے۔ وہ اپنے کو کسی خاکسارانہ دلیل کی بنا پر گرانا نہیں چاہتا۔ وہ

اپنی ذات میں پوشیدہ عظمتوں اور رفعتوں کو پورے زورِ بیان سے اُچھالتا ہے۔ اُسے اپنی اہمیت کا اعتراف کرانے کے لئے کسی "اپرے غیرے نتھو خیرے" کے آستانے پر سرِ نیاز جھکانے کی حاجت نہیں ہوتی۔

آخر خودستائی بُری چیز کیوں ہو۔ اگر ہم اپنی تعریف خود کرتے ہیں اپنے اوصاف خود گناتے ہیں۔ اپنے فضائل کی تشہیر کے لئے طلاقتِ لسانی سے کام لیتے ہیں اور اس طرح عوامی محاورے میں "اپنے منہ میاں مٹھو" بن لیتے ہیں تو خدا را بتائیے اخلاق کی بارگاہ میں ہم سے کون سی گستاخی ہو جاتی ہے۔ اخلاقی شریعت کے نقطۂ نظر سے ہم کس گناہ کے مرتکب ہو جاتے ہیں۔

فرض کیجئے ہم سیاسی سُوجھ بوجھ میں دنیا کے بڑے بڑے سیاست دانوں سے فرسنگوں آگے ہیں اور اس فنِ شریف میں ہماری معلومات کچھ اس ڈھب کی واقع ہوئی ہیں کہ آج کے تمام اعاظمِ رجالِ سیاست کو ہمارے سامنے زانوئے تلمذ بغیر کسی پس و پیش کے تہ کر لینا چاہیئے۔ لیکن ناشناس دُنیا اس اہم واقعے کا علم نہیں رکھتی تو پھر ہمارا اس حقیقت کے اظہار کے لئے مختلف گوشے پیدا کرنا اور سامعین کے کانوں کو اپنی غیر معمولی سیاست دانی کے افسانوں اور قصّوں سے بھرتے رہنا کون سی غلط بات ہے۔ ان افسانوں اور قصّوں میں مبالغے سے مستعار لیا ہوا کچھ داستانی رنگ سہی لیکن ان سے ایک حقیقت تو اُجاگر ہوتی ہے۔ ایک مُحقق امر کے چہرے سے پردہ تو ہٹتا ہے، یا پھر حُسنِ اتفاق سے ہم ایک ایسے شاعر ہو پڑے ہیں جس کے مقابلے میں کالی داس، شکیپیر، فردوسی اور انیس و غالب کے زمزمے زاغ و زغن کی آواز سے زیادہ غیر شاعرانہ معلوم ہونا چاہیئے۔ لیکن بد مذاق اور بے شعور دنیا اسے نہیں سمجھ رہی ہے اور روایتی اعتقاد کے چکّر میں مبتلا ہو کر اس سچائی کے احساس سے محروم بھی رہنا چاہتی ہے تو پھر ہم اگر اُٹھتے بیٹھتے اپنے کلام فصاحت التیام و بلاغت نظام کی سحر کاری و اعجاز نمائی کا ذکر کر کے دنیا کی بد مذاقی کو خوش مذاقی سے بدلنے کی مسلسل جدوجہد کریں اور یہ کہتے رہیں کہ اس عصر کے تمام شعرائے کرام خواہ وہ اقبال و جوش وغیرہ کی قسم کے دیوزاد ہی کیوں نہ ہوں ہمارے سامنے کوئی حقیقت نہیں رکھتے۔ ان سب نے ہمارے ہی "رشحاتِ فکر" سے اپنی شاعری کی کھیتیاں سرسبز کی ہیں۔ ہمارے ہی سرمایۂ شعر کے سرقے پر اُن کی شاعری کی زندگی کا دارو مدار ہے تو ہم پر کبھی سے کسی اعتراض کا کوئی پہلو پیدا نہیں کیا جا سکتا۔ ہمیں بہرحال اپنی اعلےٰ شاعری کا لوہا منوانے کا فطری حق حاصل ہے وہ دوسروں پہ سرقے کا الزام لگا کر

ہی سہی تو پھر ہم کیوں اپنے اس پیدائشی حق سے خواہ مخواہ کے احمقانہ اخلاقی "تکلّفات" کی بنا پر دست کش ہوں۔ اسی طرح فرض کیجئے ہم دنیا کے بڑے ہی چوٹی کے انشا پرداز ہیں۔ تصنیف و تالیف کی جملہ اعلےٰ صلاحیتیں ہماری فطرت کی جھولی میں قدرت کے ہاتھوں نے بڑی فیاضی سے ڈال دی ہیں اور اب عالم یہ ہے کہ ہمیں ذرا سی بات مل جائے تو ہم اسے اتنا لے اڑیں کہ وہ آسمان تک پہنچ جائے۔ جس فن کی زمین میں قدم رکھیں اُس میں لطیف نکتوں اور باریکیوں کے اتنے پھول کھلا دیں کہ گوشہ گوشہ "دامانِ باغبان و کفِ گل فروش" ہی نظر پڑے۔ لیکن بدنصیبی سے موجودہ کم نظر کاروباری دنیا کو اس کا موقع نہیں ملا کہ وہ ہماری تصنیفی صلاحیتوں کا قرار واقعی احساس کر سکے یا ہماری لاثانی انشا پردازی کے خوش آب جواہر پہ تعریف و ستائش کے موتی نچھاور کر سکے تو پھر یہ کون سی عقلمندی کی بات ہوگی کہ ہم خود اپنے کمالات کا اپنے اوصاف کا زور و شور سے ڈھنڈورا نہ پیٹیں۔

کسی زمانے میں مشک ضرور ایسی خوش بو دیتا ہوگا جس سے ہر سو نکھنے والا یہ سمجھ جائے کہ یہ مشک ہے مشک۔ لیکن اب تو صورت حال بالکل ہی بدل چکی ہے۔ مشک کو مشک ثابت کرنے کے لئے اچھے خاصے دلائل کا سہارا لینا پڑتا ہے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو آج قانون بنانے والی سبھاؤں میں پہنچنے کے لئے ہمارے بڑے نیتاؤں کو اخباروں کے کالموں میں اور پبلک پلیٹ فارموں پر اپنی خودستائی کے قصیدے ارشاد نہ فرمانا پڑتے۔ ہمیں اگر کسی جگہ کے حاصل کرنے کی ضرورت ہوتی ہے تو ہمیں اپنی قابلیت کے نمایاں کرنے کے لئے کیا کیا پاپڑ نہیں بیلنا پڑتے۔ سوچیے، غور کیجئے کیا یہ باتیں خودستائی کو عیب قرار دینے کے بجائے اُسے ایک ترقی پسند انسان کے لئے لاکھ خوبیوں کی ایک خوبی نہیں بنا دیتیں۔ اصل کی بات تو یہ ہے کہ ہمارے "میں" عربوں کے "انا" اور یونانیوں کے "ایگو" کے جوہر اصلیت میں تو خودستائی ہی کی بدولت کھلتے ہیں۔ اُس کی نوعیت کچھ ہی کیوں نہ ہو۔

اب سے کچھ پہلے ہم بھی خودستائی کے متعلق اس اخلاق گزیدہ برگزیدہ مخلوق کے اسی زہریلے پراپگنڈے کے مارے ہوئے تھے۔ خودستائی کے شرف کے مالک معدودے چند افراد کی خود نمایانہ ستائیشیں ہمیں بد اخلاقی یا پھر معصومانہ ابلہیت کی بدنما تصویریں معلوم ہوتی تھیں۔ لیکن خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اب ہمارے ان فرسودہ خیالات پر اُن اخلاق نما مغالطوں کا کوئی اثر نہیں ہے۔ اب ہم برابر

اپنی ان احمقانہ زباں درازیوں سے تو یہ کہتے رہتے ہیں جن کا ارتکاب ہم سے دورِ جہالت میں خودستائی کے خلاف ہو چکا ہے۔ ہم اپنے ان دوستوں اور بزرگوں کے ممنون ہیں جنھوں نے خودستائی کو عملاً برت برت کر ہمیں اپنے خیالات پر نظرِ ثانی کرنے کی ہمت بندھائی۔

جب ہمارے واجب الاحترام دوست اور بزرگ ہر موقع پر مختلف حکمت و رنگ کی گفتگوؤں کو اپنی تعریفوں کے مرکز کی طرف موڑ دینے پر آمادہ نظر آئے تو ہم سمجھے کہ اگر خودستائی فی الحقیقت بُری چیز ہوتی تو سقراط و بقراط کے پر کان کاٹنے والے عثمان وار سطو کی متاعِ ہوش و فرہنگ کو یہ لوٹ لینے والے اس شغلے میں رات دن اتنے کیوں منہمک رہتے۔ تھوڑے دنوں کے غور و فکر ہی نے ہمیں سمجھا دیا کہ ہماری پہلی روش محض ناتجربہ کاری اور عقل و فہم کی نارسیدگی کا نتیجہ تھی فللہ الحمد

اب تو بفضلہ ہم اس کے کہنے کے لئے مستعد اور آمادہ ہیں کہ خودستائی نہ صرف شاعرانہ لطافتوں کا گنجینہ اور روحانی علاوتوں کا خزینہ ہے بلکہ اُس میں افلاطون کی مثالیت، مِل کی افادیت اور مارکس کی اشتراکیت بھی پائی جاتی ہے۔ خدا کا شکر ہے اب ہم نظری حیثیت سے خودستائی کی لطیف ورزش کو منجملۂ فضائلِ انسانی قرار دیتے ہیں اور اس کے کلّی حامی ہیں۔ اس فضیلت کا جس محترم ہستی میں بھی ہمیں معمولی سا نشان بھی نظر آ جاتا ہے۔ ہم اس کے صرف مداح ہی نہیں بلکہ اس کے کمترین مرید بن جاتے ہیں۔ لیکن ابھی ہم میں ایک بڑی کمی ہے۔ ہم گفتار کے غازی تو بن گئے ہیں مگر کردار کے غازی نہیں بن سکے ہیں۔ اپنے عمل کی اس تہی دامنی پر ہمیں افسوس ہی نہیں ہے بلکہ بعض اوقات اس کوتاہی پر ہم جھنجلا بھی اُٹھتے ہیں۔ ہم نہیں کہہ سکتے کہ جب ہمارا کوئی بے تکلف دوست خودستایانہ لہجہ میں اپنے "ہر فن مولے" ہونے کے مختلف واقعے مزے لے لے کر بے تکلفی کے ساتھ بیان کرتا ہے۔ تو ہم اُس کی اس قابلیت کو کتنے رشک کی نگاہوں سے دیکھنے لگتے ہیں۔ اس وقت ہمیں اپنی فطرت کی پستی کا بے حد تلخ احساس ہوتا ہے اور ہم بُری طرح سوچنے لگتے ہیں کہ یا اللہ وہ دن کب آئے گا جب ہم بھی اسی طرح سینہ تان کر گردن کی رگیں پھلا کر تفاخر کناں لہجہ میں اپنے اوصاف کے، اپنے فضائل کے لذت بخش ستائشی قصیدے پڑھتے نظر آئیں گے۔ طبع کے چھوٹے پن سے ابھی تو اپنا یہ حال ہے کہ جب ہم اس قسم کی کوشش کی خفیف سی ہمت بھی کرتے ہیں تو دل کی حرکت خاصی تیز ہو جاتی ہے۔ زبان لڑکھڑانے لگتی ہے۔ چہرے کے رنگ میں تغیر پیدا ہونے لگتا ہے۔ یقین فرمایئے کہ اگر اُس وقت کوئی مشاہدہ بازِ نفسیات کا عالم موجود ہو تو وہ فوراً اس کا احساس کر لے گا کہ ما بدولت ندامت و خجالت کی قدِ آدم تصویر بنے بیٹھے ہیں۔ خدا اعصاب کی اس کمزوری اور کہتری کے اس خطرناک احساس سے دشمن تک کو بچائے۔

کل ہی کا ذکر ہے۔ ایک جگہ خاص الخاص بزرگوں اور دوستوں کا مجمع تھا۔ ایک گوشے میں ہم بھی سکڑے سکڑائے بیٹھے تھے۔ موجودہ سیاسیات کا تذکرہ چھڑ گیا۔ ایک سال خوردہ محترم بزرگ نے جو اب عملی سیاست سے بعض مخصوص مصالح کی بنا پر الگ ہو چکے ہیں۔ بلا توطیۂ و تمہید اپنے سیاسی کمالات کا یوں قصیدہ پڑھنا شروع کر دیا۔ "آج کل کے سیاسی چودھری میرے سامنے طفلِ مکتب کی حیثیت رکھتے ہیں۔ سیاسیات کے جن رموز و نکات تک میری نظر پہنچتی ہے۔ اُن کی ہوا بھی بڑے سے بڑے سیاسی بوجھ بجھکڑ کو نہیں لگ سکتی۔ آج قومی اور بین الاقوامی مسائل میں جو گتھیاں پڑی ہوئی ہیں، انھیں میں باتوں باتوں میں سلجھا سکتا ہوں۔ بینن، لائڈ جارج، پریسیڈنٹ ولسن، مصطفےٰ کمال برابر خفیہ طور سے مجھ سے اہم ملکی مسائل میں مشورے حاصل کرتے رہتے تھے۔ استعماری نظام کی بنیادیں کمزور کر دینے میں میرا بڑا ہاتھ ہے۔ بہت سے غلام ملکوں کو آزادی میری ہی سیاسی تدبیروں نے دلوائی ہے۔ یو۔ این۔ او کی داغ بیل ڈالنے میں میری ان تھک کوششوں کا بیشتر حصّہ ہے۔ مختصر لفظوں میں تمام سیاسی رہنما مجھے سیاست و تدبّر کا دیوتا مانتے ہیں۔"

دوسرے حاضر دماغ رفیق نے یہیں سے ایک گوشہ پیدا کر کے اپنے ادارتی و صحافتی بین الاقوامی امتیاز پر فاضلانہ تقریر شروع فرما دی کہ میں نے انگریزی، اُردو وغیرہ وغیرہ کے فلاں فلاں نامی گرامی اخبارات اور جرائد میں مسائلِ حاضرہ کے بارے میں ایسے ایسے مقالے لکھے ہیں جن کی شہرت آج بھی سیاسی دُنیا میں ہے۔ لندن ٹائمز، مانچسٹر گارجین پارود وغیرہ کے محترم اڈیٹروں نے بڑے ہی ستائشی الفاظ میں اُن کا نوٹس لیا ہے۔ اور اب بھی اُن کی مجھ سے یہ خواہش ہے کہ بین الاقوامی مسائل کے متعلق کبھی کبھی چند سطریں لکھ دیا کروں۔ ایک تیسرے عیاری مجرکم صاحب نے بات سے بات نکال کر یوں گویائی کے جوہر دکھانا شروع کئے۔ "آپ حضرات نے میری

فلاں تنقیدی تصنیف دیکھی ہے۔ اس کا تو ہر طرف چرچا ہو رہا ہے۔ مارکس کا جدلیاتی فلسفہ ملحوظ رکھتے ہوئے مصنف نے تمام دنیا کے ادب کا مادی تحلیل و تجزیہ کر ڈالا ہے اور اس طرح رجعت پسندی کے تابوت میں آخری کیل جڑ دی ہے۔ تمام بڑے بڑے ادیبوں اور نقادوں کی رائے ہے کہ اس مرتبہ نوبل پرائز کا قرعہ اسی کتاب کے نام پر نکلے گا۔ ایک صاحب جو ابھی تک مخصوص خاموشی کے ساتھ اپنے بکھرے ہوئے لمبے لمبے بالوں سے کھیلنے میں معروف تھے یک دفعہ جیسے کسی خواب سے چونکتے ہوئے بول پڑے کہ آپ سب حضرات کے کارنامے قابلِ صد احترام ہیں لیکن یہ سب "خشکیات" کے قبیل کی چیزیں ہیں۔ انھیں عام حلقوں میں قبولیت حاصل نہیں ہو سکتی۔ البتہ آپ کے اس خادم نے علم و ادب کی جو خدمتیں اپنی لطیف و لذیذ، شیریں و ملیح شاعری کے ذریعے سے کی ہیں اُن کا تذکرہ ہر خاص و عام کے لب پر ہے۔ صنفِ کرخت کا تو ذکر ہی کیا صنفِ نازک بھی پس پردہ میرے لطیف اشعار گنگنا گنگنا کر گونا گوں لذتیں حاصل کرتی رہتی ہے۔ مجھے معاشرے کا ہر طبقہ اپنا مخصوص شاعر سمجھتا ہے اور حقیقت بھی یہ ہے کہ میری آسمان پیما تخیل کے سامنے ملٹن، عرفی اور غالب کی بھی کوئی حقیقت نہیں۔ چھوڑیئے۔ ان سب سوکھی پھیکی باتوں کو اور سنیئے میری تازہ بتازہ نو بہ نو نشاط بخش سرور انگیز غزل نما نظم۔" ان مزیدار ارشادات کے ساتھ ہی ساتھ انھوں نے حاضرینِ بزم میں سے ایک ایک کو نام بنام مخاطب کر کے اپنی بانکی چھبیلی نظم خود ستایانہ الفاظ کے شان دار مرعوب کن تشریحی ضمیموں کے ساتھ چھیڑ دی۔ اس دل چسپ محفل کا یہ شگفتہ رنگ دیکھ کر ہمارا بھی جی چاہا کہ ہم بھی اس لطیف گفتگو میں حصہ لے کر اپنے حظِ نفس کا سامان فراہم کریں۔ فلہٰذا ہم نے بڑے ہی انہماک کے ساتھ یہ سوچنا شروع کر دیا کہ ہم کس چیز میں بالفعل خود ستا بنیں۔ ہم نے اپنی تمام ظاہری و باطنی خصوصیتوں کا جائزہ لے ڈالا مگر قسمت کی بد توفیقی سے ہم کوئی چیز بھی اپنے اندر اس خود دارانہ مشق کے لئے منتخب نہ کر سکے اور ہمیں مجبوراً اُن محترم اور معزز افراد کی باتوں کے سننے اور اُن کی صورتوں کے دیکھنے پر اکتفا کرنا پڑی۔ ہمیں اپنی بے چارگی کا اس سے زیادہ اور کبھی احساس نہیں ہوا تھا۔ اب ہم نے نہایت سنجیدگی سے اس کا عزم بالجزم کر لیا ہے کہ آئندہ سے ہم اپنی خلوتِ خاص میں خود ستائی کی ڈنڈیں اور بیٹھکیں لگانا شروع کر دیں گے اور اس وظیفے کا ورد کریں گے کہ ہم دنیا کے سب سے اچھے شاعر ہیں۔ سب سے اچھے انشا پرداز ہیں سب سے اچھے افسانہ نگار ہیں سب سے اچھے تیر بہدف قسم کے سیاسی مدبر ہیں۔ مختصر جامع و مانع لفظوں میں آٹھوں گانٹھ کمیت (اسے علامہ کا ترقی پسند مقام سمجھئے) ہیں۔ کوئی ابھی سُنے نہیں۔ ہم نے آج ہی صبح سویرے نمازِ فجر کے بعد خودی کے اس اُبھارنے والے وظیفے کی کئی تسبیحیں پڑھ ڈالی ہیں۔ اگر ہمارا یہ ارادہ کسی ثقیل قسم کے اخلاقی ملا کے شکنجے میں نہ پھنس گیا تو انشاء اللہ العزیز انکسار و فروتنی کے پست جذبے کی پیدا کی ہوئی یہ جھینپ جلد مٹ جائے گی اور ہم بھی ہر محفل میں ہر مجمع میں اپنے موجودہ و متوقع اوصاف و محاسن کو دھڑلے سے اپنی بقلم خود زبان معجز بیان سے تڑاق پڑاق ادا کرتے نظر آئیں گے۔ فقط

شمبھوناتھ شیش                                    ترجمہ از ہندی منوّر لکھنوی

# وقتِ حسیں

(ہندی زبان کے مشہور نوجوان شاعر شری شمبھوناتھ شیش کی نظم سویلا کا منظوم عکس)

دُور چشمِ ظاہری سے لاکھ ہوں انوارِ حسن
رہ نہیں سکتے مگر دم بھر بھی چشمِ دل سے دُور
وقتِ شب رہتا نہیں جیسے ستاروں کا جمال
آسمانِ نیلگوں کی نازنیں محفل سے دُور

آدمی کے دل کا آئینہ دکھاتا ہے ہمیں
حُسن کی دنیائے گوناگوں کے آثارِ جمیل
اپنے مرکز پر بھی رہ کر وہ بعید از شکل و نام
کچھ نہیں ہے جلوہ گاہِ کیف کے حاصل سے دُور

محوِ خمیازہ ہیں کس کی مدھ بھری رعنائیاں
نغمہ سنجی طائرِ دل کی ہے کوئل کی طرح
پھر بھی سازِ دل کا اک پردہ نہیں اے جانِ حُسن
نغمگی کی مرتفع سے مرتفع منزل سے دُور

ہوشیار اے عقل و دانش ہوشیار اے آگہی
انقلابِ نو کا دریا کتنا طوفاں خیز ہے
کارنامہ زندگی کا ایک بھی ایسا نہیں
جو نہیں پامالیِ دنیائے آب و گِل سے دُور

جادۂ ہستی میں اے محوِ تلاشِ گنجِ عیش
دل کا آئینہ مکدّر کیوں ہے گردِ یاس سے
میں نے یہ مانا کہ ہے دشوار تیرا راستہ
تو نہیں ہے جلوہ گاہِ عشرتِ کامل سے دُور

جادوانیّت کے جھولے میں جھلاتی ہے کبھی
سازِ دنیا پر کبھی رکھتی ہے مضرابِ طرب
اس طلسمی کارخانے میں نہیں کوئی عمل
اُس سراپائے نیازِ سوز و سازِ دل سے دُور

اکرام جاوید

ریڈیائی تمثیل

# سویرا دور نہیں

کردار

اختر شرفو سجاد اختر کی ماں رمیش رضیہ

(ہلکی ہلکی اضطراب انگیز موسیقی کے درمیان دھیمی سی دستک۔ قدموں کی چاپ اور پھر دروازہ کھلنے کی آواز)

اختر۔ (رازدارانہ لہجے میں) کون؟ شرفو۔ تیار ہو گیا سامان؟

شرفو۔ (دھیمی آواز میں) جی ہاں اختر میاں۔ سب تیار ہے۔ اور ہاں آپ کے دوست رفیق بابو نے کہا ہے کہ وہ ہوٹل ہی پر آپ کی راہ دیکھیں گے۔

اختر۔ اچھا تو شرفو تم جلدی سے پورا سامان موٹر میں رکھ دو۔ سمجھ گئے نا؟

شرفو۔ سمجھ گیا میاں۔ سمجھ گیا (قدموں کی چاپ)

اختر۔ (جلدی سے مخاطب کرتے ہوئے) اوہ سجاد بھائی آپ؟

سجاد۔ (قریب پہنچ کر) یہ سب کیا ہو رہا ہے اختر؟

اختر۔ (پُرسکون لہجے میں) میں گاؤں جا رہا ہوں۔

سجاد ....اختر

اختر۔ (تڑپ کر) سجاد بھائی

سجاد۔ (اداس آواز میں) پانچ سال تک نگر نگر کی خاک چھان کر اب گھر لوٹے ہو اور آج دوسرے ہی دن پھر گاؤں جانا چاہتے ہو۔ آخر تمہیں ہو کیا گیا ہے اختر؟

اختر۔ (غم سے) یہ مت پوچھئے سجاد بھائی۔ بس مجھے جانے دیجئے۔

سجاد۔ کیوں نہ پوچھوں؟ تم میرے صرف چچا زاد بھائی ہی نہیں بلکہ ایک عزیز دوست بھی ہو۔ کیا مجھے اتنا حق حاصل نہیں؟ آخر تم چاہتے کیا ہو اختر؟

اختر۔ (کھوئے ہوئے انداز میں) میں یہ نہیں بتلا سکوں گا سجاد بھائی (رک کر) اب میں یہاں رہوں بھی تو کس کے لئے رہوں۔ کیوں کر رہوں؟

سجاد۔ تو تمہیں اب تک نجمہ کا غم ہے؟ (ساز کی جھنکار)

اختر۔ (کراہ کر) میں بھول جانا چاہتا ہوں۔ سجاد بھائی میں سب کچھ بھول جانا چاہتا ہوں۔

سجاد۔ مجھے بھی اس کا بڑا غم ہے اختر۔ کاش مجھے پہلے معلوم ہوتا کہ تم نجمہ کو اس قدر چاہتے ہو۔ شاید میں تمہاری کچھ مدد کر سکتا۔

اختر۔ (ڈوبتی ہوئی آواز میں) شاید آپ کچھ نہیں کر سکتے تھے سجاد بھائی۔ شاید نجمہ میری زندگی میں آئی ہی اس لئے تھی کہ ہمیشہ ہمیشہ کے لئے بچھڑ جائے۔ شاید شمع جلتی ہی اس لئے ہے کہ ایک بار جلے اور پھر بجھ جائے ہمیشہ کے لئے۔

سجاد۔ اختر! زندگی سے اس قدر مایوسی! تعجب ہے۔

اختر۔ مگر میں زندہ ہی کب ہوں سجاد بھائی۔ ایک متحرک سانس کو آپ زندگی کا نام دے دیں تو پھر زندگی کا مفہوم ہی بدل جائے گا۔ میں کہاں اور زندگی کہاں؟

سجاد۔ کس قدر جذباتی ہو اختر۔ یہ بھول رہے ہو کہ تم ایک ادیب ہو، فن کار ہو، اور ایک فن کار کا فن خود اس کی زندگی ہے۔

اختر۔ (غم سے) میرا فن ہی میری زندگی تھا۔ مگر اب تو میرے فن کی جوانی، میری کہانیوں کا شباب سب کچھ لٹ گیا سجاد بھائی۔

سجاد۔ یہ تمہیں کیا ہو گیا ہے اختر۔ تمہاری یہ حالت ہو جائے گی میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا.... (خاموشی) (پکارتے ہوئے) اختر۔۔۔!

اختر۔ ہاں سجاد بھائی اب مجھے جانے دیجئے۔ میں گاؤں جا رہا ہوں۔ شاید وہیں میرا سکون، میرا قرار اور میری تسکین میرا انتظار کر رہے ہوں۔

سجاد۔ نہیں اختر۔ تم گاؤں نہیں جاؤ گے (دھیرے سے) سوچو تو تمہاری صحت کس قدر گر گئی ہے۔ اس وقت تمہیں آرام کی ضرورت ہے مت جاؤ اختر۔

اختر۔ (تیز آواز میں) مجھے کسی کی ضرورت نہیں۔ مجھے کچھ نہیں چاہئے۔ میں اس ماحول سے فرار چاہتا ہوں۔ میں جاؤں گا۔ مجھے کوئی نہیں روک سکتا۔

(جاتا ہے)

ماں۔ (آتے ہوئے) کیا میں بھی نہیں میرے لال (پکارتے ہوئے) اختر۔ اختر۔ (گھٹی گھٹی آواز میں چیخ کر) سجاد اسے روکو — روکو سجاد! نجمہ کے غم نے اسے پاگل بنا دیا ہے۔ وہ یہ بھول رہا ہے کہ اس کی نجمہ اب کسی اور کی ہو چکی ہے — اسے مت جانے دو سجاد بیٹا۔

(باہر موٹر کے جانے کی آواز)

سجاد۔ (پُر سکون لہجے میں) اب اسے کوئی نہیں روک سکتا ہے چچی جان!

(ماں کی سسکیاں — غم انگیز ساز)

## منظر بدلتا ہے

[موٹر کے ہارن اور ہلکی ہلکی سی گڑگڑاہٹ کے درمیان رمیش اور اختر کے قہقہے بلند ہوتے ہیں]

رمیش۔ تم سے ملے ہوئے کتنا زمانہ ہوا اختر۔ آج جب اچانک تمہارا پیغام ملا کیسے بتاؤں کتنی خوشی اور کتنی حیرت ہوئی تھی مجھے اُس وقت۔ خیر یہ تو کہو اتنے دن رہے کہاں اور یہ کیا حالت ہو گئی ہے تمہاری!

اختر۔ اپنا کیا ہے رمیش۔ بس جی رہا ہوں۔ یہی بہت کافی ہے (بات بدلتے ہوئے) خیر میری چھوڑو کچھ اپنی سناؤ۔ کالج چھوڑنے کے بعد کچھ عجیب عجیب سی خبریں سُنی تھیں، تمہارے بارے میں۔ کبھی معلوم ہوا کہ ایم اے کر رہے ہو اور کبھی معلوم ہوا کہ تعلیم ختم کر دی اور گاؤں چلے گئے ہو اور سجاد بھائی نے تو یہاں تک کہہ دیا کہ خدانخواستہ تم پنڈت بن گئے ہو۔

رمیش۔ شکر ہے تمہیں اتنا تو پتہ تھا میرے بارے میں۔ ورنہ اس زمانے میں کون کس کو یاد رکھتا ہے۔

اختر۔ (غم سے) کیسی باتیں کرتے ہو رمیش۔ میں اور تمہیں بھول جاؤں۔

رمیش۔ (ہنس کر) ارے تم خواہ مخواہ سنجیدہ ہو گئے اختر۔ پیارے وہ تو ایک مذاق تھا۔

(موٹر کی گڑگڑاہٹ اُبھرتی ہے)

اختر۔ خیر۔ چھوڑو ان باتوں کو۔ یہ تو بتاؤ۔ آج تم گاؤں سے شہر کیسے آ گئے؟

رمیش۔ بھئی بات دراصل یہ ہے کہ مجھے ان لوگوں نے گرام کمیٹی کا سیکریٹری بنا دیا ہے۔ اب تم ہی اندازہ کر لو کہ مجھے یہاں کس کام کے لئے آنا پڑا ہوگا۔

اختر۔ (دھیرے سے) اوہ ٹھیک ہے......

(خاموشی)

رمیش۔ کیا سوچنے لگے..... (پکارتے ہوئے) اختر۔ ارے بھئی اختر آخر تم ہو کہاں؟ دیکھو تو اب ہم گاؤں کی حدوں میں داخل ہو رہے ہیں۔ وہ دیکھو شیام گھاٹ کی پہاڑیاں..... وہ سرمئی غبار میں ڈوبا ہوا مہادیو جی کا مندر.....

(موٹر کی گڑگڑاہٹ)

اختر۔ (اپنے آپ سے) گاؤں وہی ہے (رمیش سے) تم نہیں جانتے رمیش مجھے پھر سے اپنے گاؤں میں لوٹ آنے سے کتنی خوشی اور کتنی مسرت ہو رہی ہے۔ نظارے وہی ہیں، ہوائیں وہی ہیں۔ تالاب کا پانی اب بھی چمک رہا ہے۔ سب کچھ وہی ہے مگر ہم وہ نہیں رہے۔

رمیش۔ (جلدی سے) گاڑی روک لو اختر۔ ہمیں یہیں اُترنا ہے۔

اختر۔ (سُنی ان سنی کرتے ہوئے) ابھی تک امرائیوں پر ویسی ہی بہار ہے۔ ابھی تک ہوائیں اُسی طرح گنگناتی ہیں۔

رمیش۔ (زور سے) دیکھو تو ہم آگے نکل آئے ہیں۔ تمہاری کوٹھی پیچھے رہ گئی ہے۔

اختر۔ (چونک کر) اوہ۔ ہاں بھئی۔ معاف کرنا رمیش۔ کبھی کبھی مجھ پر ایسے دورے پڑ جاتے ہیں (تھوڑا سا وقفہ۔ بریک لگنے کی آواز) دیکھو شرفو گاڑی سے سامان اُتار لو.....

(ہلکی سی موسیقی۔ قدموں کی چاپ)

رمیش۔ کیا سوچ رہے تھے اختر؟

اختر۔ (بات بدلتے ہوئے) اوہ رمیش۔ یہ ہمارا اپنا گاؤں ہے نا۔ یہ کتنا بدل گیا ہے یہ۔ پوسٹ آفس کے سامنے والا یہ کھلا چٹیل کھیل کا میدان یہ گیروی رنگ کی پختہ سڑک اور اس کے کنارے پر لگے یہ شکیر کے درخت یہ سب کچھ کتنا بھلا لگ رہا ہے رمیش

رمیش۔ (سنجیدگی سے) ہاں اختر۔ پرانا گاؤں اب ایک نئے اور خوبصورت سانچے میں ڈھل رہا ہے۔ دیکھو سامنے دواخانہ ہے۔ اور اس سے ذرا ہٹ کر اسکول ہے اور وہ پیپل کے پیڑ کی اور جو سفید براق سی عمارت نظر آ رہی ہے نا۔ بس اُسی میں یوتھ کلب بھی ہے اور گرام کمیٹی کا دفتر بھی۔ اور......

اختر۔ اور تمہارا سر۔ بالکل افسر رمیش بیورو بن گئے ہو۔ بھلا تمہاری ان خشک تفصیلات سے مجھے کیا دلچسپی ہو سکتی ہے؟ پہلے پیٹ سیوا کی بات کرو۔ پھر اپنی سیوا کی کتھا سنانا۔

رمیش۔ معلوم ہوتا ہے پورے تین دن سے فاقہ کر رہے ہو۔ خیر چلو میں تمہاری کوٹھی تک تمہیں چھوڑ آتا ہوں۔ بھئی ذرا جلدی۔ مجھے بہت دیر ہو گئی ہے

اختر۔ اپنے آپ کو مصروف ظاہر کرنا تم ایسے لیڈروں ہی سے کوئی سیکھے۔ آخر ایسی کون سی مہم سر کرنی ہے تمہیں؟

رمیش۔ مہم؟ ہاں میرے بھائی رضیہ کو رپورٹ دینا ایک مہم سر کرنا ہی تو ہے

اختر۔ (چھیڑتے ہوئے) اچھا۔ یہ بات ہے۔ بے چارے کو رپورٹ دینی پڑتی ہے اور وہ بھی محترمہ رضیہ کو۔

رمیش۔ (سنجیدہ ہو کر) اختر غلط نہ سمجھو۔ میں اس کی بڑی عزت کرتا ہوں میں اُسے جتنا مان دیتا ہوں شاید اپنی سگی بہن کو بھی نہیں دے سکتا تھا۔

اختر۔ ارے تو چھوکریوں کی طرح منہ کیوں پھلا بیٹھے؟ سیدھے منہ کیوں نہیں کہہ دیتے۔ آخر یہ رضیہ وضیہ ہے کون بلا؟

رمیش۔ (طنزیہ) بلا—؟ شہر کے ایک بڑے گھرانے کی بیٹی ہے جس نے اپنے سکھ، چین اور آرام کو گاؤں کے غریب، جاہل، اجڈ گنواروں کے لئے تیاگ دیا ہے۔ آج چار سال ہوئے اسے یہاں آئے۔ بڑی حسین بڑی خوب صورت لڑکی ہے (جلدی سے) اوہ بڑی دیر ہو گئی مجھے۔ میں چلتا ہوں اختر (جاتا ہے)

اختر۔ (دھیرے سے) بڑی حسین، بڑی خوبصورت، بڑی نیک (مایوسی سے) مگر وہ نجمہ تو نہیں ہو سکتی۔ (ساز)

## منظر بدلتا ہے

رمیش۔ (مخاطب کرتے ہوئے) رضیہ دیدی!

رضیہ۔ (مسرت سے) اوہ رمیش بھیا۔ آ گئے تم کام تو پورا ہو گیا نا؟

رمیش۔ ہاں دیدی۔ ہم کو مزید چار واٹر پمپ اور دو ٹریکٹر مل رہے ہیں۔

رضیہ۔ بہت خوب۔ مگر بہت دیر کر دی تم نے بھیا۔ تم تو جلد لوٹنے والے تھے

رمیش۔ بات یہ ہوئی کہ شہر میں میرا دوست اختر مل گیا۔ اس کی وجہ سے ٹھہرنا پڑا۔ وہ آج ہی میرے ساتھ یہاں آیا ہے۔ شہروں کی زندگی سے اُکتا کر، گاؤں کی زندگی کو ایک بار پھر اپنانے کے لئے (ٹھنڈی سانس بھر کر) بڑا زندہ دل جوان تھا بے چارہ۔

رضیہ۔ (جلدی سے) تھا— کیوں اب نہیں رہا کیا؟

رمیش۔ بڑا دکھی ہے بے چارہ۔ کالج کے زمانے میں ایک لڑکی سے محبت کی تھی۔ وہ حسین تھی اس کے ہاتھ نہ آ سکی۔ اور یہ پاگل آوارہ پھر رہا ہے ہمیشہ سوچتا رہتا ہے، لکھتا رہتا ہے اور پھرتا رہتا ہے اور آج کئی سال کے بعد یہاں آیا ہے، بے چارہ اختر۔

رضیہ۔ (بات بدلتے ہوئے) پہلے مجھے سامان کی فہرست اور رسیدیں تو دکھاؤ پھر باتیں ہوں گی۔

رمیش۔ (چونک کر) اوہ، رسیدیں وہ تو میں آفس ہی میں بھول آیا۔ وہیں چل کر رسیدیں بھی دیکھ لیجئے اور فہرست بھی۔

رضیہ۔ (ہنستے ہوئے) بڑے کھوئے ہوئے تھے۔ دوست کے غم میں برابر کے شریک معلوم ہوتے ہو۔

رمیش۔ کیا بتاؤں دیدی۔ وہ ہے ہی اتنا پیارا۔ کوئی بھی اس سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ آپ بھی۔

رضیہ۔ رمیش بھیا آپ تو (اچانک حیرت سے) ارے یہ کون؟

(ساز)

رمیش۔ اوہ اختر (پکارتے ہوئے) اے اختر۔ بھئی میں یہاں ہوں ادھر آؤ (قدموں کی چاپ) آؤ آؤ ان سے ملو۔ یہی رضیہ دیدی ہیں ہماری گرام کمیٹی کی جوائنٹ سیکریٹری۔ میں نے کہا تھا نا تم سے۔ اور دیدی یہ اختر ہے میرا بڑا پیارا دوست

رضیہ۔ (آہستہ سے) آپ سے مل کر خوشی ہوئی اختر صاحب

اختر۔ (ڈوبی ہوئی آواز میں) اور مجھے بھی (اپنے آپ سے) بالکل وہی سے وہی بال، وہی ہونٹ، وہی انداز، وہی رنگ روپ اور وہی آواز۔ کہیں میں خواب تو نہیں دیکھ رہا ہوں۔ نجمہ یہاں کیسے آگئی (بے خودی سے) لیکن تم یہاں کیسے آگئیں؟

رمیش۔ (جلدی سے) اختر!

اختر۔ (ہکلا کر) معاف کیجئے۔ میری طبیعت خراب سی ہے۔ میں پھر ملوں گا

(جاتا ہے)

رضیہ۔ (حیرت سے) عجیب آدمی ہے۔

(ساز کی لہریں تیزی سے ابھرتی ہیں)

## منظر بدلتا ہے

[ مدھیا تیز دبکی ملی جلی آوازوں کا دھیما دھیما سا شور۔ کدالوں اور پھاوڑوں کی آوازیں اور پس منظر میں گنگناہٹ اور پُرجوش تانیں ]

رمیش۔ (پکار کر) اے رامو بھیا۔ رکو نہیں۔ ابھی کام بہت باقی ہے۔

ایک آواز۔ آج دن ڈھلے تک یہ کام پورا ہو جانا چاہیئے

دوسری آواز۔ شام تک یہ سڑک بن جائے گی۔

تیسری آواز۔ ہم اپنا کام خود کریں گے

چوتھی آواز۔ کام ہمارا جیون ہے۔

پانچویں آواز۔ کام ہمارا ساتھی ہے

اختر۔ واقعی تم لوگ بہت بڑا کام کر رہے ہو رمیش!

رمیش۔ کام اور محنت ہی تو در اصل زندگی ہے پیارے۔ اب یہی دیکھ لو۔ اس سڑک کا پہلے کیا حال تھا۔ برسات میں تو کسی طرح بھی اس پر سے گزرنا ممکن نہیں تھا۔ اب یہ پوری دو میل لمبی پختہ سڑک تیار ہو رہی ہے۔ کون خیال کر سکتا تھا کہ ایک زمانہ ایسا بھی آئے گا۔

اختر۔ ٹھیک کہتے ہو تم۔ یہ کام کا زمانہ ہے۔

رمیش۔ (پُر اعتماد لہجہ میں) لیکن کیا تم نہیں کر سکتے کوئی کام؟ اب بھی وقت نہیں گیا ہے بہت سارے کام کرنے ہیں۔

اختر۔ ہوں۔ (خاموشی)

رمیش۔ اوہ۔ پھر لگے سوچنے۔ اچھا چلو تمہیں اپنے آفس لے چلتا ہوں۔ وہاں رضیہ دیدی بھی ہمارا انتظار کر رہی ہوں گی

اختر۔ (چونک کر) اوہ۔ رضیہ۔ ہاں ہاں چلو

(ساز۔ قدموں کی چاپ)

رمیش۔ دیدی۔

رضیہ۔ (چونک کر) میں تمہارا ہی انتظار کر رہی تھی رمیش بھیا ــ اوہ اختر صاحب۔ آپ اور گاؤں کے اس معمولی سے آفس میں۔

اختر۔ مجھے شرمندہ کیجئے مس رضیہ۔۔ (خاموشی)

رمیش۔ یوں حیران حیران سے کیا دیکھ رہے ہو اختر؟

اختر۔ (جلدی سے) اوہ۔ میں سوچ رہا تھا۔ یہ ہال کتنا خوبصورت بن گیا ہے۔

رمیش۔ (ہنستے ہوئے) یہ سب قومی توسیعی اسکیم کے تحت بنائے گئے ہیں۔

رضیہ۔ (دھیرے سے) یہ ہے ہماری ترقیاتی کاموں کی پوری رپورٹ۔ اس سے آپ کو اندازہ ہو سکے گا کہ اب تک یہاں کس طرح کا کام ہوا ہے

اختر۔ شکریہ (کاغذ کی سرسراہٹ) مئی ۱۹۵۲ء میں من فرٹلائزر اور طواں کھاد کسانوں میں تقسیم کی گئی۔ پینتالیس من اعلیٰ قسم کے ذرعی بیج فراہم کئے گئے۔ گرام کمیٹی کا قیام عمل میں آیا۔ نائٹ اسکول اور لائبریری قائم کی گئی۔۔۔۔۔۔ اگست ۱۹۵۲ء کو اپریٹو سوسائٹی کا قیام عمل میں آیا۔ ملٹی پرپز اسکیم کے تحت ڈیری فارم کی تشکیل عمل میں آئی۔ آب پاشی کی باولیوں کی تعمیر کے لئے رقم دی گئی۔ تقاوی پر واٹر پمپ اور ٹریکٹر دیئے گئے۔۔۔ اپریل ۱۹۵۳ء یوتھ کلب کی عمارت تیار ہو گئی۔ دو سو گز نالیاں تعمیر ہوئیں۔ سڑک کو پختہ اور کشادہ بنایا گیا۔۔۔ گاؤں کے اسکول کی نئی عمارت تیار ہو گئی۔ جولائی ۱۹۵۳ء

رمیش۔ (جلدی سے) ارے بھئی یہ پوری تفصیلات حکومتی امداد وغیرہ کی

ہیں۔ یہ سب گورنمنٹ کا کیا ہوا کام ہے۔ اسے پھر کبھی پڑھ لینا۔ اب ہم کو اپنی مدد خود آپ کرنی ہے۔ خود اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا ہے۔ اس مقصد کے تحت یہاں مقامی ترقیاتی کاموں کی اسکیم شروع کی گئی ہے۔ بہت سے کام ہونے ہیں۔ (لہجہ بدل کر) اور بجلی کی اسکیم تو بالکل نئی اور نہایت اہم اسکیم ہے۔

رضیہ۔ واقعی یہاں بجلی آ جائے تو بہت سے کام آسانی سے انجام پا سکیں گے۔ بہت ممکن ہے کہ روزگار میں اضافے اور معیار زندگی میں بہتری کی اس سے کوئی صورت نکل آئے۔

رمیش۔ یہ سب ٹھیک ہے دیدی۔ مگر بڑا سوال سرمایے کا ہے۔ عوام اپنا حصہ محنت کی شکل میں ادا کر رہے ہیں۔ حکومت کی دی ہوئی امداد دوسرے ضروری کاموں پر ختم ہو چکی ہے۔ اس کے لئے ہم کو کم از کم چھ ہزار کا خرچ برداشت کرنا ہوگا۔

اختر۔ دھنوانوں سے اُن کا حصہ کیوں طلب نہیں کرتے آپ لوگ؟

رضیہ دھنوان۔۔! بیچارے دھنوانوں کو سمجھانا بہت مشکل ہے اختر صاحب انھیں تو ہر وقت اپنے ذاتی مفاد اور شخصی نفع کا خیال رہتا ہے۔ ایسے ان لوگوں کی وجہ سے ہمیں ابتدا میں بڑی دشواریاں پیش آئیں۔

رمیش۔ (ہنستے ہوئے) بھئی تم دھنوانوں سے زیادتی کر رہی ہو۔ مجھے ڈر ہے کہیں اختر بُرا نہ مان جائیں۔

رضیہ۔ (شوخی سے) زندگی کا مسافر منزل تک پہنچتے پہنچتے کئی راہیں بدلتا ہے راستے کے غلط انتخاب پر اگر اسے ترک کر دیا جائے تو اس میں اس کے بُرا ماننے کا کیا سوال؟

اختر۔ (اپنے آپ سے) زندگی کا مسافر راہیں بدلتا ہے ... بالکل وہی انداز وہی آواز۔ نجمہ۔ نجمہ (سنبھلتے ہوئے) اوہ میں یہ کہہ رہا تھا کہ دھنوانوں کو قومی ترقی کے کاموں میں حصہ لینا چاہیئے۔ ضرور لینا چاہیئے۔ اچھا تو رمیش میں چلتا ہوں۔ ایک بہت ضروری کام یاد آ گیا ہے۔ (جاتے ہوئے) دیکھو یہاں سے واپسی میں مجھ سے ضرور ملنا۔

(قدموں کی چاپ خاموشی میں ڈوب جاتی ہے)

رضیہ۔ رمیش بھیا ایک بات پوچھوں بتاؤ گے؟

رمیش۔ پوچھئے

رضیہ۔ یہ ان کی نجمہ کون تھی آخر؟

رمیش۔ (تاسف سے) ایک بہت خوبصورت لڑکی۔ بہت حسین۔ بالکل آپ جیسی

رضیہ۔ (بُرا مان کر) رمیش بھیا۔! (سازی گریز)

رمیش۔ (خلوص سے) یقین مانو دیدی وہ بالکل آپ جیسی تھی۔ عجیب اتفاق ہے واقعی۔ میں بھی کبھی کبھی سوچ میں پڑ جایا کرتا تھا۔۔ بے چارہ

اختر (لہجہ بدل کر) اچھا تو اب میں چلتا ہوں دیدی (جاتا ہے)

رضیہ۔ (اپنے آپ سے) نجمہ مجھ جیسی تھی۔ کیا وہ واقعی مجھ جیسی تھی؟ اوہ میرے خدا ... نہ جانے کیا ہونے والا ہے (ساز)

(کچھ دیر خاموشی پھر دھیرے دھیرے موسیقی کی لہریں اُبھرتی ہیں)

رمیش۔ (آتے ہوئے) دیدی دیدی ایک خوش خبری سنوگی؟

رضیہ۔ (حیرت سے) خوشخبری؟ (سوچ کر) کیا ہے رمیش بھیا۔ بتاؤ تو؟

رمیش۔ (مسرت سے) دیدی اب ہمارے گاؤں میں بجلی کی روشنی جلد ہی آ جائے گی۔ ہمارے ترقی کے پروگرام پورے ہو سکیں گے سرمائے نے محنت کو گلے لگا لیا ہے۔

رضیہ۔ یہ معاشیات کی پہیلیاں مجھ سے نہ بوجھی جائیں گی صاف صاف کہو کہ آخر بات کیا ہے؟

رمیش۔ اختر بھی ہمارے ساتھ ہے دیدی۔ اُس نے گاؤں کو بجلی کی روشنی دینے کا فیصلہ کیا ہے۔ اب ہمارا گاؤں جگمگا اُٹھے گا۔

رضیہ۔ اوہ۔ یہ تو بہت اچھی بات ہے (اپنے آپ سے) میں نے اُن کی آنکھوں میں انسانی ہمدردی کے سوتے اُبلتے دیکھے تھے۔ میرا اندازہ غلط نہیں نکلا (رُک کر) بے چارہ دُکھی افسانہ نگار۔ میں اُس سے ملوں گی۔ میں اس کا شکریہ ادا کروں گی۔

(ساز)

## منظر بدلتا ہے

اختر۔ (اپنے آپ سے) وہ نجمہ نہیں ہو سکتی .... مگر وہ نجمہ سے اتنی ملتی جلتی کیوں ہے .... کس قدر مشابہہ (قدموں کی چاپ)

رضیہ۔ (آتے ہوئے) اختر صاحب۔! (سازی جھنکار)

اختر۔ اوہ۔ آپ مس رضیہ۔ آئیے آئیے تشریف رکھیئے۔

رضیہ۔ (آہستہ سے) شکریہ (بیٹھتے ہوئے) میں دراصل آپ کا شکریہ ادا کرنے آئی تھی۔ قومی ترقی کے کاموں میں آپ کا تعاون بڑا ہی قیمتی ہے اختر صاحب

اختر۔ (غم سے) قومی ترقی کے کام کا رسمی شکریہ! کیا یہ میرا اپنا فرض نہیں؟ مس رضیہ آپ نے مجھے سمجھنے میں جلدی کی ہے

رضیہ۔ (گھبرا کر) مجھے افسوس ہے اختر صاحب۔ میں نے آپ کو خواہ مخواہ رنجیدہ کر دیا۔

اختر۔ نہیں نہیں مس رضیہ یہ بات نہیں ہے۔ میں بھلا کیوں رنجیدہ ہونے لگا۔ یہ تو میری اپنی قسمت ہے (لہجہ بدل کر) بات دراصل یہ ہے مس رضیہ میرا بچپن اسی گاؤں میں بیتا ہے۔ مجھے یہاں کے ذرّے ذرّے سے پیار ہے

رضیہ۔ کتنے اچھے جذبات ہیں آپ کے۔!

اختر۔ جی ہاں صرف جذبات۔ کاش میں حقیقی معنوں میں کچھ کر سکتا۔ کاش میرا وجود بھی کسی کام کا ہوتا (غمگین موسیقی)

رضیہ۔ (ہمدردی سے) آپ بُرا نہ مانیں تو ایک بات کہوں اختر صاحب میرے خیال میں صرف ایک با مقصد زندگی ہی آپ کے اس ذہنی اُلجھاؤ کا واحد علاج ہے۔ میں اس دنیا میں اکیلی ہوں۔ اب میرا کوئی نہیں رہا۔ مگر اس کے باوجود میں اپنی زندگی سے مطمئن ہوں۔ ایک عظیم مقصد سے اپنے آپ کو وابستہ کر کے میں نے کتنا سکون، کتنی راحت اور کس قدر آرام پایا ہے۔ کاش میں بیان کر سکتی۔

اختر۔ کاش مجھے بھی ایسا ہی سکون، ایسا ہی آرام اور ایسی ہی تسکین ملتی (غم سے) سچ کہتا ہوں مس رضیہ میں خوشی اور اطمینان کے ایک ایک لمحے کے لئے ترس گیا ہوں۔

رضیہ۔ وہ سب کچھ آپ سے بہت قریب ہے اختر صاحب۔ وہ سب کچھ یہاں اس گاؤں میں موجود ہے۔

اختر۔ اس گاؤں میں ہے وہ سکون۔ کاش میں یقین کر سکتا۔

رضیہ۔ یقین کیجئے اختر صاحب۔ زندگی کا دامن اب آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ آپ جانتے ہیں یہ گاؤں ہے۔ یہاں حسن اور خوبصورتی بھی ہے اور گندگی اور غلاظت بھی۔ سکھ چین بھی ہے اور غربت و افلاس بھی۔ اندھیرے بھی ہیں اور اُجالے بھی۔ اور ہم سب یہاں اندھیروں سے جنگ کر رہے ہیں۔ روشنی کے لئے، زندگی کے لئے۔ ہمارے دوش بدوش چل کر آپ بھی اس زندگی کو پا سکتے ہیں (لہجہ بدل کر) ہم نے غربت و افلاس کے مورچے میں رخنے ڈال دئے ہیں۔ اب قدامت پرستی کی دیواریں گر رہی ہیں۔ جہالت کے قلعے مسمار ہو رہے ہیں۔ توہمات کی زنجیریں ٹوٹ رہی ہیں۔ ہمارے ساتھ بڑھئے ہم نئے بھارت کے دل کی دھڑکن ہیں

اختر۔ (بے چین ہو جاتا ہے) واقعی آپ نے مجھے ایک نیا پیغام دیا ہے۔ ایک نئی روشنی ایک نئی زندگی۔ میں اس زندگی سے ضرور ہاتھ ملاؤں گا۔

رضیہ۔ (مسرت سے) مجھے یقین تھا۔ میں اس نئی زندگی میں آپ کو خوش آمدید کہتی ہوں۔۔۔۔ (ساز)

## منظر بدلتا ہے

[بانسری کی ہلکی ہلکی سی موسیقی۔ دیہاتیوں کی دور سے اُبھرتی ہوئی تانیں]

اختر۔ (مسرت سے) اوہ رضیہ۔ کتنی ضدی ہو تم۔ خیر چلو یہ بھی ٹھیک ہی ہوا۔ سنتے ہیں بزرگوں کا قول ہے کہ آج کا کام کل پر نہیں چھوڑنا چاہیئے۔

(دونوں کی ہنسی)

رضیہ۔ اختر دیکھو۔ آج گاؤں والے کتنے خوش ہیں۔ آج گاؤں میں بجلی آگئی ہے۔ آج کی رات اپنے ساتھ اندھیرے نہ لا سکے گی۔ تم نے گاؤں کو روشنی دی ہے اُجالا دیا ہے۔

اختر۔ (جذباتی آواز میں) تم نے بھی تو دیپ جلائے ہیں رضیہ۔ میرے اندھیرے من میں اُجالا پھیلا دیا ہے تم نے۔ اگر تم نے مجھے روشنی نہ دی ہوتی تو جانے میرا کیا حشر ہوتا۔ نہ جانے میں کہاں کہاں بھٹک رہا ہوتا۔

رضیہ۔ بس۔ بہت ہو چکی شاعری۔ اس وقت طبیعت بہت تھک گئی ہے چلو ذرا گھوم آئیں۔

اختر۔ ہاں ہاں کیوں نہیں۔

رضیہ تو پھر چلو۔ (ساز۔ تھوڑا سا وقفہ)

اختر (رومان پرور لہجے میں) آج ہم کتنی دُور نکل آئے ہیں۔ اُف۔ یہ

کھلے کھلے میدان، یہ لہلہاتے ہوئے سرسبز و شاداب کھیت۔ اور چاروں طرف چھایا ہوا یہ سرمئی غبار۔ کتنے پیارے، کتنے حسین نظارے ہیں یہ رضیہ۔

رضیہ۔ (دھیرے سے) مگر زندگی ان رنگین نظاروں سے بھی پیاری ہے۔

اختر۔ (جذباتی لہجے میں) واقعی زندگی بھی بڑی حسین ہے۔ مجھے اس کے حُسن کا اب اندازہ ہُوا ہے۔ یقین مانو رضیہ۔ تم جیسے انسانوں کو دیکھ کر دل میں زندہ رہنے کی خواہش اُبھرتی ہے۔ جی میں آتا ہے کہ سب کچھ چھوڑ کر ایک کسان بن جاؤں۔ ٹریکٹر چلاؤں اور کہانیاں لکھوں (لہجہ بدل کر) اس نئی زندگی کی کہانیاں لکھوں (اداسی سے) مگر پھر بھی نہ جانے کیوں مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے میں بہت مجبور ہوں۔ بہت ہی مجبور

رضیہ۔ (جلدی سے) کیا کہہ رہے ہو اختر؟ مجبور ہی؟ (خاموشی)... (پریشانی سے) آخر تم سوچ کیا رہے ہو؟

اختر۔ (اُداسی سے) سوچ رہا ہوں کہ محرومی اور تشنگی کا یہ کربناک احساس میرا ساتھ کیوں نہیں چھوڑتا۔ کیوں زندگی میں ایک گہری خلا کی موجودگی کا احساس اس شدّت سے اُبھرتا ہے؟ ایک نامعلوم سا غم۔ ایک بے نام سی خلش۔ جانے اس کا کیا انجام ہوگا۔

رضیہ۔ آخر تمہیں یہ بیٹھے بیٹھے کیا ہو جاتا ہے اختر؟ کیسی عجیب باتیں کرنے لگے ہو تم۔

اختر۔ (درد بھری آواز میں) آج تشنگی اور محرومی کا احساس پھر اُبھر آیا ہے رضیہ۔ نہ جانے کیوں یادوں کے کنول یوں اچانک کِھل اُٹھتے ہیں۔

رضیہ۔ کوئی وجہ تو ہوگی؟

اختر۔ وجہ؟ ہاں بظاہر ایک وجہ تو ہے رضیہ۔ آج میری ماں کا خط آیا ہے۔

رضیہ۔ تو اس سے کیا ہُوا؟

اختر۔ میری ماں ایک مدّت سے سپنے دیکھتی آئی ہے۔ ایسے سپنے جن کی تعبیر آج تک کوئی نہ دے سکا۔ خود میں بھی نہیں۔

رضیہ۔ (ہمدردی سے) آخر کیسے سپنے دیکھتی ہیں تمھاری ماں؟

اختر۔ (یاد کرتے ہوئے) سپنے۔ خواب۔ کچھ اس طرح کے جیسے گھر سجا ہُوا ہے۔ شہنائیاں بج رہی ہیں اور ایک چاند سی بہو اُن کے گھر میں آئی ہے۔ گھر میں اُجالا پھیل گیا ہے (لہجہ بدل کر) رضیہ۔ کیا میری ماں کے سپنے پورے ہو سکتے ہیں؟

(سازی گرج)

رضیہ۔ (خاموشی) (ساز اضطرابی کیفیت ظاہر کرتے ہیں)

اختر۔ رضیہ۔

رضیہ۔ (دھیرے سے) ماں کے سپنے رائگاں نہیں جاتے

اختر۔ (خوشی سے چیخ کر) رضیہ (سازی جھنکار)

رضیہ۔ (شوخی سے) جب میں اتنے پاس ہوں تو چیخ کیوں رہے ہو۔

(ساز)

## منظر بدلتا ہے

[ شہنائیوں کی آوازیں دھیرے دھیرے اُبھر کر جدید قسم کے باجوں کی آوازوں میں گھل مل جاتی ہیں۔ ہنسی اور پُرمسرّت قہقہوں کا دھیما سا شور ]

رمیش۔ (مسرّت سے) اختر آج میں تمھیں اور رضیہ دیدی کو اپنی اور گاؤں والوں کی طرف سے پُرخلوص مبارکباد پیش کرتا ہوں۔ آج واقعی مجھے دِلی مسرّت ہو رہی ہے۔

اختر۔ (جذباتی آواز میں) تمھارے اور گاؤں والوں کے اس بے لوث پیار اور محبت کا شکریہ ادا کرنا خود اس پیار اور محبّت کی توہین ہوگی تم لوگوں نے مجھے ایک نئی زندگی دی ہے۔ محنت اور مقصد کا فلسفہ سکھایا ہے۔ سکون اور آسودگی عطا کی ہے اور آج اپنی شادی کے موقع پر تمھاری ہی دی ہوئی اس زندگی کو، تمھاری ہی عطا کی ہوئی ان خوشیوں اور مسرّتوں کو میں تمھارے سپرد کرتا ہوں۔ آج سے میرا سب کچھ اس عظیم مقصد کے حوالے ہے۔ میں اس دھرتی کی گود سے اُبھرتے ہوئے امر جیون کو سلام کرتا ہوں۔

رضیہ۔ (دھیرے سے) اب سویرا دُور نہیں ہے۔

سب۔ (ایک ساتھ) اب سویرا دُور نہیں۔ سویرا دُور نہیں۔

(آوازیں دھیرے دھیرے موسیقی کی تیز لہروں میں بدل جاتی ہیں)

(فیڈ آوٹ)

شری پاد جوشی

# اک بنگلہ بنے نیارا

"اُف اب تو حد ہو گئی! اگر اسی طرح آپ فضول خرچ کرتے رہیں گے تو بنگلے کی بات درکنار، ایک معمولی جھونپڑا بھی تیار نہیں ہو سکے گا۔ مگر جناب کو بنگلے کی یا کوٹھی کی ضرورت ہے کہاں؟ میں ہی بے شرم ہوں جو ہر وقت چلاتی رہتی ہوں اور اپنی طرف سے خرچ کو کم کئے جاتی ہوں۔ گویا میں اکیلی ہی اُس بنگلے میں رہوں گی اور آپ اور آپ کے بال بچے زندگی بھر کرائے کے مکان میں ہی رہیں گے۔ ایک ایک پائی بچانے کے لئے میں خون پانی ایک کر دیتی ہوں اور آپ ہیں کہ نواب زادہ کی طرح پیسہ اڑاتے جاتے ہیں!" ہماری بیوی صاحبہ نے اپنی زبان کی توپ ہم پر داغتے ہوئے کہا۔

مگر میں بالکل ٹس سے مس نہ ہوا۔ چٹان کی طرح مضبوط رہا۔ کیوں کہ میرے لئے اُس میں کوئی نئی بات نہیں تھی۔ اپنی گھر والی کے طعنے سُننا میرا ہمیشہ کا کام ہو گیا تھا۔ بڑے شوق سے میں نے کماؤ یعنی پیسے کمانے والی لڑکی سے شادی کی تھی اور اُسی کے پھل میں بھگت رہا تھا۔ اس کے بارے میں میں نے کبھی کسی کے سامنے شکایت بھی نہیں کی۔ کیوں کہ غلطی آخر میری ہی تھی۔ اس کے برعکس میں یہ بہانا بناتا تھا کہ ہماری گھریلو زندگی بڑی خوشی سے جبری ہوئی ہے۔ اور کماؤ عورت کی وجہ سے میں بہت شادماں رہتا تھا۔ اسی لئے اُن کی باتوں پر کوئی دھیان نہ دے کر میں چُپ چاپ بیٹھا رہا۔

مگر انھوں نے اپنی قینچی کو بند نہیں کیا۔ وہ کہتی گئیں: "میں آپ سے پوچھتی ہوں۔ پھر آنے کے صابن سے جو کام ہو سکتا ہے اُس کے لئے وہ آپ سوا روپے کا پیسٹ کیوں لائے؟ گھر میں پُرانی پیالی موجود ہے۔ پھر بھی آپ ڈاڑھی بنانے کے لئے یہ نیا پیالہ کیوں خرید لائے؟ اور اگر سستے ریزر بلیڈوں سے ہمیشہ کام چل سکتا ہے تو پھر آپ نے یہ مہنگے بلیڈ کیوں خرید ے؟ کیوں جی زبان کیوں بند ہو گئی؟ کیا پیسہ آپ کی جیب میں رہنے کو تیار نہیں تھا؟"

اب آپ ہی بتائیے کہ ان دیوی جی کو میں کیا جواب دوں؟ ڈاڑھی کے سُکھ دُکھ کو بھلا وہ کیا جانیں؟ آخر جُوتے کی چبھن وہی جانے گا جو اُسے پہنتا ہو! ویسے میں بہت کفایت شعار ہوں بلکہ اپنے یار دوستوں میں تو کنجوس کے طور پر بدنام ہوں!

اور اس میں اُن لوگوں کا کوئی قصور نہیں ہے۔ اس بدنامی کی ذمہ داری ہم پر ہی ہے۔ دیکھئے نہ! میں خود اتنا پیسہ کماتا ہوں اور ہماری بیوی صاحبہ بھی اچھی خاصی تنخواہ والی نوکری کرتی ہیں۔ پھر بھی میں نے کبھی ریشمی یا اُونی سُوٹ نہیں پہنا اور نہ وضع دار یعنی فیشن ایبل کپڑے سلائے۔ اس کی وجہ صرف یہی ہے کہ میں اپنی شریمتی جی کو ناراض نہیں کرنا چاہتا۔ آپ پوچھیں گے آخر وہ کون مرد ہے جو اپنی بی بی کو ناراض دیکھنا چاہتا ہے۔ آپ کا پوچھنا بالکل صحیح ہے۔ مگر دوسرے مرد جب دیکھتے ہیں کہ اُن کی جورو اُن کے عیش میں خلل ڈالنے پر آمادہ ہو گئی ہے تو وہ اُس کی ناراضی کی پروا کئے بغیر اپنی خواہش کو پورا کر ڈالتے ہیں۔ مگر میں اپنی تکلیف کا خیال کئے بغیر اُن کی بات مان لیتا ہوں۔ لیکن سستے صابن اور ردّی بلیڈوں کی وجہ سے ڈاڑھی بناتے وقت جو ناقابلِ برداشت تکلیف مجھے ہر روز اٹھانی پڑتی ہے اُس سے نجات پانے کے لئے میں آج بازار سے قیمتی بلیڈ اور بڑھیا شیونگ کریم خرید لایا۔ اس میں آپ ہی بتائیے کہ میں نے کون سا بڑا گناہ کیا؟ میری ڈاڑھی ذرا 'ولیسی' ہے! تھوڑی بھی بڑھ جائے تو سُور کے بالوں کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ کوئی سمجھدار عورت ہوتی تو وہ خود ہی بازار سے میرے واسطے قیمتی کریم اور تیز بلیڈ خرید لاتی! خیر!

ہماری شریمتی جی پر رات دن ایک ہی جنون سوار رہتا ہے - وہ یہ کہ اپنا ایک بنگلا ہو! جی ہاں، کرائے کا نہیں، خود اپنی ملکیت کا، اور اسی لئے وہ آٹھوں پہر دوڑ دھوپ کرتی رہتی ہیں! ایک ایک پائی بچانے کے لئے اپنے (اور دوسروں کے بھی) جسم و دل کو چاہے جتنی تکلیف اٹھانی پڑے تو بھی انھیں اُس کی پروا نہیں ہوتی۔ گھر میں کام کاج کے لئے اُنھوں نے کبھی نوکرانی نہیں رکھی اور نہ ہی کسی رشتے دار کے لڑکے لڑکی کو پڑھائی کے لئے گھر پر رہنے دیا۔ دس روپے سے زیادہ قیمت کی ساڑھی اُنھوں نے کبھی نہیں پہنی اور نہ مجھے ایک روپے گز سے زیادہ قیمتی کپڑا خریدنے دیا ہمارے بچوں کے جسم پر تو بازار کا سب سے ارزاں کپڑا رہتا ہے اور اس کے لئے وہ سارا بازار پیدل چھان مارتی ہیں!

آپ جو بھی کہیں شہر کے اُن متوسط طبقہ کے لوگوں کے دل و دماغ پر اپنا نجی مکان بنانے کا شوق اس قدر کیوں حاوی رہتا ہے۔ اس کا کارن ابھی تک میرے دھیان میں نہیں آیا ہے۔

ہم تو ٹھہرے دیہاتی یا گنوار لوگ! بڑے بڑے مکانوں میں ہم نے اپنا بچپن گزارا ہے اس لئے ریل کے ڈبوں جیسے چھوٹے کمروں میں یا کبوتر کے دڑبوں جیسے مکانوں میں رہنے کو ہمارا بالکل جی نہیں چاہتا۔ مگر بھولے سے بھی ہمارا دل میں یہ خیال نہیں آتا کہ اپنا کوئی نجی بنگلہ ہو۔ کیوں کہ آج کل مالک مکان بننا گویا جان کا وبال مول لینا ہے۔ مگر ان شہر والوں کی بات اس سے بالکل اُلٹی ہوتی ہے۔ ساری زندگی بھوکوں مریں گے۔ ردّی کپڑے پہنیں گے اور ہمیشہ روپیہ ہی کی فکر میں مرتے رہیں گے۔ کسی مہمان کو دیکھ کر اُن کو ایسا لگے گا کہ یہ آفت کہاں سے آئی اور کوئی رشتے دار آجائے تو اسی سوچ میں گھل گھل کر سوکھ جائیں گے کہ یہ بلا کب ٹلے گی، دوسروں کو، پاس پڑوس والوں کو اُن سے ذرا بھی مدد نہیں ملتی۔ اتنا ہی نہیں بلکہ اُلٹے تکلیف ہوتی ہے - اور یہ سب کس لئے؟ صرف اسی لئے کہ بڑھاپے میں اپنے نجی بنگلے میں رہنے کو مل سکے۔ مرنے کے بعد جنت پانے کی خواہش سے زندگی بھر مرتے رہتے والے اناڑی مذہب پرستوں اور ان شہر والوں میں بالکل فرق نہیں ہے۔

آپ پوچھیں گے کہ "اتنا اگر آپ جانتے تھے تو پھر آپ نے شہر کی لڑکی سے شادی کی ہی کیوں؟" اس پر میں اتنا ہی کہوں گا کہ یہ غلطی مجھے شادی کے بعد ہی حاصل ہوئی ہے - اور دوسری بات یہ کہ میری یہ شادی بھی بہت کچھ میری مرضی کے خلاف میری بیوی نے مجھ پر لاد دی ہے!

کیوں؟ آپ کو یقین نہیں آتا؟ جی ہاں، میں سمجھ گیا، ہزاروں برسوں سے آپ یہی مانتے آئے ہیں کہ شادیاں تو عورتوں کی مرضی کے خلاف ہی ہوا کرتی ہیں۔ مردوں پر اُن کی مرضی کے خلاف کبھی کوئی عورت زبردستی شادی نہیں لاد سکتی۔ مگر میرے بارے میں آپ کا یہ اندازہ بالکل غلط ہے۔ میری بیوی کو ایک ایسے شوہر کی ضرورت تھی جو کافی پیسہ کماتا ہو اور "میمنا" یا بندھالہ کی طرح بے زبان ہو۔ جیسے کوئی شکاری شکار پکڑتا ہے ویسے اُنھوں نے مجھے پکڑ لیا ہے اور تقریباً زبردستی ہی مجھ سے شادی کر لی۔ تقریباً کہنے کا کارن یہ ہے کہ چند لمحات کے لئے اُنھوں نے مجھ پر ایسا جادو ڈالا جیسا کہ اکثر لڑکیاں ڈالا کرتی ہیں کہ میں اُن کے ساتھ بیاہ کرنے کو تیار ہو گیا مگر جب سے ہمارا بیاہ ہوا ہے تب سے اُنھوں نے مجھے اتنا پریشان کر دیا ہے کہ کبھی کبھی جی چاہتا ہے اس گرہستی یا خانہ داری سے جان چھڑا کر دور کہیں بھاگ جائیں۔

مگر ہاں! اس کے معنی یہ نہیں کہ اپنا نجی بنگلہ ہو جائے تو اُس سے مجھے خوشی نہیں ہو گی۔ جی نہیں! ایسی بات نہیں ہے۔ میرے بھی دل کے کسی گوشہ میں وہ جذبہ ضرور چھپا ہوا ہے۔ لیکن اُس کے لئے ابھی سے جان کو جنجال میں ڈال دینا مجھ کو بالکل منظور نہیں ہے۔ اصل میں جتنا پیسہ میں کماتا ہوں اُتنے میں ہماری گرہستی مزے سے چل سکتی ہے (اور آج بھی میری کمائی سے ہی گھر چل رہا ہے!) اور میں چاہتا ہوں کہ زندگی کے چار دن آرام سے گزر جائیں۔ اچھی اچھی چیزیں کھائی جائیں، بڑھیا کپڑے پہنے جائیں، اپنی عورت کو لے کر گھومنے یا فلم دیکھنے جایا جائے اور اس طرح زندگی سے پورا فائدہ اٹھایا جائے۔ پھر لوگ ہمیں امیر یا مالک مکان نہ کہیں تو بھی کوئی ہرج نہیں۔ مگر ہماری دیوی جی نے اپنے کو گرہستی کی گاڑی میں اس طرح جُتوا لیا ہے کہ میری تمناؤں اور خواہشوں کے بارے میں سوچنے کی انھیں فرصت ہی نہیں ملتی۔ وہ خود تو غلام بن ہی گئی ہیں۔ مجھے بھی اُنھوں نے اپنے ساتھ غلامی کی زنجیر میں گرفتار کر لیا ہے۔ اپنے ہی بنائے ہوئے قید خانے میں ہم قیدیوں کی طرح سڑ رہے ہیں۔

انگریزی زبان میں ایک کہاوت ہے کہ بے وقوف لوگ گھر بناتے

ہیں اور عقل مند لوگ ان میں رہتے ہیں! اسی وزن پر ہماری مراٹھی زبان میں ایک ضرب المثل رائج ہے۔ کہ "آدمی مکان بناتے ہیں اور چوہے چھچھوندر ان میں رہتے ہیں!" میں بھی اسی طرز پر ایک کہاوت بنانا چاہتا ہوں، کہ "بے وقوف ماں باپ گھر بناتے ہیں اور نادان لڑکے ان میں رہتے ہیں!" مگر یہ لڑکے خود ان مکانوں میں رہیں تو بھی میں کہوں گا کہ غنیمت ہے کیوں کہ اکثر دیکھا یہ جاتا ہے کہ والدین پانی کی طرح پسینہ بہا کر تمام زندگی میں مکان بنا لیتے ہیں۔ مگر ان مکانوں میں رہنا بہت کم لوگوں کی قسمت میں بدا ہوتا ہے گھر بنانے والے مشکل سے دو چار برس اُس میں رہنے پاتے ہیں کہ خدا کے گھر سے انھیں بلاوا آتا ہے اور جو کوں رہ کر بنایا ہوا گھر چھوڑ کر انھیں چل دینا پڑتا ہے۔ اس طرح بنے بنائے مکان جن لڑکوں کو ملتے ہیں وہ اکثر نالائق نکلتے ہیں اور باپ دادا کی جائداد کو بہت جلد اُڑا دیتے ہیں۔ اسی لئے میری یہ پکی مانتے ہو گئی ہے کہ کم از کم بچوں کی بھلائی کے لئے تو ہمیں پیسہ یا جائداد بنا کر نہیں رکھنی چاہئے۔ مگر میری بات سمجھنے کو ہماری شریمتی جی تیار ہوں تب نا!

اس معاملے میں بمبئی کے لوگ بڑے عقل مند ہوتے ہیں۔ دن رات تکلیف اٹھا کر پیسہ کمانے اور مرتے وقت اپنی (یا مہاجن کی) ملکیت کا گھر بنانے کی نادانی وہ کبھی نہیں کرتے۔ وہ اس طرح رہتے ہیں گویا "آج کا دن اپنا ہے، کل کی فکر کل کریں گے۔ جو ہو گا دیکھا جائے گا!" پشت در پشت وہ ایک ہی چال یعنی بڑی عمارت میں ایک ہی کمرے میں رہتے آئے ہیں۔ اس لئے وہ کمرہ انھیں اپنے نجی مکان جیسا ہی معلوم ہوتا ہے۔ جتنا پیسہ ملے اُس سے زندگی کے لطف کو پوری طرح لوٹنا ہی اُن کا اصول ہوتا ہے اس طرح وہ کبھی مایوس نہیں رہتے۔ مستقبل کی فکر نہ ہونے سے جب جتنا پیسہ ملے اُتنے میں سارے شوق کیسے پورے کرنے چاہئیں۔ اس کی جانکاری اُن کو اپنے باپ دادا سے ہی ملتی ہے۔

ہماری مراٹھی زبان میں مکان کے متعلق ایک اور ضرب المثل مشہور ہے۔ وہ یہ کہ: "گھر پاہاوے باندھون آنی لگن پاہاوے کرون" یعنی مکان بنا کر دیکھو اور شادی کر کے دیکھو! دونوں چیزیں بڑی مشکل ہیں۔ دونوں باتیں پہلے تو بڑی دل چسپ معلوم ہوتی ہیں۔ مگر بعد میں دونوں کے متعلق آدمی کو پچھتانا پڑتا ہے۔ جن لوگوں کے دماغ سے یہ کہاوتیں نکلی ہوں گی وہ سچ سچ غیب دان ہوں گے۔ ان پیشین گوئی کرنے والے صاحبوں کو صدہا سال پیشتر شاید یہ بات معلوم ہو گئی تھی کہ بیسویں صدی میں مہا بھارت سے بھی زیادہ خطرناک دو جنگیں ہونے والی ہیں اور اس وقت آدمی کو رہنے کے لئے جگہ ملنا اتنا ہی مشکل ہو گا۔ جتنا کہ ساری عمر پاپ یا گناہ کرنے والے کو موت کے بعد جنت میں جگہ پانا مشکل ہو گا۔

دوسری جنگ عظیم کے بعد ہندوستان میں اپنا نجی گھر بنانا اتنا مشکل اور پیچیدہ ہو گیا ہے کہ کوئی بھی شخص جس کا دماغ ٹھکانے ہو اپنا گھر بنانے کے جھنجھٹ میں نہیں پڑے گا۔ جس کو زندگی بھر کی فکر اور پریشانی مول لینی ہو وہی اپنا گھر بنائے۔

میرے ایک دوست مالک مکان ہیں۔ اچھے ادیب ہیں۔ بھلے آدمی ہیں۔ زبان پر کافی عبور رکھتے ہیں اور جب کبھی فرصت ملتی ہے تو بڑے دل کش مضمون بھی لکھتے ہیں، مگر عدالتوں کے چکر میں وہ اتنی بری طرح پھنس گئے ہیں کہ اپنا مکان بیچ کر کرائے کے مکان میں رہنے کی بات وہ فی الحال سوچ رہے ہیں۔ اُن کے کرایہ دار طرح طرح کی ترکیبیں نکال کر ان کو پریشان کرتے رہتے ہیں۔ مُنہ مانگا کرایہ قبول کر کے جگہ حاصل کرنا اور پھر کرایہ ہی نہ دینا۔ واجب کرایہ کے لئے عدالت میں عرضی پیش کرنا یا مالک کو ہی کرایہ وصول کرنے کے لئے عدالت جانے پر مجبور کرنا، اور پھر عدالت سے قسط بندی حاصل کر کے قسطیں ادا نہ کرنا۔ یہی وہ ترکیبیں ہیں۔ آج کل کے قانون مالک مکان کے بجائے کرایہ دار کی ہی مدد کرتے ہیں۔ اس لئے ہمارے دوست کا سارا وقت عدالتوں اور وکیلوں کے گھروں میں ہی چلا جاتا ہے۔

اُن کی یہ مثال آنکھوں کے سامنے ہوتے ہوئے مالک مکان بننے کے خیال سے ہی میری تدرح لرز اٹھتی ہے۔ خدا نخواستہ آئندہ کبھی ہماری شریمتی جی کا بنگلا بن گیا۔ ہو جائے گا تو اتنی رقم کا سود نکل آئے گا یا میونسپل ٹیکس MUNICIPAL TAX کا پیسہ اپنی جیب سے دینا پڑے گا۔ منہ مانگا کرایہ دینے والے (یعنی دینے کا وعدہ کرنے والے) لوگوں کو ہماری بیوی صاحبہ کرایہ پر جگہ تو دے دیں گی۔ لیکن جب وہ کرایہ دینا بند کر دیں گے تو عدالت کے چکر مجھے ہی کاٹنے پڑیں گے۔ تب شریمتی جی گھر سے باہر نہیں نکلیں گی۔ بلکہ گھر میں بیٹھے بیٹھے ہمیں حکم فرماتی رہیں گی کہ فلاں وکیل سے ملو، فلاں مجسٹریٹ یا حاکم کی خوشامد کرو۔ یا فلاں افسر کے پاؤں پکڑو وغیرہ وغیرہ!

مکان کے اخراجات کا اندازہ شروع میں صحیح طور پر نہ ہونے سے

کبھی کبھی بڑی بُری حالت ہوتی ہے۔ میرے ایک متوسط طبقہ کے دوست ہیں۔ اُنھوں نے پائی پائی جمع کر کے مکان بنوانا شروع کر دیا۔ مگر گھر آدھا بھی نہیں بن پایا تھا کہ اُن کی ساری پُونجی ختم ہو گئی۔ اب وہ بیچارے کیا کریں؟ مکان ویسا ہی ادھورا چھوڑ دیں تو خرچ کیا ہوا پیسہ فضول جاتا ہے اور اُسے مکمل کرنے کے لئے تو پیسہ نہیں تھا۔ آخر اُنھوں نے قرضہ لے کر کسی طرح گھر مکمل کر دیا۔ مگر اُس قرضے کے سُود اور سرکاری ٹیکسوں کے بوجھ کے نیچے وہ اتنی بُری طرح دب گئے کہ ان کی جان عذاب میں پڑ گئی۔ اور جلد ہی اُنھوں نے وہ مکان بیچ ڈالا۔ اب وہ کرایے کے مکان میں بے فکر ہو کر آرام سے رہتے ہیں۔

چند بمبئی والے کہیں گے کہ آدمی کو کئی دفعہ لاچار ہو کر مالک مکان بننا پڑتا ہے۔ اور اُن کے اس قول کو مجھے قبول کرنا ہی ہوگا۔ بمبئی میں رہنے والا ہمارا ایک دوست ہے۔ اُسے جب رہنے کو جگہ نہ ملی تو مجبوراً ایک بڑے مکان میں تین کمرے یعنی بلاک اونرشپ Block-Ownership کے اصول پر دو کمروں کا مالک بننا پڑا ہے۔ اس سے بھی وہ بہت تنگ آ گیا ہے۔ مکان کی قسط اور کرایہ چکانے کے لئے اس کی بیوی اور بھائیوں کو ہی نہیں بلکہ اس کے بوڑھے باپ کو بھی ضعیفی میں نوکری کرنی پڑتی ہے اس سے اُن کی شادی کی خوشی بھی کافور ہو گئی ہے۔ اس کی بیوی اور والد گویا اُس روز کی راہ دیکھ رہے ہیں۔ کہ کب مکان کی رقم پوری ہو اور نوکری کی قید سے نجات ملے۔

یہ ساری باتیں بہت بڑھا چڑھا کر میں اپنی گھر والی کو سُناتا تھا اور اُنھیں یہ بھی اچھی طرح سمجھاتا تھا کہ ہمارے دیش میں جلد ہی سماج وادی Socialistic سرکار آنے والی ہے، اُس وقت سب خانہ بدوشوں کو سرکار کی طرف سے آرام دہ مکان ملنے والے ہیں۔ شاید اس سے پیشتر ہی 'جوتنے والے کی زمین' کی طرز پر 'رہنے والے کا مکان' کا قانون پاس ہونے والا ہے۔ اُس قانون کے تحت ابھی ہم جس مکان میں رہتے ہیں وہ ہمارا ہو جائے گا اور آئندہ ہمارے بنگلے میں رہنے والا کرایہ دار اُس بنگلے کا مالک بن جائے گا۔ مگر ہماری شریمتی جی پر ان باتوں کا کوئی اثر نہیں ہوتا تھا۔ وہ سمجھتی تھیں کہ اُن کو ان کے عزم سے ہٹانے کے واسطے میں جھوٹی باتیں کہتا ہوں اور تب وہ پہلے سے بھی زیادہ ناراض ہو جاتی تھیں

چناں چہ آج کل میں اس بات کو ٹالنے لگا ہوں۔ مگر مالک مکان کی تکلیفوں سے آگاہ ہونے کی وجہ سے میں خدا پر پورا بھروسہ نہ ہونے کے باوجود خدا سے التجا کرتا رہتا ہوں۔

"اے خُدا! تم مجھے اس جھنجھٹ میں مت پھنسانا!"

بچپن میں مجھے مرحوم سہگل (یا کسی اور) کا "ایک بنگلا بنے نیارا" گیت بہت پسند آتا تھا۔ مگر آج کل اُس کا سُننا بھی مجھے گوارا نہیں ہے۔ کبھی کبھی میں بھگوان سے پرارتھنا کرتا ہوں کہ "اے ایشور! ہماری شریمتی جی کو عقل دینا، اگر یہ تمھارے اختیار کی بات نہ ہو تو کم از کم مجھ پر رحم کر کے تم میری بیوی کی نوکری تو چھڑوا دو اور کسی غرض مند کو دلوا دو، کیوں کہ جب تک وہ نوکری کرتی رہیں گی تب تک اُن کے دماغ میں عقل کی روشنی نہیں پہنچے گی۔ چنانچہ بڑی مہربانی ہوگی، اگر ہماری بیوی صاحب کی نوکری چلی جائے!"

کیوں صاحب؟ آپ ہنس رہے ہیں؟ جناب آپ یہ نہ سمجھیں کہ آپ کی ہنسی کا طنز میرے دھیان میں نہیں آیا۔ میں جانتا ہوں کہ آپ نے ایسا شوہر اب تک نہ کہیں دیکھا ہے نہ سُنا جو بھگوان سے یہ منت مانگے کہ اُس کی جورو کی نوکری چلی جائے۔ مگر سنت میرا بائی نے کہا ہے ناکہ

"گھائل کی گت گھائل جانے"

چوں کہ آپ کی بیویاں نوکری نہیں کرتیں، اور اگر کرتی بھی ہیں تو اُن پر بنگلا بنانے کا خبط یا بُھوت سوار نہیں ہوا ہے اِسی لئے آپ ہنس رہے ہیں، مگر یاد رکھئے کہ جب چکّی میں پسنے والے روتے ہیں، تب باہر والے ہنستے ہیں، لیکن اُن کی بھی وہی حالت ہونے والی ہوتی ہے، چناں چہ ذرا سنبھل کر ہی ہنسئے!

---

## آیندہ شمارے کے متوقع مضامین

ایس، پی چیٹرجی

# بھارت کا قومی اٹیلس

بھارت کے ایک قومی اٹیلس کی ضرورت آزادی کے فوراً بعد ہی محسوس کی گئی تھی۔ سورگ باشی سردار پٹیل نے ۱۹۴۹ء میں مجھ سے اس خواہش کا اظہار کیا تھا کہ وہ چاہتے ہیں کہ ملک کا ایک قومی اٹیلس تیار کیا جائے۔ ہمارے پردھان منتری شری جواہر لال نہرو کو بھی اس کام سے دلچسپی ہے حکومت ہند کی وزارت قدرتی ذرائع و سائنسی تحقیق نے انھیں کی ہدایت پر بھارت کا ایک قومی اٹیلس تیار کرنے کا کام شروع کیا اور یہ اسکیم دوسرے پنج سالہ منصوبے میں بھی شامل کر لی گئی ہے اس پر تقریباً ایک کروڑ روپے کے خرچ کی منظوری دی گئی ہے۔

قومی اٹیلس کی ترتیب و تالیف کا خاص مقصد ایسے نقشے تیار اور جمع کرنا ہے جو ملک کی ایک مکمل سماجی اور اقتصادی تصویر پیش کرتے ہوں۔ اس کا ایک اور مقصد ملک کے متعلق بھارت کے شہریوں کی معلومات میں اضافہ کرنا اور مادرِ وطن سے ان کی محبت کے واسطے ایک مستحکم بنیاد تیار کرنا ہے۔

ایک ایسا اٹیلس مرتب کرنے کا کام درحقیقت بہت بڑا کام ہے، چونکہ اس میں جغرافیائی نقشوں کے علاوہ ایسے نقشے بھی شامل کئے گئے ہیں جن سے ملک کے سماجی و اقتصادی حالات کا علم ہو سکے، اس لئے ریاستی حکومتوں کو اس اٹیلس کی تیاری میں ایک اہم پارٹ ادا کرنا ہوگا۔ ملک کے مختلف حصّوں کی زرعی، صنعتی و مواصلاتی ترقی اور سماجی اور اقتصادی سرگرمیوں کے بارے میں ایسی معلومات جسے نقشوں میں دکھایا جا سکے، فراہم کرنا انھیں کا کام ہے۔

بھارت کا قومی اٹیلس ایسے خصوصی اور تفصیلی نقشہ جات پر مشتمل ہوگا۔ جن کے ذریعے سے ملک کے جغرافیائی حالات کے علاوہ جہاں تک ممکن ہوگا بھارت کے چھ لاکھ دیہات میں سے تقریب قریب ہر ایک گاؤں کے بارے میں سماجی اور اقتصادی معلومات حاصل ہو سکے گی۔ یہ نقشے اس طرح تیار کئے جائیں گے کہ ساری تفصیل آسانی سے سمجھ میں آ سکے۔ قومی تعمیر و منصوبہ بندی کے لئے اس اٹیلس کی اہمیت بہت زیادہ ہوگی اور یہ دوسرے پنج سالہ منصوبے اور حکومتِ ہند کے آئندہ منصوبوں کے واسطے بہت فائدہ مند ثابت ہوگا۔

ہم نے کئی موجودہ قومی اٹیلسوں اور خاص کر روسی اٹیلس اور فرانسیسی اٹیلس کا مطالعہ کیا ہے۔ روس نے یہ اٹیلس تیار کرنے کی اسکیم لینن کے مشورے پر منظور کی تھی۔ روسی حکومت کی مرکزی ایگزیکیوٹو کمیٹی نے ۱۷ دسمبر ۱۹۳۱ء کو ایک حکم کے ذریعے سوویٹ اٹیلس تیار کرنے کی اجازت دی اور ڈاکٹر اے ای موٹیلوف کی صدارت میں ایک ایڈیٹوریل بورڈ مقرر کیا۔ ان کے ماتحت ۱۷۵ نقشہ نگاروں نے پانچ برس تک کام کیا۔ حکومت کے حکم کے مطابق روس کے تمام سائنسی اداروں کے لئے نقشے کی تیاری میں مدد دینا ضروری تھا۔ یہ اٹیلس دو جلدوں پر چھاپا گیا۔ پہلی جلد ۱۹۳۷ء میں شائع ہوئی اور دوسری ۱۹۳۹ء میں، حال ہی میں روس نے دنیا کے اٹیلس کا دوسرا ایڈیشن چھاپا ہے۔ اس کے علاوہ وہاں ایک اور شاندار اٹیلس جس کا نام "بحری اٹیلس" ہے پچھلے سال شائع کیا گیا ہے۔

روس کے بعد جغرافیائی نقشوں کی ترتیب و اشاعت میں فرانس سب سے آگے ہے۔ نقشہ کشی کے میدان میں فرانسیسی اٹیلس کو سب سے نمایاں اہمیت حاصل ہے۔ اس کا پہلا ایڈیشن لڑائی سے پہلے چھاپا گیا تھا

اور اب دوسرے ایڈیشن کے واسطے نقشے تیار کئے جا رہے ہیں۔

ٹیکنیکل نوعیت کی منصوبہ بندی میں جغرافیائی نقشوں کی اہمیت برطانیہ میں بھی تسلیم کی گئی ہے اور وہاں یہ کام ایک نئے محکمے کے سپرد کیا گیا ہے۔ یہ محکمہ مکانات اور لوکل سیلف گورنمنٹ کی وزارت کے تحت کام کرتا ہے۔

بھارت کی نیشنل اٹلس آرگنائزیشن کی بنیاد ۱۹۵۶ء میں مزید مستحکم کی گئی پلاننگ کمیشن کی اٹلس کی اصل اسکیم پر نظر ثانی کرنے کی تجویز منظور کر لی گئی اس کا مقصد یہ تھا کہ زیادہ اہم نقشے دوسرے پنج سالہ منصوبے کے دوران میں شائع کئے جائیں اور باقی ماندہ تیسرے منصوبے کے دوران میں چنانچہ نظر ثانی کے بعد ایک نئی اسکیم تیار کی گئی ہے نیشنل اٹلس آرگنائزیشن ایک مشاورتی بورڈ اور ایک ایگزیکیوٹو کمیٹی کے زیر ہدایات کام کر رہی ہے بورڈ کے صدر مرکزی وزیر قدرتی ذرائع شری کے۔ ڈی مالویہ ہیں۔

قومی اٹلس میں جو نقشے شامل کئے جانے ہیں ان کی ایک ترمیم شدہ فہرست پلاننگ کمیشن اور غیر ملکی ماہرین کی تجویزوں کی روشنی میں مرتب کی گئی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ابھی اس فہرست میں مزید تبدیلی کرنا پڑے۔ اس امر کی سفارش کی گئی ہے کہ اٹلس کی جلد اس طرح باندھنی چاہئے کہ اس میں سے نقشے نکالے جا سکیں یا مزید نقشے اس میں شامل کئے جا سکیں۔ اس کا فائدہ یہ ہوگا کہ جو نقشے تیار ہوں گے وہ فوراً چھاپے جا سکیں گے اور ساری اٹلس کے مکمل ہونے کا انتظار نہیں کرنا پڑے گا۔ فرانس کے قومی اٹلس کی جلد بندی اسی نمونے پر ہوتی ہے۔ قومی اٹلس کے ہندی ایڈیشن کا سائز لمبائی میں ۱۸ انچ اور چوڑائی میں ۲۰ انچ ہوگا۔ توقع ہے کہ بڑے اٹلس کا سائز بھی یہی ہوگا۔

اٹلس کے لئے نقشہ جات جن عنوانات کے تحت تیار کئے جا رہے ہیں ان میں سے خاص خاص عنوان یہ ہیں۔

(۱) عام نقشے (۲) تاریخی جغرافیہ اور آثار قدیمہ (۳) جغرافیائی خصوصیات (۴) ارضیات (۵) آب و ہوا (۶) سمندر اور دریا اور پانی (۷) پیڑ پودے اور جنگلی جانور (۸) اقتصادی نقشہ جات (۹) سماجی نقشے (۱۰) سیاسی نقشے۔

اٹلس کا ابتدائی ہندی ایڈیشن تیار کرنے کے لئے ۱۵ جون ۱۹۵۶ء کی اور سروے آف انڈیا کے ذریعے اس کی طباعت کے واسطے ۱۵ اکتوبر ۱۹۵۶ء کی تاریخیں مقرر کی گئی ہیں۔ امید ہے کہ اٹلس کا بڑا ایڈیشن دوسرے پنج سالہ منصوبے کے اختتام تک مکمل ہو جائے گا۔

# نئے سکے یکم اپریل ۱۹۵۷ء سے رائج ہوں گے

## سکّوں کو بدلنے کا ضابطہ

یکم اپریل ۱۹۵۷ء سے اعشاری نظام کے سکّے رائج ہو جائیں گے۔ اگرچہ روپے کی قیمت یہی رہے گی۔ البتہ اس کی تقسیم موجودہ ۶۴ پیسوں کی بجائے "۱۰۰ نئے پیسے" ہو جائے گی۔

موجودہ اٹھنّی اور چوّنی کی قیمت برقرار رہے گی اور وہ نصف روپیہ اور ایک چوتھائی روپے کے طور پر علی الترتیب ۵۰ نئے پیسے اور ۲۵ نئے پیسے کے بالکل مساوی قیمت پر چلتی رہیں گی۔ لیکن دوّنی اور اس سے نیچے کے سکّوں کے بالکل مساوی کوئی بھی نئے پیسے نہیں ہیں۔

موجودہ سکّوں سے اعشاری نظام کے سکّوں کے تبادلے سے متعلق دو گوشوارے حکومت کی طرف سے تقسیم کئے جا رہے ہیں، یہ گوشوارے اخباروں اور رسالوں میں بھی چھپ چکے ہیں

ہندوستانی سکّوں کے ترمیم شدہ قانون میں تبادلے کی شرح کے مطابق موجودہ ایک پیسہ ۱ ۹/۱۶ نیا پیسہ کے بالکل برابر ہے لیکن حقیقی لین دین میں ½ نیا پیسہ اور اس سے کم کی کسر کو نظر انداز کر دیا جائے گا اور ½ نیا پیسہ سے زیادہ کی کسر کو ایک نیا پیسہ تصور کیا جائے گا۔ لہٰذا کسی بھی لین دین میں جس میں صرف ایک ہی پیسے کی رقم ہو اُسے دو نئے پیسے کے مساوی قرار دیا جائے گا۔

بعض لوگ موجودہ دوّنی اور اس سے نیچے کے سکّوں کے تبادلے کی بابت پریشان ہیں۔ لیکن ان سکّوں کے عملی لین دین میں خسارے کی اوسط قدر سے قلیل رہے گی۔ اگر اور لین دین کی مجموعی حالت پر غور کیا جائے تو نفع یا نقصان نہ ہونے کے برابر رہے گا۔

---

# نئی کتابیں اور رسالے

## نقدِ غالب

تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶ ضخامت ۲۷۵ صفحات ۔ کاغذ، کتابت، طباعت عمدہ کتاب مجلد اور جلد پوش کی حامل ہے ۔ قیمت دس روپے ناشر انجمن ترقی اُردو ہند علی گڑھ، مرتب ڈاکٹر مختار الدین احمدؔ

علی گڑھ میگزین کا 'غالب نمبر' جسے مختار الدین احمدؔ آرزو نے مرتب کیا تھا ادبی حلقوں میں بہت مقبول ہوا ۔ حالات و شخصیت سے متعلق جو مضامین اس میں شامل تھے وہ 'احوالِ غالب' کے نام سے چھپ چکے ہیں ۔ تحقیق و تنقید سے متعلق جو مضامین اس میں شامل تھے ترمیم و اضافہ کے بعد وہ 'نقدِ غالب' کے نام سے شائع ہوئے ہیں ۔ لکھنے والوں میں اُردو ادب کے نمائندہ ادیب شامل ہیں ۔ غالب پر اس زمانے میں بہت کچھ لکھا گیا ہے ۔ چنانچہ انھیں باتوں کا کسی حد تک اعادہ اس کتاب کے مضامین میں بھی ہے لیکن 'غالب کا تفکر' میں سید احتشام حسین نے غالب کے کلام پر ایک نئی حیثیت سے دعوتِ نظر دی ہے ۔ آپ نے غالب کے تفکر کا پس منظر پیش کر کے اس زمانے کے سماجی اور معاشی حالات کے پیشِ نظر کلامِ غالب کا جائزہ لیا ہے ۔

نوجوان تنقید نگار ممتاز حسین کا مضمون 'نظریۂ شعر' اور خلیل الرحمن اعظمی کا مضمون 'غالب اور عصرِ جدید' ایسے مضامین ہیں کہ نئی نسل کو ان کی روشنی میں غالب کو سمجھنے میں ایک خاص مدد ملے گی ۔ اعظمی کے مضمون کا آخری حصہ خاص طور پر توجہ طلب ہے ۔ وہ لکھتے ہیں :

"غالب کے کلام کا اگر ہم غور سے مطالعہ کریں اور اس کے دائروں تک ہماری نگاہ جا سکے تو یہ بات آسانی سے سمجھ میں آ سکتی ہے کہ ماضی کے افکار و خیالات کے علاوہ غالب کے ذہن پر خود اپنے ذاتی مسائل کا بھی اثر پڑا تھا ۔ زمانے کے مروجہ نظامِ معاشرت میں زندگی گزارنے کے لئے اور سماج میں اپنے آپ کو پیش کرنے اور اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لانے کے لئے غالب کو جو جو کچھ کے بیلنے پڑے اُن کی تفصیل بڑی لمبی ہے ۔ لیکن اس کے نتائج کو آپ دیکھیں تو اندازہ ہوگا کہ اس کی وجہ سے ان کے یہاں تلخی، شکست خوردگی، طنز، تشکیک، تنہائی کا احساس، انانیت اور مردم بیزاری پیدا ہو گئی تھی ۔"

چنانچہ غالب کا ایک شعر غالب کے اس ذہنی پس منظر کو پیش کرنے میں کامیاب ہے ۔

پانی سے سگ گزیدہ ڈرے جس طرح اسدؔ
ڈرتا ہوں آئینے سے کہ مردم گزیدہ ہوں

اعظمی نے بہت سے اور اشعار اپنے بیان کی وضاحت میں پیش کئے ہیں ۔ آخر میں اعظمی نے فیض، ن ۔ م راشد، مجاز، میراجی، مخدوم محی الدین، سردار جعفری، احمد ندیم قاسمی، جذبی، یوسف ظفر، اختر الایمان، منیب الرحمٰن کے کلام سے ایسے نمونے پیش کئے ہیں جس سے آج کے نوجوان ادیب کی محرومی اور مایوسی سامنے آ جاتی ہے اور آخر میں اعظمی نے عصرِ جدید کے شعراء اور غالب میں ایک خاص فرق بیان کرتے ہوئے لکھا ہے :

"نئی شاعری کا یہ انسان پیچیدہ و مبہم اور اپنے زمانے کی لائی ہوئی مصیبتوں کا شکار ہے ۔ اس کی بنیاد کمزور ہے اور نئے زمانے نے اسے سوائے احساسِ شکست کے کچھ نہیں دیا ہے اس لئے نیا شاعر اپنے اندر وہ سکت نہیں پاتا کہ

فضا میں دُور تک پرواز کر سکے ۔ غالب کی شخصیت اپنی بنیاد
کے اعتبار سے مضبوط تھی اس لئے وہ سارے آلام سہہ گئی ۔"

کتاب کے آخر میں قاضی عبدالودود صاحب کا تحقیقی مقالہ " غالب بہ حیثیت محقق "
دو سو سے زیادہ صفحوں پر مشتمل ہے ۔ قاضی صاحب کا تبحرِ علمی، مطالعہ اور پایۂ تحقیق
بہت بلند ہے ۔ موصوف نے اپنی ساری عمر ایسی ادبی کاوشوں میں بسر کی ہے جن کا
نام سننے سے آج کی نسل لرز اٹھتی ہے ۔ غالب پرستی کے اس دَور میں قاضی صاحب
نے غالب کی لغزشوں، ادبی فراموش کاریوں اور غلط تحقیق کو بڑی جسارت سے پیش
کیا ہے اور حق یہ ہے کہ ~ ایں کار از تو آید و مرداں چنیں کنند

غالب ایک عام انسان کی حیثیت رکھتے تھے ۔ ان کے یہاں بھی لغزشیں
ہیں، خامیاں ہیں ۔ انھیں نظر انداز نہیں کیا جا سکتا ۔ وہ ایک رند مشرب شاعر
تھا، بذلہ سنج ادیب تھا ۔ محقق کا دعویٰ اُسے نہیں دینا چاہیئے ۔ غالباً یہی مقصد
قاضی صاحب کے گراں قدر مقالے کا ہے ۔

یہ کتاب ادبِ اردو میں ایک متوازن اضافہ ہے ۔ غالبیات سے دلچسپی
رکھنے والوں کے لئے ایک نعمت غیر مترقبہ اور ادب کے طالب علموں کے لئے ایک
رہنما ۔ ملنے کا پتہ ۔ انجمن ترقیٔ اردو ہند علی گڑھ

## ذکرِ حافظ

مرتب سجاد ظہیر ۔ ناشر انجمن ترقی اردو (ہند) علی گڑھ ۔ قیمت ۲ روپے
۴ آنے ۔ کتابت، طباعت، کاغذ، جلد، جلد پوش عمدہ ۔ صفحات ۱۵۲ ۔ تقطیع
۲۲×۱۸/۸ ۔

پہلے ۷۰ صفحوں میں مرتب نے کلامِ حافظ کا جائزہ لیا ہے ۔ ظ انصاری نے
اپنے ایک مضمون میں جس کا مقصد غزل کو صنفِ مردود قرار دینا تھا، سعدی
اور حافظ کی غزل گوئی پر توجہ خاص کی تھی ۔ سعدی کے باب میں انھوں نے کہا
سعدی نے غزل اور غزل گوئی کو موضوع کے اعتبار سے بہت زیادہ وسعت دی ۔
لیکن ان کے زمانے میں جو ایران کی ملکی حکومت کا زوال ہوا اور ہلاکو خاں کے حملے
سے جو تباہی واقع ہوئی اس نے سعدی کی طبیعت میں طنز بھر دیا ۔ حافظ کے متعلق
انھوں نے چند نظریے قائم کئے ۔

" حافظ نے فرار میں نجات چاہی اور اپنے گرد انھوں نے عیش کوشی اور
سکون پسندی کا حصار کھینچ لیا ۔
حافظ کی غزلوں میں وہ لذت پر مبنی، بے ثباتیٔ عالم، داخلیت گزا
اور زندگی کی تاریکیوں کو جامِ عیش میں ڈبو دینے کا جذبہ رچا
ہوا ہے جو خود حافظ کی زندگی میں رَس بس گیا تھا ۔ "

اس کتاب کی طویل تمہید غالباً انھیں نظریات یا مفروضات کو جھٹلاتی ہے ۔
سجاد ظہیر نے بڑی انصاف پسندی سے حافظ کے کلام کی حقیقتیں اُجاگر کی ہیں وہ
لکھتے ہیں :-

" محبت کے زمزمہ سنج حافظ کی نظر محدود نہیں ہے ۔ اگر اس
میں نشاطِ حیات کا جوش ہے اور وہ انسانوں کو زندگی کے ایک
ایک لمحے اور فطرت کے ہر ایک رنگین مظاہرے سے اپنے جسم
اور روح کو شادماں اور پُر نور کرنے کی ترغیب دیتا ہے تو دوسری
طرف اس کی حقیقت بیں نظر اپنے معاشرے کی ان خرابیوں پر
بھی پڑتی ہے جو بیشتر اچھے اور ایماندار انسانوں کی زندگیوں کو
مایوسیوں سے بھر دیتی ہے ۔"

جہاں حافظ کے یہاں شدید قسم کی تقدیر پرستی پائی جاتی ہے وہاں جہدِ حیات
کا پیغام بھی اس کے وہاں ملتا ہے ۔ اس کتاب کی تمہید جدید تنقید کا ایک بہت
اچھا شہ پارہ ہے ۔ آخر میں حافظ کے کلام کا ایک بصیرت افروز انتخاب ہے ۔ انتخاب
بھی غلام محمد قزوینی اور ڈاکٹر قاسم غنی کے مرتب کردہ نسخے سے کیا گیا ہے جو اس
وقت تک دیوانِ حافظ کا سب سے مستند نسخہ ہے ۔

## سرِ رشتۂ ہستی

شاد عظیم آبادی کے قطعات کا مجموعہ ۔ مرتب حمید عظیم آبادی ۔
ناشر کتاب منزل ۔ سبزی باغ پٹنہ ۔ ۴ قیمت ۱؎ ضخامت ۱۰۸ صفحات
تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶ کتابت و طباعت عمدہ ۔ کتاب مجلد ہے اور جلد پوش
کی حامل ۔

شاد عظیم آبادی کی منفرد غزل گوئی کا ایک زمانہ معترف ہے ۔ اُن کے
اشعار زبان زدِ عوام ہیں

کہاں سے لاؤں صبرِ حضرتِ ایوب اے ساقی
خم آئے گا صراحی آئے گی تب جام آئے گا

یہ بزمِ مے ہے یاں کوتاہ دستی میں ہے محرومی
جو بڑھ کر خود اٹھالے ہاتھ میں مینا اُسی کا ہے

تسلیوں میں اُلجھایا گیا ہوں ۔۔۔ کھلونے دے کے بہلایا گیا ہوں

ان کے قطعات کی وہی شانِ سخن ہے ۔ چند عنوانات یہ ہیں ۔ اسرارِ وجود، تغیراتِ عالم، خدا اور انسان، آشوبِ زمانہ، لوازم شاعری، گوتم بدھ، نیا اور پرانا وطن، میں کون ہوں ۔ کوئی اڑتالیس قطعات شاملِ کتاب ہیں ۔
"میں کون ہوں" کے آخر میں فرماتے ہیں :-

مجھ سے ہزار خاک کے پردے میں جا چھپے   ان کا بلوکل ہیں فقط آئینہ دار ہوں
بیکس مسافرت ہیں ہوتے وہ ذی کمال   میں ہوں وطن میں اس پہ غریب الدیار ہوں

حالِ زمانہ کے عنوان سے ایک قطعے کے آخر میں فرماتے ہیں :

یا للعجب ہمارے زمانے کے قدرداں   شاعر سے چاہتے ہیں امامت نماز کی

## محرابِ غزل

مصنف روشؔ صدیقی ۔ ناشر مکتبۂ جامعہ لمیٹڈ، جامعہ نگر دہلی ۔ قیمت تین روپے ۔ کتاب ۸/۲۲×۱۸ کے ۱۶۰ صفحوں پر مشتمل ہے ۔

روشؔ اردو کے خوش گو شعراء میں ایک خاص مقام رکھتے ہیں ۔ یوں تو نظم اور غزل دونوں میدانوں میں آپ نے شہ سواری کے جوہر دکھائے ہیں لیکن غزل سے آپ کو مناسبتِ خاص ہے ۔ اس مجموعے میں غزلیں ردیف وار (حروفِ تہجی کے اعتبار سے) شائع ہوئی ہیں ۔ یہ طریقہ بہت پُرانا ہے اس سے شاعر کے ذہنی ارتقاء کا کم پتہ چلتا ہے مگر اس کمی کو پورا کرنے کے لئے ہر غزل کا سنِ تصنیف درج کر دیا گیا ہے ۔ روشؔ کے یہاں غزل کا وہ سوقیانہ پن نام کو نہیں جو اردو کے بیشتر شعراء کے ہاں پایا جاتا ہے ۔ مضامین کی پاکیزگی، عزتِ نفس، بلند کرداری، خلوصِ قلب کے حامل مضامین نے آپ کی غزل کو پاکیزگی، عزت، بلندی اور خلوص بخشا ہے ۔ انتخابِ کلام کی ضرورت نہیں کیونکہ سارا کلام ہموار اور ایک سطح کا ہے ۔ ان کا کلام پڑھ کر خود انھیں کے قول کے مطابق کہنا پڑے گا

میخانے میں ہم نے تو روشؔ آج یہ دیکھا
باقی ابھی کچھ لوگ ہیں اربابِ صفا میں

ہمیں امید ہے کہ اردو غزل کا یہ شائستہ مجموعہ قبولِ عام کی سند پائے گا

## دونیم

ڈاکٹر مسعود حسین کی نظموں اور گیتوں کا مجموعہ ۔ ناشر آزاد کتاب گھر کلاں محل دہلی ۔ قیمت دو روپے ضخامت ۱۰۸ صفحات ۔ تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶
ڈاکٹر مسعود حسین صاحب اردو کے نہایت قابل قدر ادیبوں میں ہیں ۔ شاعری کی دنیا میں بھی آپ اپنے ہمہ جہت ذوقِ ادب کا ثبوت دیتے رہتے ہیں ۔ "دونیم" میں آپ نے نئے نئے تجربے کئے ہیں اور خود اپنے قول کے مطابق بہت سی فنی قیود کو توڑا ہے ۔ ہمیں آپ کے اس قول سے تو اتفاق ہے کہ بدلتے ہوئے حالات میں ہمیں عربی اور فارسی کے تتبع میں اپنے دیسی الفاظ سے کنارہ کشی نہیں کرنا چاہئے ۔ لیکن پرواہ کو نگاہ اور تھاہ کا ہم قافیہ قرار دینا تو محض غلطی ہے (صفحہ ۱۲۵)

گیتوں میں بڑا تنوع اور سادگی ہے ۔ ہندی الفاظ و قوافی کے صوتی حسن سے آپ نے بہت فائدہ اٹھایا ہے مسعود حسین صاحب کی نظموں اور غزلوں میں ایک نئی زندگی کی جھلک ہے ۔ طرزِ اظہار، اسلوبِ بیان اور ہیئت میں آپ کے تجربے نئے لکھنے والوں کے لئے مشعلِ راہ ہیں ۔ ذرا ملاحظہ فرمائیے ۔

گلوں کے گھاؤ بھی شبنم سے دھل سکے ہیں کبھی
کہ اشک نے مرے زخموں کو اور مہکایا

وہ معتبر تو نہیں ہے پر اس کو کیا کیجے
کہ اس کے وعدوں پہ پھر آج اعتبار سا ہے

آج بھی انکار
لیکن کچھ تو بول
ان ہونٹوں کو کھول
جو کرتے ہیں پیار
آج بھی انکار

"بانسوں کے جنگل میں" اور "آموں کے کنج میں" بہت پیاری نظمیں ہیں ۔ ڈھیں، فعلن کے وزن پر آیا ہے یہ درست نہیں ۔ یہاں، وہاں، جہاں وغیرہ کے بعد پتہ یا پہ کا استعمال فصیح نہیں ۔ ایک دو جگہ یہ بھی موجود ہے ۔

## سرودِ نو

مجموعۂ کلام پروفیسر اختر قادری صدر شعبۂ اردو و فارسی ال ۔ اس کالج مظفر پور بہار ۔ قیمت ۔ ناشر کاشانۂ ادب ہتیر یا سرائے دربھنگہ مرتب حمید قادری ذوق ۔

تعارف عطا کاکوی، مقدمہ اثر لکھنوی

۱۳ نظمیں، ۲۳ غزلیں اور متعدد رباعیات و قطعات اس مجموعے میں شامل ہیں ۔ اختر قادری اچھے نظم نگار ہیں ۔ فنی روایات کے پابند

لیکن روایت پسندی کے ہلکے اثرات ان کے کلام میں کہیں نہیں ملتے۔ ذرا دو تین شعر ملاحظہ فرمائیے

عجیب دن تھے وہ دن زندگی کے اے اختر — مگر غزاں میں غلط ہیں بہار کی باتیں

اختر ہزار بات کی اک بات ہے یہی — یعنی دماغ کا نہیں اب دل کا وقت ہے

ہزار پیچ لگائیں خرد کے دیوانے — جنونِ عشق کی اک جست اور قصہ پاک

ہمارا اسکول کے شعراء میں جہاں راسخ و شاد کا نام آتا ہے وہاں جمیل مظہری اور اجتبیٰ رضوی کے بعد اختر قادری بھی وہاں کے مقبول، معروف اور لائق احترام شاعروں میں سے ایک ہیں۔

اختر شیرانی، فیض، مجاز، عرش، اختر انصاری، احمد ندیم قاسمی — ان شعراء کا انتخاب علیحدہ علیحدہ انجمن ترقی اردو ہند علی گڑھ نے شائع کیا ہے۔ ہر انتخاب کی قیمت بارہ آنے ہے۔ کتابت و طباعت دیدہ زیب ہے۔

## حسرت کی شاعری

ڈاکٹر یوسف حسین۔ ناشر مکتبہ جامعہ لمیٹڈ جامعہ نگر نئی دہلی۔ قیمت ۱۲ ۶۴ صفحوں پر مشتمل یہ مختصر رسالہ حسرت کا ایک بہت اچھا تعارف ہے۔

## سیاسی معلومات

جلد دوم (حصہ اول) مصنف اسرار احمد آزاد۔ ناشر مکتبہ برہان دہلی قیمت پانچ روپے آٹھ آنے۔ صفحات ۴۰۸ تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶، کتابت و طباعت، جلد، جلد پوش عمدہ

اس کتاب کی پہلی جلد مقبول ہو چکی ہے۔ مصنف بڑے کہنہ مشق صحافی اور ادیب ہیں۔ اردو میں یہ کتاب اپنی نوعیت کا واحد انسائیکلو پیڈیا ہے اور ایک اہم ضرورت کو پورا کرتا ہے۔ انگریزی اصطلاحات کو انگریزی حروف میں لکھا گیا ہے۔ اس کتاب کو ہر لائبریری کی زینت بننا چاہیئے۔

## نکہت و نور

سلام سندیلوی کے کلام کا مجموعہ ۱۱۲ صفحوں پر مشتمل ہے۔ قیمت عہ شائع کردہ ادارۂ فروغ اردو نمبر ۳۷ امین آباد پارک لکھنؤ۔ پروفیسر آل احمد سرور نے تعارف لکھا ہے۔ سلام نغز گو شاعر ہیں۔ نظم اور غزل دونوں پر قدرت ہے جذبات کا خلوص اور احساس کی صداقت ان کے یہاں عام ملتی ہے۔ بعض اشعار تو واقعی نشتر ہیں۔

کٹے گی کیسے گل نو کی زندگی یا رب — کہ اس غریب کا کانٹوں میں گھر ابھی سے ہے

بجلی گرے گی صحنِ چمن میں کہاں کہاں — کس شاخِ گلستاں پہ مرا آشیاں نہیں

اس مجموعے میں بہت سی اچھی تاریخی اور رومانی نظمیں شامل ہیں۔

## دوسری شام

مصنف پروفیسر محمد مجیب۔ ڈراما۔ ضخامت ۴۴ صفحے۔ ناشر مکتبہ جامعہ لمیٹڈ جامعہ نگر نئی دہلی۔ کتابت و طباعت عمدہ قیمت ۱۲ دو ایکٹ کا یہ دلچسپ ڈراما آرٹسٹ یا فن کار کی بے نیاز زندگی کے سلسلے میں ایک بھرپور طنز ہے۔ زبان آسان ہے اور مکالموں میں تصنع نام کو نہیں۔

## سمندر کے کنارے

از سلطانہ آصف فیضی۔ قیمت عہ ضخامت ۲۷ صفحے۔ کتابت و طباعت عمدہ۔ بچوں کے لئے معلوماتی کتاب ہے۔ سمندر سے جو بچے دور رہتے ہیں اُن کے لئے بالخصوص مفید ہے۔ عنوانات ہیں، سمندر کا کنارا، کیکڑے، لائٹ ہاؤس، پکنک، مچھلیاں، جوار بھاٹا، ناریل کا درخت اور ریانا۔ کتاب مصور ہے اور مسلسل مکالمے کا انداز اختیار کر کے نہایت دلچسپ پیرایے میں لکھی گئی ہے۔

## ہندوستان میں مسلمانوں کا مستقبل

از سیف بدرالدین طیب جی۔ قیمت ۵ ملنے کا پتہ ڈائمنڈس امپوریم لمیٹڈ سر فیروز شاہ مہتہ روڈ بمبئی علہ ضخامت ۵۶ صفحات

## صہبائے ناب

از تقدیس ناب نرمل کلام کا مجموعہ۔ پبلیشر مشری کمار نانڈ گرو۔ مالک ماڈل ووولن اینڈ سلک ملز ویرکہ (امرتسر)

## ہندو مسلمان یکساں

کلام فاضل نمبر ۲ از فاضل کشمیری۔ کشمیری نظم مع ترجمہ اردو۔ ملنے کا پتہ محمد احسن مالک کتاب گھر اننت ناگ کشمیر۔ ضخامت ۱۶ صفحات۔

## گاندھی جی

تصنیف۔ از خورشید احمد جامی۔ ان بالغوں کے لئے جنھوں نے ابھی پڑھنا سیکھا ہے۔ قیمت بارہ آنے۔ ملنے کا پتہ سب رس کتاب گھر ادارۂ ادبیاتِ اُردو۔ خیریت آباد۔ حیدرآباد دکن

## شرحِ شکوہ و جوابِ شکوہ

کتاب منزل سبزی باغ پٹنہ ۴۔ قیمت ۵ار۔ مقدمہ پروفیسر سید نواب کریم صدر شعبۂ اردو بہار نیشنل کالج پٹنہ یونیورسٹی پٹنہ۔ ضخامت ۸۰ صفحات۔

## ارمغانِ امجد

مرتبہ خواجہ حمیدالدین شاہد۔ جناب امجد حیدرآبادی کے جشنِ الماسی منعقدہ ۱۳ جنوری ۱۹۵۵ء کے مقالات نظمیں، مشاہیر کے پیامات، سپاسنامہ اور جوابِ سپاسنامہ اور تقریبات کی مکمل روداد قیمت عہ ملنے کا پتہ:۔ مہتمم ادارۂ ادبیاتِ اُردو حیدرآباد دکن۔

## یادگارِ صفی

حضرت صفی اورنگ آبادی کے حالات اور خصوصیاتِ کلام سے متعلق مضامینِ نثر و نظم کا مجموعہ۔ مرتب خواجہ حمیدالدین شاہد۔ قیمت عہ ملنے کا پتہ:۔ مطبوعات ادارۂ ادبیاتِ اُردو۔ خیریت آباد۔ حیدرآباد دکن۔

## ادارہ ادبیاتِ اُردو ۱۹۵۶ء میں۔

مرتبہ۔ محمد جمال الدین (مہتمم ادارہ) قیمت آٹھ آنے۔ ضخامت ۴۶ صفحے ملنے کا پتہ ادارۂ ادبیاتِ اُردو خیریت آباد حیدرآباد دکن۔

## وادئ کشمیر

کشمیر کا قومی ترانہ از کوثر قریشی مرحوم۔ یہ نظم آج کل کے کشمیر نمبر میں شائع ہو چکی ہے۔ ضخامت ۳۲ صفحات

## امرت سروور

مصنف بھاگ مل سینی۔ ضخامت ۶۸۰ صفحات۔ تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶ کتابت، طباعت اوسط۔ کتاب مجلّد ہے۔ قیمت ۶ روپے دس آنے۔ ملنے کا پتہ جیون سدھار پبلیکیشنز بڑھاپورہ ضلع بجنور یو، پی۔

یہ کتاب اخلاقیات محنت سے مرتب ہوئی ہے۔ صوفی شعراء کے اقوال کتبِ مقدسہ کے اقتباسات سبق آموز کہانیاں، الغرض ایک خزانہ ہے جس سے دل و دماغ کو سکون ملتا ہے زبان ملی جلی۔ ہندی، اُردو، فارسی۔ کتاب دلچسپ ہے اور اس زمانے میں اتنی ضخیم کتاب کا شائع کرنا بڑی ہمت کا کام ہے۔

## بیکراں

جگن ناتھ آزاد کے کلام کا مجموعہ۔ قیمت ۴ روپے ۸۔ کتاب مجلّد ہے اور خوبصورت چھپی ہے۔ آزاد کا کلام محتاجِ تعارف نہیں۔ آزاد نے نہایت کم عمری میں بصیرت کی وہ منزلیں طے کی ہیں جو کہن سالوں کا مقدر ہوا کرتی ہیں۔ یہ مقبول مجموعہ تیسری بار چھپا ہے۔ ملنے کا پتہ دہلی کتاب گھر نیا محلہ پُل بنگش دہلی

## آنند کی شاہی سڑک

مصنف بھاگ مل سینی۔ ۴۶ صفحوں کا یہ مختصر رسالہ صرف چھ آنے کے ٹکٹ بھیج کر جیون سدھار پبلیکیشنز بڑھاپورہ ضلع بجنور سے منگوایا جا سکتا ہے۔ امرت سرووَر کی طرح یہ کتاب بھی اخلاقیات و روحانیت کا مرقع ہے۔

## نہ بیداغ دل

مکتبۂ شعور کراچی کی پہلی پیش کش۔ ٹائپ کی طباعت کا ایک اعلیٰ نمونہ۔ ضخامت ۴۴ صفحات۔ تقطیع ۱۸×۲۲/۸۔ جلد اور جلد پوش اعلیٰ

عبدالعزیز خالد کی تمثیلی نظموں کا یہ مجموعہ اردو ادب میں ایک حسین و جمیل اضافہ ہے، ظاہری اور معنوی دونوں حیثیتوں سے۔ مصنف کی نظموں کے ماخذ مشہور انگریزی نظمیں ہیں۔ آخر میں 'عرضِ تمنا' کے عنوان سے مصنف نے نہایت بلیغ اور شعری نثر میں اپنی تخلیقات کی توضیح و توجیہ پیش کی ہے نئے مصنف کی انانیت کے برعکس خالد میں انکسار کی شان ہے۔

"مصنف اپنے متعلق کسی خوش فہمی میں مبتلا نہیں خیال آفاقی و اثیری ہے، زبان اسیرِ رسوم و قیود، بیان پابندِ زمان و مکان، فطرت کے کرشمے بوقلموں ہیں جذبات کے جلوے گوناگوں اور قلم و قرطاس معدود و محدود!"

قیمت دس روپے۔ ملنے کا پتہ مکتبۂ شعور ماتڈی والا بین۔ بریڈی سٹریٹ کراچی۔

## موصولات

تاریخ بالکنڈہ۔ مؤلف منشی محمد فیض الدین صدیقی۔ ناشر ادارۂ ادبیاتِ اُردو حیدرآباد (دکن) قیمت کتاب پر درج نہیں۔

پن چکی ۔ حضرت بابا شاہ محمد سعید پلنگ پوش نقش بندی اور حضرت محمد عاشور بابا شاہ مسافر کے تفصیلی حالات، نہر پن چکی اور پن چکی کی عمارتوں کی تاریخ۔ مرتب سیّد مبارز الدین رفعت ۔ ناشر ادارۂ ادبیاتِ اُردو حیدرآباد (دکن) قیمت ایک روپیہ ۔

## رسالے

**شور** ۔ پہلا شمارہ ۔ قیمت ڈھائی روپے ۔ ٹائپ میں چھپا ہے ۔ طباعت کا دیدہ زیب نمونہ ۔ مضامین کے اعتبار سے معیاری ۔ ملنے کا پتہ ۔ مانٹھوی والا لین ۔ پریڈی سٹریٹ صدر ۔ کراچی

**سینک سماچار** ۔ دی پبلک ڈے نمبر ۱۹۵۷ ۔ ترتیب اور مضامین کے لحاظ سے یہ شمارہ بہت دلچسپ اور معیاری ہے ۔ فوجیوں کے لئے اچھے اچھے مضامین اس میں جمع کئے گئے ہیں ۔ عام دلچسپی کا سامان بھی بہت ہے ۔ ادارہ ایسے معیاری شمارے کی اشاعت کے لئے مبارک باد کا مستحق ہے ۔ نظمیں بھی دلآویز ہیں اور تصویریں بھی فردوسِ نظر ۔ قیمت ایک روپیہ ۔ ملنے کا پتہ ۔ نیو سینک سماچار نئی دہلی ۔

**بہارستان** ۔ محکمۂ تعلیم مدھیہ پردیش کا تعلیمی رسالہ ۔ بالاپور ضلع اکولہ ۔ مدھیہ پردیش ۔ ناظم مدیر محمد حفظ الکبیر قریشی ۔

**علی گڑھ میگزین** ۔ شمارہ اوّل ۱۹۵۷ء اڈیٹر قمر رئیس ۔ نگران پروفیسر رشید احمد صدیقی ۔ منیجر سیّد ظہیر الدین علوی ۔ قیمت درج نہیں ۔ ضخامت ۲۷۷ صفحے تقطیع ۱۸×۲۲

صالح ادب کا یہ شائستہ مجموعہ حسین و جمیل سرورق کا حامل ہے ۔ کتابت و طباعت بھی اچھی ہے ۔ علی گڑھ میگزین جو اب تک سال بھر میں ایک بار شائع ہوتا رہا ہے اُمید ہے اب سال میں متعدد بار ضیا باری کرے گا ۔ اس شمارے میں اُردو کے بہت سے نمائندہ اور مشہور شعراء و ادبا جمع ہیں ۔ علی گڑھ نے اُردو ادب و شعر کی پرورش میں بڑا کام کیا ہے ۔ یہاں سے ترقی پسند اور صالح ادب کے معمار بڑی تعداد میں اُٹھے ہیں ۔ یہ شمارہ ان میں سے بہتوں کی تخلیقات کا حامل ہے ۔

**نیا راہی کراچی** ۔ مدیر مسئول ع ۔ س مسلم ملنے کا پتہ پوسٹ بکس ۹۲۹ کراچی ۔ سالانہ چندہ چھ روپے ۔

**دستور** ۔ جلد ۶ شمارہ ۱۰ ۔ ملنے کا پتہ :۔ مکتبۂ دستور برانڈرتھ روڈ لاہور ۔ قیمت فی پرچہ ۸؍ ۔ مضامین اور نظمیں سب معیاری ہیں ۔

**دَورِ جدید** ۔ ہفتہ وار دَورِ جدید دہلی کا کشمیر نمبر ۔ مُدیر حافظ علی بہادر خاں اکتوبر ۱۹۵۶ء میں یہ خاص نمبر شائع ہوا ہے ۔ تصاویر سے مزیّن ہے ۔ انگریزی حصّہ بھی ہے ۔ کشمیر سے متعلق معلوماتی مضامین، جشنِ کشمیر کے حالات اور عام دلچسپی کا مواد اس شمارے میں ہے ۔ کشمیری عوام و خواص سب کا ذکر اس شمارے میں ہے ۔ حافظ علی بہادر خاں بہت پُرانے صحافی، ادیب اور شاعر ہیں ۔ اُن کی یہ کوشش مشکور ہر لحاظ سے قابلِ داد ہے ۔

**نیا دَور** ۔ شائع کردہ ۔ پاکستان کلچرل سوسائٹی کراچی ۵
ضخامت ۲۵۰ صفحے ۔ قیمت سالانہ پندرہ روپے ۔ فی پرچہ تین روپے ۔

یہ شمارہ تمام اصنافِ ادب پر مشتمل نگارشات کا حامل ہے ۔ لکھنے والے سب معروف ادیب اور شاعر ہیں ۔

**مُسلم یونی ورسٹی گزٹ** (ذاکر نمبر) مُدیر شریف الحسن بلگرامی ۔ یہ نمبر ٹائپ میں چھپا ہے ۔ طباعت نہایت اعلیٰ ۔ ذاکر صاحب کی ذاتِ گرامی سے متعلق مضامین نظم و نثر اس شمارے کی زینت ہیں ۔ لکھنے والوں میں کرنل بشیر حسن زیدی، رشید احمد صدیقی، آلِ احمد سرور اور یونی ورسٹی کے دیگر صاحبِ ذوق افراد شامل ہیں ۔

**سائنس جدید** ۔ سائنٹیفک سوسائٹی پاکستان کا سہ ماہی رسالہ ۔
مدیر آفتاب حسن ۔ رسالہ ٹائپ میں چھپتا ہے اور موضوع کے اعتبار سے بہت اچھی کوشش ہے ۔ قیمت سالانہ مع محصول ڈاک دس روپے ۔ فی پرچہ دو روپے ۔ ملنے کا پتہ :۔ سائنٹیفک سوسائٹی پاکستان شعبۂ حیوانیات، کراچی یونی ورسٹی ۔ کراچی ۔

**سال نامہ روزنامہ دَورِ جدید** (رنگون) رنگون سے دَورِ جدید کا سال نامہ آب و تاب سے شائع ہوا ہے ۔ بہادر شاہ ظفر سے متعلق مضامین اور تصاویر ہر اعتبار سے خاص اہمیت رکھتی ہیں ۔ مدیر مسئول ابراہیم احمد ظاہری نے رنگون ایسی جگہ سے ایسا سال نامہ شائع کر کے بڑی ہمّت کا کام کیا ہے ۔

---

ریویو کے لئے ہر کتاب کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے

# ہندوستان کی سیر کیجئے

## سیاحوں اور یاتریوں کے لئے

# اسپیشل ٹرین اور گشتی سفر

"ہندوستان
کی
سیر کیجئے"

یہ نعرہ نہ صرف غیر ملکی سیاحوں کے لئے ہے بلکہ ہندوستانیوں کے لئے بھی۔ ہم میں سے بہت سے لوگوں کو ابھی اپنے ملک سے واقفیت پیدا کرنا اور اس کے بڑے بڑے پہاڑوں، خوبصورت وادیوں، قدیم عمارتوں تاریخی مندروں اور نئی بستیوں کو دیکھنا ہے۔

## مقررہ گشتی سفر

نادرن ریلوے مقررہ کرایہ کے ⅔ کے حساب سے رعائتی ٹکٹ جاری کر رہی ہے۔ بہت سے مقررہ دوروں کے لئے پہلے، دوسرے اور تیسرے درجے کے ٹکٹ جاری ہو رہے ہیں۔ ان دوروں کے لئے بہت سے راستے معین کر دئے گئے ہیں۔ جن کی تفصیلات نادرن ریلوے کے اسٹیشن ماسٹروں سے حاصل کی جا سکتی ہیں۔ اس کے علاوہ اگر عوام کی طرف سے اس ریلوے کے چیف کمرشل سپرنٹنڈنٹ (RATES) کے نام دیگر سفری راستوں کے بارے میں تجاویز بھیجی جائیں تو اُن پر غور کیا جائے گا اور رعایتی کرایے منظور کئے جائیں گے، بشرطیکہ بعض شرائط پوری ہوتی ہوں۔

**اسپیشل ٹرین۔** سیاحوں اور یاتریوں کے لئے بڑی لائن پر اسپیشل ٹرین چلانے کی درخواست پر غور کیا جائے گا اور مندرجہ ذیل رعائتیں دی جائیں گی:

۱۔ باورچی خانے کا انتظام۔ ہر ایک ٹرین کے ساتھ ایک ڈبہ لگا دیا جائے گا جس کا کوئی کرایہ نہیں لیا جائے گا

۲۔ ایک کنڈکٹر اور چار باورچی یا نوکر مفت جا سکیں گے۔

۳۔ بعض شرائط کے تحت پندرہ سو (۱۵۰۰) میل سے اوپر کے سفر کے لئے مقررہ کرایہ کے ⅔ کے برابر کرایہ لیا جائے گا۔

مزید تفصیلات کے لئے چیف کمرشل سپرنٹنڈنٹ (RATES) نادرن ریلوے کشمیری گیٹ کو لکھیں

پبلک ریلیشنز آفیسر نادرن ریلوے کی طرف سے شائع کیا گیا




| نام کتاب | قیمت | ڈاک خرچ |
|---|---|---|
| پہلا پنج سالہ پلان (جنتا ایڈیشن) | ۲/-/- | -/۸/- |
| مستقبل کی تعمیر | -/۴/- | /۲/- |
| آسان پنج سالہ پلان | -/۸/- | -/۲/- |
| سماجی بہبود | -/۶/- | -/۲/- |
| ٹرانسپورٹ اور پنج سالہ پلان | -/۴/- | -/۲/- |
| آپ کا گاؤں اور پنج سالہ پلان | /۱/- | /۱/- |
| پنج سالہ پلان - سوالات و جوابات | /۴/- | -/۲/- |
| دیہاتی صنعتیں | -/۶/- | -/۲/- |

دس روپیہ یا اس سے زیادہ کے آرڈر پر ڈاک خرچ نہیں لیا جائے گا۔



قیمت پیشگی اور پوسٹل آرڈر کے ذریعے بھیجئے سے آسانی رہتی ہے

پبلیکیشنز ڈویژن منسٹری آف انفارمیشن اینڈ براڈکاسٹنگ، اولڈ سکریٹریٹ، دہلی

اُردو کا مقبول عوام مصوّر ماہنامہ

# آج کل

## دہلی

## ترتیب



سرورق :- مدین درشن

جلد ۱۵ - نمبر ۱

مئی ۱۹۵۷ء

ویشاکھ - جیشٹھ - سمت ۱۸۷۹

مضامین سے متعلق خط و کتابت کا پتہ

بال مکند عرشؔ ملسیانی ایڈیٹر "آج کل" (اُردو) اولڈ سیکرٹریٹ دہلی



سالانہ چندہ :- ہندوستان میں :- چھ روپے؛ پاکستان میں :- چھ روپے (پاک)

غیر ممالک سے :- نو شلنگ یا ایک ڈالر

فی پرچہ :- ہندوستان میں :- ۵۰ء۰ روپیہ یا ۵۰ نئے پیسے؛ پاکستان میں :- آٹھ آنے (پاک)

مرتبہ و شائع کردہ

ڈائرکٹر پبلیکیشنز ڈویژن منسٹری آف انفارمیشن اینڈ براڈ کاسٹنگ حکومت ہند

پبلیکیشنز ڈویژن پوسٹ بکس ۲۰۱۱ - دہلی

اگر فی الحقیقت ایسا ہی ہے تو یہ سوال پیدا ہوگا کہ کیا یہ اقدامات خواہ یہ سرمایہ جمع کرنے والوں نے خود کئے ہوں یا ان کی طرف سے حکومت نے کئے ہوں اس بات کی ضمانت نہیں ہیں کہ انقلابات پھر رونما نہیں ہوں گے۔ لیکن اگر مارکسی نظریے کی سچائی ان انقلابات سے ثابت نہیں ہوتی جو ماضی میں ظہور پذیر ہو چکے ہیں تو انقلاب کے عارضی طور پر رک دیئے جانے سے یہ نظریہ غلط بھی ثابت نہیں ہوتا۔ لہٰذا میری رائے میں ایسی کوئی وجہ موجود نہیں ہے جس کی بنا پر یہ کہا جا سکے کہ مارکس کا فلسفۂ معاشیات پرانا ہوتا جا رہا ہے۔

ڈاکٹر سداشو مصرا، پروفیسر معاشیات، راون شاہ کالج کٹک

مارکس کے فلسفۂ معاشیات پر دوسری سب باتوں کو نظر انداز کر کے رائے زنی نہیں کی جا سکتی۔ یہ تو ایک عام سوشل تھیوری کا محض ایک خاص پہلو ہے۔ اُنھوں نے تاریخ کا ایک نہایت اہم فلسفہ پیش کیا اور اُن کی معاشیات اسی فلسفے پر مبنی ہے۔

مارکس کا کہنا ہے کہ انسانی تاریخ سماج کے طبقوں کے درمیان مسلسل جدّوجہد کو ظاہر کرتی ہے اور ہر سماجی و اقتصادی نظام میں مختلف طبقوں کے درمیان ایک خاص رشتہ موجود ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر یہ رشتہ آقا اور غلام اور مالک اور مزدور کے درمیان موجود تھا۔ مارکس کے فلسفے کے مطابق تبدیلی کے واسطے قوت محرکہ معاشی پیداوار کا نظام فراہم کرتا ہے اور طبقاتی کشمکش اس تبدیلی کی رفتار کو تیز کرتی ہے۔ مارکس کے نظریۂ معاشیات میں سرمایہ دارانہ نظام میں طبقاتی جدّوجہد کی وضاحت کی گئی ہے۔

قدامت پسند ماہرینِ معاشیات نے ایک اقتصادی نظام میں ایک دوسرے کے تعاون کے ساتھ کام کرنے والے عناصر کے درمیان ہم آہنگی کا تجزیہ کیا اس کے برعکس مارکس نے دو طبقوں کے درمیان کشمکش پر زور دیا۔ ایک طبقہ ان لوگوں کا جو مالک ہوتے ہیں مگر کام نہیں کرتے اور دوسرا ان لوگوں کا جو کام تو کرتے ہیں مگر حقِ ملکیت سے محروم رہتے ہیں۔

سرمایہ دارانہ نظام میں اس کشمکش کا تجزیہ کرتے ہوئے مارکس نے یہ دکھایا کہ کسی چیز کی قیمت کا دارومدار اس محنت پر ہوتا ہے جو اسے تیار کرنے میں صرف کی جاتی ہے اور مالک مزدوروں کو صرف گذر بسر کرنے کے لائق معاوضہ ادا کر کے بچت کی رقم خود ہڑپ کر جاتا ہے۔ یہ نامناسب رویّہ ہی کشمکش کی جڑ ہے اور اس کے بعد اگلا دور وہ ہوتا ہے جس سے سرمایہ داری کے تختے کا الٹ جانا ایک ناگزیر سی بات بن جاتا ہے۔

یہ بات تو سبھی جانتے ہیں کہ محنت کے لحاظ سے قیمت کے تعیّن کا اصول نہ صرف بہت پرانا ہو گیا ہے بلکہ وہ کسی ٹھوس بنیاد پر مبنی بھی نہیں ہے۔ یہ امر تعجب خیز ہے کہ ایک ایسا فلسفہ جو ایک غیر منطقی اصول پر مبنی ہے۔ کس طرح لوگوں کے دماغ پر اتنا اثر انداز ہو سکا۔ لیکن خیال رہے کہ مارکس کی "لیبر تھیوری آف ویلیو" کے غیر محکم ہونے کی وجہ سے ان کی سوشل تھیوری بھی غلط ثابت نہیں ہوتی۔

مارکس نے اپنا نظریہ مصائب اور غریبی کے اس ماحول میں قائم کیا تھا جو اُنھوں نے ۱۸۶۰ء کے بعد کے سالوں میں دیکھا تھا۔ اگر سرمایہ دارانہ نظام اپنی تنگ شکل میں بجنسہٖ قائم رہتا تو شاید اس امر کا احساس بھی کیا جاتا کہ اس کا تختہ اُلٹ دیا جائے گا۔ مگر اس کے بعد کی طویل مدّت میں سماجی ڈھانچے میں کافی اصلاح کی جا چکی ہے اور کشمکش کے وجوہ کو ختم کیا جا چکا ہے۔

اب اُجرتیں ایسی نہیں ہیں کہ محض گذر بسر کے لئے ہی کافی ہوں۔ اس کے علاوہ دولت کی ذخیرہ اندوزی بھی کافی کم ہو گئی ہے۔ ایک فلاحی ریاست میں زندگی کی آسائشوں کے لئے وسیع پیمانے پر انتظام کیا جاتا ہے۔ پبلک سیکٹر کا دائرہ وسیع کر دیا جاتا ہے اور منصوبہ بند ترقی کے اقدامات کئے جاتے ہیں۔ اس تمام کارروائی سے مارکس کے فلسفۂ معاشیات اور سماجی تغیّر و تبدیلی کے فلسفوں کے بنیادی مفروضات ہی بدل جاتے ہیں۔

اگرچہ مارکس کی "لیبر تھیوری آف ویلیو" ایک مبہم اور غلط سی چیز تھی۔ تاہم سرمایہ دارانہ نظام کے بارے میں ان کے تجزیے نے علم معاشیات میں ایک اہم اضافہ کیا ہے۔ مارکسی معاشیات اپنی خالص شکل میں فرسودہ ہو چکی ہے۔ لیکن اتنا ضرور ہے کہ بعد میں کئے گئے معاشی تجزیوں پر بہت زیادہ اثر انداز ہوئی ہے۔ صرف یہی نہیں بلکہ معاشی پالیسی پر بھی مارکسزم کا گہرا اثر پڑا ہے۔

ڈاکٹر ایس۔ این سین، پروفیسر معاشیات، کلکتہ یونیورسٹی

میرے خیال میں تقریر کا موضوع کسی قدر دلچسپ ہے۔ کیوں کہ اس سے ایسا نظر آتا ہے جیسے تاریخ میں کسی وقت مارکسی معاشیات حالات زمانہ کے مطابق تھی اور علم معاشیات کے ماہرین نے مارکس کے تجزیے کو قبول کر لیا تھا مگر سچ تو یہ ہے کہ حقیقت اس کے برعکس ہے۔

مارکس کی تصنیف "ڈاس کیپٹل" کی اشاعت کے بعد کی نصف صدی میں ماہرینِ اقتصادیات کی ایک بہت بڑی تعداد نے مارکس کے فلسفۂ معاشیات کا خیر مقدم ایک حقارت آمیز خاموشی سے کیا۔ سوائے اس کے کہ کبھی کبھار حواشی میں اس کا ذکر کر دیا جاتا تھا۔ یہ تو ابھی حال ہی کی بات ہے کہ ماہرینِ معاشیات ان کے معاشی تجزیے کے مختلف پہلوؤں پر سنجیدگی سے نظر ڈالنے لگے ہیں۔

سنہ ۱۹۳۰ء کے بعد کے سالوں میں جو عظیم سرد بازاری دیکھنے میں آئی اور وسیع پیمانے پر جس بے روزگاری کا سامنا کرنا پڑا، یہ اسی کی بدولت ہے کہ مارکس کے فلسفے میں دوبارہ دلچسپی کا اظہار کیا گیا۔ لیکن سوال پیدا ہوتا ہے کہ جیسا کہ مارکس کا کہنا تھا کہ سرمایہ والوں کی دولت جمع کرنے کی خواہش کا لازمی نتیجہ اس شکل میں نکلے گا کہ منافع کی شرح گر جائے گی۔ کیا ہم کو واقعی منافع کی شرح گرتی دکھائی دے رہی ہے؟

دراصل مارکس کی تصانیف ایک ایسے زمانے میں لکھی گئیں جب کہ مغربی دنیا کے بیشتر ممالک میں تیز رفتار اقتصادی ترقی ہو رہی تھی۔ انھوں نے اس عمل کو دیکھا اور ان عناصر کو چھانٹ کر الگ کرنے کی کوشش کی جو ایک مکمل اقتصادی نظام کی ترقی یا زوال کا باعث بنتے ہیں۔ اس تجزیے میں وہ بہت سی باتیں نظر انداز کر گئے۔ لہٰذا یہ تجزیہ بہت مبہم رہا۔ کہا جاتا ہے کہ ایسا اس وجہ سے ہوا کہ اس سے قبل کہ وہ اپنی تصنیف کو مکمل کرتے اُن کا انتقال ہو گیا۔

بہرحال کوئی مارکس کا قائل ہو یا نہ ہو ایک ماہرِ اقتصادیات مارکسی فلسفے کو فرسودہ سمجھ کر بالائے طاق نہیں رکھ سکتا۔ خواہ اسے اس بات کا پختہ یقین ہی کیوں نہ ہو کہ وہ تمام عناصر جن کی بنا پر مارکس نے یہ پیشین گوئی کی تھی کہ سرمایہ داری کا خاتمہ ناگزیر اور یقینی ہے۔ اس قدر بدل چکے ہیں کہ مارکس کی پیشین گوئی کی بنیاد ہی ختم ہو گئی ہے۔ پھر بھی معاشیات کے ماہروں کے لئے سرمایہ داری کے بارے میں مارکسی نظریے کا مطالعہ کافی مفید ثابت ہوگا۔

(بہ شکریہ آل انڈیا ریڈیو)






تھیو، ڈبلو، لاتوش

# بنجارے

اب سے چند مہینے پہلے جمہوریہ ہند کے صدر، ڈاکٹر راجندر پرساد نے جنوبی ہند میں اپنی سرکاری رہائش گاہ، نیلایم کے سبزہ زار پر کوئی چار سو مزدوروں اور کاریگروں کی دعوت کی تھی، اسے ایک یادگار واقعہ کہا جاسکتا ہے۔

نیلایم کوئی سو برس سے زیادہ عرصے تک حیدرآباد میں برطانوی ریذیڈنٹوں کی دیہاتی رہائش گاہ رہی ہے۔ راشٹرپتی نے جن مزدوروں اور کاریگروں کی دعوت کی تھی انھوں نے اس کوٹھی کی ترمیم و مرمت اور اندرونی آرائش اور سجاوٹ میں حصہ لیا تھا۔

یہ ایک سادہ سی عمارت ہے جو سکندرآباد سے چند میل شمال بولارم کی پرانی چھاؤنی میں سطح مرتفع پر ایک پارک کی طرح کے میدان میں واقع ہے۔

راشٹرپتی کے مہمانوں میں ایک خانہ بدوش قبیلے کے لوگ جو دلچسپ اور رنگین لباس میں ملبوس تھے خاص طور پر نمایاں تھے۔ انھیں کہیں بنجارا اور کہیں لمباڈا کہا جاتا ہے۔ انگریز انھیں جپسی کہتے تھے کیونکہ یہ یورپ کے خانہ بدوش جپسیوں سے بہت ملتے جلتے ہیں اور انھیں کی طرح ہاتھ دیکھ کر قسمت کا حال بتاتے ہیں اور رقص و نغمہ کے دلدادہ ہیں۔ اب تو یہ بھی ثابت ہوچکا ہے کہ یورپ کے جپسی جو اپنے کو رومنی کہتے ہیں۔ ہندی الاصل ہیں۔ اور ان کی زبان ہندی کی ایک بگڑی ہوئی شکل ہے۔

## شوقِ آرائش

خواتینِ ہند میں بنجارہ عورتوں سے زیادہ رنگین و شاندار، اور چمک بھڑک والے کپڑے کوئی نہیں پہنتا۔ وہ لازمی طور پر سر سے پیر تک زیورات اور طرح طرح کے سامانِ آرائش سے لدی رہتی ہیں۔ کلائی سے کہنی تک

کڑے ہی کڑے ہوتے ہیں، گلے میں بے شمار نکلس پڑے ہوتے ہیں۔ پوپلے چھلے ہوتے ہیں۔ اور جب بنجارہ عورت چلتی ہے تو اس کی پازیب کی مترنم جھنکار اس کی آمد کا اعلان کرتی چلتی ہے۔ وہ ہمہ وقت سوتے جاگتے اتنا سامان زیبائش و آرائش پہنے رہتی ہے جس کا وزن کوئی پانچ سیر تو ضرور ہوگا۔ اس کے کپڑے تک نہایت بھاری ہوتے ہیں اور ان پر خوب بیل بوٹے کڑھے ہوتے ہیں۔

یہ امر دلچسپی سے خالی نہیں کہ جب انگریز بڑھ بڑھ کر ہند کے مختلف حصوں پر قابض ہو رہے تھے تو اس پُرشور زمانے میں خانہ بدوش بنجاروں نے فوجی کمسریٹ کے فرائض انجام دیئے تھے ٹیپو سلطان اور نظام حیدرآباد کے علاوہ انگریز جنرل ڈیوک آف ولنگٹن نے بھی بنجاروں اور اُن کے بار بردار بیلوں کو سامان لانے لے جانے کے لئے استعمال کیا اور سرکاری کاغذات میں اُن کی قیمتی خدمات کا اعتراف کیا ہے۔ اس غیر یقینی زمانے میں بنجاروں نے بغیر کسی امتیاز و جنبہ داری کے دیسی سرداروں اور بدیشی موقع پرستوں دونوں ہی کو اپنی خدمات ارزاں کیں۔

ڈاکٹر راجندر پرساد نے اپنے مزدور پیشہ مہمانوں کی معیّت میں ایک پُرلطف گھنٹہ گزارا۔ اُنھوں نے بنجاروں میں خاص دلچسپی ظاہر کی بنجارہ عورتیں سلائی کڑھائی کے کام میں بہت مہارت رکھتی ہیں اور انھوں نے راشٹرپتی کی رہائش گاہ کو حسین و نفیس کڑھے ہوئے پردوں سے مزیّن کیا تھا۔ یہ اُن کی عمر میں پہلا موقع تھا کہ وہ اتنے معزز اور ممتاز لوگوں کی صحبت میں شامل ہوئے راشٹرپتی ان لوگوں کے ساتھ اس طرح پیش آئے کہ انھیں محسوس ہوا جیسے وہ اپنے ہی گھر میں ہوں۔

راشٹرپتی نے اپنے مہمانوں سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ آج مجھے اتنے مزدوروں کے درمیان ہونے سے بڑی خوشی ہے۔ زمانہ سابق میں لوگ آپ کو اپنے سے کمتر سمجھتے تھے اور یہ ناممکن تھا کہ وہ آپ کو ایسی تقریبوں میں شریک ہونے کی دعوت دیتے لیکن دنیا بدل چکی ہے۔ آج کل ذات پات، درجہ اور طبقہ، اونچ نیچ اور چھوٹے بڑے کا فرق مٹتا جا رہا ہے اور اب آزاد ہندوستان کا ہر شہری مساوی حقوق کا مالک ہے۔ آپ نے اس مکان کو صدر جمہوریہ ہند کے شایانِ شان بنانے میں جس خوبی اور جذبۂ تعاون کے ساتھ کام کیا ہے میں اس کی قدر کرتا ہوں۔

اس کے بعد بنجاروں نے راشٹرپتی کو اپنے مخصوص لوک ناچوں سے محظوظ کیا۔

## نیا طرزِ زندگی

غیر تقسیم شدہ ریاست حیدرآباد میں بنجاروں کی تعداد تقریباً چھ لاکھ تھی اور وہ کوئی چھ سو ٹانڈوں یا قبیلوں میں بٹے ہوئے تھے۔ آج کل بنجارے ترقی کی راہ پر قدم بڑھا رہے ہیں۔ اب اُن کا خود اپنا سیوا سنگھ ہے جو اُن کے مفاد کی دیکھ بھال کرتا ہے۔ اس سیوا سنگھ کے لیڈروں نے راشٹرپتی کو ایک عرضداشت پیش کی جس میں یہ درخواست کی گئی تھی کہ بنجاروں کو جو فی الحال پس ماندہ طبقوں کی فہرست میں شامل ہیں، پٹی درج قبیلوں کے زمرے میں داخل کیا جائے۔ اس سیوا سنگھ کے لیڈر شری راما راؤ راٹھور لوہیر کرنے آچاریہ ونوبا بھاوے کے حیدرآباد کے دورے میں اُن سے ملاقات کی تھی اور انھیں سیوا سنگھ کی سرگرمیوں سے مطلع کیا تھا۔

ونوبا جی نے سنگھ کی اصلاح و ترقّی کے پروگرام میں بڑی دلچسپی ظاہر کی اور شری لوہیر کو یقین دلایا کہ وہ اس سلسلے میں ہر قسم کی امداد و تعاون کرنے کو تیار ہیں۔

بنجارے شروع میں مویشی پالتے تھے اور اب بھی اس کام کے ماہر ہیں ان کا فخر یہ دعویٰ ہے کہ وہ دو بھائیوں، موٹا اور مولا کی اولاد ہیں، جو کرشن جی کے گوالے تھے۔ بنجارے ۱۶۳۰ کے قریب مارواڑ سے دکن آئے اور اب وہ ملک کے ہر حصے میں پائے جاتے ہیں۔ وہ غلے اور نمک کی تجارت بھی کرتے تھے جنھیں وہ اپنے بیلوں پر لاد کر ملک کے دور دراز حصوں تک پہنچاتے تھے۔ ریل جاری ہونے کے بعد انھیں مجبوراً اپنی خانہ بدوشی ترک کر کے بستیوں میں آباد ہونا پڑا۔

ملک میں غیر یقینی سیاسی حالات اور دیگر وجہوں کی بنا پر بنجاروں کو شک و شبہ اور حقارت کی نظر سے دیکھا جاتا تھا۔ اسی لئے وہ عرصہ دراز تک اپنی روایتی خانہ بدوشی ترک نہ کر پائے ۱۸۹۶ء میں انھیں ایک جرائم پیشہ قبیلہ قرار دے دیا گیا تھا۔ جس کی وجہ سے اُن کی اقتصادی، سماجی اور تعلیمی حالت بہت پست ہو گئی تھی، لیکن ۱۹۵۲ء سے جب کہ جرائم پیشہ قبیلوں کا قانون منسوخ کر دیا گیا۔ بنجارے ہند کے معزز شہری ہو گئے ہیں اور وہ ہر ایک فرقے، قوم یا قبیلے کے برابر حقوق رکھتے ہیں۔

جب سے حکومت نے سماجی خدمات کا ایک الگ محکمہ قائم کر دیا ہے اور سماجی خدمات کے غیر سرکاری ادارے بھی ان کی مدد پر کمربستہ ہو گئے ہیں۔ بنجارے

روز بروز ترقی کرتے جا رہے ہیں۔ بنجاروں کو تعلیم اور کھیتی باڑی اور مویشی پالنے کے بہتر طریقے سکھانے کی جو سہولتیں مہیا کی گئی ہیں اُن کا انھوں نے پورا پورا فائدہ اُٹھایا ہے۔ مہاراشٹر بنجارا سیوا سنگھ جو باسمت نگر ضلع پربھانی میں ہے (اب ضلع نئے بمبئی پردیش میں شامل ہے) کوئی دس برس سے بنجاروں کی مختلف طریقوں سے خدمت کر رہا ہے۔ اس نے تعلیمی کلچرل اور سماجی سدھار کا بہت نمایاں کام کیا ہے۔ اس کے زیرِ اہتمام تعلیم بالغاں کے ۱۲۵ اسکول اور چھ ہوسٹل قائم ہیں۔ اس نے سوا سو ٹانڈوں کے بنجاروں کو نشہ آور چیزوں کا استعمال ترک کر دینے پر آمادہ کر دیا ہے۔ مہاراشٹر بنجارا سیوا سنگھ کے زیرِ انتظام ایک بنجارا وِدیارتھی گرہ قائم ہے اور ایک قلمی رسالہ "بنجارہ سیوک" بھی شائع ہوتا ہے۔ اس سیوک سنگھ نے ابھی تک مختلف مرکزوں میں کوئی سو سے زیادہ جلسے کئے ہیں۔ حال ہی میں رامیشور ٹانڈہ کی خواتین کے ایک جلسے میں ایک نوجوان بنجارا لڑکی کماری رادھا جادو نے تقریر کی تھی۔

## تہذیبی سرمایہ

ہندوستان جیسے ملک میں جہاں زراعت میں مویشیوں کی اب بھی بڑی اہمیت ہے۔ مویشیوں کی تربیت کے سلسلے میں بنجاروں کا پشتینی علم و تجربہ بہت ہی کارآمد ثابت ہوگا۔ حکومت ہند نے اجتماعی ترقی اور قومی توسیعی سروس کے ذریعے زیادہ سے زیادہ ترقی دینے کی جو پالیسی اختیار کی ہے اس سے بنجاروں کے لئے روزگار کی نئی اور مفید راہیں کھل گئی ہیں۔

ایک نہایت اہم مسئلہ جس کا حل تلاش کرنا ہے۔ یہ ہے کہ وہ کون سا طریقہ اختیار کیا جائے۔ جس سے بنجاروں کا معیارِ زندگی بھی بہتر ہو جائے اور دوسرے قبیلوں کی طرح، بنجاروں کے لباس، طور طریقوں اور رسم و رواج کی خصوصیات کو بھی برقرار رکھا جا سکے۔ اس مسئلے کی طرف سب سے پہلے مشہور ماہرِ علم الانسان، ڈاکٹر فان فیورر ہیمن ڈارف نے توجہ دلائی، جنھوں نے کئی قدیم قبیلوں کا بالاستیعاب مطالعہ کیا ہے۔ حکومت نے انھیں کی تجویزوں پر عمل کرتے ہوئے سماجی خدمات سے متعلق ایک الگ محکمہ قائم کرنے کا فیصلہ کیا جو پس ماندہ دیہی آبادی اور حکام کے مابین تال میل قائم رکھتا ہے۔ اس محکمے کا خاص مقصد ابتدا سے یہی ہے کہ پس ماندہ اور ترقی یافتہ فرقوں کے درمیان جو فرق پایا جاتا ہے اسے رفتہ رفتہ ختم کر دیا جائے۔ محکمے نے اب تک بہت قابلِ قدر کام کیا ہے۔ (بہ شکریہ مارچ آف انڈیا)




| نام کتاب | قیمت | ڈاک خرچ |
| --- | --- | --- |
| پہلا پنج سالہ پلان (جنتا ایڈیشن) | ۲/۰/۰ | ۱۸/۰ |
| مستقبل کی تعمیر | ۰/۱۴/۰ | /۲/ |
| آسان پنج سالہ پلان | /۸/۰ | /۲/۰ |
| سماجی بہبود | ۰/۱۲/۰ | ۰/۲/ |
| ٹرانسپورٹ اور پنج سالہ پلان | /۴/۰ | /۲/۰ |
| آپ کا گاؤں اور پنج سالہ پلان | ۱/۰ | /۱/ |
| پنج سالہ پلان - سوالات و جوابات | ۴/۰ | ۰/۲/۰ |
| دیہاتی صنعتیں | /۶/ | ۰/۲/۰ |

دس روپیہ یا اس سے زیادہ کے آرڈر پر ڈاک خرچ نہیں لیا جائے گا



قیمت پیشگی اور پوسٹل آرڈر کے ذریعے بھیجنے سے آسانی رہتی ہے

Edited and Published by the Director, Publications Division, and printed by the Production Officer, United Press, Government of India, Old Secretariat, Delhi

Regd. No. D—509




| نام کتاب | قیمت | ڈاک خرچ |
| --- | --- | --- |
| پہلا پنج سالہ پلان (جنتا ایڈیشن) | ۲/-/- | -/۸/- |
| مستقبل کی تعمیر | -/۴/- | /۲/- |
| آسان پنج سالہ پلان | -/۸/- | -/۲/- |
| سماجی بہبود | -/۶/- | -/۲/- |
| ٹرانسپورٹ اور پنج سالہ پلان | -/۴/- | -/۲/- |
| آپ کا گاؤں اور پنج سالہ پلان | -/۱/- | /۱/- |
| پنج سالہ پلان - سوالات و جوابات | /۴/- | -/۲/- |
| دیہاتی صنعتیں | -/۶/ | -/۲/- |

دس روپیہ یا اس سے زیادہ کے آرڈر پر ڈاک خرچ نہیں لیا جائے گا۔



قیمت پیشگی اور پوسٹل آرڈر کے ذریعے بھیجنے سے آسانی رہتی ہے

اردو کا مقبولِ عوام مصوّر ماہنامہ

# آج کل

## دہلی





## ترتیب



سرورق ـــــ عمل: آر، سارنگن


سالانہ چندہ: ـــــ ہندوستان میں: چھ روپے / پاکستان میں: چھ روپے (پاک)
غیر ممالک سے: ـــــ نو شلنگ یا ایک ڈالر
فی پرچہ ـــــ ہندوستان میں: آٹھ آنے / پاکستان میں: آٹھ آنے (پاک)

جولائی ۱۹۵۷ء
آشاڑھ۔ ساون شک سمت ۱۸۷۹

جلد ۱۵۔ نمبر ۱۲

مضامین سے متعلق خط و کتابت کا پتہ
بال مکند عرشؔ ملسیانی ایڈیٹر "آج کل" (اردو) اولڈ سیکرٹریٹ دہلی

مرتبہ و شائع کردہ
ڈائرکٹر پبلیکیشنز ڈویژن منسٹری آف انفارمیشن اینڈ براڈکاسٹنگ حکومتِ ہند

پبلیکیشنز ڈویژن پوسٹ بکس ۲۰۱۱ دہلی


۱۰

# مُلاحظات

ڈاکٹر راجندر پرساد بھاری اکثریت سے راشٹرپتی کے عہدے کے لئے دوبارہ منتخب کر لئے گئے۔ اور نائب صدر کے لئے ڈاکٹر رادھا کرشنن بلا مقابلہ چُنے گئے۔ گذشتہ پانچ سال کے عرصہ میں ڈاکٹر راجندر پرساد کی صدارت میں ملک کی تعمیر و ترقی کے لئے جو اقدامات کئے گئے وہ نہایت حوصلہ افزا اور خوش آیند ہیں۔ ہمیں امید ہے کہ آئندہ پانچ سال میں ترقی کی یہ رفتار نہ صرف قائم رہے گی بلکہ اس میں اور بھی اضافہ ہوگا اور ہم فلاحی ریاست اور سوشلسٹ سماج کی منزل کی طرف تیزی کے ساتھ بڑھتے جائیں گے۔ ہمارا پہلا پنج سالہ منصوبہ کامیابی کے ساتھ ختم ہوا اب ہم دوسرا منصوبہ شروع کر چکے ہیں جس کو پورا کرنے کی ہم سب کو لگن ہے۔ ڈاکٹر راجندر پرساد نے نئی پارلیمنٹ کو خطاب کرتے ہوئے ملک کی خوش حالی اور ترقی کے لئے حکومت کی کوششوں کا ذکر کیا اور کہا کہ قومی ذرائع کا سلیقہ مندی سے استعمال اور اُن کی توسیع اکیلے حکومت کے بس کی بات نہیں ہے، عوام کو بھی ان کاموں میں حکومت سے تعاون کرنا ہوگا۔

ظاہر ہے کہ جمہوری طرزِ حکومت میں عوام سے حکومت کا گہرا واسطہ ہوتا ہے، بلکہ یوں کہئے کہ عوام ہی اپنے منتخب کردہ نمائندوں کے ذریعہ حکومت کرتے ہیں اس لئے حکومت کو قدم قدم پر عوام کے تعاون کی ضرورت ہوتی ہے۔ پھر کوئی بڑا تعمیری کام تو عوام کے امداد و تعاون کے بغیر چل ہی نہیں سکتا۔

آج پنج سالہ پلانوں کے ذریعہ ملک کے وسائل کو ترقی دے کر قومی دولت میں اضافہ کرنے اور خوش حالی کی منزل تک پہونچنے کے لئے جو کچھ ہو رہا ہے اس میں ہر شخص کو اپنے مقدور بھر تن من دھن سے حکومت کا ہاتھ بٹانا ہے۔ قدرتی بات ہے کہ تعمیری کاموں میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور کبھی کبھی قدرے بوجھ بھی اُٹھانا پڑتا ہے۔ مگر روشن مستقبل کی خاطر سب کچھ گوارا کیا جاتا ہے۔ حکومت نے دوسرے پنج سالہ پلان کی تکمیل کا بیڑا اُٹھایا ہے، ملک کی تعمیر و ترقی کے لئے جو قدم بڑھ چکے ہیں وہ پیچھے نہیں ہٹ سکتے اور ملک کو خوش حالی کی منزل تک پہونچا کر ہی دم لینا ہے۔

اسی مقصد کے لئے آج حکومت نئے ٹیکس لگانے پر مجبور ہے۔ اگر ہمیں ہندوستان کی ترقی کی خواہش ہے تو ہم سب کو یہ بوجھ اُٹھانا ہی پڑے گا۔ بقول پنڈت نہرو کوئی حکومت عوام پر زیادہ بوجھ ڈال کر خوش نہیں ہو سکتی لیکن حالات نے ہم کو یہ اقدامات کرنے پر مجبور کر دیا ہے تاکہ ہم دوسرے پنج سالہ منصوبے کی تکمیل کر سکیں!

وزیرِ خزانہ نے ۳-ارب ۷۷ کروڑ ۸۹ لاکھ کے خسارے کا بجٹ پیش کیا ہے۔ ۳۲ کروڑ ۱۲ لاکھ خسارہ آمدنی کے کھاتے کا ہے۔ باقی سرمایہ کے کھاتے کا۔ نئے ٹیکس لگانے سے جو آمدنی ہوگی اس سے خزانے کو ۷۷ کروڑ ۸۰ لاکھ کی آمدنی ہوگی۔ اسی طرح آمدنی کے کھاتے میں ۳۲ کروڑ ۱۲ لاکھ کا جو خسارہ ہے وہ ۴۵ کروڑ ۶۸ لاکھ روپے کی بچت میں تبدیل ہو جائے گا، گویا مجموعہ خسارہ گھٹ کر ۲-ارب ۷۵ کروڑ رہ جائے گا جس کو ٹریزری بلوں میں توسیع کر کے پورا کیا جائے گا۔

اسی کے ساتھ ہی ملک کی ترقی کے لئے دنیا میں اور خاص کر ایشیا میں امن برقرار رہنا بہت ضروری ہے۔ آج ساری دنیا ہائیڈروجن بموں کے دھماکوں سے لرزہ براندام ہے اور جنگ کی تباہی سے بچنا چاہتی ہے۔ ہند شروع سے ہی دنیا کے امن و سلامتی کی حفاظت کے لئے کوشاں رہا ہے۔ اس کی پالیسی صلح جویانہ ہے اور "پنچ شیل" کے آفاقی اصولوں پر چل کر تمام قوموں کے ساتھ رواداری، ہمدردی اور بھائی چارے کے تعلقات قائم رکھنا چاہتا ہے۔ انسانیت کی بقاء کی خاطر وہ ایٹمی اور ہائیڈروجن بموں کے دھماکوں کی مخالفت میں بھی پیش پیش ہے۔ چناں چہ ہندوستانی پارلیمنٹ نے متفقہ طور پر ایک تجویز منظور کرکے ایٹمی طاقت رکھنے والے ملکوں سے اپیل کی ہے کہ وہ ابھی ہائیڈروجن تجربات کم از کم اس وقت تک بند رکھیں جب تک اُن تجربات کو بالکل ختم کرنے کے بارے میں کوئی سمجھوتہ نہیں ہو جاتا۔ آج اگرچہ ایٹمی دھماکوں سے دنیا کی فضا مکدّر ہو چکی ہے مگر اس اندھیرے میں بھی امید کی کرن دکھائی دیتی ہے۔ انسانیت کی بقاء کے لئے جو جد و جہد ہو رہی ہے وہ بارآور ہو کر رہے گی، اب ضرورت اس بات کی ہے کہ انسانی ذہن اور اس کا طرزِ فکر ہی بدل جائے اور انسان فوجی قوت کے بجائے انسانی ہمدردی آزادی اور تعاون پر بھروسہ کرنے لگے۔ اسی راہ پر چل کر انسانیت مکمل تباہی سے بچ سکتی ہے۔

پچھلے دنوں جاپان کے وزیرِ اعظم مسٹر کیشی حکومت ہند کی دعوت پر دہلی تشریف لائے۔ جس جوش و خروش کے ساتھ آپ کا خیر مقدم کیا گیا، وہ ہندوستان اور جاپان کے مابین دوستانہ تعلقات کا مظاہرہ تھا۔ دونوں ملکوں کے عوام جمہوریت اور آزادی کے بارے میں ہم خیال ہیں اور قیامِ امن کے لئے ان میں اشتراکِ عمل پایا جاتا ہے۔ جاپان ایٹمی جنگ کی تباہ کاریوں سے دوچار ہو چکا ہے اس لئے جاپانی عوام بھی ہائیڈروجن دھماکوں کو بند کرانے کے لئے آواز بلند کر رہے ہیں۔ جاپان کے وزیرِ اعظم کی آمد سے نہ صرف امنِ عالم کے بارے میں دونوں ملکوں کی ذہنی مطابقت کی توثیق ہوئی ہے بلکہ کلچرل اور معاشی معاملات میں اشتراکِ عمل کو تقویت پہونچی ہے۔ ہند و جاپان کے وزرائے اعظم نے اپنے ایک مشترکہ بیان میں بڑی طاقتوں سے ایٹمی اور ہائیڈروجن بموں کے تجربات کو فوری طور پر بند کرنے کی اپیل کی اور یہ امید ظاہر کی کہ بڑی طاقتوں میں ان تجربات کے بند کرنے اور ایٹمی اسلحہ پر پابندی لگانے کے بارے میں سمجھوتہ ہو جائے گا۔

جاپان کے وزیرِ اعظم نے ہندوستان کے پنج سالہ منصوبے کی پوری امداد کرنے کا وعدہ کیا اور اسی کے ساتھ انھوں نے پہلے پنج سالہ منصوبے کی تکمیل پر مسرت کا اظہار کیا۔

علمی دنیا میں یہ خبر نہایت مسرت کے ساتھ سنی گئی کہ ڈاکٹر ذاکر حسین کو بہار کا گورنر مقرر کیا گیا ہے۔ ذاکر صاحب کی ذات ایک مصنف، مفکر، معلم، ماہرِ تعلیم اور مدبّر کی حیثیت سے کسی تعارف کی محتاج نہیں۔ ذاکر صاحب ملک و قوم کی خدمت میں ہمیشہ پیش پیش رہے ہیں۔ ترکِ موالات کے زمانے میں جب جامعہ ملیہ کی بنیاد پڑی تو ذاکر صاحب یہاں آ گئے اور ۱۹۴۸ء تک اس ادارے کی خونِ دل سے آبیاری کرتے رہے۔ اس کے بعد ایک نازک دور میں علی گڑھ یونیورسٹی کی وائس چانسلری کی ذمہ داری سنبھالی۔ تقریباً آٹھ سال تک علی گڑھ یونیورسٹی کی ذہنی و انتظامی قیادت کی۔ ملک کے علمی، تعلیمی، لسانی اور تہذیبی مسائل حل کرنے میں ذاکر صاحب نے ہر حیثیت سے گراں قدر حصہ لیا۔ آپ ہی کی قیادت میں وردھا میں بنیادی تعلیم کی اسکیم تیار کی گئی، راجیہ سبھا، ساہتیہ اکادمی، انٹر یونیورسٹی بورڈ، یونیورسٹی گرانٹس کمیشن، مرکزی تعلیم مشاورتی کونسل، مرکزی ثانوی تعلیمی بورڈ، یونیورسٹی ایجوکیشن کمیشن اور دیگر اہم مجلسوں سے آپ کا کسی نہ کسی حیثیت میں تعلق رہا اور آپ نے اُن کا کام بڑی حسن و خوبی کے ساتھ انجام دیا۔ آپ یونیسکو کی انتظامی کمیٹی میں ہندوستان کے نمائندے ہیں اور ماہرِ تعلیم کی حیثیت سے بین الاقوامی شہرت کے مالک ہیں۔

راز یزدانی

# اصلاحِ زبانِ اُردو

اور

# مصاحب منزل رام پور

نواب کلب علی خاں بہادر ۱۸۶۵ء سے ۱۸۸۷ء تک رام پور کے حکمران رہے۔ صبح سویرے ریاست کا کام کیا کرتے تھے اور سہ پہر کو اہلِ علم کی مجلس ہوتی تھی۔ جو علماء اور شعراء اس مجلس میں باریاب ہوا کرتے تھے ان کے لئے یہ ہدایت تھی کہ وہ روزانہ سہ پہر کو قلعہ معلّیٰ کی ایک مخصوص عمارت میں جمع ہو جایا کریں۔ یہ عمارت نوّاب حامد علی خاں بہادر کے زمانے میں ترمیم اور جدید تعمیر کے بعد "رنگ محل" کہلائی اور آج تک اسی نام سے موسوم ہے۔ مگر نواب کلب علی خاں بہادر کے عہدِ دولت میں مصاحبوں کے جمع ہونے کی مناسبت سے "مصاحب منزل" کہلاتی تھی۔

باریاب ہونے والے علماء اور شعراء روزانہ مصاحب منزل میں جمع ہو جاتے اور جس جس کو نواب کلب علی خاں بہادر ہرکاروں کے ذریعے بُلاتے جاتے اور وہ حاضرِ دربار ہوتا جاتا۔ اسی مصاحب منزل کو ہسٹری آف اردو لٹریچر کے ترجمے صفحہ ۴۱۳ پر ان الفاظ میں تبلایا گیا ہے کہ:

"مقرب لوگوں کے قیام کے واسطے ایک اعلیٰ درجہ کا مکان مخصوص تھا جو مصاحب منزل کے نام سے مشہور تھا۔"

خم خانۂ جاوید۔ جلد اول صفحہ ۳۲۴ پر بھی نواب کلب علی خاں بہادر کے تذکرے میں مصاحب منزل کا ذکر موجود ہے اور سوانح عمری امیر مصنفہ ممتاز علی آہ کے صفحہ ۲۳۴ پر بھی مصاحب منزل کا ذکر ہے۔

سہ پہر کو نواب کلب علی خاں بہادر کے دربار میں کیا ہوتا تھا اس کی تفصیل بھی تاریخ ادبِ اُردو سے معلوم ہوتی ہے:

"الفاظ کی صحت اور عدم صحت کے مناظرے آپ کے (نواب کلب علی خاں بہادر کے) سامنے آکر ہوتے تھے جن میں تحر، تسلیم، جلال، امیر اور منیر جو اس فن خاص میں خاص بصیرت اور دلچسپی رکھتے تھے، حصّہ لیتے تھے (صفحہ ۲۱۴)"

یہ تاریخ ادبِ اردو کے مصنف کی رائے ہے۔ معلوم نہیں کہ رام بابو سکسینہ نے اس موقع پر داغ کا نام کیوں نہیں لیا۔ حالانکہ یہ بات تسلیم شدہ ہے کہ داغ جلال وغیرہ سے زیادہ باریاب تھے۔ احسن مارہروی نے داغ کی سوانح عمری "جلوۂ داغ" میں داغ کے لطائف کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"نواب کلب علی خاں بہادر کے دربار میں ایک دن "سانس" کی تذکیر و تانیث پر بحث ہو رہی تھی۔ ہر فریق اپنی اپنی دلیلیں پیش کر رہا تھا مگر داغ چپ بیٹھے تھے آخر کسی نے داغ سے کہا کہ آپ بھی کچھ کہیئے۔ داغ نے جواب دیا کہ جب سب کہہ چکیں گے تو میں "حرفِ آخر" کہوں گا۔ سب نے کہا کہ آپ حرفِ آخر ہی کہیئے۔ داغ بولے کہ مرد کا سانس ہو تو مذکر اور عورت کی سانس ہو تو مؤنث۔ اس لطیفے سے ظاہر ہوتا ہے کہ داغ اصلاحِ زبان کی صحبتوں میں شریک ہوتے تھے اور برابر کا حصہ ہی نہیں لیتے تھے بلکہ ان کی حیثیت حاکمانہ تھی۔ بہرحال یہ طے ہے کہ نواب کلب علی خاں بہادر کے دربار میں الفاظ کی تحقیق اور زبان کی اصلاح کا سلسلہ جاری تھا۔

قاعدہ ہے کہ کسی مخصوص سوسائٹی میں کوئی خاص بحث چھڑ جائے اور وہ بحث غیر مختتم ہو تو جب اور جہاں اس سوسائٹی کے کچھ افراد جمع ہوتے ہیں

اسی ہیمت پر گفتگو ہوتی ہے۔ دربار کی حاضری سے پہلے مصاحب منزل ان لوگوں کے روزانہ جمع ہونے کی جگہ تھی لہٰذا مصاحب منزل میں بھی اس قسم کے مباحث روزانہ پیش آتے رہتے تھے۔

مصاحب منزل اور نواب کلب علی خاں بہادر کے دربار میں زبان کی ترمیم اور اصلاح کے لئے جو کوششیں ہوئیں ان کی ایک فہرست رضا لائبریری میں محفوظ ہے جس کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ:

(الف) آن اور آن کے (آکے) اور آنے کے نہیں (یعنی نہیں آئیں گے) اور اس کی تمام امثال متروک قرار دی گئیں۔

آئیو اور جائیو اور اسی قسم کے تمام افعال متروک قرار دئے گئے۔

آوے اور جاوے اور اسی قسم کے تمام افعال متروک قرار دئے گئے۔

'الف' کا لفظ کے آخر میں گرانا (اردو کے الفاظ میں) نواب کلب علی خاں بہادر اور منیر کے نزدیک ترک کرنے کے قابل قرار دیا گیا اور عربی فارسی الفاظ کے آخر میں الف کا گرانا متفقہ طور پر متروک ہوا۔

اُٹھا (بغیر تشدید کے) اور اُٹّھا (تشدید کے ساتھ) اسی طرح لکھا اور لکّھا رکھا اور رکّھا اور اسی قبیل کے الفاظ دونوں صورتوں میں جائز۔

الف ندا ساقیا وغیرہ میں ناجائز

انکھڑیاں آنکھوں کے معنے میں متروک ہوا

اور کوہ کرنے بمعنی 'رُخ' متروک سمجھا اور بمعنی 'فارغ' جائز۔ جلال نے دونوں صورتوں میں جائز قرار دیا۔

انھوں کا استعمال۔ کو، کی، کا، سے، کے ساتھ متروک اور "نے" کے ساتھ اختیاری یعنی انھوں کو۔ انھوں کی وغیرہ متروک اور 'انھوں نے' اختیاری 'اخفائے نون' ایسے الفاظ میں بغیر اضافت کے نہیں چاہئے جو نون کے اعلان کے ساتھ زبانوں پر آتے ہیں۔ مثلاً جان، آسمان، قرآن، گریبان، زمین، مکین اور یقین وغیرہ لیکن اذاں اور افشاں وغیرہ میں اعلانِ نون ناجائز۔

ابدال یعنی ہمسایہ وغیرہ کا قافیہ دریا اور صحرا وغیرہ سے جائز

اوپر (پر کے معنے میں) قابلِ ترک بلکہ ناجائز

اس سوا (اس کے سوا کے معنے میں) متروک

اس طرح سے۔ کس طرح سے۔ جس طرح سے اور اسی قسم کے الفاظ میں "سے" متروک۔ اس طرح۔ کس طرح۔ جس طرح وغیرہ بغیر "سے" کے ہونا چاہیئے۔

اہل کا استعمال اور اطلاق مفرد پر مثلاً 'خدا بخش اہلِ مقدور ہے' متروک قرار دیا گیا۔ اس کی جگہ یوں بولنا چاہیئے کہ 'خدا بخش اہلِ مقدور' میں سے ہے۔ یعنی اہل کا اطلاق ایک گروہ اور ایک جماعت پر ہونا چاہیئے۔

اجابت۔ بمعنے قبول متروک قرار دیا گیا اور اس کی جگہ قبول درست قرار دیا گیا۔

اینڈیں ہیں آئیں ہیں۔ اینڈتے ہیں اور آتے ہیں اور اس قسم کے تمام افعال متروک قرار دئے گئے۔

اُدھچکے۔ چھاتیوں کے معنی میں متروک

اِن دنوں۔ آج کل کے معنے میں متروک۔

آوے گی یا آویں گے اور اس قسم کے تمام افعال متروک قرار دئے گئے۔

اُن نے۔ اس نے کے معنے میں متروک۔

آوتے اور اس قسم کے تمام افعال متروک

اس نے سمجھا۔ وہ سمجھا کے معنی میں اور اس کی تمام امثال متروک

اس پاس۔ مجھ پاس۔ تم پاس وغیرہ سب متروک

اجیالا متروک اوجالا صحیح

ارقام کی جگہ رقم لکھنا چاہیئے کیوں کہ ارقام کے معنے لکھنا کتبِ عربیہ میں کہیں نہیں۔

(ب) بسمل۔ ذبح کے معنی میں متروک قرار دیا گیا۔

بل بے۔ بل بے کے معنے میں متروک

بھانا۔ خوش آنا کے معنے میں اپنے تمام مشتقات کے ساتھ جلال نے متروک سمجھا اور دوں نے اسے تسلیم نہیں کیا۔

بتلانا اور اس قسم کے تمام افعال یعنی مصدر میں خواہ مخواہ "ل" زائد مثلاً سکھلانا بجائے سکھانا وغیرہ متروک قرار دئے گئے۔ لیکن جلال نے انھیں متروک نہیں سمجھا۔ (فی زمانہ اس قسم کے سب مصادر متروک ہی سمجھے جاتے ہیں۔ راقم)

بچھا۔ تشدید کے ساتھ اور بغیر تشدید کے دونوں صورتوں میں جائز

بال پن۔ بچپن کے معنے میں متروک قرار دیا گیا۔

بجارا۔ بے چارہ کی جگہ متروک

بے تاخی اور بے فضول جیسے الفاظ متروک

پرسش۔ غیر فصیح قرار دیا گیا۔ مثلاً تیری تو پرسش تیغ ستم کو گیا کھٹے۔ غیر فصیح

بات کرنی۔ جان دینی۔ راہ چلنی وغیرہ متروک۔ ان کی جگہ بات کرنا۔

جان دینا وغیرہ صحیح کیوں کہ اردو میں علامت مصدر "نا" ہے "نی"

نہیں ہے۔

پاہمدگر غلط اور متروک قرار دیا گیا۔

(پ) پہ۔ بجائے پر۔ خلاف فصاحت قرار دیا گیا لیکن جلال اور امیر استعمال

کرتے رہے۔ البتہ پرہ کو مگر کے معنی میں سب نے متروک مانا

پر۔ لیکن کے معنی میں متفقہ طور پر متروک۔ اسی طرح "دے" اور "پیک"

بھی۔

پینچے ہے اور اس کے تمام مشتقات متروک

پہسے اس طرف کے معنی میں متروک

پیار اور پیاس میں "ی" کا اظہار متروک۔

پنہانا غلط قرار دیا گیا پہنانا صحیح قرار پایا۔

پرستاں اخفائے نون کے ساتھ متروک

پاؤں۔ فعلن کے وزن پر متروک اور فاع کے وزن پر جائز

(ت) تب۔ متروک قرار دیا گیا۔

تئیں۔ متروک قرار دیا گیا۔

تلک۔ متروک قرار دیا گیا

تم ہی۔ تمہیں کی جگہ متروک قرار دیا گیا۔

تم سوا۔ متروک۔ تمہارے سوا جائز

تہاں۔ متروک

تجھ ودپر۔ متروک اس کی جگہ تیرے در پر

تس پر۔ متروک

تاکہ۔ جبکہ۔ جوکہ۔ بکاشش کہ وغیرہ اس قسم کے الفاظ میں "کہ" زائد

اور متروک۔

تڑپن کی جگہ تڑپ

تمہاری قسم اور ہماری قسم اور اسی قسم کے الفاظ کو تمہاری جان کی قسم۔

ہمارے سر کی قسم کی طرح استعمال کرنا چاہیئے۔

تمہاری خاطر۔ میری خاطر وغیرہ کی جگہ تمہارے واسطے ہمارے واسطے ہونا چاہیئے۔

تابعدار محکوم کے معنی میں غلط فقط تابع ہونا چاہیئے۔

تلاوش متروک۔ تلاش صحیح

(ٹ) ٹک۔ متروک

(ج) جانانہ اور جاناں کا استعمال بغیر مضاف الیہ کے متروک

جمع مخاطب پر۔ اے۔ او وغیرہ متروک مثلاً اے دوستاں یا او دوستان

جوں یعنے مانند متروک

جبر۔ شمر۔ صبر۔ بسکون دوئم صحیح اور بہ تحریک دوئم غلط جیسے

محب حسین کا سا دل رکھے شمر کا سا۔ یا

اک روز کا رونا ہو تو رو کر صبر آئے

جلسہ کو عربی سمجھنا غلط قرار دیا گیا

جاگیر کو فارسی سمجھنا غلط قرار دیا گیا

جنات۔ جن کی جمع غلط قرار دی گئی۔

جتے متروک جتنے کہنا چاہیئے۔

جیو جائے تھا اور اس قسم کے افعال مع مشتقات کے متروک

جا۔ جگہ کے معنے میں مختلف فیہ

جز۔ یعنے پارۂ شئے بغیر واؤ کے غیر فصیح

جیدہر۔ کیدہر۔ ایدہر وغیرہ (ی) کے ساتھ غلط۔ جدھر۔ کدھر۔ ادھر

وغیرہ صحیح۔

(چ) چکھا بغیر تشدید کے یعنی چکھا غلط

چھاتیوں کا استعمال پستان کے معنی میں غیر فصیح۔

چاہے ہے، جانے ہے، جھکے ہے وغیرہ اس قسم کے افعال سب متروک

چاہتا ہے۔ جانتا ہے وغیرہ لکھنا چاہیئے۔

چُغنا۔ تخفیف دوئم کے ساتھ طمانچہ کے معنے میں متروک

چوب دار کو فارسی سمجھنا غلط قرار دیا گیا۔

(ح) حور۔ جلال نے تجویز کیا کہ حور چونکہ عربی میں جمع کا صیغہ ہے اس لئے

حور کی جگہ عربی کا واحد حوراء استعمال کیا جائے لیکن متفقہ طور پر طے

نہیں ہوا اور اردو میں حور واحد سمجھا گیا۔ یہی نہیں بلکہ "حور جمال"

اور "رشکِ حور" وغیرہ بھی صیغۂ واحد میں صحیح مانے گئے۔ مثلاً یہ کہنا کہ تو رشکِ حور ہے صحیح ہے۔ اردو میں حور کی جمع حوروں یا حوریں کو تسلیم کیا گیا۔

(خ) خطاب حرفِ ندا کے بغیر غیر فصیح

خون۔ مفرد اعلانِ نون کے ساتھ فصیح

خمر۔ بسکونِ حرفِ دوئم صحیح اور بفتح حرفِ دوئم یعنی خَمَر غلط

(د) دہر جہان اور دنیا کے معنے میں غیر فصیح

دلدار اور یار پر حرف "اس" یا "وہ" کا زیادہ کرنا متروک مثلاً "وہ یار" یا "اس دلدار" وغیرہ متروک

دیکھو۔ لیجیو وغیرہ (ی) کے ساتھ متروک۔ لیجو۔ دیکھو صحیح

دیکھے تھا وغیرہ متروک

دمادم رزنا متروک

دھرنا۔ رکھنا کے معنے میں متروک

"ذرا" ذال کے ساتھ کو۔ متروک

ذری بالکل متروک

(ر) رنجور۔ بیمار کے معنے میں غلط۔ رنجیدہ کے معنے میں صحیح

(س) سارا حرفِ شئے واحد کے لئے۔ جمع کے لئے سب

سجھوں۔ متروک

سدا۔ ہمیشہ کے معنے میں متروک

سو۔ متروک

سیکھے ہے۔ متروک

سمجھو۔ متروک

(ش) شتر کو کر وغیرہ کا قافیہ نہیں لانا چاہیئے۔

شامیانہ کو فارسی سمجھنا غلط ہے۔

(ص) صندقہ۔ صحیح ہے۔ اگر "دال" ساکن ہوگی تو اردو سمجھا جائے گا۔ ترکیب میں غلط ہوگا۔

صفائی کو عربی یا فارسی سمجھنا غلط ہے یعنی "جاروبِ صفائی" غلط

صف۔ بوریا۔ فرش یا قالین کے معنے میں فارسی سمجھنا غلط ہے۔

(ط) طیار۔ اڑنے والا کے معنے میں صحیح۔ فربہ کے معنے میں غلط

طرح دار کو۔ وضع دار کے معنے میں فارسی جاننا غلط۔ یعنی یار یہ طرح دار کہنا غلط۔

(ع) عطار۔ حرف عطر بیچنے والے کے معنے میں صحیح۔ دوا فروش کے معنے میں عربی نہیں سمجھنا چاہیئے غلط ہے۔

عرصہ۔ روزگار کے معنے میں فارسی عربی جاننا غلط ہے

(غ) غشی۔ بفتح اوّل وکسر دوئم غلط۔ بفتح اوّل وسکون دوئم صحیح۔

(ف) فضا یعنے زمینِ فراخ متروک

فی الواقعی غلط۔ فی الواقع ہونا چاہیئے

(ق) قلانچیں مارنا متروک۔ قلانچ مارنا صحیح اور اسی قسم کے مرکب افعال میں پہلا لفظ مفرد ہونا چاہیئے۔ جیسے ڈینگیں مارنا کی جگہ ڈینگ مارنا۔

قُرَن حرفِ دوئم متحرک غلط ہے۔ حرف دوئم ساکن صحیح ہے یعنی قَرْن

(ک) کنگنا بہ تشدید متروک صرف کنگنا صحیح۔

کون شکل۔ کون صورت۔ کون تدبیر وغیرہ سب متروک۔ ان کی "کون" کے بعد "سی" لانا ضروری مثلاً کون سی شکل وغیرہ

کہلانا اور اس قسم کے تمام مشتقات میں لام کا لانا ضروری قرار دیا گیا۔

کرے ہے، کہے ہے اور اس قسم کے تمام افعال اور اس کے تمام مشتقات متروک۔

کبھو۔ کسو متروک

کمائی۔ کمی کے معنے میں متروک

کوائف۔ کیفیت کی جمع کے طور پر غلط قرار دیا گیا۔

کسر۔ نقصان کے معنے میں جگر کا قافیہ نہیں ہے۔ نصر کا قافیہ ہے مگر بلا ترکیب جائز ہے۔

(گ) گر بجائے اگر جہاں تک ہو سکے اس سے بچنا چاہیئے۔

گلشن۔ گلزار اور چمن کے معنی میں قابلِ ترک قرار دیا گیا (۹ راز)

گرسنہ میں حرف سوئم پر سکون غلط بلکہ (س) پہ زبر ہونا چاہیئے

گرچہ۔ بجائے اگرچہ غیر فصیح ہے

ل لہو کا واو گرانا غلط قرار دیا گیا۔

لکھوٹا۔ پان کی سُرخی کے معنے میں غلط قرار دیا گیا۔

لمسانا۔ بہکانا کے معنے میں متروک۔

فعل - نام میں لکھنا غلط ہے جیسے سند رفعل غلط سند رلال چاہیئے -

لیق - صاحب لیاقت کے معنی میں غلط قرار دیا گیا - لائق ہونا چاہیئے - اسی طرح عقیل صاحب عقل کے معنے میں غلط قرار دیا گیا - عاقل ہونا چاہیئے -

(م) میں بی - نہیں کی جگہ استعمال نہیں کرنا چاہیئے -

موا - موی - سب متروک

مت - نفی کے لون کے معنی میں متروک

مطبیب کی جگہ طبیب ہونا چاہیئے -

منت - خوشامد کے معنے میں عربی فارسی نہیں - اسے اس معنے میں دوسرے لفظوں سے مرکب کرنا غلط ہے -

متلاشی - "تلاش کرنے والے (جوئیندہ) کے معنی میں غلط صرف تلاشی چاہیئے -

مشکور - شکر گزار کے معنے میں متروک

مہربانگی - مہربانی کے معنے میں متروک

(ن) حرف نفی فعل کے بعد نہیں لانا چاہیئے - جیسے کرونا - دیکھونا وغیرہ

نگر - شہر اور بستی کے معنے میں متروک

نکلا جائے ہے اور اسی قسم کے افعال متروک

نقاہت - کم زوری اور ناتوانی کے معنے میں عربی فارسی نہیں جاننا چاہیئے -

نشأۃ یا نشا بغیر ہمزہ کے غلط

(و) واں متروک

وصلت ترک

وے - جیسے آوے جاوے متروک

(ہ) ہم ہی متروک - ہمیں صحیح

ہے - مصرعہ کے آغاز میں لانے سے پرہیز لازم

ہوویں وغیرہ متروک

ہم خواب میں دیکھا - ایسے جملوں میں علامت فاعل کا حذف کرنا متروک "نے" ضرور ہونا چاہیئے -

ہوچی متروک ہوچکے صحیح

ہر کہیں غیر فصیح - ہر جگہ بہتر ہے

(ی) یاں متروک

یہ ہی متروک - یہی ہونا چاہیئے

یگانگت - قربت کے معنے میں متروک - یگانگی ہونا چاہیئے -

"تی" کا عربی فارسی الفاظ میں گرانا متروک -

رضا لائبریری میں ان متروکات کی قلمی فہرست کے علاوہ اس بات کا ایک دوسرا ثبوت کہ زبان کی یہ اصلاحیں رام پور کے اندر ہوئیں - یہ بھی ہے کہ نواب کلب علی خاں بہادر کے مطبوعہ دیوان کے "خاتمۃ الطبع"[۱] میں آغا غنی منیر ملیح نے ان متروکات میں سے بعض کا ذکر کیا ہے - چناں چہ وہ لکھتے ہیں :-

"ہاں یہ امر البتہ غور کے قابل ہے کہ مجھ ناداں نے اس شاعری کو اعجاز و کرامت کیوں تصور کیا - سنو - انصاف دوستو - ہر کسب و کمال کے لئے آزادی اگر واجب نہیں تو کالواجب ضرور ہے - خصوصاً فن شعر سا دشتی کہ ذرا سی لغزش میں اپنے مسلک پرستاروں کا آشنا نہیں رہتا - چہ جائے کہ سیکڑوں قیود سے مسلسل (بندھا ہوا) ہو کر آزادی سے زیادہ ترزام ہو - یہ اعجاز و کرامت نہیں تو کیا ہے - آن کر (آکر کے معنے میں) آن کے (آکے) آبرو - منادی بالف - انکھڑیاں - لفظ اور باشمام واو - اخفائے حرف نون بلا اضافت - اس سوا - اس طرح سے - لفظ اہل نسبت واحد - یل ہے - دکھلانا - بتلانا - پہ - تلک - دیجیو - دیجئے - کیجئے - سارا - حالت انفراد کے وا - کون بوزن لون - غیر ذی روح کی نسبت - موا - موی - شمشیر بیائے معروف - سر بفتح اول بلا ترکیب - واں - یاں اسمائے اشارہ - عربی و فارسی کے حرف آخر کا تقطیع سے اسقاط - اور اکثر اس سے زیادہ متروکات کے لازم کرنے پر نہ کہیں سے بندش سست .... (الخ)

یہ دیوان دستنبوئے خاقانی ۱۲۹۶ھ میں شائع ہوا - یہ نواب کلب علی خاں بہادر کا دوسرا دیوان تھا - چوتھا دیوان "توقیع سخن" ہے جو ۱۲۹۶ھ میں اسی مطبع میں چھپا ہے - اس پر بھی منیر ملیح یعنی آغا غنی کا خاتمۃ الطبع ہے - اس کے صفحہ ۹۲ پر نواب کلب علی خاں بہادر کے اختیار کئے ہوئے دوسرے متروکات کے ساتھ یہ

---

[۱] خاتمۃ الطبع دیوان دوم نواب کلب علی خاں بہادر مطبوعہ تاج المطابع (مطبع سرکاری) رام پور صفحہ ۲۴۲ نام دیوان "دستنبوئے خاقانی"

اضافہ ہے کہ :-

الفِ آخر اردو کے لفظوں کا بھی ساقط نہیں ہو سکتا

ان متروکات کے رام پور میں جائز قرار دئے جانے کا ایک تیسرا ثبوت امیر مینائی کی تصنیف "انتخابِ یادگار" سے ملتا ہے۔ یہ کتاب دو طبقات پر تقسیم کی گئی ہے۔ طبقۂ اوّل میں ابتدائے ریاست سے نواب کلب علی خاں بہادر کے عہد تک ہر والیٔ ریاست کے حالات تحریر کئے گئے ہیں اور دوسرے طبقے میں کتاب کے سنِ ترتیب ۱۲۹۰ھ مطابق ۱۸۷۳ء تک رام پور کے شعراء اور دربار کے متوسلین شعراء کے حالات لکھے گئے ہیں۔ انتخاب یادگار کے طبقۂ اوّل صفحہ ۴۰ پر نواب کلب علی خاں بہادر کی شاعری کا ذکر کرتے ہوئے متذکرہ بالا متروکات میں سے بعض کو گنا کر کہا گیا ہے کہ :-

ان قیدوں پر بے شک کلام ہے۔ یہ حضور ہی کا کام ہے

ان اقتباسات سے ظاہر ہوتا ہے کہ متروکات کی طویل فہرست کے منجملہ وہ متروکات جن کا دیوان اور انتخاب یادگار میں ذکر ہے نواب کلب علی خاں بہادر کے تجویز کردہ ہیں۔

یہ اس کام کا ایک خاکہ ہے جو مصاحب منزل رام پور اور نواب کلب علی خاں بہادر کے دربار میں بیٹھنے والے شاعروں نے رام پور میں زبانِ اردو کی اصلاح کے لئے متفقہ طور پر کیا۔ اس فہرست کے ساتھ اگر ہم داغؔ کے اس ہدایت نامے کو ملالیں جو انھوں نے اپنے شاگردوں کے لئے نظم کیا ہے تو یہ فہرست مکمل ہو جاتی ہے۔ وہ ہدایت نامہ یہ ہے :

چست بندش ہو نہ ہو سستی یہی خوبی ہے     وہ فصاحت سے گرا، شعر میں جو حرف دبا
عربی، فارسی الفاظ جو اردو میں کہیں     حرفِ علت کا برا ان میں ہے گرنا۔ دبنا
الفِ وصل اگر آئے تو کچھ عیب نہیں     لیکن الفاظ میں اردو کے یہ گرنا ہے روا
جس میں جھول نہ ہو تھوڑی سی حشو ہے وہی     وہ کنایہ ہے جو تصریح سے بھی ہو اولیٰ
گرچہ تعقید بُری ہے مگر اچھی ہے کہیں     جو ہو بندش میں مناسب تو نہیں عیب ذرا
شعر میں حشو و زوائد بھی بُرے ہوتے ہیں     ایسی بھرتی کو سمجھتے نہیں شاعر اچھا
گر کسی شعر میں ایطائے جلی آتا ہے     وہ بڑا عیب ہے کہتے ہیں اُسے بے معنیٰ
استعارہ جو مزے کا ہو مزے کی تشبیہ     اس میں اک لطف ہے اس کہنے کا پھر کیا کہنا
اصطلاح اچھی مثل اچھی ہو بندش اچھی     روزمرّہ بھی رہے صاف فصاحت سے بھرا
ہے اضافت بھی ضروری مگر ایسی تو نہ ہو     ایک مصرعہ میں جو ہو چار جگہ بلکہ سوا
علت کا بھی ہے یہی حال یہی صورت ہے     وہ بھی آئے متوالی تو نہایت ہے برا
لف و نشر آئے مرتب وہ بہت اچھا ہے     اور ہو غیر مرتب تو نہیں کچھ بے جا
شعر میں آئے جو ایہام کسی موقع پر     کیفیت اس میں بھی ہے وہ بھی نہایت اچھا
جو نہ مرغوبِ طبیعت ہو بُری ہے وہ ردیف     شعر بے لطف ہے۔ گر قافیہ ہو بے ڈھنگا
ایک مصرعہ میں ہو تو اور دگر مصرعے میں تم     یہ شتر گربہ ہے کہا میں نے اسے ترک کیا

اس قطعہ سے جو اصول استخراج ہوتے ہیں ان میں بہت سے [illegible] ہیں جو پہلے سے رائج پائے ہوئے تھے اور کچھ ایک نئے بھی ہیں۔ مثلاً "تعقید اور شتر گربہ" وغیرہ۔ یہ صحیح ہے کہ داغ کا پندنامہ بجائے خود مبہم ہے اور ابہام یہ ہے کہ اس میں تشبیہ، استعارہ اور کنایہ وغیرہ کا ذکر تو کیا گیا ہے لیکن ان کی تعریف نہیں کی گئی ہے۔ اور اس ابہام کی وجہ یہ ہے کہ یہ پندنامہ مبتدیوں کے لئے نہیں کہا گیا ہے بلکہ منتہیوں کے لئے کہا گیا ہے جن سے یہ توقع ہوتی ہے کہ وہ ان تمام اصطلاحوں کی تعریف سے واقف ہوں گے اور انھیں بخوبی جانتے ہوں گے۔ لیکن داغ کا یہ کہنا کہ :-

یہ شتر گربہ ہوا۔ میں نے اسے ترک کیا

اور اس مصرعہ میں یہ الفاظ کہ۔ میں نے اسے ترک کیا۔ غیر مدعیانہ ہیں۔ کیونکہ نئی اصلاحیں (جن میں شتر گربہ بھی شامل ہے) رام پور کا کارنامہ ہیں اور مصاحب منزل اور نواب کلب علی خاں بہادر کے دربار سے سندِ قبول پاکے باہر نکلے تو نظام ہوں کہ رسا، امیر ہوں کہ اسیر، مضطر ہوں کہ جلال، حیا ہوں کہ داغ کون نواب کلب علی خاں بہادر کے منظور کئے ہوئے متروکات اور اُن کی جائز قرار دی ہوئی اصلاحِ زبان کو نظر انداز کر سکتا تھا یا ان کے خلاف قدم اٹھا سکتا تھا۔ کس میں ہمت تھی کہ نواب سے وظیفہ بھی پاتا اور ان قواعد پر عمل بھی نہیں کرتا۔ بلکہ ان حالات میں اکثر یہی دیکھا گیا ہے کہ ہر شخص سرکار کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے تعمیلِ حکم میں ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی کوشش کر کے مقابلتاً التفات کا مستحق بننا چاہتا ہے یہی رام پور میں ہوا ہوگا۔ بات استادوں کے حلقے سے نکل کر شاگردوں تک پہنچی ہوگی۔ اور اس کا نتیجہ ہمارے سامنے ہے۔ یعنی متاخرین کے دَورِ آخر میں (جو داغ اور امیر و جلال وغیرہ کے تلامذہ پر مشتمل ہے) شاعروں کا کلام ان تمام عیوب سے پاک ہو گیا۔ لیکن -

" ہندوستان کی دُنیائے ادب کو یہ بات آج شاید پہلی بار معلوم ہو رہی ہے کہ متاخرین کے دَور میں اردو ادب جن

اصطلاحوں اور ترمیموں کو اپنے سینے سے لگائے نظر آتا ہے وہ درحقیقت رام پور کا کارنامہ ہے اور اردو ادب کو مصاحب منزل اور نواب کلب علی خاں بہادر کے دربار کی بخشی ہوئی متاعِ عزیز ہے۔"

جہاں تک مجھے معلوم ہے اس کے بعد اردو زبان کی اصلاح کے لئے کوئی مرکزی کوشش آج تک نہیں ہوئی۔ گو حیدرآباد میں ترجمہ اور وضعِ اصطلاحات کا کام تھا۔ اور اس میں بھی زبان کو علوم و فنون کی اصطلاحوں کے سینکڑوں نئے نام دیئے گئے لیکن زبان کے قواعد، متروکات کی حدبندی اور محاوروں میں اضافے کا کام۔ یہی آخری کام تھا جو مصاحب منزل رام پور میں ہوا اور ہم آج تک اسی پر کاربند ہیں۔

اب آپ اسے دہلی کی زبان کہہ لیں یا لکھنؤ کی۔ کسی محاورے کے لئے داغ کے کلام سے سند لائیں یا امیر کے کلام سے۔ یہ تمام سندیں آپ کو بالواسطہ مصاحب منزل رام پور سے جاری کی ہوئی سندوں کے حاصل کرنے والوں سے ملیں گی۔

---

# ہمارا جنگِ آزادی نمبر

## آج کل اگست ۱۹۵۷ء کے خاص نمبر میں جنگِ آزادی کے شہیدوں اور ان کی جدوجہد کو خراجِ عقیدت پیش کیا جائے گا

اس خاص نمبر میں حسبِ ذیل موضوعات پر مضامین، ڈرامے، افسانے اور نظمیں ہوں گی

۱۔ ۱۸۵۷ء اور جنگِ آزادی سے متعلق ادب

۲۔ پچھلی صدی میں جذبۂ قومیت کو فروغ دینے والی سماجی، سیاسی، تاریخی، اقتصادی اور ادبی تحریکیں

۳۔ ہند کی علاقائی زبانوں میں آزادی کا ادب۔

چند مضمون نگار

پروفیسر محمد مجیب — قاضی عبدالودود — عبدالماجد دریابادی — ڈاکٹر محمد حسن — فراق گورکھپوری

نصیر الدین ہاشمی — ہارون خاں شروانی — آغا حیدر حسن مرزا — شیخ تصدق حسین — شمیم کرہانی — وغیرہ

یہ نمبر ۱۲۰ صفحات پر مشتمل اور نادر تصویروں اور سہ رنگے سرورق سے مزین ہوگا

قیمت ایک روپیہ

تجارتی امور کے لئے بزنس منیجر پبلیکیشنز ڈویژن اولڈ سیکرٹریٹ دہلی ۸ سے خط و کتابت کیجئے

جمیل مظہری

# دو غزلیں

تیرے آنسو تیرے شاعر کی تمنّا نہ بنے
آ کے پلکوں پہ بھی شبنم ہوئے شعلہ نہ بنے

ان ستاروں کی اُجالے میں ضرورت کیا ہے
جو اندھیرے میں چراغِ رہِ فردا نہ بنے

یہ وہ قطرے ہیں جو دریا میں ہیں دریا سے الگ
یہ وہ قطرے ہیں جو دریا میں بھی دریا نہ بنے

یہ نظر اب تو خریدار اسی کی ہوگی
جو تجلّی کر تجلّی رہے پردا نہ بنے

اب جہاں بھی رہیں مٹ جائیں گے یہ داغِ سیاہ
ان کی شامت تھی کہ خالِ رُخِ لیلا نہ بنے

تم تو صحرا میں بھی ہوتے رہے قربانِ سراب
ہم تو موجوں کے بھی عاشق لبِ دریا نہ بنے

مظہریؔ وہ نفسِ سرد ہے موسم بے مذاق
اٹھ کے سینے سے جو طوفان کا جھونکا نہ بنے

شبِ فراق ہے کیسا ایک آنے والی رات
ہمارے عالمِ جذبات کی خیالی رات

بُنا کرے جو شعاعوں کے جال تیرے لئے
کہاں سے لاؤں تصوّر کی وہ جمالی رات

سوال یہ ہے کہ اب اور جا بنتی کیا ہے
میرے اندھیرے دنوں سے تیری اُجالی رات

درازیِ بنتِ شبستاں کی زُلف کا سایہ
کسی نے دن کے اُجالے میں بھی بُلالی رات

وہ بہکے بہکے خیالوں کا ابر دل پہ مرے
وہ اُودی اُودی گھٹائیں وہ کالی کالی رات

وہ اپنے دل کی سیاہی نہ چاند پہ تھوپیں
جنھیں پسند نہیں ہے یہاں اُجالی رات

اسی جہاں میں میسّر چراغ بھی ہیں جمیلؔ
ہوئی ہے میری سیہ بختیوں سے کالی رات

سید وصی احمد فانی بلگرامی

# والیٔ بنگالہ سراج الدولہ

"تعارف :- سید وصی احمد فانی بلگرامی " ملک خطا کے شہزادے " کے مصنف کی حیثیت سے ملک ادب کے شہزادوں کی صف میں اپنی جگہ ایک عرصہ ہوا پیدا کر چکے ہیں۔ نگار اور دوسرے معیاری جرائد نے فانی کو محتاجِ تعارف نہیں رکھا ہے۔ موصوف ایک اچھوتے اسلوب اور ایک تحقیقی اور فنی طرزِ فکر ہی کے مالک نہیں بلکہ اردو ادب کو وہ چاشنی عطا کرتے ہیں جو عجیب موسیقیت اور رنگینی کی نغمگی رکھتی ہے۔ آپ کی تخلیقی قصص نے تاریخ کی تلخ حقیقتوں کو بھی آتنا دل چسپ اور دلآویز بنا دیا ہے کہ جی چاہتا ہے جی بھر کے پڑھیئے اور بار بار پڑھیئے"۔

آپ کے قلم میں گہرائی اور گیرائی شاید اس وجہ سے بھی آگئی ہے کہ مقدمات کا فیصلہ کرنے والا کلکٹر پہلے ملزم کے بیانات سنتا ہے گواہی شہادت کراتا ہے، بحث اور مباحثہ کراتا ہے۔ اس کے بعد شواہد کے پیشِ نظر فیصلہ کرتا ہے۔ آپ بھی چونکہ اس عہدے پر فائض تھے، اس لئے آج کی صحبت میں، ۱۱۷۰ھ اور ۱۱۵۳ھ کے دو مقدمات کا فیصلہ بھی ادبی چاشنی کے ساتھ ملاحظہ فرمایئے۔

(سید مرتضیٰ حسین بلگرامی)

اقبالِ سکندری ہو یا جلالِ اکبری، یہ بھی فانی وہ بھی فانی، دیکھیئو! کہیں فانی کا تم پر جادو نہ چل جائے، اے بھائی! اس عالمِ رنگ و بو کی سیر کیجیئو تو عبرت کی آنکھ سے! اے بھائی! تم کون ہو — کہاں سے آئے ہو؟ کس لئے آئے ہو؟ کہاں جاتے ہو؟ — بحرِ کائنات میں ایک موتی ہے — انمول تھا جو صدفِ افلاک میں بھی اٹھ نہیں سکتا — اور آتنا گراں قدر جس کا پلہ دونوں جہان سے بھاری۔ وہ موتی کون؟ — تم — ! تم کون؟ آدم —! آدم کون؟ مسجودِ ملائک!!

کیا خبر ہے کہ یہاں اس چڑیل دنیا کے پیچھے تم دیوانے ہو رہے ہو؟ اور وہاں جنت میں چشمِ غزالاں تمہاری راہ تک رہی ہے، اے بھائی! دین داری نام ہے سکونِ قلب کا — دنیا داری نام ہے دردِ سری کا —— اس درد کی دوا — ؟ ترکِ دنیا اور دنیا یعنی ہوا و ہوس! کیوں نہیں حرص و ہوس کو ایک شیشہ میں بند کر کے اس شیشہ کو کسی پتھر پر دے ٹپکو —!

اے بھائی! اگر دنیا تم کو بلاتی ہے تو پہلے اس مردار کی حقیقت سن لو، ہم وہی کہیں گے جو خود ہماری آنکھوں نے ہم سے کہا ہے، شنیدہ نہیں، دیدہ — یہ کہانی تم کو بتائے گی کہ دنیا واقعی دل لگانے کی جگہ نہیں ——

ہاں کھائیو مت فریبِ ہستی
ہر چند کہیں کہ "ہے" نہیں ہے!

آمنہ کا لال سراج الدولہ ذبح کب ہوا؟ کس ہاتھ سے ہوا؟ کاشانۂ ہیبت جنگ پر بجلی کب گری؟ کس نے گرائی؟ بنگالہ کا دیوالہ کب نکلا؟ کس نے نکالا؟ ملک و ملت کی ناک کب کٹی؟ کس نے کاٹی؟ مرشد آباد و عظیم آباد کی شامت کب آئی — ؟ کس صیغیں میں آئی؟ طوق و سلاسل کس کے گلے میں لوہا کب دیا گیا؟ کس نے دیا — ؟ دورِ قمر در عقرب کب آیا — ؟

کس روپ میں آیا ؟ یہ پوچھنا ہو تو سید محمد جعفر خان سے پوچھ لو۔
[سید ۷۴، محمد ۹۲، جعفر ۳۵۳، خان ۶۵۱ — سید محمد جعفر خان
۱۱۷۰] اور یہ ۱۱۷۰ھ وہی سال ہے جس سے دورِ قمر در عقرب شروع ہوتا
ہے، ثبوت جاوید نامۂ اقبال سے لیجئے:

جعفر از بنگال و صادق از دکن — ننگِ آدم، ننگِ دیں، ننگِ وطن
ناقبول و ناامید و نامراد — ملتے از کارِ شاں اندر فساد
ملتے کو بند ہر ملت کشاد — ملک و دینش از مقامِ خود فتاد
می ندانی خطۂ ہندوستاں — آں عزیزِ خاطرِ صاحب دلاں
خطۂ ہر جلوہ اش گیتی فروز — درمیانِ خاک و خوں غلطد ہنوز
در گلش تخمِ غلامی را کہ کشت؟ — ایں ہمہ کردارِ آں ارواحِ زشت!

دینِ او آئینِ او سوداگری است
عنتری اندر لباسِ حیدری است




تفصیل اس نسب نامہ کی ملاحظہ ہو:
نواب شجاع الدولہ اسد جنگ صوبہ دار بنگال و اڑیسہ نے ۱۱۵۱ھ میں
رحلت فرمائی تو نواب علاء الدولہ حیدر جنگ نے اپنے باپ کی جگہ لی، حسنِ سلوک
اور رعایا پروری میں بیٹا اپنے باپ کا نمونہ تھا۔ لوگوں کو اب معلوم ہوا کہ حیدر
بمعنی اسد اور حیدر جنگ بمعنی اسد جنگ ہیں، مگر ؎

بہرِ خویش از زمانۂ غدار
راحتِ جاوداں نمی خواہم
غالب

عظیم آباد [پٹنہ] میں حیدر جنگ کا نائب علی وردی خاں مہابت جنگ تھا
وہ اپنی فوج لے کر چپکے سے بنگالہ پہونچا، اس کی خبر لیکایک مرشد آباد پہونچی، تو
حیدر جنگ کو کمال حیرت ہوئی، دربار مرشد آباد میں علی وردی خاں کا بھائی
حاجی احمد حاضر تھا۔ یہ دونوں بھائی اسی دربار کے پروردہ تھے، حیدر جنگ نے
حاجی احمد سے پوچھا، کہ بھائی تمہارا کیوں آرہا ہے ؟ اور آرہا ہے تو فوج کیسی ؟
حاجی احمد نے کہا کہ: بھائی ہمارا شرفِ حضوری سے محروم ہے — اے آسمانِ جاہ!
وہ آیا ہے اور بے طلب آیا ہے تو صرف زمیں بوسی کے لئے، اے کعبۂ مقصود! اس
نے احرام باندھا ہے تو اسی حجِ اکبر کے لئے — قسم کلام اللہ کی! حکم ہو تو فدوی
جا کر اوس کو سلام کے لئے ابھی لے آئے!..

فسوں سازِ حاجی احمد ان باتوں میں طاق تھا، آنکھوں میں دھول ڈال
کر اجازت حاصل کرلی، حیدر جنگ سے رخصت ہو کر تیر کی طرح سیدھا اپنے بھائی
کے پاس پہونچا۔ اور ظاہر ہے کہ تیر جا کر کبھی واپس نہیں آتا۔! تب حیدر جنگ کی
آنکھ کھلی، کوچ و یورش کا حکم ہوا، ہندی اور عراقی فوجیں آگے بڑھیں، اور حیدر جنگ
مرشد آباد سے پالکی پر روانہ ہوئے، مگر کس طرح؟ جس طرح ایک جانِ جہاں اپنے
فدائیوں کے جھرمٹ میں!— پالکی گریہ پہنچی تو وہاں سے حیدر جنگ ایک جنگی ہاتھی
پر سوار ہوئے، ہاتھی کیا تھا ایک چلتا پھرتا پہاڑ تھا۔ دوپہر کو حیدر جنگ
مقامِ گریہ تالہ میں پہونچا، تو بعض مقربانِ درگاہ نے عرض کیا کہ مہابت جنگ یہاں
سے نزدیک ہے، — اور یہ قرابتِ عاشقاں، جنگ کے خاتمہ پر تمام ہوئی —!

علی وردی خاں کا نواسہ سراج الدولہ اس کا ولی عہد تھا، وہی جانشین
ہوا، یہ وہی جوان و دیوانہ اور ظلم کیش و بد اندیش اور کینہ جو و بد رو، اور سخت گو
و تند خو ہے جس نے اپنے گھر میں جھاڑو پھیرنے کے لئے موہن لال ایک منشی کو
سپید و سیاہ کا اختیار دے دیا۔ موہن لال کون ؟ صورت دیکھو تو سنگِ موسیٰ
اور سیرت دیکھو تو ہم سنگِ فرعون —! سراج الدولہ دیوانہ — موہن لال دیوانی!
دیوانہ کا دیوان ایسا ہی ہوتا ہے۔ "وزیرے چنیں شہر یارے چناں!" موہن لال
کے عروج نے لوگوں میں حسد کا مادہ پیدا کیا اور اوس کی فرعونیت نے آسمانی
بلاؤں کو نیوتہ دیا —!

سراج الدولہ نے پہلے انگریزوں سے بگاڑ کیا، کلکتہ پر فوج کشی کی —
اور تسلط قائم کر دیا — رئیس کلکتہ ناچار ایک کشتی پر جا بھاگا اور سراج الدولہ فتحیاب
واپس ہوا — پھر دیوانگی کی باتیں شروع کیں۔ محرم ۱۱۷۰ھ میں پورنیہ پر دھاوا

کیا۔ شوکت جنگ پسرِ صولت جنگ نے مردانہ وار مقابلہ کیا۔ اور اسی مقابلہ پر جان دے دی ! الغرض راجہ ڈ ایک کلکتہ سے بھاگ نکلا۔ تو دکن کے نصاریٰ اوس کی مدد کو دوڑے اور کلکتہ پر دھاوا کیا۔ حتیٰ کہ سراج الدولہ کے عامل کو کلکتہ سے بھاگنا پڑا۔ تب سراج الدولہ نے فوج کشی کی اور پھر کلکتہ کا محاصرہ کر لیا۔ انگریزوں نے شب خون مارا اس وقت سراج الدولہ نے صلح مناسب سمجھی اور مرشد آباد واپس ہوا — !

انھیں دنوں میں سراج الدولہ کو سید محمد جعفر خاں سے سخت پرخاش ہوئی حکم دیا کہ تم ہمارے ملک سے چلے جاؤ۔ سید محمد جعفر خاں نے نمک حرامی سے ساز باز کیا، اور آج کل کرتے ملک نہیں چھوڑا۔ حتیٰ کہ انگریزی فوج نے بڑھ کر پلاسی پر قبضہ کر لیا اب سراج الدولہ کو ان انگریزوں کی طرف متوجہ ہونا پڑا۔ اور مجبوراً سید محمد جعفر کی خوشامد شروع کی، بلانے کے لئے آدمی بھیجا۔ سید محمد جعفر خاں نے جواب دیا: کہ اب نوکری کو سلام ہے، اور اس لئے سلام کے لئے حاضر ہونے کی ضرورت نہیں رہی، اور حاضری نہ دی! لیکن اس جگہ ایک فقیر رہتا تھا، پڑا پہونچا ہوا فقیر۔ گلی گلی مشہور، نام داتا شاہ — سراج الدولہ نے کہلا بھیجا کہ آستانہ پر ایک فاقہ کش مر رہا ہے، عارف باللہ سے رہا نہ گیا مزاج پرسی کے لئے دوڑا آیا۔ فاقہ کش کو سلام کیا۔ دیکھ کر بہت متاثر ہوا، پھر اولٹے پاؤں واپس ہوا، کہتا گیا کہ "تحفۂ درویش" قبول ہو، کھچڑی ابھی آتی ہے [عرفان پناہ درحقیقت آگاہ نے ندی کی جوتی دیکھ کر سراج الدولہ کو پہچان لیا تھا] واپس جا کر کھچڑی ضرور پکائی، مگر کس طرح ؟ —

چوں بخلوت می روند آں کار دیگر می کنند!

دریا کے اُس پار راج محل تھا، وہاں میر محمد جعفر کا بھائی میر محمد داؤد قلعہ کا فوجدار تھا، داتا نے داؤد کے پاس چپکے سے ایک قاصد بھیج دیا، اور کہلا بھیجا کہ: قسمت یوں جاگی ہے، جس صید کے پیچھے ایک دنیا سرگرداں ہے وہ صید اس وقت سو رہا ہے، اور کہاں کہ ہمارے جال میں! — آنا ہو تو جلدی آؤ — !!

بلائے ناگہانی عرف میر محمد داؤد آندھی اور بجلی کے پاؤں اوس پار سے اس پار پہونچا، یعنی راج محل سے پورال، سراج الدولہ خفتہ بخت اب دشمنوں کے نرغہ میں تھا۔ داتا کی دانائی اوس کو اب معلوم ہوئی، اب معلوم ہوا کہ ایک عارف باللہ کے بھیس میں بھی ابلیس ہو سکتا ہے! صیاد اپنے صید کو کشاں کشاں مرشد آباد لے گیا اور تاریخ نے پکار کر صدا دی —— صید کشتنی بود

کشتہ شد، خانۂ خالی را دیو گرفت، مسندِ بنگالہ را میر محمد جعفر گرفت — !

اے دل دیکھا تو نے ؟ خونِ ناحق کا رنگ لانا دیکھا تو نے ؟ علاء الدولہ حیدر جنگ بے گناہ تھا مگر جو شراب حیدر جنگ کو پلائی گئی، آخر وہی شراب ہیبت جنگ کو پینی پڑی، اوس کو میدان کا سندار میں۔ اس کو عبرت زدہ بار میں — اوس کو مرشد آباد میں — اس کو عظیم آباد میں — اوس کو ۱۱۵۳ھ میں — اس کو ۱۱۴۰ھ میں — !

اے دل دیکھا تو نے ؟ کل جعفر خاں کا نواب علاء الدولہ ذبح ہوا تھا ہیبت جنگ کی چھری سے، آج ہیبت جنگ کا نواسہ سراج الدولہ ذبح ہوتا ہے جعفر خاں کی چھری سے! وہ ۱۱۵۳ھ میں / یہ ۱۱۷۰ھ میں — !

اے دل دیکھا تو نے — ؟ جعفر خاں کا انتقام لینے کے لئے کھڑا کون ہوتا ہے، ایک دوسرا جعفر خاں، یہی نقد سودا ہے، اس ہاتھ دے اوس ہاتھ لے! صاحبو! یہ اور چمن نہیں، عبرت کا چمن ہے، تماشہ دیدنی، گل چیدنی ہے۔ اے آنکھ والو! یہ فسانہ نہیں، عبرت نامہ ہے، جاوید نامہ ہے، جاوید نامہ ہے!

اے دل دیکھا تو نے — ؟

آمنہ کا لال سراج الدولہ ذبح کب ہوا ؟ کس ہاتھ سے ہوا ؟ کاشانۂ ہیبت جنگ پر بجلی کب گری ؟ کس نے گرائی ؟ بنگالہ کا دیوالہ کب نکلا ؟ کس نے نکالا ؟ یہ پوچھنا ہو تو سید محمد جعفر خاں ۱۱۷۰ یا عبرت ۷۴۲، ارباب ۲۰۶ بصر ۲۹۲ = ۱۱۷۰ — کی ہر سطر سے پوچھ لو — ! ہر سطر یہی جواب دے گی کہ ہم ۱۱۷۰ ہیں — !

---

حاشیہ (از سید مرتضیٰ حسین بلگرامی)




(۱) بال مکند مر گیا تو اوس کی بیوہ نے اپنی بیٹی منی کو بشو کے سپرد کر دیا، بشو نے اپنی بیٹی ببو کے ساتھ منی کو بھی ناچ گانے کی تعلیم دی۔ چنانچہ سراج الدولہ

کی شادی میں متیٰ و ببو مرشد آباد ناچنے کے لئے آئیں۔ میر جعفر خاں نے ان دونوں کو روک لیا اور دونوں سے تعلق پیدا کیا ( یا عقد کر لیا ) ' ان دونوں کی اولادیں بعد میر جعفر کے مسند نشیں ہوئیں، یعنی نجم الدولہ اوّل، پھر سیف الدولہ بطن منی طوائف — پھر مبارک الدولہ بطن ببو طوائف!

(۲) نجم الدولہ کا نام میر پھلواڑی خود میر جعفر کا رکھا ہوا تھا، اس لئے کہ حمل کے زمانہ میں متی کو " پھلواڑی " کی بہت خواہش ہوتی تھی! ( سیر المتاخرین )

(۲) از نسل علی یار گورنر شاہ طہماسپ

(۳) شجاع خاں عرف شجاع الدولہ اسد جنگ

(۴) سرفراز خاں عرف علاء الدولہ حیدر جنگ

(۵) حاجی احمد اور علی وردی کا نسب نامہ یہ ہے ۔

مرزا محمد خراسانی

حاجی احمد — محمد علی

حاجی احمد: نوازش محمد (شہامت جنگ) — سید احمد (صولت جنگ) — زین الدین احمد (ہیبت جنگ) — رابعہ

محمد علی: علی وردی خاں (مہابت جنگ) — مہرالنساء (گھسیٹی بی بی) — میمونہ — آمنہ — دو دختر

نفضل علی (متبنٰی) — شوکت جنگ — مرزا محمد (سراج الدولہ) — فضل علی (اکرام الدولہ) — مرزا مہدی

(۱) مرزا محمد خراسانی کی شادی قبیلہ افشار میں ہوئی تھی۔

(۲) وردی (ترکی معنی) عطیہ - علی وردی = عطیہ علیؑ یہی مہابت جنگ بھی ہے ۔

(۳) نوازش محمد کی شادی مہرالنسا عرف گھسیٹی بی بی دموتی جھیل کی بیگم و چھوٹی بیگم سے ہوئی تھی جو لاولد رہے۔ لیکن گھسیٹی بی بی نے اپنی ہمشیرہ آمنہ کے دوسرے لڑکے فضل قلی کو گود لے کر اپنی سونی گود کو روشن کیا۔ نوازش محمد شہامت جنگ نے ۱۳ ربیع الاول ۱۱۶۹ھ کو وفات پائی۔

(۴) زین الدین احمد کی شادی مہرالنساء عرف گھسیٹی بی بی کی ہمشیرہ سوم آمنہ سے ہوئی۔ زین الدین احمد ہیبت جنگ کی وفات ۱۱۶۱ھ میں ہوئی۔

(۵) سید احمد پسر دوئم حاجی احمد کی شادی میمونہ ہمشیرہ مہرالنساء عرف گھسیٹی بی بی سے ہوئی جن کے بطن سے محمد مہدی قلی خان بہادر شوکت جنگ ہوئے۔ میر تقی انھیں شوکت جنگ کے ملازم تھے، سید احمد صولت جنگ کی وفات ۲۵ - جمادی الاول ۱۱۶۹ھ کو ہوئی۔

(۶) رابعہ کی شادی عطا اللہ خاں سے ہوئی، جن سے دو لڑکیاں تولد ہوئیں۔

(۷) علی وردی خاں مہابت جنگ نے ۹ - رجب ۱۱۶۹ھ میں داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔

## منصوبہ بندی میں عوام کی دلچسپی

" وکاس " اور " یوجنا " وغیرہ الفاظ اب ملک بھر میں انسانوں، عمارتوں، کارخانوں اور قاموں وغیرہ کے لئے یکساں طور پر استعمال کئے جانے لگے ہیں۔ یہ چیز اس بات کا ثبوت ہے کہ پہلے پنج سالہ منصوبے کی بدولت پیداوار وغیرہ کے جو نشانے پورے ہوئے ہیں وہ تو ہوئے ہی ہیں، اس کا نفسیاتی طور پر لوگوں پر گہرا اثر پڑا ہے۔

قلابہ ضلع میں پین کے مقام پر دیا سلائی کا ایک کارخانہ ہے جس کا نام " یوجنا " ہے۔ پونہ میں سائیکل کی دکانیں، ریستوران اور دیگر ادارے ہیں جن کے نام " پرگتی " ( ترقی ) " یوجنا " اور " وکاس " وغیرہ ہیں۔

صرف یہی نہیں بلکہ اب تو آپ کو ایسے لڑکے لڑکیاں بھی نظر آئیں گے جن کے نام " وکاس " " یوجنا " " پرگتی " اور " کوٹینا " ہوں گے۔ حتیٰ کہ ایک خاندان منصوبہ بندی سے اتنی زیادہ دلچسپی رکھتا ہے کہ اس نے اپنے کنبے کے ہر رکن کا نام یوجنا اور منصوبہ بندی کے تعلق سے رکھنے کا فیصلہ کیا ہے۔ شاید یہ بتانے کی ضرورت نہیں ہے کہ یہ خاندان فیملی پلاننگ میں بھی یقین رکھتا ہے جو پنج سالہ منصوبے کا ایک اہم پہلو ہے۔

منصوبہ بندی سے متاثر عوام کے اس رنگ برنگ جتھے میں درزی، حجام، کسان، لوہار وغیرہ سبھی شامل ہیں اور شاید ڈاکٹر اور وکیل وغیرہ بھی آپ کو اس میں ملیں گے

خلیل الرحمٰن اعظمی

# بھیرویں

پکّی نیند کے جھونکوں سے
اب مت کھیلو میری رانی !
بھورسمے کی نئی ہوائیں
پاؤں تمہارے چھوتی ہیں
آنگن کی سوندھی مٹی پر
آشاؤں کی سُندر سکھیاں
اپنے کنوارے ہاتھوں سے
نام تمہارا لکھتی ہیں
نیل گگن کے تھال پہ کوئی
پاؤں میں اپنے گھنگھرو باندھے
دھیرے دھیرے ناچ رہا ہے
دھرتی کروٹ سی لیتی ہے
کوئی نیا سُر جاگ رہا ہے
ہری بھری شہتوت کی ڈالی
امرت رس میں ڈوب چلی ہے
ہر کونپل انگڑائی لے کر
اپنی سیج پہ اُٹھ بیٹھی ہے
مان سرور میں اُٹھتے ہیں
میٹھے میٹھے ہلکورے سے

پیارے پیارے پھول کنول کے
اپنی پلکیں کھول رہے ہیں
کُسُم کی پیالی سے رہ رہ کر
اوس کی مدرا چھلک رہی ہے
جوہی کی کلیوں کا گھونگھٹ
آپ ہی آپ نہ جانے کیسے
رخساروں سے سرک گیا ہے
گودی کے کانوں کے بُندے
جانے کب سے بھیگ چلے ہیں
دیوتاؤں کی ہر ہر مورت
آنکھیں مل کر دیکھ رہی ہے
ساری فضائیں بول اٹھی ہیں
اک خوشبو سی پھیل رہی ہے
بھونرے پاگل ہو اُٹھے ہیں
پتّہ پتّہ ، بُوٹا بُوٹا
ذرّہ ذرّہ جاگ رہا ہے
اُٹھّو اُٹھّو میری رانی!
میری رانی جاگو جاگو
آج نیا سورج نکلے گا
آج نیا دن آئے گا

نواب توصیف

# شہنشاہیت کا ایک چراغ

ماسٹروں کے خاص کمرے میں جہاں ماسٹر لڑکوں کی چوری سے سگریٹ وغیرہ پی سکتے ہیں۔ دیوار پر کسی دیوزاد مکڑی کی طرح چپکی ہوئی ایک بوڑھی گھڑی بھی تھی گیارہ بجے وہ چونکی اور آہستہ آہستہ گھنٹے بجانے لگی۔

اسکول کا بوڑھا چپراسی بھی چونکا اور ایک چھوٹا موٹا سا ڈنڈا لے کر روانہ ہو گیا۔ اس گھڑی کی آواز وہ جب سے سن رہا تھا جب سے نوکر ہوا تھا اور اس کے اس حکم پہ چپراسی کو سخت غصہ آتا تھا لیکن یہ ڈنڈا لئے وہ گھڑی کی طرف نہیں بلکہ بڑے گھنٹے کی طرف جا رہا تھا تاکہ اس بڑھاپے میں بھی وہ اس گھڑی کو بتا دے کہ گھنٹے ٹھوکنا کسے کہتے ہیں۔

مگر بوڑھے چپراسی کو آج ایک نیا تجربہ ہونے والا تھا۔ جیسے ہی وہ اس پیتل کی ٹکیا پر جو شاید اپنے دل میں خود کو سورج کا مقابل سمجھتی ہو اپنے ڈنڈے برسا رہا تھا۔ ایک مختصر سا آدمی اس کے پاس آکر کھڑا ہو گیا اور اس کے ہونٹ ہلے جس سے چپراسی سمجھ گیا کہ وہ صاحب کچھ بولنے کی نیت رکھتے ہیں۔ لہذا اُس نے گھنٹہ اور زور سے بجایا تاکہ اُن کا ایک بھی لفظ اس کے کانوں میں خلل نہ ہو سکے۔ گھنٹہ بجانا اس کے نزدیک پوجا کی اہمیت رکھتا تھا جس سے فارغ ہونے کے بعد ہی وہ کوئی بات کر سکتا تھا۔ لہذا اُس نے بعد میں نووارد شخصیت سے سوال کیا:۔

"آپ کیا پوچھ رہے تھے؟"

"میں نیا ہیڈ ماسٹر ہوں۔"

"تو آپ مجھ سے یہی پوچھ رہے تھے؟" چپراسی نے ہاتھ جوڑتے ہوئے کہا۔

"تم عجیب آدمی ہو۔"

"کیسا آدمی؟ حضور آپ نے کوئی اچھی بات کہی۔"

"میں تم سے کہہ رہا تھا گھنٹہ زور سے بجاؤ۔ کتنی دور جاتی ہے تمہارے گھنٹے کی آواز؟"

"معلوم نہیں سرکار۔ اگر میں یہ دیکھنے کے لئے گھنٹہ بجا کر بھاگوں تو کتنے ہی تیز دوڑوں دوڑنے سے پہلے ہی آواز ختم ہو جائے گی، کوئی اچھا گھنٹہ منگوائیے سرکار اپنے راج میں بھی آدا ج کا۔ مگر آپ کا راج کیسا؟ میں تو بھول ہی گیا۔ اصلی بڑے سرکار تو گھنٹی بجانے کے کمرے میں ہیں۔ آپ دوسرے کہاں سے آ گئے؟"

"ہم بھی وہی ہیں۔ وہ بھی وہی ہیں۔" ہیڈ ماسٹر نے سمجھایا۔

"اوں ہوں۔ جب کبھو دوسرا ہیڈ ماسٹر آتا ہے تو پہلے والے کو کھا جاتا ہے۔ آپ دو میر ایک جنگل میں کیسے؟"

"ہم دو دن کے بعد انھیں بھگا دیں گے تمھیں نہیں معلوم کہ وہ یہاں سے جا رہے ہیں؟"

"ابھی تو وہی آپ کو بھگا دیں گے۔ نہیں بابا دھوکے کی بات ہے۔"

لہذا یہ نئے ہیڈ ماسٹر جب اسکول کی اس شاخ میں چپراسی کا ملاحظہ کر رہے تھے اس وقت سڑک کی دوسری طرف اسکول کی خاص عمارت میں تمام طلبا، مدرسین، اور اصلی ہیڈ ماسٹر جمع ہو کر ہوا کو سلام کر رہے تھے۔ نووارد ہیڈ ماسٹر نے دراصل ابھی چارج نہیں لیا تھا اور اس وجہ سے "مجبوراً" چوری چوری اصلی ہیڈ ماسٹر کی غیبت میں ٹہلتے ٹہلتے جانچ کرنے آ گئے تھے۔ اُن کا خیال تھا کہ اسکول کے بارے میں معلومات حاصل کرنا ہی بنیادی مقصد ہے۔ چارج لینے سے پہلے ہو یا بعد جتنا کام نپٹ جائے اُتنا ہی اچھا ہے۔ جن افسروں نے اُن کے ہیڈ ماسٹر بننے کی سفارش اور بقول ایک شریر افسر "سازش"

کی تھی۔ انھیں بھی تو آخر بتلانا تھا کہ وہ واقعی ہیڈ ماسٹری کے اہل تھے۔

دومنٹ کے اندر خاص بلڈنگ سے تین کلاسیں روانہ ہوگئیں (کلاسیں یعنی ضرورت سے زیادہ لڑکے۔ ضرورت سے کم لڑکیاں۔ کتابیں۔ اور باتوں کی بھنبھناہٹ) اور اس چھوٹی بلڈنگ میں آ کر تین کمروں میں گھس کر ڈسکوں پر بے سبیل گئیں۔

نئے ہیڈ ماسٹر صاحب چپراسی کو چھوڑ کر ایک کمرے کی طرف تیزی سے بڑھے اور بغیر کچھ کہے سنے اندر پہنچ کر جیب سے ایک پوری چاک اسٹک نکال کر بلیک بورڈ پر نہایت اہتمام سے کچھ لکھنے لگے۔ لڑکوں نے زور سے ایک قہقہہ لگایا اور لڑکیاں زور سے مسکرائیں۔ لڑکوں کو اُن کی ٹائی پر ہنسی آ رہی تھی جو ہوا میں اڑ کر اُن کے سیدھے مونڈھے پر سوار ہو گئی تھی۔ اُن کا کوٹ اس زمانے کا بنا ہوا تھا جب فیشن چھوٹے کوٹوں کا تھا۔ لہٰذا اُن کے کوٹ کی حد بھی قریب آدھے کولھوں تک تھی اور ہیڈ ماسٹر اس وقت کا انتظار کر رہے تھے جب فیشن پھر چھوٹے کوٹوں پر واپس آ جائے۔ اُن کی پتلون کے پائنچے نیچے زنانہ غرارے کی طرح چوڑے تھے گویا درزی نے غلطی سے نیچے کا حصّہ اوپر کر دیا ہو۔

ہیڈ ماسٹر لڑکوں کی ہنسی پر تیزی سے مڑے اور انھیں گھورنے لگے بلیک بورڈ پر انگریزی کے تین لفظ لکھے ہوئے تھے۔ وہ الفاظ بھی لڑکوں کو گھور رہے تھے

The New Headmaster دی نیو ہیڈ ماسٹر

ہیڈ ماسٹر کا اصول تھا کہ جتنی کم بات کی جائے اتنا ہی زیادہ اثر پڑتا ہے یہاں تک کہ انسان اگر گونگا ہوتا تو شاید اپنا مطلب زیادہ اچھی طرح ظاہر کر سکتا۔ نئے ہیڈ ماسٹر کے آنے کی خبر تو تھی سی لڑکے کچھ ڈر گئے اور اپنی کتابیں نکالنے لگے۔ ہیڈ ماسٹر نے آواز کو کرخت بناتے ہوئے صرف تین لفظ کہے:۔

" یہ کون سی کلاس ؟ "

" دسویں۔" ایک لڑکے نے جو سب سے بہادر تھا ڈرتے ڈرتے کہا۔

" کون سا گھنٹہ ؟"

" انگلش " ۔ ایک لڑکے نے جو سب سے بزدل تھا ہمت کر کے کہا۔

" کتاب "

ایک لڑکی نے جو سب سے زیادہ شرمیلی تھی بڑھ کر اپنی کتاب ہیڈ ماسٹر کے ہاتھ میں دے دی اور یکا یک گھبرا کر اپنی جگہ لے لی۔

" اس میں تم لوگوں کا کون سا لیسن چل رہا ہے ؟ "

" اس میں لیسن ویسن کچھ نہیں۔" ایک سب سے پیچھے بیٹھے ہوئے لڑکے نے دوسرے لڑکے کی آڑ لے کر کہا۔

" لیسن نہیں تو کیا پیاز ہے ؟" ہیڈ ماسٹر گرجے۔

" جی نہیں۔ یہ ناول ہے۔ شروع سے آخر تک ایک ہی قصّہ ہے۔" ایک سامنے بیٹھے ہوئے شائستہ سے لڑکے نے کہا۔

" ایک قصّہ تو ہوتا ہی ہے۔ ہیرو اور ہیروئن کا۔ شرم نہیں آتی لکھنے والوں کو بھی اور اسکول میں ناول چلانے والوں کو بھی۔ یہاں لڑکے بھی ہیں۔ لڑکیاں بھی ہیں۔ خیر۔ تم لوگ اس میں کس جگہ پہنچے ہو ؟ "

" ایک جنگل میں۔ ندی کے کنارے۔" ایک لڑکی نے جھجکتے ہوئے کہا۔

" کیا ہوتا ہے وہاں ؟ " ہیڈ ماسٹر اسی لڑکی سے مخاطب ہوئے۔

" وہاں ولین ہیروئن کو دھوکا دے کر لے جاتا ہے اور وہ اس سے بچ کر ندی میں کود جاتی ہے۔"

" اس میں کوئی خاص بات نہیں۔ کیا پھر ہیرو بچانے آ جاتے ہیں ؟ "

" جی نہیں۔ ہیرو تو وہاں پہلے سے ہی چھپے رہتے ہیں۔"

" اور وہ ہیروئن کو بچا لیتے ہیں ؟ "

" جی نہیں۔ انھیں تیرنا نہیں آتا۔ تو وہ انتظار کرتے ہیں کہ ولین ہی ہیروئن کو پانی سے باہر نکالے۔"

" اور یہ پرائے مال پر اپنا قبضہ جتا ئیں ؟ " ہیڈ ماسٹر کو کہانی کے ہیرو پر غصہ آ چکا تھا۔ اتنے میں کلاس روم کے دروازے پر کلاس ٹیچر آ کر ٹھٹکے۔

" آپ کی وہی جگہ ہے " ہیڈ ماسٹر یہاں سے بولے۔ جیسے آپ دیر سے آئے ہوئے لڑکوں کو دروازے پر روک دیتے ہیں ویسے ہی آج آپ بھی تجربہ کیجئے۔ کیسے ہوئی آپ کو دیر ؟ "

" دیر یوں ہوئی کہ آفس میں میں آپ ہی کے بارے میں کاغذات تیار کر رہا تھا۔" ماسٹر نے گپ ہانکی۔

" اچھا۔ اچھا۔ آئیے۔ آپ اپنی کلاس لیجئے۔" کہتے ہوئے ہیڈ ماسٹر خوش خوش باہر نکل گئے اور دوسرے کمرے کی طرف رجوع ہوئے۔

اس کمرے میں لڑکے خاموشی سے کچھ لکھ رہے تھے اور ماسٹر کرسی پر قریب قریب لیٹے ہوئے تھے۔ ہیڈ ماسٹر نہایت غصے میں کھانستے ہوئے اور دوسری طرف دیکھتے ہوئے داخل ہوئے گویا ماسٹر کو اس بے ادبی کے انداز

میں دیکھا ہی نہ ہو۔ مگر جب انھوں نے دوبارہ اس کی طرف نظر کی تو وہ ویسا ہی بیٹھا تھا بلکہ اُن کی طرف تلخی سے دیکھ رہا تھا۔

" کہئے کیا شکایت ہے آپ کو ؟ کیا آپ کا کوئی لڑکا یہاں پڑھتا ہے ؟ یا لڑکی پڑھتی ہے ؟"

" میری کسی بھی قسم کی اولاد یہاں نہیں پڑھتی، بلکہ میں یہاں لڑکوں کو بھی نہیں، ماسٹروں کو پڑھانے آیا ہوں۔ میں نیا ہیڈ ماسٹر یونہی بے تکلفی سے غیر سرکاری طریقے پر اسکول کے بارے میں معلومات حاصل کر رہا ہوں۔" ہیڈ ماسٹر نے قانونی پکڑ سے بچتے ہوئے کہا۔

" مجھے اس سے کوئی سروکار نہیں۔ اگر سڑک پر چلتا ہوا کوئی بھی ایرا غیرا اسکول کے ملاحظے کے لئے آجائے تو کیا میں بس سلام ہی بجالاؤں؟ کون ہیں آپ؟"

" میں ہیڈ ماسٹر۔"

" ہیڈ ماسٹر ؟ انھیں تو میں ان کے کمرے میں چھوڑ کر آیا ہوں۔ آپ مہربانی کرکے جائیے ورنہ قانون —— "

ہیڈ ماسٹر اپنے تئیں "جواب جاہلاں باشد خموشی" کہتے ہوئے کمرے کے باہر چلے گئے۔ انھیں لڑکوں کی ہنسی سُنائی دی لیکن انھوں نے اس وقت ڈانٹنا مناسب نہ سمجھا۔

تیسرے کمرے میں ہیڈ ماسٹر نے زیادہ احتیاط برتی یعنی ماسٹر صاحب کو کلاس روم کے باہر ہی بُلا لیا اور اُن سے کہا :-

" دیکھئے میں وہ شخص ہوں جس کے ہاتھ میں دو ایک دن میں آپ سب کی قسمتیں ہوں گی۔ لہٰذا آپ میری قدر کریں گے یا دو دن کا فائدہ اٹھائیں گے جب تک میں نے چارج نہیں لیا ہے ؟ ابھی آپ کہہ دیجئے کہ ہم کچھ نہیں سننا چاہتے مگر دو دن بعد ؟ پھر تو سُننا پڑے گا۔"

" میں کچھ سمجھا نہیں۔" ماسٹر نے آنکھیں پھاڑ کر کہا۔

" میں آپ کا ہونے والا ہیڈ ماسٹر ہوں۔"

" بہت اچھا سر۔ یعنی آپ ہمارے ہونے والے سرپرست ہیں۔"

" میں ابھی سے وعدہ تو نہیں کر سکتا کہ میں آپ کا سرپرست بھی رہوں گا البتہ آپ کے سر پر رہنے والی چیز ضرور ہوں۔"

" چیز تو آپ بہت بڑی ہیں سر۔ ایسا کیجئے میری کلاس کا ملاحظہ کر ڈالئے۔ ڈاکٹری ملاحظہ تو ہو چکا۔ ہیڈ ماسٹری رہ گیا ہے۔ آیئے۔ دیکھو سب لڑکے اور لڑکیاں۔ کھڑے ہو جاؤ۔ بنچ پر نہیں۔ ویسے ہی۔ یہ اپنے۔ ابھی تو کچھ مہینے ہیں لیکن جیسے شادی کے بعد رشتہ ہو جاتا ہے ویسے ہی دو دن کے بعد چارج لینے پر اپنے ہیڈ ماسٹر ہو جائیں گے۔ ہاں۔ ہونے والے ہیڈ ماسٹر صاحب۔ ملاحظہ کیجئے۔ میرا نام سیتارام۔ یہ کلاس اس وقت حساب پڑھ رہی ہے۔"

" کیا نام آپ کا ؟ سیتارام ؟ دونوں نام آپ ہی کے ہیں ؟ خیر سوال یہ ہے کہ میں حساب کی کلاس کا ملاحظہ کرنا نہیں چاہتا۔ خصوصاً جب میں اس کے لئے تیار نہیں۔" ہیڈ ماسٹر نے اپنی قابلیت جتاتے ہوئے کہا۔

" تو میں آپ کی طرف سے ملاحظہ کروں ؟" ماسٹر نے معصومانہ انداز میں کہا۔

" شکریہ۔ آپ اپنی ذمہ داری خوب سمجھتے ہیں۔"

" ہاں تو سُنو بھئی کلاس۔" ماسٹر نے کلاس کو مخاطب کیا: "ان صاحب میں دو دن جوڑ دو تو یہ اپنے ہیڈ ماسٹر کے برابر ہو جاتے ہیں۔ اور نہ جوڑو تو ؟"

" گنتو خیر یعنی صفر کے برابر۔" ایک چھوٹے سے لڑکے نے تیزی سے کہا۔

" بس۔ بس۔ میں سمجھ گیا۔ کلاس تیز ہے۔" کہتے ہوئے ہیڈ ماسٹر تیزی سے باہر کی طرف روانہ ہو گئے اور چوری کی ہیڈ ماسٹری کا پہلا دن پورا کرتے ہوئے سیدھے اپنے گھر پہنچ گئے اور اسی دن پانی پینے کی چھٹی میں جب ماسٹر اپنے خاص کمرے میں چائے سگریٹ وغیرہ پی رہے تھے اور ان میں غیر معمولی ہنسی چھڑی ہوئی تھی اس وقت نئے ہیڈ ماسٹر اپنے گھر اس دن کا تجربہ یاد کرکے ٹھنڈے پانی کی گھونٹیں لے رہے تھے۔

سنیچر اور اتوار گزر جانے پر پیر کے دن نئے ہیڈ ماسٹر اسکول کی خاص بلڈنگ میں جہاں اُن کا آفس بھی تھا ایک فاتح بادشاہ کی شان سے پہنچے جہاں گویا ان کی تمام رعایا جمع تھی۔ آتے ہی انھوں نے اپنی گھڑی دیکھی اور باآواز بلند سوال کیا :-

" کیا دیر ہے ؟ میری گھڑی میں وقت ہو گیا۔"

" لیکن اسکول بڑی گھڑی پر چلتا ہے۔" ایک ماسٹر نے آہستہ سے کہا تاکہ ہیڈ ماسٹر نہ سُن لیں۔ لیکن ماسٹر کا ڈر پورا ہوا۔

" بڑی گھڑی کیا معنی ؟" ہیڈ ماسٹر نے کہا۔ "میری گھڑی جو میں دن میں دس وقت ریڈیو سے ملاتا ہوں صحیح ہوگی یا وہ بڑی دقیانوسی گھڑی جس نے ریڈیو کا نام بھی نہ سُنا ہوگا بلکہ ریڈیو کی ایجاد سے بھی پہلے بنی ہوگی ؟"

" لیکن اتنے اونچے مقام پر چڑھ کر اس کا وقت صحیح کون کرے گا ؟"

لیڈی ٹیچر نے کہا جو کہ لڑکیوں کے کالج سے بی۔ اے کی ڈگری لے کر لڑکوں کو پڑھانے آئی ہوئی تھیں۔

"جناب۔ اُس گھڑی کو چابی تو دی ہی جاتی ہوگی۔ پھر کوئی چڑھتا بھی ہوگا"۔ ہیڈ ماسٹر عقلمندانہ طریقے سے مسکرائے۔

"جی نہیں۔ آپ کو شاید نظر نہیں آیا۔ یہ بجلی سے چلتی ہے۔"

"بجلی بھی کہیں نظر آتی ہے۔ خیر۔ تو بجلی تیز کی جائے۔"

"لیکن اب تو بڑی گھڑی کے مطابق بھی وقت ہو گیا"۔ لیڈی ٹیچر نے اپنی نسوانی کمزوری کا فائدہ اٹھاتے ہوئے ڈانٹتے ہوئے فیصلہ دے دیا۔

چناں چہ ہیڈ ماسٹر اپنے آفس میں پہنچے اور میز پر رکھی ہوئی گھنٹی کو آہستہ سے چھو کر دیکھا۔ گھنٹی نے ٹن سے اُن کی اُنگلی کا جواب دیا اور الہ دین کے چراغ کی طرح ایک نئے چپراسی کو لا کر سامنے کھڑا کر دیا۔ ہیڈ ماسٹر چونکے اور اس سے پوچھنے لگے۔

"کیوں؟ کیا کام ہے؟"

"کیوں سرکار؟ کیا کام ہے"۔ چپراسی نے نقل کرتے ہوئے کہا۔

"کچھ نہیں میں تو یونہی گھنٹی کی جانچ کر رہا تھا۔"

چپراسی کے جاتے ہی ہیڈ ماسٹر کو اُس کی ضرورت محسوس ہوئی اور انھوں نے زور شور سے گھنٹی پر بالکل جل ترنگ شروع کر دی مگر چپراسی نہیں آیا۔

آخر کار انھیں کمرے کے باہر نکل کر کچھ فاصلے پر بیٹھے ہوئے چپراسی کے پاس پہنچنا ہی پڑا۔

"بھئی اب ہم اصلی گھنٹی بجا رہے ہیں۔" انھوں نے چپراسی کو سمجھایا اور اسے اپنے کمرے میں لے آئے۔

"کیوں بھئی چپراسی۔ دسویں کلاس کے بازو کے کمرے میں کون سی کلاس لگتی ہے؟"

"گیارہویں صاحب"۔ چپراسی تیزی سے بولا گویا ایک ہی لفظ ہو۔

"اور اُس کی دوسری طرف؟"

"گیارہویں بی"۔

"گیارہویں صاحب اور گیارہویں بی۔ واہ بھئی کیا مذاق پیدا کیا ہے۔ اچھا جاؤ۔ گیارہویں صاحب کے ٹیچر کو بلا لاؤ۔"

چار منٹ میں گیارہویں اے کے ٹیچر ہیڈ ماسٹر کے کمرے میں داخل ہوئے اور زور سے کہا۔

"گڈ مارننگ"۔

"گڈ مارننگ"۔ ہیڈ ماسٹر نے اور زور سے کہا: "آپ بہت تمیز دار ہیں جب ہی آپ کلاس میں کرسی پر لیٹے ہوئے رہتے ہیں۔ یہی کہنے میں نے آپ کو بلایا ہے"۔

"آپ یہاں بیٹھنے کی اجازت دیں گے؟" ٹیچر نے پوچھا۔

"ذرا ٹھہر کر۔"

"پھر بھی کتنی دیر میں؟"

"دو منٹ کے بعد۔"

ٹیچر نے اپنی گھڑی دیکھ لی۔

ہیڈ ماسٹر نے اپنی تیوری چڑھا لی۔

"میں آپ سے جتا دینا چاہتا ہوں کہ اسکول مذاق نہیں ہوتا"۔ ہیڈ ماسٹر نے سختی سے کہا: "یہاں طلبا دوسرے سبق بھی سیکھتے ہیں، مثلاً کرسی پر بیٹھنا اور آپ ایک ایسی مثال پیش کرتے ہیں جو قابلِ لعنت و ملامت ——"

"میں آپ کی نکتہ چینی مسترد کرتا ہوں۔ دو منٹ ہو چکے اور اب میں کرسی پر بیٹھتا ہوں۔ میں ایک قانونی انسان ہوں اور میرا ہر کام کسی اصول کے تحت ہوتا ہے"۔

"اور ہاں" ہیڈ ماسٹر نے نہایت تلخی سے کہا: "آپ کی یہ اندھی قانونیت آپ کو نقصان پہنچائے گی۔ اس دن جو تم نے میرے ساتھ برتاؤ کیا ہے وہ مجھے یاد ہے جس کا تمھیں خمیازہ بھگتنا ہوگا۔"

"کیسے؟ اس دن میرے برتاؤ میں کوئی قانونی غلطی نہیں ہوئی۔ اگر میں آپ کو پہچانتا بھی تھا تو سرکاری طور پر مجھے کوئی حق نہیں تھا کہ میں آپ کو پہچانوں اور بغیر چارج لئے آپ وہاں آ بھی نہیں سکتے تھے"۔

"وہی میں آپ کو بتلانا چاہتا ہوں کہ بحث اور اختیار میں تھوڑا سا فرق ہے۔"

آپ کو شاید نہیں معلوم آج کل جمہوریت کے زمانے میں قیصری وزاری قریب قریب ختم ہو چکیں۔ آپ کا وجود ہمارے ہاتھوں میں ہے۔ سڑک پر چلتے ہوئے ادنیٰ سے شخص کے ہاتھوں میں ہے اور قانونا کون ذمہ ہے یہ آپ کو جب پتہ چلے گا جب یہاں تعلیمات کے ڈائرکٹر ملاحظے کے لئے آئیں گے۔ دیکھئے

پھر کس کا زور چلتا ہے ۔ مجھے اب شاید آپ اجازت دیں گے کہ میں اپنی تقریر صحیح جگہ پر کروں ۔ یعنی کلاس میں ۔ گڈ مارننگ ۔"

" آپ میرے حکم سے اپنی کلاس میں پہنچ جائیں ۔" ہیڈ ماسٹر نے جاتے ہوئے ٹیچر پر اپنے الفاظ پھینکے گویا وہ انھیں کا حکم مان رہا ہو ۔ پھر کچھ دیر سناٹے میں بیٹھے رہنے کے بعد اُنھوں نے گھنٹی بجائی اور کمرے میں آتے ہوئے چپراسی سے کہا ۔

" آؤ ۔ اسٹول کے پاس آ کر کھڑے ہو جاؤ ۔ کیوں جی ہمارے یہاں آنے سے پہلے ہمارے بارے میں کچھ باتیں ہوتی تھیں ؟ "

چپراسی خاموش ہو گیا ۔

" بتاؤ ۔ ہم ناراض نہیں ہوں گے ۔"

" سرکار سب کہتے تھے کہ آپ ایک تو نئے نئے بھرتی ہوئے ہیں پھر بھی آپ شروع میں جہاں گئے تھے وہاں ماسٹروں کی ترقی آپ نے مار دی ۔ چپراسیوں کو نکال دیا اور لڑکوں پر جرمانے کئے اور کوئی آپ کو پسند نہیں کرتا اور چپراسی تو آپ کی جان لینے پر تُلے رہتے ہیں ۔"

" اچھا ۔ تم جا سکتے ہو ۔" ہیڈ ماسٹر نے جلدی سے کہا اور خود پھر ایک سناٹے میں ڈوب گئے ۔ ان کی کارروائیوں کی خبر اُن کے آگے آگے چلنے لگی تھی کیا وہ واقعی ظالم تھے ؟ اور ظالم کی عمر کوتاہ ہوتی ہے ۔ کہیں ایسی گھڑی نہ آ گئی ہو کہ انھیں ہیڈ ماسٹری درکنار ، ماسٹری ہی مل کر رہ جائے ، بلکہ ماسٹری درکنار پنشن سے بھی ہاتھ دھونا پڑے ۔ یہ اسکول ذرا خطرناک قسم کا معلوم ہوتا تھا ۔ گیارویں اے کا ٹیچر بے حد قانونی آدمی معلوم ہوتا تھا ۔ انھیں اس کی تقریر کا خیال آ رہا تھا ۔" آپ کا وجود ہمارے ہاتھوں میں ہے ... ادنیٰ سے شخص کے ہاتھوں میں ہے ۔" یہ ایک تلخ حقیقت بھی تھی شہنشاہیت کے چہرے میں کہیں انھیں زارِ روس یا قیصرِ جرمنی یا فاروقِ مصر کی طرح اپنی چھوٹی سی سلطنت بھی نہ کھونا پڑے ۔ زمانہ ایسا تھا جس کا راز صرف ایک جھوٹ میں پنہاں تھا ۔ وہ یہ کہ بادشاہ اپنی رعایا سے کہہ دے کہ میں تمھارا محکوم اور تم حاکم ۔ بات وہی رہی صرف رعایا بہل جائے گی ۔ یہی شاید انھیں بھی کرنا پڑے ۔ انھیں ایک وقت یہ بتلا دینا پڑے گا کہ وہ جمہوریت پسند ہیں اور اُن کے نزدیک چپراسی کی عزت ہیڈ ماسٹر کے برابر ہے ۔

اسی وقت ہیڈ ماسٹر نے ماسٹروں کے نام ایک حکم صادر کیا :-

" چپراسی کا بھی اتنا ہی خیال کیا جائے جتنا کہ ہیڈ ماسٹر کا ۔"

اُنھوں نے کاغذ چپراسی کو تھمایا اور اس سے کہا کہ یہ چٹھی ماسٹروں کو جب دکھائی جائے جب وہ اپنے کمرے میں جمع ہوں اور وہ کیا کہتے ہیں ۔ چپراسی آ کر چپکے سے اطلاع دے ۔

چپراسی قریب ڈیڑھ بجے ہیڈ ماسٹر کے کمرے میں آیا ۔ مگر صاحب ٹہلتے ہوئے کمرے کے باہر نکل گئے تھے ۔ چپراسی نے آہستہ سے گھنٹی بجائی تھی کہ ہیڈ ماسٹر چپراسی سے بھی زیادہ تیز دوڑتے ہوئے کمرے میں آ گئے ۔

" معاف کریں گے سرکار ، گھنٹی چھوٹی نہیں تھی کہ بج گئی ۔"

" چھوٹی نہیں تو بجے گی کیسے ؟ خیر کیا کہا ماسٹروں نے ؟ خوش ہوئے ؟"

" ہاں سرکار بہت ہنس رہے تھے ۔ اور گیارویں اے والے کہہ رہے تھے یہ چٹھی الٹی لکھ گئی ۔ اس کو ایسا ہونا تھا ۔ ہیڈ ماسٹر کا اتنا ہی خیال رکھا جائے جتنا کہ چپراسی کا ۔"

" خیر یہ تو ایک ہی بات ہے ۔" ہیڈ ماسٹر نے دھیرے سے کہا ۔ میری چال پوری نہیں تو نصف یا چوتھائی حصہ ضرور کامیاب ہوئی ۔"

لیکن اس کے علاوہ ضرورت تھی کہ ڈی ۔ پی ۔ آئی کے ملاحظے کے پہلے پہلے ہی وہ مدرسوں میں ہر دل عزیز ہو جائیں اور اس کی ترکیب بھی گیارویں اے کے ٹیچر کی دھمکی میں موجود تھی " آپ کا وجود ہمارے ہاتھوں میں ہے ۔"

" واقعی " ہیڈ ماسٹر اپنے دل میں کہنے لگے ۔ ماسٹر ہی ہیڈ ماسٹر کی روح ہوتے ہیں ۔ بلکہ روحیں ہوتے ہیں ۔" اُنھوں نے اپنے آپ کو صحیح کہا " بلکہ روحیں ہوتی ہیں ۔" انھوں نے پھر اپنے آپ کو صحیح کیا " اگر وہ نہیں تو ہیڈ ماسٹر نہیں ۔ اگر اسی خیال پر ایک ڈرامہ لکھ لیا جائے تو کیسا رہے گا ؟ ایک وقت تو میں نے ایک ڈرامہ لکھ ہی ڈالا تھا ۔ جسے ایک ششماہی رسالے نے نہایت شوق سے ایک بحث کے نام سے چھاپا تھا اور کچھ پیسے کا بھی لین دین ہوا تھا ۔ شاید مجھے ہی کچھ پیسے ایڈیٹر کو دینے پڑتے تھے ۔ لیکن اگر آج کل کے ایڈیٹر ڈرامے کو بحث کہتے ہیں تو یہ ڈرامہ بغیر مکالمے کا رہے گا ۔" ہیڈ ماسٹر نے اپنے تئیں غصّہ سے کہا ۔

اسی دن سے ہیڈ ماسٹر نے ایک ڈرامہ لکھنا شروع کیا بغیر مکالمات کا ۔

" یہ کسی رسالے میں دے کر ضائع کرنے کے لئے نہیں ۔" اُنھوں نے اپنے تئیں کہا " بلکہ اسٹیج کرنے کے لئے ہے ۔ طلبا کی سوشل گیدرنگ کے بعد میں خود ماسٹروں کی گیدرنگ کا انتظام کروں گا جس کے تحت یہ ڈرامہ کھیلا جائے گا ۔" انھوں نے ڈرامائی انداز میں کہا ۔ تاکہ ٹیچروں پر یہ ثابت ہو جائے کہ اُن کے درمیان

ایک ڈرامسٹ، آرٹسٹ اور سیٹرلیٹ (طنزنگار) بھی موجود ہے اور وہ اس کے مداح ہو جائیں۔

اسٹوڈنٹس سوشل گیدرنگ کے قریب قریب ہیڈماسٹر نے ماسٹروں کی ایک میٹنگ کی اور اس میں کہا:-

"آپ لوگوں کے سامنے ایک ایسا ڈرامہ پیش کیا جا رہا ہے جس میں قسم کھانے کو بھی ایک مکالمہ نہیں۔"

دسویں کے ٹیچر نے ظاہرہ نہایت دلچسپی کے ساتھ اسے پڑھا اور ایک دم لیڈی ٹیچر کے پاس بڑھا دیا چونکہ اس میں اُن کا بھی پارٹ تھا۔

ڈرامہ —————— از قلم۔ جناب پکوڑی لال صنم

ایکٹ پہلا۔ سین پہلا۔ اسکول کا ایک کمرہ

(کمرے میں ایک شخص کرسی پر مجسمے کے انداز میں آنکھیں بند کئے ہوئے بیٹھا ہے۔ پتھر کی طرح۔ گویا اس میں جان نہیں ہے)

[لیڈی ٹیچر داخل ہوتی ہے اور دیوار پر ایک بورڈ ٹانگتی ہے جس پر لکھا ہوا ہے "ہیڈ ماسٹر"]

(ایک ٹیچر داخل ہوتے ہیں اور گاتے ہیں)

جاگو جاگو۔ آنکھیں کھولو۔ زندہ ہو زندہ ہو۔

(مجسمہ آنکھیں کھولتا ہے لیکن ایک طرف ٹکٹکی لگی ہوئی ہے اور کوئی حرکت بھی نہیں کرتا)

[دوسرا ٹیچر داخل ہوتا ہے اور خاموش تقریر صرف حرکتوں کے ساتھ شروع کر دیتا ہے]

(مجسمے میں عقل آجاتی ہے۔ اِدھر اُدھر دیکھتا ہے لیکن اٹھ نہیں سکتا)

[لیڈی ٹیچر کھٹ کھٹ اس کی طرف بڑھتی ہے اور اس کا ہاتھ پکڑ کر ناچنے لگتی ہے]

(مجسمہ بھی ناچنے لگتا ہے اور لیڈی ٹیچر بورڈ کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ مجسمہ سمجھ جاتا ہے کہ وہ ہیڈ ماسٹر ہے اور شان سے قدمیں رکھتا ہوا آگے آگے اور باقی سب پیچھے چلے جاتے ہیں۔)

سین دوسرا — ہیڈماسٹر کا آفس

(ہیڈ ماسٹر کرسی پر بیٹھا ہوا ہے اور سامنے وہی دو ٹیچر اور لیڈی ٹیچر سر جھکائے کھڑے ہیں جن پر وہ بغیر آواز کے گرجتا ہوا معلوم ہو رہا ہے۔ لیڈی ٹیچر یکایک بغاوت کرتی ہے۔ ہیڈ ماسٹر کا ہاتھ پکڑ کر بالجبر ناچنے لگتی ہے اور تھوڑی دیر آکر ہیڈ ماسٹر کا ہاتھ چھوڑ دیتی ہے۔ وہ گر جاتے ہیں مفلوج کی طرح۔)

[ایک ٹیچر غصّے کے ساتھ خاموش تقریر شروع کر دیتے ہیں اور ہیڈ ماسٹر پر سناٹا چھانا شروع ہوتا ہے جیسے کسی نے کلوروفارم سنگھا دیا ہو۔ حتیٰ کہ وہ بے حس ہو جاتے ہیں صرف آنکھیں کھلی ہوئی ہیں]

(دوسرا ماسٹر گاتا ہے۔)

مرجاؤ مرجاؤ۔ آنکھیں بند کرو۔ مرجا۔ مرجا۔ مرجاؤ)

(ہیڈ ماسٹر کی آنکھیں بند ہو جاتی ہیں اور وہ پتھر کی طرح سخت ہو جاتا ہے۔ لیڈی ٹیچر ہیڈ ماسٹر کا نام دیوار سے نکال کر ناظرین پہ پھینک دیتی ہے۔)

(پردہ گرتا ہے)

"مبارک باد" گیارویں اے کے ماسٹر بول اٹھے "آپ نے ایسا ڈرامہ لکھا جو آپ لکھ نہیں سکتے۔"

"کیا مطلب آپ کا؟" ہیڈ ماسٹر نے متفکر ہو کر پوچھا۔

"یعنی آپ سے اُمید ہی نہ تھی کہ آپ ایسی چیز لکھ سکیں۔ یہ مراد نہیں کہ آپ جیسے معزز عہدے کا انسان ادبی سرقے کا مرتکب ہو لیکن بالکل یہ معلوم ہوتا ہے کہ اندھے کے ہاتھ بٹیر لگ گئی ہے۔"

"واقعی؟" ہیڈ ماسٹر نے مسکرا کر پوچھا "تو اب میرا یہ خیال ہے کہ یہ ادبی کوشش صرف صفحۂ کاغذ کی زینت ہی بن کر نہ رہ جائے۔"

"یہ تو ظلم ہو جائے گا۔" گیارویں بی نے قطع کلام کرتے ہوئے کہا۔ "صفحۂ کاغذ پر وہ زینت تو کیا صرف کیڑے مکوڑے کی صورت اور حیثیت رکھتا ہے۔"

"وہی تو میرا کہنا ہے۔" ہیڈ ماسٹر نے بات کا رُخ بدلتے ہوئے کہا "کہ کہیں یہ صرف کیڑے مکوڑے ہی بن کر نہ رہ جائے بلکہ اسٹیج کا جامہ پہن کر۔"

"گائے اور ناچے۔ یہی مطلب ہے نہ آپ کا؟" گیارویں بی نے معصومانہ

انداز میں پوچھا۔
" جی ہاں! اور مجھے اُمید ہے کہ ہم سب کی مدد سے ادب کے اس ٹوٹے پھوٹے ٹکڑے میں جان پڑ جائے گی"
" یہ کیا کہہ رہے ہیں آپ ؟ " گیارویں اے نہایت غصے سے کہنے لگے "کیا اس میں ابھی جان نہیں ؟ کیا یہ مُردہ ہے جو آپ ضرورت سمجھتے ہیں کہ اس کو اسٹیج پہ لاکر زندہ کیا جائے ؟"
ہیڈ ماسٹر پر خاموشی چھا گئی۔ وہ سوچ رہے تھے وہ خود کیسے کہیں کہ ڈرامہ مُردہ ہے اور اسٹیج کا محتاج ہے۔ گیارویں اے کے ٹیچر نے اُن کے ڈرامے کی ترقی کے تمام امکانات کا گلا گھونٹ دیا تھا۔
" لیکن ڈرامے تو اداکاری کے لئے ہی لکھے جاتے ہیں۔" انھوں نے آخر کار سوچ کر کہا۔
" یہ کوئی ضروری نہیں۔ شیکسپیر تو پڑھا زیادہ جاتا ہے۔" دسویں کے ٹیچر نے کہا۔
" لیکن اس میں پڑھے جانے کا مصالحہ بہت ہے۔ یہاں تو صرف اداکاری کا مصالحہ ہے۔" لیڈی ٹیچر نے کہا۔
" جی ہاں۔ اس میں مکالمے تو ہیں ہی نہیں۔" ہیڈ ماسٹر نے عجلت سے کہا۔ "آپ نے اس بات کو خوب سمجھا مس کسم ملہاری۔ آپ کا کیا خیال ہے، کیا آپ اس میں لیڈی ٹیچر کا پارٹ ادا کر سکیں گی ؟"
" لیکن مجھے ناچنا نہیں آتا۔" لیڈی ٹیچر نے شرماتے ہوئے کہا۔
دسویں بی ذرا رومانی قسم کے واقع ہوئے تھے۔ ان سے رہا نہ گیا اور جذبات میں آکر وہ کہہ اٹھے۔
" ناچ کیا نسوانی فطرت سے کوئی الگ چیز ہے ؟ عورت کا چلنا پھرنا، اٹھنا بیٹھنا تمام ایک لافانی ناچ ہے۔ کیا مچھلی کو بھی تیرنا سیکھنے کی ضرورت ہے ؟ جس طرح مچھلی کا وجود تیرنا ہی تیرنا ہے اسی طرح عورت کا وجود رقص ہی رقص ہے۔ عورت رقص کا وہ سورج ہے جو باہر سے روشنی کا محتاج نہیں بلکہ اپنی ہی روشنی سے لوگوں کے دلوں میں اجالا کئے ہوئے ہے۔"
" اور پھر ناچنا مجھے کب آتا ہے۔" ہیڈ ماسٹر نے لیڈی ٹیچر کو تسلی دیتے ہوئے کہا "ہم دونوں کو ہی تو ناچنا ہو گا اور وہ بھی نہایت شائستہ اور سنجیدہ طریقے سے"
" یعنی آپ دوبارہ ہیڈ ماسٹر بنیں گے ؟" گیارویں اے نے کہا "یہ تو بڑی خود غرضی ہے۔ دوسروں کو آپ ڈرامے میں بھی ہیڈ ماسٹر بننے کا موقع نہیں دیں گے ؟"
" موقع کیا معنی۔ میں تو ہیڈ ماسٹر ہوں ہی۔ اس میں بحث کی کوئی گنجائش ہے کیا ؟ البتہ میں آپ کو دوسرا پارٹ دیتا ہوں۔ کون سا لیں گے آپ ؟ تقریر کرنے والے کا یا گانے والے کا ؟"
" مجھے تو دونوں چیزیں نہیں آتیں۔" گیارویں اے نے گھبرا کر کہا۔
" لیکن تقریر کرنی ہی کہاں پڑتی ہے۔" لیڈی ٹیچر نے گیارویں اے کو سمجھایا "آپ کو خاموش تقریر کرنی ہے۔"
" تو منظور ہے۔" ماسٹر نے کہا۔
" خوب۔" ہیڈ ماسٹر نے کہا "اب کیا کوئی ایسا ہے جو گانا جانتا ہو ؟"
دسویں کے ٹیچر دل ہی دل میں گھبرانے لگے۔ انھیں کچھ کچھ گانا آتا تھا مگر وہ بہت دور میں تھے۔ وہ سوچ رہے تھے کہ ڈرامے کے ریہرسل وغیرہ آدھی آدھی راتوں کو ختم ہوتے ہیں اور اسکول شہر سے دور واقع تھا۔ وہاں راتوں کو جانا۔ ویران راستوں سے آنا۔ اس سے تو خیر وہ ڈر نہیں سکتے تھے۔ وہ کوئی بزدل تو تھے ہی نہیں۔ مگر اسکول خود جناتی مشہور تھا۔ جنات سے بھی وہ کوئی ڈرتے نہیں تھے۔ مگر خطرہ تو خطرہ ہی ہے۔ بڑے بڑے شیروں کو ایک سیسے کی گولی مار ڈالتی ہے اس کے باوجود ایک چیز انھیں ایثار پہ مجبور کر رہی تھی — مس کسم ملہاری — اس بیچاری نے اپنا نام کیوں دے دیا ہو گا۔ کہیں اس نازک وجود کو کوئی گزند نہ پہنچ جائے۔
اتنے میں لیڈی ٹیچر نے خود ہی کہا "سیتا رام صاحب۔ آپ تو گا لیتے ہیں نا ؟ تال پہ اگر نہیں گا سکتے تو آپ کے ساتھ طبلہ رکھا ہی نہ جائے گا۔ صرف کوئی صاحب ستار جھنجھناتے رہیں گے، بس"
" اور تو کوئی چیز مجھے راضی نہیں کر سکتی تھی مس کسم۔" دسویں نے رومانی انداز میں کہا۔ "لیکن مجبوری یہ ہے کہ آپ کہہ رہی ہیں۔"
" شکریہ۔" مس کسم نے مذاق کرتے ہوئے کہا "میں اس خراج عقیدت کی ممنون ہوں۔"
" شکریہ مس کسم" ہیڈ ماسٹر نے کہا کہ آپ نے انھیں راضی کر لیا۔ اور شکریہ آپ سب کا جنھوں نے اس میٹنگ کو کامیاب بنایا۔"
" مبارک باد ہیڈ ماسٹر صاحب" گیارویں اے نے چیخ کر کہا۔

"بلکہ زندہ باد"

دوسرے دن ہیڈ ماسٹر کی فرمان نکلا اور بغرض ریہرسل دونوں ماسٹر اور لیڈی ٹیچر مع چوکیدار، ایک پیٹرومکس اور ہیڈ ماسٹر کے مستعدی کے ساتھ روزانہ رات کو اسکول میں جمع ہونے لگے۔

ایک رات دسویں کے ٹیچر جب اپنی سائیکل پر سوار آبادی کو چھوڑ اسکول کی طرف بڑھ رہے تھے۔ اُن کی سائیکل کا لیمپ یکایک بُجھ گیا۔ جلتے ہوئے لیمپ میں ویسے کوئی خاص روشنی ہوتی بھی نہیں تھی۔ وہ تو صرف پولیس کے ڈر سے گویا ایک چمکدار چیز تھی لیکن اس کے اس پُراسرار طریقے پر بجھ جانے سے ماسٹر صاحب کچھ گھبرا گئے۔ انھوں نے آس پاس نظر دوڑائی شاید لیمپ کے بجھانے والا دکھائی دے کسی جھاڑ پر بیٹھا ہوا یا کہیں ہوا میں لٹکا ہوا۔ لیکن سوائے تاریکی کے کچھ دکھائی نہ دیا اور سوائے سنّاٹے کے کچھ سُنائی نہ دیا اور وہ اپنے تئیں کہنے لگے کہ آگ کا یہ ننھا سا دھڑکتا ہوا دل مجھے کتنی ہمت دیتا تھا یہ اُس کے بجھ جانے کے بعد ہی معلوم ہو رہا ہے۔ خیر اب اسکول بھی پاس آگیا ہے۔ وہاں تو سب ہوں گے ہی۔

اسکول کے گیٹ سے ماسٹر نے گردن لمبی کر کے اسکول کو اچھی طرح جانچا لیکن عجیب بات تھی کہ اتنی دیر ہونے پر بھی وہاں نہ دروازہ کھلا تھا، نہ روشنی تھی، نہ انسانی آوازیں، کیا روشنی کائنات سے ہی اڑی جا رہی تھی، نہ آسمان میں چاند، نہ سائیکل میں لیمپ، نہ اسکول میں پیٹرومکس، اب اسکول رات کے وقت کوئی انتظار کرنے کی جگہ تھی؟ "میں نے بھی خواہ مخواہ یہ ڈرامے کا دردِ سر مول لے لیا۔ بقول شاعر، "ہم درد مند کیا مر گیا"، اور یہ سب کرتوت ہیں مس کسم بلہاری کے، اور لُطف یہ کہ آپ بھی غائب، کم از کم وہ موجود ہوں تو جان دینے میں بھی مزہ آجائے، کیونکہ یہاں ہر قسم کے انس و جن کے موجود رہنے کا امکان ہے۔"

اتنے میں سرسر کی آواز آئی اور ماسٹر چونک کر سڑک کی طرف دیکھنے لگے۔ اسکول کی طرف ایک رکشا آ رہا تھا۔

"مس کسم آ ہی پہنچیں" ماسٹر نے نہایت اطمینان سے اپنے تئیں کہا۔ "رومان بھی فطرت کا ایک کھلونا ہے جسے وہ عجیب عجیب موقعوں پر عجیب عجیب طریقوں سے کھیلتی ہے۔"

جیسے رکشا گیٹ کے قریب آیا ماسٹر نے رکشا کی طرف زور سے کہا:

گھبرانے کی کوئی بات نہیں مس کسم۔ میں آخر یہاں حاضر ہوں۔"

"آپ کس چیز سے گھبرا کر مجھے ہمت دلا رہے ہیں؟" لیڈی ٹیچر نے سوال کیا۔

"آپ یہ نہیں دیکھ رہی ہیں کہ اسکول ابھی تک خاموش، تاریک اور غیر آباد ہے؟"

"یعنی آج ریہرسل دیر سے شروع ہوگا، اور کیا؟" لیڈی ٹیچر نے اسکول کی دوسری طرف کی سڑک پر غور کرتے ہوئے کہا۔ "لیجئے شاید ہیڈ ماسٹر بھی آ رہے ہیں۔ وہ دور۔"

ماسٹر یہ سُن بھی نہ پائے تھے کہ یکایک چونکے، اُن کے پاس ہی گیارہویں کے ٹیچر دھم سے سائیکل پر سے اُتر رہے تھے۔

"مسٹر سیتارام۔ کچھ سُنا تم نے؟ کیا کر رہے ہو یہاں؟ ہیڈ ماسٹر صاحب کا دل چلتے چلتے رُک گیا۔ اسی لئے آج کوئی نہیں آئے گا۔ سب کو میں نے یہ خبر پہنچا دی۔"

"کیا ہیڈ ماسٹر صاحب ختم ہو گئے؟" لیڈی ٹیچر نے پوچھا۔

"میں کہہ کیا رہا ہوں؟ دل رُک جائے اور انسان زندہ رہے؟" اور گیارہویں اسے تیزی سے واپس ہو گئے۔

"بھئی سُنو تو میں بھی آ رہا ہوں۔" دسویں نے کہا مگر گیارہویں اسے نہ رکے

"مس کسم آپ کا سائیکل رکشا چلانے والا نہایت تیز معلوم ہوتا ہے لہٰذا میں روانہ ہوتا ہوں۔" دسویں نے لیڈی ٹیچر سے اجازت لی اور گیارہویں اسے کا پیچھا کرتے ہوئے نکل گئے۔

لیڈی ٹیچر ہیڈ ماسٹر نما چیز سے جو دور سے آتی ہوئی دکھائی دے رہی تھی ڈر کر رکشا والے کو ڈانٹتی ہوئی تیزی سے نکل گئیں اور اسکول دوبارہ ایک تاریک سناٹے میں گھر گیا۔

کچھ منٹ کے اندر اسکول کے احاطے میں دوسری طرف سے بلاشک و شبہ پکوڑی لال ہیڈ ماسٹر داخل ہوئے "ابھی تک کوئی نہیں آیا۔" وہ زور زور سے بڑبڑانے لگے "خیر ایک چابی میرے پاس بھی ہے۔"

انھوں نے ریہرسل کا بڑا ہال کھولا اور اندھیرے میں ڈرامے کے پردے کے پاس ایک اسٹول پر قبضہ کیا۔ پیٹرومکس بھی اب آتا ہی ہوگا انھوں نے سوچا۔ یہیں انتظار کیا جائے تاکہ دوسروں پر ظاہر ہو جائے کہ ڈرامے میں

دل چسپی لینا کسے کہتے ہیں۔ گھر میں تو انھوں نے جتا ہی دیا تھا کہ ریہرسل یہی چلا یعنی پوری رات کے لئے بے فکر ہو جانا تھا۔ غرضیکہ وہ اپنے ہی پارٹ کا ریہرسل اس زور شور سے انجام دینے لگے کہ انھیں نہ وقت کا خیال رہا نہ یہ کہ وہ تنہا تھے۔ ایک گھنٹے کے بعد وہ چونکے اور کہنے لگے: "نامعقول لوگ! خیر ان کا ضمیر خود انھیں کاٹے گا۔ فی الحال ایک ہدایت کار کی حیثیت سے ذرا دوسرے پارٹ کی بھی مشق کر لوں۔"

ہیڈ ماسٹر اندھیرے میں بیک بینی و دو گوش پورا ڈرامہ اسٹیج کرنے لگے کبھی وہ کرسی پر پہنچ کر مجسمہ بن جاتے، کبھی خاموش تقریر فرماتے، کبھی گاتے اور کبھی لیڈی ٹیچر بنے ہوئے ناچنے لگتے۔ آخر کار جب ڈرامہ ختم ہونے پر آیا تو وہ بالکل تھک چکے تھے۔ اور جب خیالی مس کسم بلہاری نے انھیں جھٹکا دیتے ہوئے چھوڑ دیا تو وہ اسٹیج پر بچھے ہوئے کینوس پر گر کر خاموشی سے لیٹے رہے۔ وہی اُن کی اداکاری کا کمال تھا وہ سوچنے لگے جب کہ انھوں نے موت کی ایکٹنگ کرنی تھی ——
خاموش بے حس موت۔ ہمیشہ سونے والی موت، افسوس کہ انھیں دیکھنے والا کوئی موجود نہ تھا۔ لیکن عنقریب ہی سب آجائیں گے۔ بلکہ اس دوران میں اگر ہیڈ ماسٹر سو گئے تو بھی کوئی مضائقہ نہیں۔ ماسٹر دیکھیں گے کہ ہیڈ ماسٹر اپنی اداکاری کو کمال پر پہنچانے میں کم از کم آدھا کامیاب ہو گیا تھا۔ اس کی نیند گویا اجل کی نیند تھی۔

ہیڈ ماسٹر نے آنکھیں بند کر لیں اور موت کی ایکٹنگ میں آدھے کامیاب ہو گئے یعنی انھیں نیند آگئی۔

دوسرے دن اسکول کا ٹورنامنٹ تھا۔ کھیلوں میں حصہ لینے والے لڑکے اور لڑکیاں، ٹیچر اور لیڈی ٹیچر نہایت صبح ہی چپراسی کو لئے ہوئے اسکول میں آپہنچے۔ پاس ہی سرکٹ ہاؤس میں ٹھہرے ہوئے ڈی۔ پی۔ آئی بھی اپنی میم صاحبہ کو ٹہلاتے ہوئے مجمع کو دیکھ کر اسکول کی طرف آنکلے۔ چپراسی کو بڑا ہال کھولنے کی ضرورت ہی نہ ہوئی۔ وہ پہلے سے ہی کھلا ہوا تھا اور اندر سے خراٹوں کی آواز آرہی تھی۔

ڈی۔ پی۔ آئی اور اُن کی میم صاحبہ اور تمام ٹیچر اور کچھ بڑے لڑکے آہستہ آہستہ ہال میں داخل ہوئے۔ ہیڈ ماسٹر صاحب اسٹیج پر ابھی ابھی موت کی اداکاری میں مشغول تھے۔

"ہیڈ ماسٹر صاحب کا خیال ہے کہ ماسٹر ہی اُن کی روح ہیں۔ اگر ماسٹر نہ ہوں تو ہیڈ ماسٹر کا وجود ہی نہیں۔ لہٰذا ہم لوگ اُن کے ڈرامے کے ریہرسل میں نہیں آئے تاکہ وہ ختم ہو جائیں۔" گیارہویں اسے نے کہا۔
ہیڈ ماسٹر کی آنکھ اس وقت کھلی جب ڈی۔ پی۔ آئی اپنی انگریزی ہوتی آواز میں کہہ رہے تھے۔
"ام سب سمجھا۔" لیکن گرد و غبار میں پیٹے ہوئے اور کینوس پر لیٹے ہوئے ہیڈ ماسٹر کی سمجھ میں کچھ نہ آرہا تھا اور ہیڈ ماسٹر اپنی ہیڈ ماسٹری کی موت کی اداکاری میں واقعی کامیاب ہو گئے یعنی شہنشاہیت کے اس ننھے سے چراغ کو بھی ظالم جمہوریت نے بجھا دیا۔

---

## قومی آمدنی

۱۔ پہلے پنج سالہ منصوبے کے آغاز پر بھارت کی قومی آمدنی ۹۱۱۰ کروڑ روپے تھی۔ مگر ۵۶-۱۹۵۵ء میں ۱۰۸۰۰ کروڑ روپے ہوگئی۔ اس طرح اس عرصے میں قومی آمدنی میں ۱۸ فی صدی اضافہ ہوا۔

۲۔ اگر قیمتیں ساکن رہیں تو دوسرے منصوبے کے اختتام پر قومی آمدنی ۱۳۴۸۰ کروڑ روپے کے لگ بھگ ہو جائے گی۔

۳۔ فی کس آمدنی ۵۱-۱۹۵۰ء میں ۲۵۰ روپے سے بڑھ کر ۵۶-۱۹۵۵ء میں ۲۸۱ روپے ہوگئی۔ اور ۶۱-۱۹۶۰ء میں یہ ۳۳۰ روپے ہو جائیگی۔

۴۔ کل قومی آمدنی میں زراعت اور متعلقہ پیشوں کا حصہ ۵۶-۱۹۵۵ء میں ۴۸ فی صدی سے گر کر ۶۱-۱۹۶۰ء میں ۴۴ فی صدی ہو جائے گا۔ اس کے برعکس کانوں اور فیکٹریوں کا حصہ ۹ فی صدی سے بڑھ کر ۱۱ فی صدی ہو جائے گا۔

۵۔ دوسرے پنج سالہ منصوبے کے دوران میں سرمایہ کاری کے مجوزہ پروگرام کو پورا کرنے کے لئے اس بات کی ضرورت ہے کہ گھریلو بچت کی مقدار بڑھائی جائے جس سے کہ اس وقت قومی آمدنی میں اس کا ۷ فی صدی کا جو حصہ ہے وہ ۶۱-۱۹۶۰ء تک دس فی صدی ہو جائے۔

سید فرید الوحیدی

# دارالعلوم دیوبند

ہندوستان کے عوام جب ۱۸۵۷ء کی جنگِ آزادی میں شکست کھا گئے اور اپنی آخری جدوجہد میں ناکام ہوئے تو انگریزوں کو وسیع پیمانے پر اور علی الاعلان ہندوستانیوں کو کچلنے کا موقع ملا اور انھوں نے ہر ممکن طریقے سے ہندوستانی اقوام کے جذبۂ آزادی کو دبانا شروع کیا۔ حکومت نے اس حقیقت کو محسوس کر لیا کہ ملک کو فتح کر لینے سے زیادہ مشکل اور مضبوط کام اس فتح مندی کی بقا اور استحکام ہے۔ نیز اگر عوام کے دل و دماغ کو مسخر کر کے اس پر قبضہ نہ کر لیا گیا تو فتح و حکومت کو کسی بھی وقت یہ نشۂ حریت میں سرشار اور قوت و طاقت سے مجبور عوام شکست و غلامی میں تبدیل کر سکتے ہیں۔

چناں چہ ۱۸۵۷ء کے عزائم اور ولولوں کو ختم کرنے کے لئے اور قلوب و اذہان کا رُخ بدلنے کے لئے سب سے پہلے برٹش گورنمنٹ نے تعلیم اور طرزِ تعلیم کو اپنے مقاصد کے لئے استعمال کرنے کا فیصلہ کیا اور کافی غور و خوض کے بعد اپنے جاری کردہ نصاب و طرزِ تعلیم کے ذریعے عوام کی قوتِ فکر کو مفلوج کرنا شروع کیا۔ چناں چہ "لارڈ میکالے" نے کہا تھا۔

"ہماری تعلیم کا مقصد ایسے نوجوان پیدا کرنا ہے جو رنگ و نسل کے اعتبار سے ہندوستانی ہوں مگر دل و دماغ کے اعتبار سے فرنگی ہوں" (مدینہ ۲۸ جنوری ۱۹۳۶ء)

اس آخری کوشش کے بعد ہندوستانی عوام و خواص کے لئے جدوجہد آزادی کی کوئی گنجائش باقی نہ رہ گئی تھی۔ اور وہ آزادی لانے اور آزادیٔ وطن کے لئے کوئی آواز نہ اٹھا سکتے تھے۔ مذاہب کا احترام، رواداری، علماء و بزرگوں سے محبت و عقیدت، اور وطن پرستی، یہ تمام خصوصیات ہندوستانی دماغوں اور اذہان کے امتیازات تھے۔ مفتوحہ اقوام میں ان جذبات کی موجودگی کو فاتح اقوام نے بڑے خطرہ کی نگاہ سے دیکھا۔ اور بجا طور پر یہ محسوس کیا کہ جب تک یہ جذبات ہندوستانیوں میں موجود رہیں گے وہ وفادار اور فرماں بردار رعایا نہ بن سکیں گے۔ یہ حقیقت روزِ روشن کی طرح واضح ہے کہ انھیں جذبات کو فنا کرنے کے لئے اور اسی قسم کے منصوبوں کے ماتحت انگریزی تعلیم اور مشنری کالج اور اسکولوں کی بنیاد رکھی گئی اور ان ذرائع سے وہ فکر اور طرزِ زندگی عام کیا گیا جس کا لازمی خاصہ، وفاداری لامذہبیت اور وطن دشمنی تھا۔ ان اسکولوں اور کالجوں کے اثرات بہت جلد تمام ہندوستان میں آگ کی طرح پھیلنے شروع ہو گئے، اور نوجوان دماغوں اور فکری قوتوں میں ان اثرات نے زہر کی طرح سرایت کرنا شروع کر دیا۔ ڈبلیو۔ ڈبلیو ہنٹر اپنی کتاب میں لکھتا ہے:۔

"ہمارے اینگلو انڈین اسکولوں سے کوئی نوجوان خواہ وہ ہندو ہو یا مسلمان ایسا نہیں نکلتا جو اپنے آباؤ اجداد کے مذہب سے انکار کرنا نہ جانتا ہو[1]"

اور اس طرح اس طریقۂ تعلیم اور طرزِ فکر سے متاثر ہو کر نوجوانوں نے خود اپنے ہی ملک کی غلامی کو مضبوط کرنے کے لئے انگریزی مشینری کے بہترین پرزوں کا کام دینا شروع کر دیا اور انگریز اپنی اسکیم کی اس کامیابی سے بہرہ اندوز و مطمئن ہونے لگے۔ چناں چہ اپنے کالجوں اور اسکولوں کے طلب کا ذکر کرتے ہوئے ڈبلیو۔ ڈبلیو ہنٹر لکھتا ہے:۔

"ان بے دینوں کی بڑھتی ہوئی نسل کے علاوہ ہم کو عافیت پسند طبقہ کی امداد حاصل ہے[2]"

---

[1] [2] "ہمارے ہندوستانی مسلمان" مصنفہ ڈبلیو ڈبلیو ہنٹر صفحہ ۲۰۲۔

ان حالات میں ہر صاحبِ عقل و ہوش بخوبی سمجھ سکتا ہے کہ اس وقت ہندوستان میں آزادی اور وطن پرستی کی بنیادوں پہ کام کرنے والے مدارسِ فکر Schools Of Thought کی کس قدر ضرورت تھی۔ آج جب کہ ہمارا ملک آزاد ہے اور ہم اپنے تعمیری منصوبوں میں ہمہ تن مصروف ہیں۔ شاید یہ بات ہم آسانی سے قبول نہ کریں، مگر مستقبل قریب میں اگر دورِ غلامی اور جدوجہدِ آزادی کی صحیح تاریخ ہمارے سامنے آئی تو ہم یقین کرنے پر مجبور ہوں گے، کہ آزادی درحقیقت اُنہی مجذوبانہ عزائم کا ثمرہ ہے جن کی ابتداء ان خاموش اور ٹھوس کام کرنے والے اداروں نے غلامی کے بالکل ابتدائی دور میں کی تھی انھیں School of Thoughs میں ایک سب سے بڑا اور مؤثر مدرسۂ فکر دارالعلوم دیوبند ہے۔ جنگِ آزادی میں دارالعلوم نے جس قدر کام کئے ہیں اور ملک کی جو بیش قیمت اور عظیم الشان خدمتیں کی ہیں اُن کو ایک مورخ کا قلم کبھی نظر انداز نہیں کر سکے گا۔ ہندوستان کے ہر صوبہ میں اس مکتبِ خیال کے نمائندے آزادیٔ وطن کے لئے اپنی جانوں کی بازی لگا کر سرگرمِ عمل رہے۔ اس موضوع کی تفصیلات کا تذکرہ کیا جائے تو اس کے لئے مستقل عنوان، وقت اور صفحات کی ضرورت ہوگی۔ تاہم نہایت مجمل سا اندازہ کرنے کے لئے اس قدر اشارہ کافی ہوگا کہ شیخ الہند مولانا محمود حسن، شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی، مفتی کفایت اللہ، مولانا احمد سعید، مولانا حفظ الرحمان، مولانا سید محمد میاں، مولانا حبیب الرحمان لدھیانوی، عطاء اللہ شاہ بخاری، مولانا محمد علی مرحوم اور خان عبدالغفار خاں اُن لاتعداد ممتاز ناموں میں ہیں جو سیاسی اعتبار سے دارالعلوم دیوبند کے نمائندہ اور ذہنی اعتبار سے اس کی پیداوار ہیں اور جن میں مرنے والے وطن پر قربان ہوئے اور بقیہ حیات ملک کے لئے وقف ہیں۔ یہ شخصیتیں کسی تعارف کی محتاج نہیں۔ نہ صرف آج کا ہندوستان بلکہ آئندہ نسلیں بھی ان ناموں اور ان کے کاموں کو فراموش نہ کر سکیں گی۔

یوں تو دارالعلوم کا دائرۂ عمل ہندوستان کے چپے چپے پر پھیلا ہوا ہے مگر اس کا مرکز "دارالعلوم دیوبند" ہے۔ مغربی یوپی کے ضلع سہارن پور کا نامور ریلوے کی دہلی امرتسر لائن پر دلی سے کم و بیش نوے میل کے فاصلے پر واقع ایک چھوٹا سا قصبہ "دیوبند" شہرت اور مقبولیت کے اعتبار سے ہندوستان ہی میں نہیں بلکہ دنیا کے اکثر ممالک میں معلوم و معروف ہے۔ آج سے پورے ۸۹ برس پہلے ۳۰ مئی ۱۸۶۶ء کو مولانا محمد قاسم نانوتوی، مولانا فضل الرحمان، حاجی سید عابد حسین اور مولانا ذوالفقار علی اور دوسرے متعدد بزرگوں نے ذکر کردہ حالات و ضروریات کے پیشِ نظر ایک چھوٹی سی مسجد میں اس درس گاہ کا آغاز کیا اور سب سے پہلا طالب علم بچہ "محمود" اس مکتب میں داخل کیا گیا۔ خلوص بے غرضی اور بے نفسی کی اس سے بہتر مثال مشکل سے ملے گی کہ مسجد کا یہ مکتب چند ہی سالوں کے بعد دارالعلوم بن گیا اور یہ سب سے پہلا طالب علم بچہ شیخ الہند مولانا محمود حسن کہلایا۔

یوں تو ہمارے ہی ملک میں نمود و نمائش، شوکت و عظمت، اور تعداد طلباء اور اساتذہ کے اعتبار سے بہت سی یونیورسٹیاں دارالعلوم کے مقابلے میں سبقت کر جائیں گی۔ مگر آزادیٔ رائے، حقِ خود ارادیت اور حریتِ فکر کے علاوہ جو خصوصیت دارالعلوم کو دنیا کی تمام علمی درس گاہوں اور اداروں میں ممتاز کرتی ہے اور منفرد درجہ تک پہنچاتی ہے وہ اُس کی شانِ استغنا اور دولت و قوت سے بے نیازی ہے۔ جب یہ درس گاہ اسباب و وسائل کے اعتبار سے کوتاہ تھی اور حکومت اور پرستارانِ حکومت کے نرغہ میں تھی۔ اُس وقت بھی اس کی گردن ہر قسم کے بارِ احسان سے سبکدوش اور اس کی فکر ہر قسم کے اثرات سے آزاد تھی۔ اور آج جب کہ یہ ایک کافی پھیلا ہوا کام ہے اس کا دائرہ عمل بہت وسیع ہے۔ سالانہ اخراجات پانچ لاکھ سے متجاوز ہیں۔ درس گاہ کسی اسٹیٹ، سلطنت اور کسی مملکت یا ٹرسٹ کی مرہونِ کرم نہیں ہے۔ نیز دماغ کے اعتبار سے ہر خارجی اثر سے آج بھی پوری طرح آزاد ہے۔ دارالعلوم کے بجٹ کی تکمیل کا سارا انحصار عام لوگوں کے قومی چندوں پر ہے جو ہندوستان کے ہر خطے کے علاوہ پاکستان، افغانستان، انڈونیشیا، افریقہ، امریکہ اور انگلستان کے مختلف علاقوں سے دارالعلوم کو موصول ہوتے رہتے ہیں۔ دنیا کے کسی بھی ملک میں اتنا بڑا ادارہ مشکل سے ملے گا جو کسی اسٹیٹ یا گورنمنٹ امداد کے بغیر صرف عوامی امداد کے بل بوتے پر اپنے اخراجات پورے کرتا ہو۔ اپنی اس نوعیت کے اعتبار سے یہ کہنا بڑی حد تک صحیح ہوگا کہ دارالعلوم دنیا کی ایک ممتاز یونیورسٹی ہے۔ دوسری خصوصیت جس کے پیشِ نظر بلا تامل دارالعلوم کی انفرادیت و امتیاز کا دعویٰ کیا جا سکتا ہے۔ یہ ہے کہ ہر طالب علم کو مفت تعلیم، مفت قیام گاہ اور مفت کتابیں دی جاتی ہیں۔ نیز مجلسِ علمیہ کے معیار پر پورے اُترنے والے طلباء کیلئے لباس، طعام، روشنی، طبی امداد کا بالکل مفت بندوبست کیا جاتا ہے اور ایسے طلباء کی تعداد ہر سال آٹھ سو تک پہنچتی ہے۔ اس وقت اطرافِ ہندوستان کے علاوہ جاوا، افغانستان، تبت، نیپال، جنوبی افریقہ، برما، پاکستان اور انڈو چائنا کے چودہ سو طلبا تعلیم پا رہے ہیں۔ تمام تر مضامین جو یہاں پڑھائے

جارہے ہیں اُن کا محور "اسلامیات" ہے اور اسی سے متعلق زیادہ تر مضامین مثلاً تفسیر، حدیث، فقہ، عربی ادب، فلسفہ، منطق اور معانی و بیان کے لئے یہاں بہترین اساتذہ کا انتظام ہے۔ ان کے علاوہ طب یونانی اور فنِ خطاطی کے لئے بھی مکمل انتظامات ہیں۔ اسی کے ساتھ ایک شعبہ دارالصنائع Technica School بھی قائم ہے جس میں سلائی، جلدسازی اور بعض دوسرے چھوٹے چھوٹے کام سکھائے جاتے ہیں۔ سب سے زیادہ قابلِ توجہ اور جاذبِ نظر یہاں کا عظیم الشان کتب خانہ ہے۔ ایک لاکھ کی تعداد میں مختلف علوم و فنون کی بیش قیمت اور نادر کتابوں سے مزین یہ کتب خانہ سیاحوں اور مہمانوں کو اپنے قلمی مخطوطات اور تاریخی نوادر کی جانب بڑی جاذبیت کے ساتھ مائل کرتا ہے۔ اور کتب خانہ کی عظمت اور اس کی یاد بہت عرصہ تک اُن کے دماغوں میں جاگزین رہتی ہے۔ مختصراً اتنا کافی ہے کہ یہ کتب خانہ ہندوستان کے معدودے چند عظیم الشان کتب خانوں میں سے ایک ہے۔

دارالعلوم کا انتظامی طریقِ کار موجودہ تعلیمی اداروں سے کافی حد تک مختلف ہے۔ مجلسِ شوریٰ جسے آج کی اصطلاح میں مجلسِ انتظامیہ کہنا چاہئے۔ اس کی تشکیل وہی ہے جو آج سے ۹۰ برس پہلے ابتداء میں کی گئی تھی۔ جب کسی ممبر کی جگہ خالی ہوتی ہے (جو موت یا استعفا سے ہو سکتی ہے) تو بقیہ ممبرانِ مجلس کسی میٹنگ میں متفقہ طور پر کسی شخصیت کا انتخاب کر لیتے ہیں اور اس طرح ممبران اگرچہ تبدیل ہوتے رہے مگر بنیادی تشکیل وہی رہی ہے جو ابتداء میں قائم کی گئی تھی۔ اس کے علاوہ ممبران کے انتخاب میں ابنائے قدیم (اولڈ بوائز) اور حلقہ ہمدرداں کی رائے کو کوئی دخل نہیں۔ انتظامی اعتبار سے دارالعلوم دو بنیادی شعبوں پر منقسم ہے۔ علمی رفتار کی نگرانی اس کی تنظیم طلباء کے تعلیمی، تہذیبی اور اخلاقی حالات کی دیکھ بھال، اساتذہ کی کارگزاری کا جائزہ، اس پر ترقی و نتائج کی ترتیب یہ تمام تعلیمی امور "شعبہ تعلیمات" کے تحت ہیں۔ جس کے حاکم اعلیٰ شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد صاحب مدنی ہیں۔ اس ذمہ داری کے علاوہ مولانا مدنی حدیث کے تین سبق پڑھاتے ہیں۔ جن پر مجموعی طور پر روزانہ چھ گھنٹے صرف ہوتے ہیں۔

دارالعلوم کی تعمیرات، حسابات، تعلیمات کے شعبہ کے علاوہ دوسرے ملازمین کی کارگزاری کی نگرانی اور عام فروعیات پر نظر رکھنا شعبۂ اہتمام کا کام ہے۔ جس کے مہتمم اور حاکمِ اعلیٰ حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب ہیں۔ آپ کی شخصیت ملک کے تمام حصوں میں معروف و معلوم ہے۔ مولانا محمد طیب صاحب اپنی بے مثال طرزِ خطابت اور علمی حیثیت کی بنا پر مقبولِ عوام و خواص ہیں۔ دارالعلوم میں ذریعہ تعلیم عربی اور اردو ہی ہے لیکن اگر کوئی طالب علم امتحان میں اپنے جوابات اُردو میں لکھنا چاہے تو اُسے اجازت دی جاتی ہے۔ امتحانات تحریری و تقریری دونوں طریقوں سے ہوتے ہیں بیشتر حصہ تحریری ہوتا ہے مگر تعلیم کے ابتدائی دور میں دو سال تک امتحان تقریری ہوتے ہیں۔

نظامِ تعلیم درجات کے اعتبار سے منقسم نہیں ہے بلکہ پورے نصاب کو چند سالوں پر تقسیم کر کے ہر سال کے لئے کچھ کتابیں مقرر کر دی گئی ہیں۔ امتحانات بھی مضمون کے نہیں بلکہ کتابوں کے اعتبار سے ہوتے ہیں اور ہر کتاب کے لئے علاحدہ علاحدہ پرچے ہوتے ہیں۔ چنانچہ طالب علم جن کتابوں میں ناکامیاب ہوتا ہے صرف انہی کتابوں میں اس کی ترقی رکتی ہے بقیہ کتابوں میں آگے ترقی ملتی رہتی ہے۔ بظاہر یہ بات بہت انوکھی معلوم ہوتی ہے مگر اس کی وجہ تعلیم اور مقاصدِ تعلیم کا وہ بنیادی اختلاف ہے جو دارالعلوم اور موجودہ تعلیمی اداروں میں پایا جاتا ہے۔ دارالعلوم میں صرف ایک ہی "سند" (ڈگری) دی جاتی ہے اور وہ اس وقت تک نہیں مل سکتی جب تک نصاب کی تمام کتابیں اور لازمی مضامین پورے نہ کر لئے جائیں بخلاف موجودہ انگریزی طریقِ تعلیم کے کہ یہاں ہر دو سال بعد ایک سرٹیفکیٹ مل جاتا ہے چنانچہ اگر دارالعلوم میں کسی ایک کتاب میں فیل ہو جانے پر اس سال کی مقررہ تمام کتابوں میں اس کی ترقی روک دی جاتی ہے تو طریقِ تعلیم کے اعتبار سے اس کا کوئی خوشگوار اثر نہیں پڑتا۔ مگر طالب علم کا کافی نقصان ہو جاتا ہے اگر موجودہ زمانے اور رواج عام کے مطابق نصاب کو درجات پر تقسیم کر دیا جائے تو اس تعلیم کا مقصد فوت ہو جائے گا۔ کیونکہ "فاضل دارالعلوم" کی سند کا مفہوم یہ ہے کہ اس سند کا حامل "اسلامی علوم" کا فاضل ہے اور یہی معیار مقصود ہے۔ عالم یا فاضل کی کوئی سند اس سے کم معیار پر نہیں دی جا سکتی۔ اس معیار پر پہنچنے کے لئے تمام نصاب ضروری ہے جو آٹھ سالوں پر تقسیم کیا گیا ہے اسی نصاب اور مضامین کو پڑھنے کے بعد اس سلسلے کی سب سے پہلی اور آخری سند "فاضل" دی جاتی ہے۔ اس طرح دارالعلوم کے طرزِ تعلیم پر وہ تمام تنقیدیں جو وقتاً فوقتاً کی جاتی ہیں، مقصد اور نتائج سے لاعلمی پر مبنی ہیں۔ ہاں! اس بنیادی اور مقصدی سند کے علاوہ دارالعلوم کے مختلف شعبوں کے علاحدہ سرٹیفکیٹ ہیں جن کے ماتحت مکمل نصاب ہے مگر یہ سرٹیفکیٹ چند مخصوص مقاصد کے علاوہ عام حیثیت میں بے قیمت ہیں۔ امتحانات کے انتظام کے لئے ایک علاحدہ اور مستقل شعبہ ہے۔ یہ شعبہ اس سلسلہ میں مکمل اختیارات رکھتا ہے۔ اس کے ناظم اعلیٰ علامہ محمد ابراہیم صاحب بلیاوی ہیں۔ علامہ موصوف دارالعلوم میں بحیثیت منطق اور فلسفہ کے استاد ہیں اور موخر الذکر فنون میں آپ کو ہندو پاک میں امتیازی شان حاصل ہے۔

جہاں تک عمارت کا تعلق ہے دارالعلوم کی عمارات عہدِ مغلیہ کی طرزِ تعمیر کا نمونہ ہیں بحیثیت مجموعی عمارت ایک قلعہ نظر آتی ہے اور ایک ہی احاطہ میں تمام شعبہ جات درسگاہیں، دارالاقامہ (بورڈنگ ہاؤس) اور دفاتر محصور ہیں۔ درحقیقت عمارتیں بہت مضبوط، خوش نما اور آرام دہ ہیں۔

# شعروسخن

## (دعاؔ ڈبائیوی)

اُن کی نگاہِ لطف بھی وجہِ خوشی نہیں — کیا اس کا اعتبار کبھی ہے کبھی نہیں

میں بھول جاؤں اُن کو یہ ممکن نہیں کبھی — دل کا معاملہ ہے کوئی دل لگی نہیں

یہ تمکنت تو دیکھئے تصویرِ یار کی — سُنتی ہے سب کی مُنہ سے مگر بولتی نہیں

کچھ بات ہے ضرور جو وہ خوش ہیں آج کل — ورنہ نصیب میں تو اپنی خوشی نہیں

دیوانگیٔ عشق بھی قسمت کی بات ہے — ہر ایک کو نصیب یہ دیوانگی نہیں

ناکامیٔ امید نے مُردہ بنا دیا — رنج و خوشی کا اب مجھے احساس ہی نہیں

دیوانہ تو ضرور ہے دیوانہ آپ کا — دیوانگی بصورتِ دیوانگی نہیں

میرے کلام میں نہ ہو تاثیر کیوں دعاؔ

یہ سرگزشتِ دل ہے فقط شاعری نہیں

---

## (ابوالحامد نظامی)

کب تک خیالِ یار ہے دیکھیں تو ہمسفر — یہ غم کی دھوپ اور یہ حوادث کی رہگذر

مانا کہ دل نواز و محبت نواز ہے — لیکن وہ اک نگاہ بھی ہے غیر معتبر

جیسے رکا ہوا ہے وہیں کاروانِ زیست — کیا چیز تھا وہ لمحۂ یک فرصتِ نظر

غم مستقل یہاں نہ خوشی کو ثبات ہے — نظمِ جہاں ہنوز ہے کچھ غیر معتبر

محسوس کر رہا ہوں ترے عشق کے سوا — دل کے قریب اور بھی کتنے ہیں نیشتر

لطفِ نگاہ و عارض و گیسو بھلا چکے — ڈالی غمِ حیات پہ لے دے کے جب نظر

ہم کو خبر ہے آج یہ سب کو خبر کہاں — اک اور بھی سحر ہے پسِ پردۂ سحر

اب کاروانِ صبح نظاؔمی قریب ہے

روشن دکھائی دیتی ہے ظلمت کی رہگذر

---

## (شاؔد عارفی)

خیالِ عرضِ دل تھا مگر یہ سوچتا رہا — ہزار بار کی گئی "گزارشوں" کا کیا رہا

قریب رہ کے بھی جو خار و گل میں فاصلہ رہا — تو پھر چمن کی زندگی سے کون فائدہ رہا

کسے خبر نہیں کہ ہے وہ بے تمیز رنگ میں — بڑا سوال تو نقاب اُٹھا کے دیکھنا رہا

تمھیں کو چاہتا ہوں میں تمھیں سے تمھیں شکایتیں — تمھیں پہ اعتماد ہے تمھیں پہ فیصلہ رہا

سکونِ دل جنھیں نصیب ہے اُنھیں سے پوچھئے — تڑپ اگر نہیں رہی تو زندگی میں کیا رہا

علاوہ ہوش سے اُدھر کی بات ہی کچھ اور ہے — بہت دنوں فریبِ آگہی میں مبتلا رہا

اسی روش پہ رونا ہوا ہے اس کا سامنا — وہ "حسنِ اتفاق" کب رہا جو بار بار رہا

وہ اصطلاحِ شاعری میں شاؔد کامیاب ہے

جو اُس گلی کا ہو رہا جو اُس کے در پہ جا رہا

---

## (راجیندر بہادر موجؔ)

نہ آنکھوں میں آنسو نہ ہونٹوں پہ آہیں — محبت کو ملتی نہیں اب پناہیں

سرِ طورِ دل ایک بجلی سی چمکی — نہ معلوم کیا کہہ گئیں وہ نگاہیں

جہاں کارواں بھول جاتے ہیں رستہ — وہیں سے نکلتی ہیں منزل کی راہیں

جو ہے ذوقِ سجدہ تو پیدا بھی کر لے — نئے سر نئے دل، نئی سجدہ گاہیں

بہشتِ جنوں، کوہِ غم، باغِ حسرت — کوئی آکے دیکھے مری سیرگاہیں

ہوا موجؔ تو کیوں غریقِ محبت

کہیں اس سمندر کی ملتی ہیں تھاہیں

---

ڈاکٹر سید ظہیر الدین مدنی

# اُردو ادب میں اِسّے

(۲)

دوسرا دور سرسید کا دور ایسے کا تو پہلی جنگِ عظیم کے شروع ہونے تک پھیلا ہوا ہے۔ لیکن بیسویں صدی کے اوائل ہی میں تیسرے دور کا آغاز ہو چکا تھا۔ سرسیّد اور اُن کے رفقائے کار نے آیندہ کے لئے زمین تیار کر دی تھی۔ مگر چوں کہ اس وقت خوابِ غفلت کی گرانی سے قوم کی عقل و خرد ماؤف تھی اور دل کی دُنیا بے عملی نے حرارت پیدا نہیں کی تھی۔ اس لئے آنکھ کھلتے ہی جو آواز کانوں میں پڑی اس پر چل پڑے۔ سرسید کی تلقین "اتباعِ مغرب" اور حالی کا مشورہ "تو با زمانہ بساز" رنگ لایا تھا۔ جہاں تک مسلم قوم کا تعلق ہے۔ علی گڑھ کالج کا روشن خیال جوان اس بیداری کا پیٹنٹ تھا۔ اس کو دیکھ کر زمانے کے نبض شناسوں کو مایوسی ہوئی کہ قوم غفلت سے بیدار تو ہوئی مگر مغرب کے طلسم خانے میں پھنس کر رہ گئی۔ پیرانِ طریقت کی وفاکیشی نے قوم کو سیاست کے جھمیلوں سے بالکل آزاد کر دیا تھا لیکن سرسیّد اور علمائے دین کے اختلافات نے نئی پود کو مذہب سے بھی دُور کر دیا اور مذہب سے دور ہوئے تو ان کے لئے اخلاقی اقدار بھی مضحکہ خیز ٹھہریں۔ ان اختلافات اور مختلف نظریوں کے تصادم نے قوم میں بے راہ روی پیدا کر دی۔ ان حالات میں بیدار مغزوں کی نئی جماعت نے بکھرے ہوئے شیرازے کو منسلک اور صحیح اسپرٹ پیدا کرنے کی جدوجہد شروع کی۔ شبلی نے اسلام اور اسلامی تاریخ و معاشرت و ادب کو صحیح طریقے پر پیش کر کے مغرب زدوں کو مشرق کے آفتابِ عالم تاب کی طرف متوجہ کیا۔ ۱۹۱۲ء میں مولانا ابوالکلام آزاد نے "الہلال" کے ذریعے سیاست و مذہب کی عظمتوں کو اُجاگر کر کے اسلامی حریّت کا تصوّر پیش کیا۔ اس طرح چکبست اور اکبر، پنڈت برج موہن کیفی وغیرہ نے اپنی شاعری سے وطنیت و قومیت، مشرقی پاسِ وضع، اتحاد و اتفاق اور مذاہب کی اقدار کو پیش کیا۔ غرض اس دور کے بزرگوں کی کوششوں سے آزادی کا تصوّر جڑ پکڑنے لگا اور ملک کی ایکائی کے خیال کو تقویت ملی۔ ان کاوشوں کا نتیجہ جنگ کے بعد رونما ہوا۔ اور بقول سجاد انصاری "سرسیّد کی تلقینِ وفا وقار الملک کی تعلیم خودداری سے بدل گئی" اور "پیرِ وفا کی خانقاہ سے مجاہدینِ اسلام کا لشکر۔۔۔ نکلا"۔

مذکورہ بالا ذہنی انقلاب ادب کا ہی مرہونِ منت ہے اور ادب میں شاعری کے بعد مقالہ نگاری کو ہی سب سے زیادہ اعزاز حاصل ہے۔ اس ذہنی انقلاب سے زندگی اور ادب کے مختلف شعبے متاثر ہوئے۔ اس طرح مقالہ نگاری کو فروغ حاصل ہوا کہ سینکڑوں مقالہ نگار میدان میں آ گئے۔ ان چند مقالہ نگاروں میں سے یہاں چند صاحبِ طرز مقالہ نگاروں کے ذکر پر اکتفا کیا جائے گا۔ اس دور کے لکھنے والوں کو دو گروہوں میں اس طرح تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ پہلے گروہ میں شرر، سجاد انصاری، حسن نظامی، پنڈت برج موہن کیفی، سید سلیمان ندوی، سجاد حیدر یلدرم، سلطان حیدر جوش، اسلم جیراج پوری، وحید الدین سلیم، سر عبدالقادر، حبیب الرحمان شروانی، حافظ محمود شیرانی، چکبست، مرزا فرحت اللہ بیگ، عظمت اللہ، مرزا عظیم بیگ، ملا رموزی، دیا نرائن نگم، احسن مارہروی، اختر جوناگڑھی وغیرہ شامل ہیں۔ یہ لوگ علمی ادبی خدمات انجام دے کر اللہ کو پیارے ہو چکے ہیں۔ دوسرے گروہ سے ڈاکٹر عبدالحق بابائے اردو، ابوالکلام آزاد، ہاشمی فریدآبادی، عبدالماجد دریابادی، نیاز فتح پوری، عبدالمالک آروی، عبدالمجید سالک، عبدالسلام ندوی رشید احمد صدیقی وغیرہ تعلق رکھتے ہیں۔ اس گروہ کے بزرگ اردو ادب کے میدان میں آنے والوں کی رہبری کی گراں قدر خدمت اس وقت انجام دے رہے ہیں۔

اس دور میں تقریباً ہر شعبۂ ادب و زندگی کے متعلق مقالے لکھے گئے ہیں

جن میں تحقیقی، علمی، ادبی تنقیدی، مقالوں کی کثرت ہے۔ ڈاکٹر عبدالحق، محمود شیرانی وحیدالدین سلیم، سید سلیمان ندوی، پنڈت کیفی نے ادبی مقالوں کے علاوہ تحقیقی اور لسانی مقالے لکھ کر مقالہ نگاری میں وسعت پیدا کر دی۔ مسعود حسین رضوی عبدالماجد، حبیب الرحمان، چکبست، عبدالمجید سالک، عبدالمالک آروی مرعبدالقادر، عبدالسلام ندوی وغیرہ اپنے تنقیدی مقالوں کے لئے خصوصیت رکھتے ہیں۔ چکبست نے اپنے سوانحی مقالوں سے بھی بڑا اضافہ کیا ہے۔ ان میں سے بعض نے (ادب) تاریخی مقالے بھی لکھے ہیں۔ مولانا ابوالکلام آزاد کے سیاسی اور مذہبی مقالے اردو میں مایۂ ناز سرمایہ ہیں۔ نیاز فتح پوری کے سیاسی، مذہبی، تاریخی، ادبی تنقیدی مقالے ناقابلِ فراموش اضافہ ہیں۔ مرزا فرحت اللہ بیگ، ملا رموزی، پطرس، رشید احمد صدیقی وغیرہ نے مزاحیہ مقالوں کی شاخ کو تر و تازہ ہی نہیں رکھا بلکہ پہلے کے بہ نسبت اس کا معیار بلند کر دیا۔ پطرس اور رشید احمد صدیقی ان میں بہت اونچا درجہ رکھتے ہیں۔ اگرچہ مذکورہ بالا مقالہ نگاروں میں سے ہر ایک صاحب طرز ہے۔ اور ان کے اسالیب بیان میں بھی الگ الگ رنگ پایا جاتا ہے مگر زبان کے اعتبار سے بہ استثنائے چند سلاست و سادگی مقالوں کی مشترک خصوصیت ہے۔ لیکن ہر ایک کا طرز شگفتہ اور دلآویز ہے۔ مولانا ابوالکلام آزاد کے مقالوں میں دقیق رنگین زبان پائی جاتی ہے۔ اسی طرح نیاز صاحب کے مقالوں کی زبان سلیس رنگین ہے۔ دونوں مقالہ نگاروں کی طبیعتیں عربی کی طرف زیادہ مائل پائی جاتی ہیں۔ مگر کسی جگہ الفاظ کا بے جوڑ استعمال نہیں کیا ہے۔ کیوں کہ دونوں حضرات زبان و بیان پر قدرت رکھتے ہیں اور ادبی ذوق کے مالک ہیں۔

اس دَور کے ایسے نگاروں کے متعلق عرض کرنے سے پہلے نثر میں ایک نئی صنف "ادبِ لطیف" کے متعلق یہاں اظہارِ خیال بے جا نہ ہوگا۔ تاکہ ایسے نگاری اور ادبِ لطیف خلط ملط نہ ہو جائیں۔ اگرچہ ادبِ لطیف ایسے نگاری سے بہت مماثل ہے تاہم ادبِ لطیف کو کسی حالت میں ایسے نگاری نہیں کہہ سکتے۔ اس کی وضاحت کی اس لئے بھی ضرورت ہے کہ عام طور پر ایسے نگاری کو پہلے پہل ادبِ لطیف کہا جاتا تھا۔ آل احمد سرورؔ "منتشر خیال" کے دیباچے میں ادبِ لطیف پر اظہارِ خیال کرتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ:-

"انگلستان میں پیٹر نے تلاش حسن کو اپنا نصب العین قرار دیا۔ اس کا جمالیاتی احساس اس کے طرز میں موجود ہے۔ اس کے نصب العین کی اہمیت نہیں رہی مگر اس کا طرز اپنی رنگینی و رعنائی کی وجہ سے یادگار ہے۔ یہ حسن پرستی ہمارے شعرا کے یہاں بہت عام تھی۔ چناں چہ "پیامِ یار" اور "فتنہ" نے اسے قیامت بنا دیا ادبِ لطیف دراصل اسی ذہنیت کی پیداوار ہے۔ یہ رنگ ٹیگور کے ترجموں سے پہلے ہی شروع ہو چکا تھا۔ شررؔ کے عاشقانہ و شاعرانہ مضامین اور سجاد حیدر کے خیالستان میں اس کا عکس ملتا ہے۔"

اس بیان کے بعد سرورؔ صاحب نے اصغر گونڈوی کا قول اس بارے میں نقل کیا ہے اور اس سے اختلاف بھی کیا ہے:-

"ادبِ لطیف کا اصلی مفہوم اس طرزِ انشاء سے ہے جو وسعتِ علم، احساسِ شعریت و حکیمانہ نزاکتِ خیال کے باہمی امتزاج سے پیدا ہوتا ہے۔"

ادبِ لطیف کے متعلق سجاد حیدر کی رائے ملاحظہ فرمایئے:-

"لائٹ لٹریچر کی چاشنی کے ذریعے سے آپ عمدہ اور اعلیٰ خیالات عوام میں رائج کر سکتے ہیں۔ ورنہ محض نصیحت اور خشک فلسفہ کا قدردانانِ علم کے سوا اور کوئی شنوا نہ ہوگا۔"

مولانا خلیقی دہلوی کے مجموعۂ مضامین "ادبستان" کے مقدمے میں اخترؔ شیرانی مرحوم نے ادبِ لطیف کے متعلق اس طرح اظہارِ خیال کیا ہے۔

"اردو کے ادبِ لطیف کی بنیاد مرحوم مولانا شررؔ لکھنوی کے شاعرانہ مضامین سے ہوتی ہے۔"

اس مقدمے میں ذرا آگے چل کر لکھتے ہیں:-

"کس قدر حیرت انگیز بات ہے۔ کہ اردو ادبِ لطیف کے دورِ جدید کی بنیاد ایک ایسی دُور افتادہ اور اجنبی زبان کے ادبی نقوش و آثار پر رکھی جاتی ہے جس سے ملک کو کوئی دور کا بھی تعلق نہیں۔ درحالیکہ ہر لحاظ سے یہ فخر بنیادی طور پر انگریزی کے حصے میں آنا چاہئے تھا۔"

مذکورہ بالا بیانات سے پہلی بات یہ واضح ہوتی ہے کہ سرورؔ صاحب اور مرحوم اخترؔ ادبِ لطیف کو ایک جدید صنف خیال کرتے ہیں۔ جو ایسے نگاری سے مختلف ہے۔ مولانا اصغرؔ نے ادبِ لطیف کی جو تعریف بیان کی ہے وہ دراصل ایسے نگاری کی جامع تعریف ہے۔ سجاد حیدر نے بھی ایسے کا مفہوم بیان کیا ہے اور

اس کو ادبِ لطیف کہا ہے۔ دوسری بات یہ واضح ہوتی ہے کہ ادبِ لطیف کو سب سے پہلے اردو میں روشناس کرانے کا سہرا شرر کے سر ہے اور شرر کے انشائیوں کو ادبِ لطیف کا نام دیا گیا ہے۔

اس مقالے کے ابتدائی حصے میں آپ نے دیکھ لیا ہے کہ انشائیہ نگاری انگریزی ادب سے اردو میں منتقل ہو کر آئی ہے اور شرر اس کے موجد نہیں ہیں، بلکہ اس کی ایک درمیانی کڑی ہیں۔ جنھوں نے اپنے زمانے میں اس صنف کو فروغ بخشا۔ شرر، سجاد، حیدر، جوش، وغیرہ کے انشائیوں کو ادبِ لطیف کا نام دینے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ مگر جس قسم کا ادبِ لطیف ان ماہرینِ فن نے ادب کو دیا۔ اگر ایسا ادبِ لطیف پیدا ہوتا رہتا تو ایک بات تھی لیکن اسی دور میں ٹیگور کے ترجموں کی وجہ سے اردو میں ٹیگوریت داخل ہو گئی۔ یہ طرز خصوصاً نوجوانوں میں بہت مقبول ہوا۔ اور ہر کس و ناکس نے اس پر ہاتھ صاف کرنا شروع کیا۔ چند ماہرینِ فن اس طرز کو خوب نباہ گئے۔ مگر عموماً ادبِ لطیف مصنوعی زبان و بیان کی وجہ سے اپنے محاسن کھو بیٹھا۔ اس طرح انشائیہ نگاری سے الگ ایک صنف بن گیا۔ اس ادبِ لطیف میں عبارت آرائی، اور لفظوں کی ٹھونس ٹھانس کے علاوہ عورت بھی اس کا جزو لاینفک بن گئی۔ ادب کی اس بگڑی ہوئی شکل کو دیکھ کر علامہ اقبال نے فرمایا ہے کہ "اس پر عورت سوار ہے"۔ ادبِ لطیف کی مصنوعیت نے لکھنے اور پڑھنے والے دونوں فریقوں کو آخر تھکا دیا اور اس طرح اس قسم کے ادب کا رواج کم ہو گیا۔

ادبِ لطیف کی تاریخ میں شرر کو اس کا امام اور سجاد حیدر، نیاز فتح پوری اور خلیق دہلوی کو اس قصرِ ادب کے ستون تصور کیا جاتا ہے۔ مگر ان چاروں حضرات کے کارنامے ادبِ لطیف (بحیثیت صنف) سے زیادہ انشائیہ نگاری سے قریب ہیں۔ ان لوگوں نے عموماً انگریزی کے طرز پر ماہرینِ فن کی طرح انشائیے لکھے ہیں ان کے علاوہ حجاب اسماعیل، چودھری افضل حق، گوردھن داس، ملک محمد باقر، نسیم رضوانی وغیرہ نے بھی اس صنف کو نوازا ہے۔ ان کے کارناموں میں زیادہ تر ادبِ لطیف ہے۔ مگر خال خال انشائیے کے طرز کے مضامین بھی ملتے ہیں۔

اس دور کے انشائیہ نگاروں میں شرر کا نام سرِ فہرست ہے۔ شرر کو انگریزی ادب سے استفادے کا موقع ملا تھا۔ اگلے وقتوں کے بزرگوں کے کارنامے بھی ان کے سامنے تھے۔ شرر نے علمی ادبی، تنقیدی مقالے بھی لکھے ہیں۔ مگر ان کے انشائیے اور مقالوں کے طرزِ ادا میں نمایاں فرق پایا جاتا ہے۔ اگرچہ ان کا عالمانہ و ناصحانہ انداز انشائیے میں بھی ملتا ہے مگر اسلوبِ بیان کے بے ساختہ پن اور شگفتگی نے انشائیے کی اسپرٹ قائم رکھی ہے۔ شرر کے انشائیے کے مطالعے سے اہم بات یہ واضح ہوتی ہے کہ اُنھوں نے اپنے تجربوں اور مشاہدوں کی روشنی میں اپنے تاثرات کو قلم برداشتہ لکھا ہے۔ شرر نے درسِ عبرت دینے کے لئے عموماً مناظرِ قدرت کا سہارا لیا ہے۔ شرر کے انشائیے "آدھی رات" "لالۂ خود رو" "پھول"، "باغِ نسیمِ سحر"، "ایک چھوٹے ذرّے کی سرگزشت"، "بزمِ قدرت"، اس بیان کی تصدیق کرتے ہیں "آرزو"، "غریب کا جھونپڑا"، "ہم تم اور وہ" بھی ان کے قابلِ ذکر انشائیے ہیں۔ "نسیمِ سحر" میں خدا پرستوں پر لطیف طنز کیا گیا ہے۔ کہ یہ لوگ جس خدائے کارساز کی عبادت کے لئے بے تاب رہتے ہیں، اس کے کرشموں کو دیکھنے کی کبھی تکلیف گوارا نہیں کرتے۔ ان کی عبادت ایک میکانی عمل ہے۔ اس انشائیے کا آغاز بہت پیارا ہے "لالۂ خود رو" میں فطرت کی کرشمہ سازیاں بیان کرنے کے علاوہ فلسفیانہ انداز میں درسِ اخلاق اور مقصدِ حیات بیان کیا گیا ہے۔ اسی طرح "آرزو"، "یاس"، "غریب کا جھونپڑا"، وغیرہ بھی حیاتِ انسانی پر لطیف تنقید ہے "ایک ذرّے کی سرگزشت" میں انوکھے انداز میں عمل کی تلقین کی گئی ہے۔ اس انشائیے میں تاریخ کے دفتر سمو دیئے گئے ہیں۔ مگر شرر نے اپنے شاعرانہ انداز سے اس میں بھاری پن پیدا نہیں ہونے دیا ہے۔ "ہم تم اور وہ" میں صوفیوں کے ہُو حق کے نعروں کی تشریح کی گئی ہے اور انانیت اور دوئی کو بھی خوش اسلوبی سے سمجھایا گیا ہے غرض شرر کے انشائیے اپنی خصوصیات کی وجہ سے بہت بلند درجہ رکھتے ہیں۔

حسن نظامی اردو کے صاحبِ طرز ادیب ہیں۔ کئی تصانیف اور مضامین ان سے یادگار ہیں۔ ان کے مضامین کے ایک مجموعہ "سی پارۂ دل" میں ان کے بہترین انشائیے شامل ہیں۔ ان کے انشائیے کی فہرست طول طویل ہے۔ ان میں سے "مکھی"، "اُلّو"، "دیا سلائی"، "لیمپ"، "زلف کا ماجرا"، "لالٹین"، "اوس" وغیرہ نہایت شگفتہ اور بلند درجہ انشائیے ہیں۔ حسن نظامی نے حقیر موضوعات پر اعلیٰ درجے کے انشائیے لکھ کر اس بات کو ثابت کر دیا ہے کہ ایک انشائیہ نگار کے لئے کائنات کی ہر شے موضوع کا کام دے سکتی ہے اور موضوع اچھا یا بُرا نہیں ہوا کرتا، بلکہ موضوع کا برتنے والا اچھا اور بُرا بنا دیتا ہے۔ حسن نظامی نے علمِ اشیاء کے مقابلے میں مشاہدۂ اشیاء سے زیادہ کام لیا ہے۔ ان کے انشائیے میں ہلکا فلسفیانہ رنگ اور زبان و اندازِ بیان کی شگفتگی مزہ دے جاتی ہے۔ اگرچہ ان کے انشائیے بہت مختصر ہیں مگر انشائیہ نگاری کے معیار پر پورے اُترتے ہیں۔

سلطان حیدر جوش بھی اس دور کے بہترین انشائیہ نگاروں میں اپنا

ایک خاص مقام رکھتے ہیں۔ جوش سے بے شمار مضامین یادگار ہیں۔ جن میں سے گیارہ اسیز کا ایک مجموعہ "جوشِ فکر" کے نام سے مشہور ہے۔ اس مجموعہ میں طلسم ازدواج، مسٹر ابلیس، جنونِ ترقی، خانہ جنگی، لیڈر، انگریزی ادب کے اسیز سے درجے میں کسی طرح بھی کم نہیں ہیں۔ "طلسمِ ازدواج" میں نہایت اہم اور عالم گیر مسئلۂ حیات پیش کیا گیا ہے۔ "مسٹر ابلیس" میں انسانی شیطنت کا پردہ شگفتہ انداز میں فاش کیا گیا ہے۔ "جنونِ ترقی" میں موجودہ سائنس کے خطروں سے آگاہ کیا گیا ہے۔ اگرچہ طنز جوش کے اسیز کی نمایاں خصوصیت ہے مگر انھیں زبان پر قدرت حاصل تھی۔ ان کے بعض جملے تو بہت ہی شگفتہ اور چبھتے ہوتے ہیں۔ مثلاً "لیڈر" میں لکھتے ہیں: "علم الاعداد کی عینک سے صاف نظر آتا ہے کہ گذشتہ دس سال کی قلیل مدت نے لیڈر کی افزائش تعداد کے ساتھ وہی کام کیا جو موسم برسات حشرات الارض کے ساتھ کرتا ہے۔" یا امداد جنگ نے خطابات کے ساتھ کیا۔ جوش نے اپنے اِسے "خانہ جنگی" میں اتحاد کی تلقین کی ہے جو اس زمانے کا کم اہم مسئلہ نہیں تھا۔ "خواب و خیال" اور "عالم ارواح" بھی جوش کے اچھے اسیز ہیں۔ جوش کے اسیز بھی ان کے تجربے اور مشاہدے کا نچوڑ ہیں۔ اندازِ بیان کا بے ساختہ پن اسیز کی نمایاں خصوصیت ہے۔ غرض جوش نے حیاتِ انسانی کے مسائل پر بہترین اسیز اردو ادب کو دیئے ہیں۔

سجاد حیدر یلدرم نے جس طرح ترکی ادب سے استفادہ کرکے اردو ادب کو مالامال کیا اسی طرح انگریزی اِسے نگاری کی صحیح اسپرٹ کو اردو اسیز میں قائم کیا۔ ان کا مجموعۂ مضامین "خیالستان" ہے۔ اس میں حضرتِ دل کی سوانح عمری، بھولی بسری یادیں، چاند کی کیفیت، سیلِ زمانہ، تاریخ، چڑیا چڑے کی کہانی نہایت شگفتہ اسیز ہیں۔ ادب لطیف سے متعلق ان کا خیال گذشتہ صفحوں میں آپ دیکھ چکے ہیں۔ اسی کے مطابق سجاد گہرے فلسفیانہ خیالات کو اِسے کے ذریعے آسانی سے ہم تک پہنچا دیتے ہیں۔ اِسے نگاری کی یہ ایک اہم خصوصیت ان کے اسیز کی جان ہے کہ سجاد اپنی کہتے کہتے اجتماعی مسائل کو بھی سمیٹ لیتے ہیں۔ اس طرح انھوں نے اپنی شخصیت کے آئینے میں زمانے کے سرد و گرم کو بھی پیش کیا ہے۔ طرزِ ادا کی شگفتگی ان کے اسیز کی مشترک خصوصیت ہے۔

نیاز صاحب بھی اس دور کے اِسے نگاروں کے عناصرِ خمسہ میں سے ہیں۔ نیاز صاحب کے مجموعے "نگارستان" میں ایک رقاصہ عورت، برسات، اپنے چاند، وغیرہ بلند درجہ اسیز ہیں۔ ان اسیز میں نیاز صاحب نے اپنے مخصوص انداز میں فلسفیانہ رنگ کی آمیزش کے ساتھ حیات و کائنات پر تنقید کی ہے۔ یہ اسلوبِ بیان کے بادشاہ ہیں۔ ان کے اسیز میں شعر کے کیف شراب کے سُکر اور شباب کی مستی کے ساتھ فلسفی کی نظر بھی ہے۔

مولانا خلیقی دہلوی بھی اس دور کے مخصوص اِسے نگار ہیں۔ ان کی ادبی کاوشیں "ادبستان" کے نام سے شائع ہوئی ہیں۔ "ادبستان" اختر شیرانی کا مرتبہ ہے۔ اس پر شیرانی نے بسیط مقدمہ بھی لکھا ہے۔ ادبستان میں بہت مختصر ادب پارے ہیں جن میں چند اِسے کہلانے کے بھی مستحق ہیں۔ خلیقی مرحوم کے ہاں ایک حد تک خیالات کا عمق پایا جاتا ہے۔ زبان و بیان صناعی کا نمونہ ہے۔ کیفِ قلم، میرا سفر، حریص رقص، ردۂ موت، معیاری اسیز میں شمار کئے جا سکتے ہیں۔

اِسے نگاری کی تاریخ میں سجاد انصاری کو کبھی فراموش نہیں کیا جا سکتا۔ سجاد نے اگرچہ بہت کم تعداد میں اسیز یادگار چھوڑے ہیں، لیکن یہ حقیقی معنوں میں اسیز ہیں۔ ادبا سے بلا تامل خاصے کی چیز کہا جا سکتا ہے۔ ان کے اسیز "دولت عفت نسوانی، مسلمانانِ ہند، اور تحریکِ اصلاح مذہب و اخلاق" وغیرہ بہت اونچا درجہ رکھتے ہیں۔ سجاد کے ہاں بھی لطیف طنز اسیز کی جان ہے۔ ان کا طرزِ تحریر نہایت شگفتہ ہے۔ مولانا اصغر کی تعریف کے مطابق سجاد کے اسیز وسعتِ علم، احساسِ شعریت و حکیمانہ نزاکتِ خیال کا باہمی امتزاج ہے۔ سجاد کے اسیز مہدی حسن افادی کی یاد دلاتے ہیں۔ دونوں کے طرزِ فکر اور طرزِ ادا میں بہت کم فرق پایا جاتا ہے۔

مقالہ نگاری کا موجودہ دور پچھلے ۲۵ - ۳۰ سال پر پھیلا ہوا ہے۔ اس دور میں ادب سے جدید طریقوں پر تنقیدِ حیات کا کام لیا گیا ہے۔ اب ادب نہ صوفیاء کے تصورات اور حیاتِ بعد الموت کی تشریح کے لئے مخصوص رہا۔ جس کا مفہوم ہمیشہ غلط سمجھا اور سمجھایا گیا۔ اور اس طرح کاہلوں نے زندگی کے خطروں سے راہِ فرار اختیار کی تو اس میں پناہ لی۔ اور نہ محلوں اور حویلیوں کی تکلفی طرزِ معاشرت کا ترجمان رہا جس سے عوام الناس کو کوئی خاص فائدہ نہ پہنچ سکا۔ ادب میں اس سے پہلے ہی مقصدیت آچکی تھی مگر موجودہ دور میں ادب اس افراط و تفریط سے نکل کر اور بھی اپنے اصلی مقام پر آیا اور صحیح خدمت انجام دینے لگا۔ اب ادب بلا تفریقِ مذہب و ملت اور بلا امتیازِ بلند و پست حیاتِ انسانی کی ترجمانی اور تنقید کے لئے مخصوص ہے۔ اس دور میں ادب مختلف روپ بھرتا نظر آتا ہے۔ کہیں اس کی شان معلم کی ہے تو کسی جگہ اس کا درجہ مبلغ کا ہے۔ کہیں یہ راہبر ہے۔

توکسی جگہ رہبری اور چارۂ رہبری، کہیں ساقی گری کرتا ہے تو کہیں محتسب کے فرائض انجام دیتا ہے۔

ادب کے مذکورہ بالا روپ مختلف اصناف میں پائے جاتے ہیں۔ مگر سب سے زیادہ مقالہ نگاری میں نظر سے گذرتے ہیں۔ اس دور انتشار اور رواروی میں جب کہ وقت قلیل اور کار جہاں دراز ہے اور زندگی معاشی نظام کے تابع ہے جس کی وجہ سے ناول کی جگہ مختصر افسانے، ڈرامے کی جگہ مختصر فیچر نے لی۔ اسی طرح مستقل تصانیف کے مقابلے میں مقالہ نگاری زندگی اور زمانے کے تقاضے پوری کر رہی ہے۔ چوں کہ آج ادب حیاتِ انسانی کی ترجمانی کر رہا ہے اس لئے ادب کی کسی بھی شاخ کا تجزیہ اور تشریح کرنے سے پہلے رفتارِ زمانہ کا مفصل جائزہ نہایت ضروری ہے۔ مگر ہم یہاں موجودہ دور کی چند منزلوں کی نشان دہی پر اکتفا کریں گے۔

یہ دور سیاسی، سماجی تحریکوں کا دور ہے۔ اگلے دور میں بڑی حد تک ذہنی و فکری تربیت نے جذبۂ آزادی کی حرارت سے دلوں کو گرما دیا تھا اور دورِ تذبذب کا بھی خاتمہ ہو چکا تھا۔ لہٰذا پہلی جنگِ عظیم کے ختم ہوتے ہی وطن کے جانباز صف آرا ہو گئے۔ ہندوستانیوں کے عزمِ راسخ کا عملی ثبوت کانگریس اور خلافت کی تحریک تھا۔ حکومت اس وقت تحریک کو تو دبا سکی لیکن جذبۂ حریت کو کسی طرح نہ دبا سکی۔ مہاتما جی کی قیادت میں مستقل اور سنجیدہ طریقے پر جنگ آزادی کا سلسلہ اس کے بعد پچیس سال جاری رہا۔ جس کے بعد ۱۹۳۲ء اور ۱۹۳۵ء اہم سنگِ میل ہیں۔ اس دوران میں جذبۂ آزادی صرف سیاست تک ہی محدود نہیں رہا۔ آزادی کے تصور نے جو حبِ وطن اور قومیت کا جذبہ پیدا کر دیا تھا اس نے زندگی اور ادب کے ہر شعبے کو متاثر کیا اور اس کی سب سے بڑی مہم یہ تھی کہ ہر جگہ سے غیر ملکی عنصر کو کسی طرح نکالا جائے۔ جاگیرداری اور سرمایہ داری موجودہ دور کے اہم مسائل تھے اور ہیں۔ یہی ہماری مفلسی کے ذمہ دار تھے اور ہیں اور بڑی حد تک مفلسی ہی ہماری محرومیوں کی ذمہ دار ہے۔ ان مسائل نے کسان اور مزدور کو موضوعِ سخن بنا دیا۔ کسان اور مزدور کے ساتھ ان کے کئی مسائل بھی سامنے آئے ۱۹۳۵ء میں نئے آئین کے تحت ملک میں کانگریس وزارتیں برسرِ اقتدار آئیں۔ ۱۹۳۶ء میں ترقی پسند مصنفین ایک دستورِ عمل لے کر میدان میں آئے اور ہر شعبۂ زندگی میں نئے وقت کا نعرہ بلند کیا۔ اس مکتبِ خیال کے لوگوں نے اہلِ ہند کی تمام کلفتوں کا واحد علاج اشتراکیت کو قرار دیا۔

۱۹۳۹ء میں دوسری جنگِ عظیم نے مفلسی غلامی اور بے بسی کے [illegible] رنگ دکھلائے کہ آزادیٔ ملک کا جذبہ پکا پھوڑا بن گیا۔ آخر ۱۹۴۷ء کا سال مژدۂ آزادی تو لایا مگر تقسیم کی وجہ ہنگامے بھی رونما ہوئے۔ ہنگاموں نے سیاسی، سماجی اخلاقی، اقتصادی مسائل پیش کر دیئے جو نہایت غور طلب تھے۔ بلکہ آج تک یہ سلجھائے نہیں سلجھے۔

ملک کے ان حالات نے جو چند در چند مسائل پیدا کر دیئے انھیں بڑے بڑے خانوں میں اس طرح تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ جاگیرداری اور کسان، سرمایہ داری اور مزدور، شہر اور شہری اور دیہات و دیہاتی، مذہب اور سائنس، تخصیص اور مساوات، انسانیت اور بربریت، اشتراکیت اور جمہوریت، رجعت پسندی اور انتہا پسندی، ندا اور اقتصادیات و معاشیات وغیرہ، غرض جس طرح ہجر و فراق کے پہلو سے سینکڑوں مضمون اور اسلوب نکل آتے ہیں، اسی طرح جذبۂ حریت اور انسان دوستی سے سینکڑوں مسائل نکل آئے۔ یہی تمام مسائل ہمارے ادب کے اہم موضوع بن گئے ہیں۔ ان سینکڑوں موضوعات نے ادب میں تو تنوع پیدا کر دیا لیکن متضاد نظریوں اور مختلف مسائل نے ایک ذہنی انتشار بھی پیدا کر دیا ہے۔ مختلف نعروں اور نظریوں سے مسائل کا منارۂ بابل بن گیا ہے۔ جہاں ہزار منہ ہزار باتیں ہیں۔ مختلف قسم کے نقوش ہمارے دل و دماغ پر مرتسم ہوتے چلے جاتے ہیں کہ کوئی ایک صاف ستھرا نقش ابھر نہیں آتا۔ سیاست معاشرت وغیرہ میں اسی وجہ سے ہم جتنی ایک ہونے کی کوشش کرتے ہیں اتنے ہی انیک ہوتے جاتے ہیں اور مختلف خانوں میں بٹتے جاتے ہیں۔ یہی حال ادب کا ہے۔ مقالہ نگاری میں یہی تنوع موضوعات کا بڑا سبب ہے۔ ان مقالات سے خاطر خواہ فائدہ پہنچا یا نہیں، یہ کہنا مشکل ہے لیکن آئندہ کے لئے منصوبہ تیار کرنے میں ان کی اہمیت سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ جہاں تک علمی، ادبی مسائل کا تعلق ہے اس شعبہ کو مقالہ نگاری سے یقینی فائدہ پہنچا ہے

اس دور میں مقالہ نگاروں کے اعداد و شمار پیش کرنا دشوار ہے۔ ابھی اگلے وقتوں کے بزرگ موجود ہیں۔ ان بزرگوں نے اپنی کاوشوں کو علم و ادب اور تحقیق و تنقید تک محدود رکھا ہے۔ یوں کہ تحقیق و تنقید ان بزرگوں کا میدان ہے لہٰذا زبان و اندازِ بیان کی سلاست و سادگی اور بالغ نظری اور گہرائی ان کے مقالوں کی امتیازی شان ہے۔ قاضی عبدالودود صاحب اس دور میں اپنے تحقیقی و تنقیدی مقالوں کی وجہ سے خصوصیت رکھتے ہیں۔ تحقیق و تنقید اُن کا محبوب مشغلہ

ہے۔ اس میدان میں یہ بہت محنت ہیں۔ تحقیق و تنقید میں قاضی صاحب قیاس آرائی اور زود ذعایت کو گناہ سمجھتے ہیں۔ بابائے اردو کی طرح زبان نہایت سلیس سادہ استعمال کرتے ہیں اور انداز بیان کے اپیچ پیچ میں اپنے موضوع کو الجھنے نہیں دیتے۔

موجودہ دور کے دوسرے گروہ کے مقالہ نگاروں کی تعداد سینکڑوں تک پہنچ جاتی ہے اور علم و ادب اور حیات و کائنات کے ہر شعبہ کے متعلق ہزاروں مقالے ملتے ہیں۔ چوں کہ دورِ حاضرہ تنقید کا دور ہے۔ اس لئے انسانی فکر و نظر کا ہر شعبہ اس سے متاثر ہے۔ لہٰذا ہر نوع کے مقالہ نگاروں میں واقعیت و حقیقت سے قریب تر رہنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ تحقیق و تنقید کے نئے اصول اور نظریوں کو برسرِ عام لانے اور اس کی ماہیت اور اہمیت کو واضح کرنے میں مقالہ نگاری اس وقت بہت اہم خدمت انجام دے رہی ہے۔ سوانحی و سماجی مقالے بھی نئے اصولوں اور نفسیاتی تجزیے کے پیشِ نظر لکھے جاتے ہیں۔ فن و ادب پر نہایت بصیرت افروز مقالے لکھے جاتے ہیں اس طرح اشتراکیت، مارکسزم ادب برائے زندگی کے نظریوں اور ان کی اقدار پر اہم مقالے اس دور کی مقالہ نگاری میں خصوصیت رکھتے ہیں۔ علمی، تاریخی، مذہبی مقالے بھی کسی طرح کم نہیں پائے جاتے ان کے لئے بعض رسائل مثلاً "معارف" "الفرقان" "ترجمان القرآن" وغیرہ مخصوص ہیں اس طرح اقتصادیات و معاشیات سے متعلق بھی مقالوں کی کسی طرح قلت نہیں ہے۔ ان کے لئے بھی رسائل مثلاً "معاشیات" اس وقت مخصوص ہے۔ رسالہ جامعہ نے اس سلسلے میں اہم خدمات انجام دی ہیں۔ ۱۹۳۰ء سے ۱۹۴۳ء تک رسالہ جامعہ کی جلدوں میں جو مقالے چھپے ہیں وہ قابلِ ذکر ہیں۔ ان میں چند عنوانات ملاحظہ فرمائیے:۔ کھاد، ہندوستان اور مزدور، ہندوستان اور کسان، انگلستان، بنک، قومیت کی تعمیر، بیانہ ن کی اہمیت، ہماری آبادی، ہمارا معاشرہ اور اس کا اثر معاش پر، دیہی مشورہ، دیہات کا مشترک نظام وغیرہ، غرض موجودہ دور تنوع موضوعات اور مقالات کی بہتات کے لحاظ سے گذشتہ ادوار پر فوقیت رکھتا ہے۔ اسالیب کی کثرت کی وجہ سے اسالیب بیان میں بھی کثرت پائی جاتی ہے۔ ان میں بعض نے سلیس و سادہ، بعض نے سلیس و رنگین اور بعضوں نے دقیق اسلوب اختیار کیا ہے۔ ان میں سے بیشتر اپنے پیش روؤں کے کسی نہ کسی اسکول سے تعلق رکھتے ہیں۔ لیکن مجموعی حیثیت سے سلاست و سادگی کی طرف طبیعتیں زیادہ مائل نظر آتی ہیں۔ اس جگہ مختلف اسلوب پر مفصل اظہارِ خیال ممکن نہیں ہے۔

جہاں تک ایسے نگاری کا تعلق ہے موجودہ دور میں نسبتاً اس کا فقدان ہے۔ اگرچہ فنی و جمالیاتی ذوق اور مشاہدہ کے شوق کے پیشِ نظر اس دور کو ایسے نگاری کے ارتقا کی اہم منزل ہونا چاہئے تھا۔ مگر معدودے چند اربابِ قلم ملتے ہیں جنھوں نے اس قسم کے ایسے لکھے ہیں۔ ان ایسے نگاروں میں سے فکر تونسوی، کنہیا لال کپور، فلک پیما، مرزا ادیب، آغا بابر قابلِ ذکر ہیں۔ فکر کا ایسے "سنگ" یا "سر کا درد" ہر حیثیت سے معیاری ایسے ہے۔ اسی طرح کنہیا لال کپور کے ایسے "گھر یاد آیا" "برج بانو" وغیرہ بہترین ایسے ہیں۔ اس میں طنز و مزاح اس کی جان ہے۔ ہمایوں کی ۱۹۵۵-۵۶ء کی جلدوں میں چند شگفتہ ایسے پائے جاتے ہیں۔ مثلاً مشکور حسین کا "گذارہ کیسے ہو؟" اور اقبال سلہری کا "تیر مرغ" اچھے ایسے ہیں۔ مگر اس دور کے لکھنے والوں میں کنہیا لال کا درجہ سب سے اونچا ہے۔ ان کے ایسے پر ایک مفصل مضمون درکار ہے۔

---

## زرعی پیداوار میں اضافہ

۱۹۵۵-۵۶ء کے لئے سارے ملک کی زرعی پیداوار کے عارضی اعداد و شمار سے ظاہر ہے کہ چاول، گیہوں اور نقد روپے دلانے والی اکثر دیگر اجناس کی پیداوار سابقہ ریکارڈ سے بڑھ گئی ہے۔ مثلاً چاول کی پیداوار ۱۹۵۱-۵۲ء کی پیداوار سے ستر لاکھ ٹن بڑھ گئی ہے۔ گندم کی پیداوار جو پہلے منصوبے کے آغاز کے وقت اکسٹھ لاکھ ٹن تھی ۱۹۵۵-۵۶ء میں چھیاسی لاکھ ٹن تک پہنچ گئی ہے۔ روئی کی پیداوار ۳۱ ، ۴۳ لاکھ گانٹھ سے ۴۰ لاکھ گانٹھ ہو گئی ہے۔ پچھلے پانچ برس کے عرصے میں گنے کی پیداوار میں دو لاکھ ٹن کا اضافہ ہوا ہے۔ مونگ پھلی کی پیداوار ۳۱ لاکھ ٹن سے ۴۱ لاکھ ٹن ہو گئی ہے۔ تلہن کی پیداوار جوں کی توں اٹھارہ لاکھ ٹن رہی لیکن پٹ سن کی پیداوار میں ساڑھے چار لاکھ گانٹھ کی کمی ہوئی ہے۔

واجدہ تبسم

# چڑھاوا

خالہ بی کے چہرے پر ہوائیاں اُڑ رہی تھیں۔ منہ کا رنگ فق ہو گیا تھا اور ہاتھ پیر مسلسل کانپے جا رہے تھے۔ پاس کھڑی ہوئی کریمن کو انھوں نے سر سے پاؤں تک دیکھا اور آہستہ سے مگر تیز لہجے میں پوچھا :

" تو نے اپنی آنکھوں سے دیکھا —— ؟ "

کریمن نے اِدھر اُدھر دیکھا اور راز دارانہ لہجے میں بولی —— " اے بی بی میں جھوٹ کہوں تو میرے منہ میں کیڑے پڑیں۔ میں نے خود کمرہ جھاڑتے ہوئے پھولوں کے گچھے پھینکے ہیں —— اے بی بی میں تو روز ہی جھاڑتی ہوں۔ آگے بھی دو ایک بار پھولوں کی مرجھائی کملائی پتیاں دکھائی پڑیں۔ میں سمجھی یہی کوئی گجرہ وجرہ ڈال گیا ہوگا مگر کل تو میں نے خود اپنی آنکھوں سے زہرہ بی بی کے سرہانے پھول دیکھے ہیں —— اور ہاں۔" اس کا لہجہ دھیما پڑ گیا —— " بالوں میں تازہ گجرا بھی —— اب کیا بولوں مجھے بھی تو ایک دن مرنا ہے —— "

کریمن کی بات پہ یقین نہ کرنا گناہ سے کم نہ تھا۔ خالہ بی کے اپنے بچپن سے وہ ملازم تھی۔ اور اب خالہ بی کے پوتوں کے بچوں کو بھی کھلا رہی تھی۔ اور یوں بھی اُسے جھوٹ کہنے کی پڑی ہی کیا تھی۔ خالہ بی کا دل پھر چھالیہ کاٹنے میں نہ لگ سکا۔ اُن کا دل کہہ اُٹھا —— " ضرور زہرہ نے پھول توڑے ہوں گے۔ زندگی چلی گئی مگر زندگی کا مزہ نہ گیا۔"

منصور میاں مرے اس وقت زہرہ کی عمر ہی کوئی سترہ اٹھارہ سال کی ہوگی۔ ابھی دو مہینے ہوئے منصور میاں کی تیسری برسی ہوئی تھی اور زہرہ نے رو رو کر اپنا منہ سجا لیا تھا۔ بیس اکیس برس کی عمر بھی کوئی عمر ہوتی ہے —— ؟ گڑیا جیسی تو لگتی۔ کسی بات کا ڈھنگ نہ تھا۔ ادھر پیام آیا کہ ماں باپ نے اُٹھا بھی دیا —— تین برس راج کیا۔ چوتھے سال بیوہ بھی ہو گئی۔ اب نصیبوں میں وہی پتھر لکھے تھے۔ جلا تین برس میں کیا سلیقہ قرینہ آ جاتا ؟ اور میاں کے مرنے کے بعد تو اور بھی زندگی سے اوب گئی۔ ! زندگی میں مزہ ہی کیا باقی رہ گیا تھا ؟ دو برس تو جوں توں سسرال میں کاٹے۔ ساس نندوں نے ہاتھ دھو دھو کر پیچھا اُٹھا لیا۔ وہ وہ منہ پھوڑ طعنے دیے کہ گدراز گداز جسم سہتے سہتے لکڑی کا ڈھانچہ بن کر رہ گیا۔

اب چار چھ مہینے سے ماں کے گھر تھی۔ اپنے کمرے میں گم سم پڑی رہتی۔ نہ کھانے کا ہوش نہ پہننے کا ٹھکانا۔ اور یوں شادی ہو کر بھی بے چاری کو کیا سکھ ملا۔ منصور میاں کی ایک شادی آگے بھی ہو چکی تھی۔ بڑے گھرانے کی بیٹی اُٹھائی تھی مال وہیز اتنا ملا کہ تمام عمر بیٹھ کر کھاتے تب بھی ختم نہ ہوتا۔ وہ تو مثل ہے ہی کہ جہاں چنے ہیں وہاں دانت نہیں اور جہاں دانت ہیں وہاں چنے نہیں۔ برس گذرا۔ دو برس گذر گئے۔ تین، پانچ اور پھر دس برس گذر گئے مگر دلہن کی گود ہری نہ ہوئی۔ لاکھوں ہی علاج معالجے کئے۔ تعویذ گنڈے کرائے مگر مراد بر آتی تھی نہ آئی۔ ساس نندیں پہلے تو چپ چپ رہیں پھر دبے الفاظ میں کہنا شروع کیا اور پھر کھلے بندوں کہنے لگیں۔

" اے میاں کیا یا تجھ کو مڑی پکڑ لائے —— اولاد ہی نہ ہوئی تو موئی یہ دولت کس کام کی —— ؟ "

" بس بھا میاں —— بہت دنوں راہ تک لی۔ اب کر ڈالو دوسری شادی —— "

منصور میاں پہلے تو ہاں ناں کر کر کے ٹالتے رہے۔ آخر کو مرد کی ذات تھے بہلاوے پھسلاوے میں آ ہی گئے اور ماں بہنوں نے جو مرضی دیکھی تو زہرہ کے باپ کو جھٹ پیام دے ڈالا۔ اب لاکھ سوکن بھی تھی مگر پیسے بھی تو بھرلوپہ

تھا۔ اور پیسہ تو تمام عیوب پر شامیانہ بن کر چھا جاتا ہے۔ دو ایک بیبیوں نے مُنہ چلایا بھی:

"اے بی سوکن پر دے کر زندہ درگور کرنا ہے کیا بیٹی کو — عمر تو دیکھو منصور میاں کی — چالیس سے بھی ڈھل رہی ہے —"

مگر دینے والوں نے ہی دھیان نہ دیا تو کون دیتا — پھر بڑے تاشے باجے بجے اور دھوم دھام سے زہرہ بیگم منصور میاں کے گھر راج رچنے چلی گئی۔

زہرہ کی اپنی کیا رائے تھی یہ پوچھنے کی نہ کسی کو ضرورت پیش آئی نہ اس کا سوال ہی اُٹھا۔ بھلا پوچھنا بھی کیا تھا — ضروریاتِ زندگی کی ہر چیز موجود! آسائش کے لئے ہر نعمت میسر۔ پھر لڑکیوں سے پوچھتا بھی کون ہے — ماں باپ جو کرتے ہیں اچھا ہی کرتے ہیں۔ پال پوس کر جو بڑا کرتے ہیں تو محبت ہوتی ہی ہوگی۔ یہ نہیں کہ بوجھ اُٹھایا اور سر سے پھینک دیا۔

مگر بھئی۔ غیب کا حال خدا کو معلوم یا جس پر بیتے اس کے دل کو معلوم چار چھ مہینے بعد زہرہ سسرال سے لوٹی تو ایسی گویا مہینوں کی بیماری کاٹ کر اُٹھی ہو۔ رنگ پیلا پیلا جیسے بھرپور بہار میں ترائی کے پھول۔ قد تو پہلے ہی سرو کی ڈالی جیسا لچکتا لچکاتا تھا۔ اب تو بانس کی بانس معلوم ہوتی — بڑی بڑی آنکھیں جن میں مستی جھوما کرتی اب اپنے حلقے چھوڑ کر نکل پڑتیں۔ اور چلتی تو یوں ڈگ ڈگ ہو کر، گویا ابھی چلتے میں چکرا کر گر پڑے گی۔

کسی نے کچھ پوچھا بھی ضروری نہ سمجھا۔ بڑی بوڑھیوں نے سمجھ لیا دن چڑھ گئے ہوں گے تبھی تو یوں کمھلا کر رہ گئی ہے۔ مگر اس نے نہ تو کبھی اُبکائی ہی لی نہ جی متلانے کی شکایت ہی کی۔ سکھی سہیلیوں نے چھیڑا بھی تو یوں گُم سُم ٹھنڈی ٹھنڈی بیٹھی رہی گویا جان ہی نہ ہو بدن میں۔ کپڑے تو وہ جھبڑا جھبول پہنتی کہ شامیں سی چھوٹتیں۔ زیور اتنا کہ بدن جُھکا پڑتا — مگر سارا رس جیسے کسی نے چوس لیا تھا۔ لے دے کے اس کی ساری دلچسپی اپنے موتیا کے پودوں سے تھی جو اس نے اپنے کنوارپنے میں۔ بڑے چاؤ چونچلوں سے لگائے تھے سب سوتے ہی رہتے اور خود وہ صبح سویرے اُٹھ کر اُن کی دیکھ بھال کرتی۔ پودے ذرا بڑے ہوئے تو ان میں کلیاں آئیں کلیاں پھول بنیں مگر یہ پھول اُن کے سہرے میں گوندھے نصیب نہ ہوئے۔

منصور میاں کی دوسری شادی تھی۔ بس نکاح مقصود تھا۔ سہرے۔ اُن کی نوبت تو کاہے کو آتی — دھوم دھڑکا تو خوب ہوا مگر پھول نہ چڑھے۔ یہ رواج ہی تھا منصور میاں کے ہاں والوں کا کہ دوسرے چڑھاوے میں پھول نہ چڑھتے۔

ایک بہار گزری اور دوسری بہار آنے سے پہلے ہی پھر اسے سسرال جانا پڑا۔ موتیا کے پودے پھر مُرجھانے لگے۔ دو برس پیچھے لوٹی تو یوں کہ پہچاننا مشکل تھا۔ شادی سے پہلے ہی ایسی کون بھاری بھرکم تھی۔ ہاں بھرا بھرا گدرایا بدن ضرور تھا۔ کہاں وہ بھری بہار میں مہکتے پھول جیسا چہرہ اور کہاں کمرجھائی بیل جیسی ہو رہی تھی — جُھکی پڑ رہی تھی — ماں کو خوشی تھی کہ گود بھرے گی ساس کو کیسے کیسے ارمان تھے کہ پوتا کھلاؤں گی۔ بڑھتی فصل کو ایسا پالا مار گیا کہ ہُوا نہ وہ ہُوا۔ ادھر دیکھتے ہی دیکھتے منصور میاں کو ملی کا درد اُٹھا اور ایسے ختم ہو گئے گویا پیدا ہی نہیں ہوئے تھے۔ زہرہ تو ساکت ہی ہو کر رہ گئی — سکوت ٹوٹا تو اتنا روئی کہ بے ہوش ہو ہو گئی۔ اپنے شوہر سے کسے محبت نہیں ہوتی۔ اور پھر ایک ہندوستانی عورت کو — مگر منصور میاں کا لاولد مرجانا معمولی بات نہ تھی۔ کہنے والوں نے، جو منہ کے ذرا پھٹ پھٹے تھے، کہا بھی مگر دبے ڈرتے ہی۔ مگر اب کہنے سننے سے ہونا بھی کیا تھا۔ پیسے کے لالچ میں دو دو زندگیاں تباہ کیں۔ ماں بہنوں کو ہی اتنا خیال ہوتا۔ مگر سبھی کی آنکھیں اندھی تھیں تو راستہ بھی کون دکھاتا۔

زہرہ ابھی بھی کچی کلی تھی۔ موتیا کی کومل کلی۔ جو کسی کی سیج پر نہ کھلی۔ ہوا کے تیز جھونکے سے آپ ہی آپ ٹوٹ کر گر پڑی۔

پروائی ہوا کے جھونکے چلتے۔ ساون کی رم جھم گھٹائیں چھاتیں — پاپی من دیاکل ہو ہو اُٹھتا — پھر بہار آ گئی۔ کلیاں تھیں کہ بھونروں کا مُنہ چوم چوم کر بے باکی سے جھومنے کھلنے لگیں۔ اور ادھر رات ہوتے ہوتے سارے آنگن میں بہار ہی بہار بکھر جاتی۔ خوشبوؤں سے، مہکار سے آنگن بھر جاتا۔ بڑے چاؤ سے، بڑی لگن سے زہرہ پودوں کے پاس جاتی مگر پھر لوٹ لوٹ آتی۔ بیوہ تھی — ہار سنگھار — چوٹی کنگھی بھلا کرتی بھی کیسے — ؟ آسمان نہ ٹوٹ پڑتا، زمین نہ نگل جاتی۔

اللہ جانے کیا ضبط تھا زہرہ کو۔ راتوں کے اندھیاروں میں اُٹھتی۔ موتیا کے پودوں کے پاس جاکر بیٹھ جاتی اور کچی کلیوں کو توڑ توڑ کر مسل دیتی۔ پھر آپ ہی آپ اس کی آنکھیں بھیگ اُٹھتیں اور بن برسات کے برسات شروع ہو جاتی۔ آنسوؤں نے رہا سہا رس کس بھی چوس لیا۔ پھر بھی کوئی سہارا تھا تو یہی

پھول — وہی کلیاں —!

جانے ایک دن کیا دل میں آئی کہ دامن بھر پھول سمیٹے اور کمرے میں لاکر بچھا دیئے۔ صبح کو جھاڑو دینے کرین آئی تو زہرہ کو دیدے پھاڑ پھاڑ کر دیکھتی رہی۔ منہ سے تو کچھ بولی وولی نہیں، دوسرے دن پھر وہی ڈھنگ دیکھا۔ پھر تو معمول ہی ہو گیا۔ مگر ایک دن تو غضب ہی ہو گیا۔ پھولوں کا گجرا زہرہ کے سیاہ ریشمی بالوں میں پڑا جھول رہا تھا اور کچی پکی کلیاں تکیے کے پاس۔ شریف گھرانوں کی بیوہ دامن بیبیاں ایسے اوچھپن کا ہے کو کرتی ہوں گی۔ اور پھر بی بی بھی کیسی کہ جوان اور ماورے سے بیوہ — برسوں سے نمک کھایا تھا۔ پیٹ میں اتنی بڑی بات کا ہے کو رکھتی اس نے بھلائی اسی میں سمجھی کہ خالہ بی سے کہہ دے۔ خالہ بی کا تو سنتے ہی رنگ فق ہو گیا۔ منہ پہ ہوائیاں اُڑ اُڑ گئیں۔ یقین نہ آتا تھا کہ زہرہ ایسا بھی قدم اُٹھا سکتی ہے — کہ کنواری بھی نہیں۔ بیوہ ہو کر بالوں میں گجرا گوندھے۔ پھولوں کا ہلکا ہلکا گجرا ابھی تازہ تازہ ہی تھا۔ کلیاں اپنے بدن کی مست خوشبو زہرہ کے بالوں میں چھپانے بھی نہ پائی تھیں کہ خالہ بی دندناتی ہوئی پہونچیں اور اس کے بالوں سے پھول کھسوٹ ڈالے۔

" بیوہ ہو کر سنگار کرتی ہے زہرہ بی — مر کیوں نہیں جاتی، ہماری ناک کٹنے سے پہلے۔ سننے والے سنیں گے تو کیا منہ پر تھوکیں گے کہ رانڈ مونڈ ہو کر بیسواؤں کی سی چھب دکھاتی ہے۔ یا مولا تو ہی خیر کرے تو کرے — "

شام کو چپ چپاتے میں خالہ بی نے سب سے کہہ دیا کہ زہرہ تو کھلے دیدوں ناک کٹانے پہ تُل گئی ہے۔

خالو میاں نے تلملی ہوئی رائے دی :

" صمد میاں پڑھے لکھے ہیں۔ پُرانی باتوں کو نہیں مانتے۔ اپنے بیٹے کے لئے زہرہ کو مانگ رہے تھے — "

خالہ بی نے پٹ پٹا کر ان کی طرف دیکھا — " میں کہوں تمھاری عقل گھاس چرنے چلی گئی ہے۔ کیا بیوہ کا نکاح کروگے — ؟ اور جو پورے زمانے میں تھڑی تھڑی ہوگی — تو — منہ اونچا کر سکوگے۔ بس آگا دیکھا نہ پیچھا — جو منہ میں آیا اُگلتے چلے گئے۔ "

خالو میاں نے ٹھنڈے دل سے کہا — " سوچو۔ غور کرو اور پھر بات پکی کرو۔ بیوہ کی شادی ایسی کوئی بُری بات نہیں۔ یہ ضرور بُری بات ہے کہ بیوہ اور وہ بھی جوان بیوہ۔ سنگھار پٹار کرے اور پھر گھر میں جوان لڑکیاں کھانا جانا بھی ہے — ہاں " اور خالو میاں معنی خیز انداز میں جملہ ادھورا چھوڑ کر چپ ہو رہے۔

خالو میاں نے تو ایسے جی دل سے بھرپور بات کہی گویا کوئی بُرائی ہی نہ تھی اس میں — اور یوں سوچو تو کتنی بُری بات تھی یہ — بھلا شریف گھرانے کی بیٹیوں نے کبھی دو دو شوہر کئے ہوں گے۔ اب مردوں کی بات جانے دو۔ چار چار شادیاں وہ کریں — اس پر بھی چکلوں میں جائیں — تاک جھانک کریں — سب روا ہے۔ مرد ذات کو کیا کسی کے کہنے سننے کا ڈر۔ مگر ایسا بھی کہیں ہوا ہے کہ کھلی آنکھوں جیتی جاگتی مکھی نگل لیں۔

ماموؤں، پھوپھیوں، خالاؤں کی میٹنگ ہوئی اور طے ہوا کہ شادی کر دینا ہی اچھا ہے۔ آگے چل کر کوئی بُری بات ہوئی تو کہیں برادری میں منہ دکھانے کے لائق نہ رہیں گے — شیطان بہکانے آتا ہے تو پوچھ کر نہیں آتا۔ بات صاف سیدھی تھی خالہ بی کی سمجھ میں بھی آ گئی اور صمد میاں کے گھر 'ہاں' میں جواب بھجوا دیا گیا۔

رزاق میاں بی۔ اے کر چکے تھے۔ اعلیٰ ملازمت پر فائز تھے۔ اعلیٰ تعلیم کی خوبُو رکھتے تھے۔ خیالات بھی بڑے اونچے اور پاکیزہ تھے۔

" پُرانی باتوں کا توڑ توڑنے کے لئے صرف زبانی جمع خرچ سے کام نہیں چلتا۔ عملی طور پر آپ خود آگے نہیں بڑھیں گے تو جاہلوں سے آپ کیا توقع رکھ سکتے ہیں — "

رزاق میاں کا یہی کہنا تھا۔ اور اپنے نزدیک تو وہ یوں نبھا رہے تھے کہ بیوہ سے شادی کر رہے تھے۔ وہ تو اپنے خیال میں بڑا ایثار کر رہے تھے۔ مگر سچ پوچھو تو بے چاری زہرہ سہاگن ہی کب ہوئی کہ بیوہ بھی ہو جاتی — ادھ کھلی پکی کلی تھی کہ بیاہ دی گئی۔ پھول بننا نصیب ہی کہاں ہوا — ؟ دنیا والے تو سمجھ رہے کہ بہار سر پہ کھیل رہی ہے مگر خزاں کا ایسا بھرپور تسلط تھا کہ جو بسرے بھی کلیاں نہ مہکیں۔

زہرہ نے جب سُنا کہ اس کی دوبارہ شادی ہو رہی ہے تو سناٹے میں آ گئی۔ پھر وہی دھوم دھڑکا ہوگی — پھر لیو ریڑھیں گے — پھر سجاؤ بناؤ ہوگا اور سب کچھ تو ملے گا ہی مگر وہ زندگی کہاں ملے گی — ؟

موتیا کے پھول ہوا کے ہلکے ہلکے ہلکوروں سے کانپ رہے تھے۔ زہرہ پتھر بنی بیٹھی تھی۔ دو چار پھول ہوا کے زور سے گملے میں گر پڑے اور نیچے پڑی

پتیوں سے لپٹ لپٹ گئے۔

"مجھے کبھی تو پھولوں کا لمس محسوس نہ ہوا۔" زہرہ نے کراہ کر پھولوں کو سنایا "اور مجھے تم سے محبت کتنی رہی۔؟"

سرسرسر — ہوا چلی — پھول جھکے — ہلکی ہلکی سی لپٹ آئی اور زہرہ خوشبوؤں میں نہا سی گئی۔

زہرہ کے جہیز کا سارا سامان تو منصور میاں کی ماں بہنوں نے رکھ لیا تھا۔ ماں باپ کے ٹھٹے سے بلانے پر زہرہ یوں ہی چلی آئی تھی۔ مانگنے کے لئے زبان تک نہ ہلائی — اور یوں بھی مانگنے کی ضرورت ہی کیا تھی۔ یہاں تو گھر بھرا پڑا تھا کس چیز کی کمی تھی۔ پیسہ تو یہاں یوں ٹپکتا جیسے درختوں سے ذرا سے ہلانے پر ڈھیروں بیر زمین پر آ پڑتے ہیں۔

لاکھ بیوہ کی شادی تھی تھی تو شادی ہی۔ پھر سے جوڑے چکے ہونے لگے ہر چیز تیار ہونے لگی۔ سب گویا یہ بھول ہی بیٹھے کہ یہ دوسری شادی ہے۔ سب کام یوں گرمجوشی سے ہو رہے تھے گویا پہلی برات ہے۔ خالو میاں کو صمد و میاں کی ایسی پشت پناہی ملی کہ ان کی آنکھوں کے پردے تو ہٹتے ہی ہٹے خالہ جی بھی ساری بدنامی و بدنامی بھول بھال گئیں۔ اور کیا لڑکی بُرائی کرنے تو نہیں جا رہے تھے۔ پھر ڈر کیا — دنیا والوں کا کیا ہے جو چاہے بکتے پھریں — خالو میاں بار بار جتاتے۔

"دیکھو بھئی جہیز ایسا ہو کہ کسی چیز کی کمی نہ رہ جائے — آگے ہی تو بے چاروں نے بیوہ بیٹی اُٹھائی ہے۔ کسی بات پر شکایت کا موقع نہ ملے انھیں۔ ہر ہر چیز کی گنتی گنتی۔ کوئی کمی نہ رہ جائے — زہرہ ان باتوں سے یوں بے تعلق رہی گویا یہ سب دھوم دھڑکے کسی اور کے لئے ہو رہے ہوں۔ مسکراہٹ تو سدا ہی سے رُوٹھ چکی تھی۔ اب تو آنسو بھی ساتھ چھوڑ گئے۔ کدھر سے نصیبوں کو سیاہی پھر گئی تھی اللہ ہی جانے۔ کہیں سے بھی پتہ نہ چلتا کہ یہ بھی کوئی متنفس ہے

شادی کے دن تو دھوم دھڑکے میں کان پڑی آواز سنائی نہ دیتی تھی گھر کے ہر ہر کونے سے چیخ پکار اور شور شرابے کی دھم اور تیز آوازیں آ رہی تھیں بڑے کمرے میں جہیز کے بے حساب چمکیلے جوڑے سجائے گئے تھے۔ بھڑک دار کرنیں اچکاتے جوڑے کہ آنکھیں خیرہ ہو رہی تھیں۔ زیورات ایسے گویا زیورات کی دکان کھل گئی ہو — شعاعیں سی پڑ رہی تھیں — جگ مگ — جگ مگ چھم چھم — چھم چھم — اُجالا ہی اُجالا — دیکھنے والی آنکھیں سیر نہ ہوتیں۔ دولھا والوں کی طرف سے چڑھاوا آیا تو وہ بھی بھرپور۔ گھر میں بڑا اندھا سورج گھس پڑے تھے جیسے۔

چڑھاوے کی کشتیاں کھلیں تو سہرا ندارد۔ ٹھٹے میں کسی نے چلا کر پوچھا

"اے بی چڑھاوے میں پھولوں کا سہرا تو ہے ہی نہیں۔"

کسی نے ادھر سے جواب دیا — "وہ چونکہ بیوہ کی شادی تھی اس لئے سہرا نہیں چڑھے گا —" زہرہ کا دل دھک سے رہ گیا۔

بڑی ممانی جھلا کر بولیں — "اے بیوہ کی شادی ہوئی تو کیا غضب ہو گیا دولھن کے پاس سے پھولوں کی لپٹیں نہیں آئیں تو دولھن، دولھن نہیں لگتی — یہیں گھر ہی میں تو موتیا کے پیڑ سے لگے ہیں۔ ایک گجرا ہی گوندھ لاؤ۔"

ہر طرف چاؤں چاؤں ہونے لگی "اے تو بہ ہے۔ ایسا بھی کہیں ہوا ہے۔"

"اے نا بی۔ یہ بھی ممکن ہے۔"

"چلو بی۔ مت تو ماری نہیں گئی۔ بھلا چڑھاوے میں پھول چڑھیں گے۔"

زہرہ کا دل اس کے پہلو میں نہیں کہیں اور دھڑک رہا تھا۔ اسے اپنے آس پاس موتیا کے پھولوں کی جھاڑیں محسوس ہو رہی تھیں اور زہرہ اُن جھاڑیوں میں ایسی اُلجھی، ایسی اُلجھی کہ اسے اپنے آپ کو سنبھالنا دشوار ہو گیا۔

رات کے تین بجے جب بڑے دروازے سے زہرہ کا جنازہ نکلا تو جہیز کے کمرے میں روپہلی اور سنہری طشتوں میں چمکیلے کپڑے اور زیورات پڑے جگ مگ جگ مگ کر رہے تھے اور زہرہ کے بدن پر صرف موتیا کے بھکے پھکے پھول تھے — بکھے ہوئے گجرے تھے جو اس کے چڑھاوے میں نہیں آئے تھے

"آج کل" کا آئندہ شمارہ "جنگِ آزادی نمبر" ہوگا

عمران انصاری

# برشگال

(بہار بند)

چمن چمن، دمن دمن، بہارِ سبزہ و یاسمن — طلوعِ صبح جلوہ زا، سکوتِ شام نغمہ زن
ہری بھری زمیں بسند ہے بھرا پڑا گگن — کلی کلی مگن مگن، گلی گلی ختن ختن!!
نفس نفس میں بس رہا ہے جیسے عطرِ شبِ دلہن
کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

قطار سارسوں کی کوہسار سے لگی ہوئی — کہ سبزہ زار پر سفید پانکھڑی ٹکی ہوئی
حنا کے عطر سے فضا میں رنگ و بو بسی ہوئی — حسینۂ چمن کوئی ہے دشت میں کھڑی ہوئی
حنائی پیرہن پہن کے دشت بن گیا چمن
کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

یہ زندگی کا کارواں کہاں سے آگیا کہاں — مہ و نجوم گرد گرد، آسماں دھواں دھواں
گھٹے ہوئے ہیں بادلوں کی موج موج بیکراں — برس پڑی ہیں ظلمتیں، خموش ہیں تجلیاں
ہجومِ ابر و باد پر ہے کس غضب کا بانکپن
کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن!

نکل رہے ہیں گُمیوں سے خشک گیسوؤں کے بل — اُٹھے ہوئے ہیں بانوؤں پہ جیسے بادلوں کے دل
دمک رہے ہیں سرخ آنچلوں میں روپ کے کنول — نہ حسن کا جواب ہے، نہ کوئی عشق کا بدل
خود ایک حسن بن گئی جبینِ حسن پر شکن
کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

خرد شکار بدلیاں، جنوں نواز ظلمتیں — یہ مشکبار آسماں، یہ برق ساز ظلمتیں
یہ کالی کالی دیویاں کہ دل گداز ظلمتیں — کھڑی ہیں میرے سامنے بصد نیاز ظلمتیں
نہ شیخ کی ہیں چشمکیں، نہ اختلافِ برہمن
کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن!

وہ جھولے آم پر پڑے کہ جھک پڑی ہیں ڈالیاں — وہ جھولتی سہیلیاں بجا رہی ہیں تالیاں
وہ جھونکے آسمان تک کہ ماتی ہیں پالیاں — وہ جھومتی ہیں جھمکیاں وہ ڈولتی ہیں بالیاں
شباب پر ہیں زمزمے، شباب خود ہے نغمہ زن
کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

کہیں برس رہا ہے رس کہیں برس رہا ہے ہن — کسی کو ہے کسی کا غم کسی کو ہے کسی کی دھن
کوئی بجا کے بانسری کسی کے گا رہا ہے گن — خلوص ہی خلوص ہے، کوئی نہ پاپ ہے نہ پن
یہ گوپیوں کا گھاٹ ہے، یہ کرشن کی ہے انجمن
کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

ہوئے عطر بیز و بو تند و تیز صف بہ صف — نظر نظر و رقص رقص عشوہ عشوہ دف بہ دف
قدم قدم ملے ہوئے تو رت نرت ہے کف بہ کف — دُھلا دُھلا لباس اور اُڑا اُڑا کلف کلف
دھنک دھنک سے آنچل اور چُنے چُنے سے پیرہن
کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

جنوں جنوں ہے پُرسکوں، حسن حسن پُرفسوں
نفس نفس میں دھیمے دھیمے بج رہا ہے ارغنوں
ادا ادا سے آشکار سازِ سوزِ اندروں
روش روش نزاکتِ خرامِ ناز کیا کہوں
نظر نظر سے گونجتی نوائے قیس و کوہکن

کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

یہ وقت ہی عجیب ہے کہ دورِ خوش نصیب ہے
بدل گئی ہیں منزلیں کہ دور بھی قریب ہے
ہر ایک بے لکھا پڑھا بھی شاعر و ادیب ہے
کہ سب امیرِ وقت ہیں نہ کوئی اب غریب ہے
کسی سے خاص دشمنی، نہ کوئی خاص حسنِ ظن

کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

کسان کے لہلہا رہے ہیں پھاوڑے کدالیاں
سنوارتے ہوئے جوار باجرے کی بالیاں
سجا رہی ہیں عورتیں اناج کی کنالیاں
منائی جائیں گی خوشی سے ہولیاں دوالیاں
عرق عرق سے تر بتر ہیں گاؤں گاؤں مرد و زن

کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

روش روش پہ چہچہے ہیں زندگی کا زور ہے
اذان دے رہے ہیں مرغ، محوِ رقص مور ہے
ہیں زاغ و زاغ باغ باغ بلبلوں کا شور ہے
شمیمِ صحنِ باغ ہے کہ پریم رس کی ڈور ہے
نسیمِ صبح میں بسی ہوئی ہے بوئے پیرہن

کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

اچھل رہے ہیں گائے بیل دوڑتی ہیں بکریاں
ابل پڑے ہیں جھیل تال مچھلیاں وماہیاں
پرند چہچہا رہے ہیں یا سمٹ گئی ہے کہکشاں
چرند سبزہ زار میں اڑا رہے ہیں کھیتیاں
مویشیوں کے ساتھ بھر رہے ہیں چوکڑی ہرن

کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

کڑھائیاں چڑھا رہی ہیں گوالیوں کی ٹولیاں
تلن بنا رہی ہیں یا منا رہی ہیں ہولیاں
کچوریوں سے پوریوں سے بھر رہی ہیں جھولیاں
مگر خوشی کے ساتھ بولتی ہیں غم کی بولیاں
نئی جبین، نئی چبھن، نئی کڑھن، نئی گھٹن

کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

کسی کا انتظار ہے انھیں یہ احتمال ہے
نہ جانے کس کی یاد ہے نہ جانے کس کا خیال ہے
نہ جانے کس کے واسطے یہ حسن یہ جمال ہے
نہ جانے کیوں نشاط میں بھی خواہشِ ملال ہے
پھنکے پھنکے دل و جگر، تھکا تھکا سا تن بدن

کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

بہار پر شباب ہے، شباب پر بہار ہے
شراب، شعر و نغمہ و نشاط کا خمار ہے
لطیف اضطراب ہے، حسین انتظار ہے
کہ بوئے گل کے ساتھ رنگِ رخ بھی لالہ زار ہے
نکھر رہا ہے مثلِ گل ہر ایک شوخ پُرفتن

کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

دکھا رہے ہیں شاعرانِ وقت نغمہ سازیاں
جمی ہوئی ہیں محفلوں میں شاعری کی بازیاں
بڑھی ہوئی ہیں من چلوں میں کیا جنوں طرازیاں
خوشی سے ہو رہی ہیں آج میری غم نوازیاں
کہیں عروج پر زباں، کہیں شباب پر ہے فن

کہ ہمکنار ہے ابھی بہار سے مرا وطن

پربھاکر ماچوے

# ملیالی ادب

## کیرالا کا ثقافتی پس منظر

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ لفظ کیرالا "کیر" سے مشتق ہے۔ جس کے معنی ہیں ناریل۔ اس کا مطلب ہوا "کیرالا" یعنی "ناریل کا ملک"۔ مگر بعض دوسرے لوگوں کا کہنا ہے کہ یہ لفظ "چیرانال" یا "چیرا ناڈو" سے بنا ہے جس کے معنی ہیں چیرا خاندان کا ملک۔ اس علاقے کا ایک اور نام بھی ہے وہ ہے "ملائے ناڈو" (ملائے = پہاڑیاں، ناڈو = ملک) یعنی پہاڑی ملک۔ ملائے اور آلی (سمندر) سے مل کر یہ لفظ بنا اور اس لئے مغربی پہاڑیوں اور سمندر کے درمیان کی سرزمین ملایالی ملک کہلائی۔ اس علاقے پر پہلا شخص جو پہنچا وہ "پرشورام" تھا۔ پرانوں میں اس علاقے کو "بھارگو کشیتر" بھی کہا گیا ہے۔ ہندوستان بھر میں "پرشورام" کا ایک ہی مندر ہے اور وہ بھی جنوبی کیرالا میں واقع ہے۔

اس سرزمین میں آریوں اور برہمنوں کے داخل ہونے سے پہلے یہاں "ناگا" نسل کے لوگ حکومت کرتے تھے۔ ان کے یہاں ذات کی تقسیم نہ تھی بلکہ قدیم طرز کی اشتراکی سوسائٹی قائم تھی۔ جب برہمن یہاں پہنچے تو انھوں نے "انولوم" شادیاں اور نسلی برتری اور چار ورنوں کی پابندیاں رائج کر دیں۔ قبل تاریخ کے واقعات برہمنوں اور ناگاؤں کی لڑائیوں سے پُر ہیں۔ لفظ "ناگر" جو "ناگ" سے نکلا ہے سنسکرت کی طرح شہری کے معنی نہیں دیتا بلکہ اس کا مطلب ہے ناگ (یعنی سانپ) کو گردن میں ڈالنے والا۔ راس کماری کے راستے میں "ناگر کوئل" نام کا ایک گاؤں ہے اس میں شیوجی کا مندر بنا ہے۔ اس گاؤں کے ہر تیسرے آدمی کا نام "شیش" ہے۔ اس علاقے میں پرانے خیال کے لوگ واقعتاً سانپ کے رہنے کی جگہ کی پوجا کرتے ہیں۔ کیرالا کی عورتیں اپنے بالوں کا جوڑا بھی ناگ پھن کی شکل کا بناتی ہیں۔ یہ فیشن مصر تک پہنچا۔ کلوپیٹرا کے بالوں کی وضع بھی ایسی ہی تھی۔ لیکن بڑے تعجب کی بات یہ ہے کہ کیرالا کی "ایلاواس" (شودر) عورتوں کا جوڑا ایسا نہیں ہوتا وہ لمبی لمبی چوٹیاں باندھتی ہیں۔ "آسام میں "کاماکھیہ" مندر کے دروازے پر بھی ایسی ہی مورتیاں بنی ہوئی ہیں۔ کیوں کہ وہاں بھی "ناگا قبیلہ" کے لوگ ہیں۔ سنسکرت میں "ناگا" کے معنی پہاڑی لوگ بھی آتے ہیں۔

کیرالا کا علاقہ بڑا خوبصورت ہے۔ جگہ جگہ نہریں بہتی ہیں اور وہاں حسین مناظر کی کمی نہیں۔ قدرت نے ہر قسم کی رعنائیاں بخشی ہیں۔ کوئی تعجب کی بات نہیں اگر "سکندا" یا "یاشن مکھم" (شیو کا بیٹا کارتیکیہ) ولّی نامی ایک پہاڑی لڑکی کے جنگل میں پھنس گیا تھا۔ یہاں ایک پہاڑ اس لڑکی کے نام سے موسوم ہے۔ اس علاقے میں اب تک مادرانہ نظام چلتا ہے۔ جس کو "ماروی میکتائے" کہتے ہیں۔ ملیالیوں کا اپنا سن بھی ہے جو "کولا ورشا" کہلاتا ہے۔ یہ سن ۸۲۵ عیسوی سے شروع ہوتا ہے۔

## زبان

دراوڑی خاندان کی زبانوں کا تاریخ وار سلسلہ قائم کرنا مشکل ہے "بیلاتلکم" نام کی ایک قدیم ملیالی گرامر میں اس زبان کو دراوڑی خاندان کی زبان بتایا گیا ہے ایک دوسری گرامر میں جس کا نام "کورتی نے تڈاڈی" ہے۔ منگلا چرن نے لکھا ہے:

سنسکرت ہم گری گلیتا
دراوڑوانی کا لندا جا ملیتا
کیرالا بھاشا گنگا
وہار تو مے ہرت سرسوتی سدا گنگا

(جس طرح جمنا پہاڑوں سے اتر کر گنگا میں جا ملتی ہے اسی طرح کیرالا کی زبان سنسکرت کی برفانی چوٹیوں سے پگھل کر آتی ہے اور ہمیشہ میرے دل کی "سرسوتی" کا سنگھار کرتی ہے)

ملیالی زبان میں ضمائر، اعضا، گھریلو اشیا، پالتو جانوروں، باہمی تعلقات اعداد، ترکیب نحوی، جنس، افعال اور گردان کے لئے بنیادی اسم نکرہ سنسکرت سے مختلف

ہیں۔ لیکن اگر آپ کوئی ادبی تحریر پڑھیں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ اس میں سنسکرت کے ساٹھ فی صدی الفاظ شامل ہیں۔ پندرہ سال پہلے تک ملیالی ادیبوں کا یہی رویہ تھا۔ لیکن اب زیادہ سے زیادہ مقامی اور عام بول چال کے الفاظ استعمال کرنے کی طرف رجحان پایا جاتا ہے۔ گنڈرٹ نے ملیالی زبان کو تامل کی چھوٹی بہن بتایا ہے۔ اگر یہ صحیح ہے تو پھر "تیلیا دھیکارم" جیسی قدیم ملیالی کتاب میں ملیالی الفاظ کیسے آئے کوئی نہ کوئی بنیادی ملیالی زبان ضرور رہی ہوگی جس پر چیرا خاندان کے عہد میں تامل کا اثر پڑا اور بعد کو برہمنوں نے اس کو سنسکرت الفاظ سے بھر دیا۔ شمالی مالابار کے لوک گیتوں سے بھی اس حقیقت کا ثبوت ملتا ہے۔ یہ لوک گیت حال ہی میں جینوٹ اچیوتا مینن نے جمع کئے ہیں۔ ڈاکٹر کے ایم جارج کے تحقیقی مقالہ "رام چرتیم" میں بھی اس بات کا ثبوت موجود ہے۔

**ادبی سرمایہ**

ملیالی ادب کی تاریخ کے چار دور ہیں:۔

۱۔ قدیم دَور۔ آٹھویں صدی تک

۲۔ دراوڑی اثرات کا دَور۔ چودھویں صدی تک۔

۳۔ سنسکرت اثرات کا دَور۔ سترھویں صدی تک۔

۴۔ دَورِ جدید۔

قدیم دَور کے ادب میں صرف لوک گیتوں اور لوک کہانیوں کی صورت میں کچھ چیزیں ملتی ہیں، کچھ طلسماتی بول جیسے منتر بھی موجود ہیں۔ "رام چرتیم" سب سے قدیم کتاب ہے جو کسی نامعلوم مصنف کی لکھی ہوئی ہے۔ یہ کوئی چھٹی صدی میں لکھی گئی تھی۔ قدیم ادب کا محور "شیوا" اور "کشالا" کی کہانیاں ہیں۔ ایک دلچسپ کتاب "چمپو کاویاس" ہے۔ جس کا مطلب ہے مختلف قسم کی تحریریں جن میں نثر اور نظم دونوں شامل ہیں۔ مادھو پانیکر کی "بھاشا بھگود گیتا" نثر کی سب سے پرانی کتاب ہے۔ چیروش شیری منبودری ایک ایسا شاعر گزرا ہے جس نے ودیاپتی اور سورداس کی طرح کرشن جی کے گن گائے۔

سنسکرت کے دَور میں درباری سرپرستی کی وجہ سے شاعری میں عروض پر بہت زور دیا گیا۔ زمورین بادشاہ فنونِ لطیفہ کے دلدادہ تھے اور شاعروں کی سرپرستی کرتے تھے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اس دَور کی شاعری زوال کی حد تک پہنچ گئی۔ جب مغربی اثرات یہاں پہنچے تو ۱۵۷۷ء میں یعقوبی فرقہ کے ایک پادری نے ملیالم پریس قائم کیا اور کیتھولک مت آپر تھم پتھ :۔ پرشنوتارولی" نام کی کتاب چھاپی۔

ایلٹاچان اس دَور کا سب سے بڑا شاعر گزرا ہے۔ اس کی لکھی ہوئی "رامائن" تلسی داس کی رامائن کے ہم پلہ سمجھی جاتی ہے۔ انگریزی میں "ایلٹاچان" اور اس کے دور پر قابلِ قدر کام ہوا ہے۔ اس شاعر نے بودھوں یا عیسائیوں کے عدمِ تشدد کے فلسفہ سے اثر قبول کیا تھا۔ اس نے اپنی کتاب میں دکھایا ہے کہ جب کبھی لکشمن کو غصہ آتا ہے تو رام رحم اور غیر انتقامی جذبہ کی خوبیاں بیان کر کے اس کا غصہ ٹھنڈا کرتے ہیں۔ ایلٹاچان کا انتقال ۱۵۷۵ء میں ہوا۔

اس کے بعد کئی صدی تک "کتھاکلی" رقص ڈرامہ کی حیثیت سے بڑی کامیاب تصنیف سمجھی جاتی رہی۔ بہت سی رزمیہ داستانیں "کتھاکلی" رقص کی صورت میں پیش کی گئیں۔ اس زمانے میں یہ ڈرامے ۲۰ دن تک دکھائے جاتے تھے۔ راجہ سری رام ورما نے ایسے کئی "کتھاکلی" ڈرامے لکھے ہیں۔ مینن نمبیار نے رقص ڈرامہ لکھنے میں بڑا کمال حاصل کیا۔ نمبیار نے سماج پر طنز کرنے کے لئے مقبول عوام رقص ڈرامہ کا سہارا لیا اور اس طرح پرانی بوتلوں میں نئی شراب پیش کی۔ پرانے اور نئے دَور کے مابین عبوری زمانہ تاریکی کا دَور ہے کیوں کہ اٹھارویں اور ابتدائی اُنیسویں صدی کے ادب کے بارے میں ہمیں بہت کم معلوم ہے۔

**دورِ جدید۔**

اس دَور میں کیرالا ورما تمپورن (۱۹۱۴ء ۔ ۱۸۴۵ء) نے "ابھگیان شکنتلا" کا ترجمہ کیا۔ یہاں تک کہ راجہ سواتی تیرونال نے بھی نظمیں لکھیں۔ اُنیسویں صدی کا ادب اس قسم کے "سندیسکا ویاس" اور ایک خاص طرز کی شاعری سے بھرا پڑا ہے۔ سی۔ ایس سبرامینن نے ایک طویل نظم لکھنے کی بھی کوشش کی۔ غم و فراق کی اس شاعری میں نالاپتو نرائن مینن کی "کنو نیرانالی" اور کمارن اشان کی پرودام مشہور نظمیں ہیں۔ جن شعرائے ملیالی شاعری کو نیا مفہوم اور نیا اندازِ بیان دیا ان میں مہاکوی کمارن اشان کا نام سرِفہرست ہے اس شاعر کا تعلق دلت جاتی سے تھا اس کی نظم کی مشہور کتابیں درج ذیل ہیں۔

۱۔ "وین پرود" (گرا ہوا پھول)

۲۔ نلنی

۳۔ چنتا وش تیائے ستیا (فکر مند سیتا)

۴۔ چنڈالا بھکشوکی

اس نے کالی داس کے "میگھ سندیش" اور شنکر آچاریہ کے "سوندریہ لہری" کا منظوم ترجمہ کیا۔ اشان نے اپنی نظم "لیلا" میں بیوہ کی بپتا بیان کی ہے "تلاوتھا"

میں ایک نیچ ذات کی لڑکی کا ذکر ہے۔ جو مونیوں کے ظلم سے تنگ آکر ایک برہمن کے ساتھ رہنے لگی تھی۔ مہاتما بدھ کی زندگی کی ایک کہانی "چنڈالا بھکشوکی" کو رقص ڈرامہ کی صورت میں پیش کیا گیا ہے۔ فراجذبات کی فراوانی کا اندازہ لگائیے جب آنند کہتا ہے: "بہن تمھاری ذات پات نہیں پوچھتا۔ مجھے تو بس پانی چاہیئے"۔ کمارن آشان پہلا شاعر ہے۔ جس نے ملیالم میں جدید رومانی شاعری کی ابتدا کی اس دور کا دوسرا بڑا شاعر النور پرمیشورا آئر ہے۔ قدیم طرز میں اس کی مشہور نظم "اماکیرلم" ہے۔ بیسویں صدی کی پہلی دہائی میں ہر زبان کی شاعری میں نئی زندگی اور اس کے تقاضوں کی طرف میلان پایا جاتا ہے۔ اُردو میں حالی، ہندی میں میتھلی شرن گپت بنگالی میں نوین چندر سین، مراٹھی میں کیشو سوتا اور گجراتی میں نرمدا کی شاعری اس پیغام کی حامل ہے النور نے اپنی نظم "چترشالا" میں مس کیتھرائن میو کو جواب دیا ہے۔ اس طویل نظم میں ہندوستانی عورتوں کے شاندار ماضی کو اُبھارا گیا ہے۔

پہلے دَور کے جن تین شاعروں نے جدید ملیالی شاعری کی بنیاد ڈالی ان میں ولاتھول نرائن مینن کا نام ہمیشہ بڑے احترام کے ساتھ لیا جائے گا۔ یہ اسّی سالہ شاعر کبھی لکیر کا فقیر نہیں رہا۔ ان کے خیالات زمانے کے ساتھ بدلتے رہے۔ انھوں نے حال ہی میں چین اور ملایا کے بارے میں نظمیں لکھی ہیں ولاتھول نے "رگ وید" کا ملیالم میں منظوم ترجمہ کیا ہے۔ یہ ان کا زبردست شاہکار ہے اور اس پر ساہتیہ اکادمی کی طرف سے پندرہ ہزار روپے کا انعام دیا گیا ہے۔ ان کی نظموں کے انگریزی اور روسی میں ترجمے ہو گئے ہیں۔ ولاتھول نے مکمل "کتھا سرت ساگر" کا ترجمہ بھی کیا ہے اور اس کا نام "گرام لکشمی سوبھاگیم" رکھا ہے۔ "ساہتیہ منجری" کی سات جلدوں میں ولاتھول کا کلام مدون ہو چکا ہے۔ ان کی نظموں میں بڑی رنگا رنگی ہے جو دوسروں کے ہاں مشکل سے ملتی ہے۔ کبھی تو وہ باپو جی اور اُن کے چرخہ کے گن گاتے ہیں تو کبھی "پہاڑی چوہے (شیواجی) کے خط" کے بارے میں لکھتے ہیں اور کبھی "پوران" کی تشبیہوں کو جدید ترین موضوعات کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ ولاتھول ایک بڑے شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ دیگر فنون لطیفہ کے بھی قدردان اور محافظ سمجھے جاتے ہیں۔ انھوں نے "کیرالا کلامنڈلم" کی بنیاد ڈالی جس میں کتھاکلی اور دوسری قسم کے رقص کی تعلیم دی جاتی ہے۔

ان تین شاعروں کے علاوہ سردار کے ایم پانیکر اور جی شنکرا کروپ کے نام بھی ملیالی ادب میں بلند مقام رکھتے ہیں۔ سردار پانیکر نے عمر خیام کی رباعیات، میگھ دوت اور سوفوکلیس اور اِبسن کی تخلیقات کا اپنی زبان میں ترجمہ کیا اور "چھترپتی شیواجی"، "کرشنا دیو رائے کا انصاف" اور "شیڈر نایٹیکا" "کرشیتر اوڈے گاندھاری" جیسے کئی منظوم ڈرامے لکھے ہیں۔ انھوں نے چین اور مصر میں اپنے قیام کے دوران "لبنان" اور "نہر سویز" پر الگ الگ دو طویل نظمیں لکھیں سردار پانیکر نے "کیرالا سمنام" اور "کلیان مل" جیسے تاریخی ناولوں کے علاوہ ادبی تنقید، سماجیات اور تاریخ پر بھی کتابیں لکھی ہیں۔ متذکرہ دونوں ناول ہندی میں ترجمہ ہو چکے ہیں۔ سردار پانیکر نے اپنی خود نوشت سوانح حیات ملیالم میں لکھی ہے جس کا انگریزی ترجمہ ہونا باقی ہے ان کی انگریزی تحریریں محتاجِ تعارف نہیں۔

جی شنکرا کروپ عام طور سے "جی" کے نام سے مشہور ہیں اور انھیں کیرالا کا ٹیگور سمجھا جاتا ہے۔ انھوں نے جدید ملیالی شاعری میں اشاریت کی ابتدا کی۔ ان کا کلام "ساہتیہ کاستو بھام" کے نام سے تین جلدوں میں پہلے ہی چھپ چکا ہے ان کے دوسرے مجموعۂ کلام کا نام "چین کنی (کلاٹ)" ہے اور تیسرے کا نام ہے "جھاتا ہری دیام"۔ وہ مہاراج کالج ارناکلم میں پروفیسر رہے۔ کیرالا اور اس کے باہر بھی ایک ادیب کی حیثیت سے ان کا بڑا احترام کیا جاتا ہے انھیں بنگالی خوب آتی ہے اور وہ آج کل ٹیگور کی ان نظموں کا منظوم ترجمہ کر رہے ہیں جو انھیں بہت پسند ہیں۔

ملیالم کے نثری ادب نے بھی کافی ترقی کی ہے۔ خاص کر مختصر افسانہ تو بہت آگے بڑھ گیا ہے۔ مشہور ترقی پسند افسانہ نگار تکازی شیو شنکر پلّے کی کتاب "راندی ننگا لی" (دو مٹھی چاول) نے ملیالی ادب میں ایک ہیجان پیدا کر دیا تھا اس کے کئی ایڈیشن چھپ چکے ہیں۔ ان کا جدید ترین ناول "چیمیان" (جھینگے) کی ایک ہزار جلدیں دو مہینے کے اندر اندر فروخت ہوئیں۔ دوسرے مقبول افسانہ نگاروں میں کیرور اور ب، کے، ٹی محمد بشیر شامل ہیں۔ ان کے افسانوں کا موضوع اکثر چائے کے باغ میں کام کرنے والے محنت کش غریب ہوپلہ عورتیں اور سنگ دل سرمایہ دار ہوتے ہیں۔

ملیالم میں ڈرامہ نے بہت ترقی کی ہے۔ روائتی کتھا کلی اور اوٹم تھلال کے علاوہ سماجی ڈرامہ نے صحیح اور زندہ روایات کے ساتھ بڑی ترقی کی ہے۔ ایم پی چلیپّن نائر، گوپی ناتھ نائر، کینی کرا کمار پلّے اور ٹی محمد بشیر، مشہور ڈرامہ نگاروں میں شامل ہیں۔ ان کے ڈراموں میں طنز و مزاح کی چاشنی پائی جاتی ہے۔ اداکاری بھی اُونچے درجے کو پہنچی ہوئی ہے۔ بنگالی ڈرامہ نگار ڈی ایل رائے کے تمام ڈراموں کا ملیالم میں ترجمہ ہو چکا ہے۔

غرضیکہ ملیالی کے تخلیقی ادب میں بڑی ترقی ہوئی ہے۔ بڑی خوبی کی بات یہ ہے کہ عوام کو اپنی زبان اور اپنے ادب سے بڑا لگاؤ ہے۔ ملیالم بولنے والوں کی

تعداد کوئی ڈیڑھ کروڑ ہے۔ ٹراونکور کوچین کے علاقے میں خواندگی تقریباً سو فی صدی ہے۔ بمبئی ۱۹۵۷ء میں ساہتیہ پریشد کی نمائش میں جو چارٹ رکھے گئے تھے اُن میں دکھایا گیا تھا کہ یکم اپریل ۱۹۵۵ء سے یکم اپریل ۱۹۵۶ء کے ایک سال میں کل ۷۲۵ کتابیں شائع ہوئیں۔ ان میں ۲۲۰ ناول، ۱۰۹ افسانوں کے مجموعے، ۱۱۰ ڈرامے اور ۷۵ نظموں کی کتابیں شامل تھیں۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس علاقے میں لوگوں کو کتب بینی کا بڑا شوق ہے۔ کٹّایم میں مصنفوں کی ایک کوآپریٹو پبلشنگ آرگنائزیشن بھی کامیابی سے چل رہی ہے۔ ملیالم کے روزانہ اور ہفتہ وار اخبارات کی اشاعت بھی بہت زیادہ ہے۔ مثلاً ماترو بھومی کی اشاعت پچاس ہزار ہے۔

اس سرزمین نے بہترین سیاست داں، رقاص، کارٹونسٹ اور زبان و ادب کے عالم پیدا کئے ہیں اور آئندہ بھی اس علاقے کے لوگ اپنی مادی فلاح و بہبود کے ساتھ ساتھ علم و ادب کے میدان میں کسی سے پیچھے نہیں رہیں گے۔ (انگریزی سے ترجمہ)

---

## ڈیرہ دون میں نابینا افراد کی تعلیم کا مرکز

نابینا افراد کی سماجی بحالی انھیں مختلف پیشوں کی تربیت دینے اور ان کے لئے روزگار کے مناسب مواقع فراہم کرنے کا کام خصوصی توجہ کا محتاج ہے یہ لازمی امر ہے کہ جسمانی طور پر معذور افراد کو اقتصادی آزادی حاصل کرنے اور سماج کا مفید انگ بننے میں مدد دی جائے۔

بھارت کی پہلی قومی حکومت نے ۱۹۴۷ء میں عنان اقتدار سنبھالنے کے بعد جلد ہی اس سوال پر توجہ دی اور فیصلہ کیا کہ نابینا اشخاص کی تعلیم اتنا اہم اور نازک کام ہے کہ اس کا انحصار محض نجی خیرات پر نہیں ہونا چاہئے۔

چناں چہ مرکزی وزارت تعلیم نے ۱۹۵۰ء میں بینائی سے محروم بالغ اشخاص کے لئے ایک تربیتی مرکز کی داغ بیل ڈالی۔ اس کے لئے ڈیرہ دون کے خوشنما شہر کا انتخاب کیا گیا اور مرکز کے واسطے وہاں ایک وسیع قطعہ اراضی حاصل کر لیا گیا۔

اس مرکز میں بینائی سے محروم بالغ مرد داخل ہو سکتے ہیں۔ یہاں ۱۵۰ آدمیوں کے قیام و تربیت کا انتظام ہے جس کے لئے کوئی فیس نہیں لی جاتی بلکہ تربیت یافتگان کو اتفاقی اخراجات کے لئے جیب خرچ بھی دیا جاتا ہے۔

مرکز میں بنیادی طور پر پیشہ ورانہ تربیت دی جاتی ہے جس کا مقصد تربیت یافتگان کو منفعت بخش کام سکھانا ہے نابینا افراد کو بہت سی کاریگریوں مثلاً سوت کاتنے، کپڑا بننے، بید سے کرسیاں بننے، ٹوکریاں اور موم بتیاں وغیرہ بنانے کی تربیت دی جاتی ہے۔ جو لوگ پہلے سے تعلیم یافتہ نہیں ہوتے انھیں تعلیم بھی دی جاتی ہے۔ ذریعہ تعلیم ہندی ہے اور یہاں ہندوستانی طرز کا بریل کوڈ استعمال کیا جاتا ہے جسے "بھارتی بریل" کہتے ہیں۔ تربیت کی مدت عام طور پر دو سال کی ہوتی ہے۔

سنگیت میں نابینا اشخاص کے لئے ایک خاص کشش ہوتی ہے چناں چہ جن لوگوں کو سنگیت سے دلچسپی ہوتی ہے انھیں موسیقی کی تعلیم دی جاتی ہے۔

اس امر کے پیش نظر کہ نابینا افراد کو بااجرت روزگار حاصل کرنے میں دقت پیش آتی ہے مرکز اس سوال پر خاص توجہ دیتا ہے اس نے ایک چھوٹی سی ورکشاپ قائم کی ہے جہاں فی الحال بیس دستکار کام کر رہے ہیں۔ دوسرے منصوبے کے دوران میں اس ورکشاپ کی مزید توسیع کی جائے گی تاکہ یہاں قریب قریب ایک سو آدمی کام کر سکیں۔

دوسرے منصوبے میں ۸ لاکھ روپے کی ایک رقم اس مرکز کو نابینا افراد کی تربیت کی ایک ماڈل انسٹی ٹیوشن بنانے کے لئے مخصوص کی گئی ہے اس میں کئی شعبے قائم کئے جائیں گے۔ مثلاً نابینا افراد کے لئے ایک ماڈل سکول، اساتذہ کی ٹریننگ کا ایک ڈیپارٹمنٹ، بالغ نابینوں کے لئے تربیتی مراکز، جدید ترین قسم کا ایک بریل پریس اور ایک بریل لائبریری، نابینا اشخاص کو روزگار دلانے والا ایک ادارہ قائم کرنے کے لئے دوسرے منصوبے میں علیحدہ رقم رکھی گئی ہے۔

علی یاور جنگ

# بھارت کی خارجہ پالیسی

کسی ملک کی خارجہ اور داخلہ پالیسیاں ایک دوسرے سے بالکل مختلف چیزیں نہیں ہوتیں بڑا فرق ان کے دائرہ عمل میں ہوتا ہے ۔

اپنی نوعیت کے اعتبار سے خارجہ پالیسی کوئی غیر متغیر چیز نہیں ہے حکومتوں کا بدلنا، انقلابات کا آنا، لڑائیوں کا ہونا۔ تعلقات یا طاقت کے توازن میں تبدیلی کا رونما ہونا یا اہم واقعات کا ظہور پذیر ہونا مثلاً موجودہ دور میں ایٹمی قوت کی دریافت ۔ یہ سب چیزیں بین الاقوامی تعلقات اور خارجہ پالیسی میں تبدیلی کا باعث بنتی ہیں۔ اس کے علاوہ عالمی رائے کا بھی اثر خارجہ پالیسی پر پڑتا ہے ۔ خارجہ پالیسی کے پیچھے کچھ آئیڈیلیں ہوتی ہیں۔ کچھ تمنائیں ہوتی ہیں جن کے محرک قومی روایات و نظریات ہوتے ہیں اور جن کا اثر ان تمام باتوں میں جو خارجہ پالیسی پر اثر انداز ہوتی ہیں سب سے زیادہ ہوتا ہے ۔ یہ قومی روایات و نظریات تاریخ اور ایک قوم اور ایک ملک کے ماحول کی پیداوار ہوتے ہیں اور آدرشوں اور حقیقتوں کا امتزاج ہوتے ہیں۔

حصول آزادی سے چند ماہ قبل تک ہم کو کامن ویلتھ کے ملکوں کو چھوڑ کر باقی دُنیا کو صرف وائٹ ہال کے جھروکوں سے ہی دیکھنے کی اجازت تھی ۔ کئی صدیوں میں پہلی بار ۱۹۴۶ء میں ہم نے امور خارجہ کی عنان سنبھالی اور اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی کے پہلے اجلاس میں ہم نے ایک وفد بھیجا جس نے اجلاس میں آزاد ہندوستان کے نام پر شمولیت کی ۔

اگرچہ ہمیں اس حیثیت سے آزاد اقوام کی برادری میں شامل ہوئے صرف دس برس ہی گزرے ہیں تاہم ہمیں کسی کو اس بات کا یقین دلانے کی ضرورت نہیں ہے کہ ہم ایک بالکل نوعمر قوم ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ ۱۹۴۷ء میں ہمیں دوسروں کے بارے میں جن سے کہ ہم ایک طویل مدت تک الگ تھلگ رہے تھے جاننے اور ان کے ساتھ تعلقات پیدا کرنے کے طریقوں کی واقفیت حاصل کرنے کی ضرورت رہی ہو شاید اب بھی ہو مگر اس کے باوجود ہماری جڑیں بہت پرانی اور گہری ہیں اور ہماری تاریخ اور ہمارے ماحول نے ایک ایسی روایت اور ایک ایسے نظریے کو جنم دیا ہے جو بالکل صاف ہے۔

اگرچہ بعض لوگوں نے یہ پیشین گوئی کی تھی کہ برطانوی راج کے ختم ہونے پر ہمارا شیرازہ منتشر ہو جائے گا اور ہمارے ملک میں گڑبڑ پیدا ہو جائے گی ۔ مگر دنیا نے دیکھا کہ آزادی ملنے کے بعد ہم نے ترقی کی اور ہماری خوشحالی میں اضافہ ہوا ہے ہماری آزادی کی جدوجہد کی محرک ہماری انفرادی آزادی، سماجی انصاف اور سیاسی و اقتصادی امور میں غیر ملکی اقتدار سے چھٹکارا حاصل کرنے کی خواہش تھی۔

اس جدوجہد میں ہم نے ایک عظیم انسان سے یہ سیکھا کہ طاقت تو کمزوروں کا ہتھیار ہے اور جہاں طاقت ناکام رہتی ہے وہاں ایک متحد قوم کا پُرامن ارادہ اور استقلال ہی سلطنتوں کی بنیادیں ہلا سکتا ہے ۔ اسی عظیم انسان سے ہم نے بحیثیت ایک قوم کے یہ بھی سیکھا کہ ڈر اور خوف چونکہ ایک قوم کے ضمیر کو اپاہج بنا دیتا ہے۔ اس لئے ہم کو اسے ترک کر دینا چاہئے ۔ یہ ہیں وہ اصول جنہیں ہم نے اپنے سامنے رکھا ہے۔

ہماری جغرافیائی حالت اور ہمارے ملک کے ایسے وقت میں آزاد ہونے کے باعث جب دُنیا تاریخ کے ایک نازک دور سے گزر رہی تھی ہمیں کسی حد تک مجبوراً خارجی معاملات میں اُلجھنا پڑا ۔ دنیا کے تمام لوگوں کی قدرتی خواہش ہے کہ دنیا میں امن اور سلامتی ہونی چاہئے اور یہ بھی تسلیم کیا جانا چاہئے کہ تمام حکومتیں چھوٹی ہوں خواہ بڑی اس مقصد کو حاصل کرنے کے لئے کوشاں ہیں۔ جنگ کے خوفناک حقائق کو آج سب جانتے ہیں اور جنگ کے نتائج سے بھی بخوبی آگاہ ہیں جس کے باعث مذکورہ بالا عزم کو مزید تقویت ملتی ہے۔ لیکن

امن کو فروغ دینے کے لئے جس طرزِ عمل اور طریقۂ کار کو اختیار کرنے کی ضرورت ہے اس کے بارے میں ہمارے اور چند دیگر لوگوں کے درمیان کافی اختلافِ رائے پایا جاتا ہے ہم نے بڑے زور سے پُرامن طرزِ عمل اور امن پسندانہ طریقۂ کار کی حمایت کی ہے۔ ہم نے غیر مبہم الفاظ میں فوجی طرزِ عمل اور فوجی معاہدوں، غیر ملکوں میں فوجیں رکھنے اور فوجی اڈے قائم کرنے کی زبردست مخالفت کی ہے خواہ یہ طریقے اختیار کرنے والا کوئی بھی ملک ہو۔

ہم یقین رکھتے ہیں کہ ایسے جنگی طریقے خواہ یہ خالص دفاعی نوعیت کے ہی ہوں۔ امن کے دفاع کو کمزور کرتے ہیں کشیدگی بڑھاتے ہیں اور فوجی دھمکیوں، اور جوابی فوجی خطروں کا ایک سلسلہ پیدا کر دیتے ہیں۔

ہم اپنے اس عقیدے کے زیرِ اثر اس نتیجے پر پہونچے ہیں کہ خواہ کچھ بھی ہو ہمیں دوسرے ملکوں کے ساتھ کسی ایسے معاہدے میں شامل نہ ہونا چاہئے جو ہمیں کچھ ملکوں کے ساتھ دوستی اور اُس کے ساتھ ہی دیگر ملکوں کے ساتھ دشمنی کا پابند بنانے والا ہو۔

کشمیر ہمارے اس پُرامن طرزِ عمل کی عمدہ مثال ہے جو ہم نے اپنے ایک ہمسایہ ملک کے ساتھ تعلقات میں تنازعہ کے لئے اختیار کیا ہے۔ جب کشمیر کے حکمران اور کشمیر کے لوگوں نے بار بار ہم سے اپیل کی کہ حملے کو روکا جائے تو ہم ان کی درخواست پر کشمیر کو اس حملے سے بچانے کے لئے گئے۔ اس کے فوراً ہی بعد ہم نے اقوامِ متحدہ سے اس حملے کو روکنے کے لئے کہا۔ ہم نے ہمیشہ ہی بات چیت کے ذریعے اس مسئلے کو پُرامن طور پر حل کرنے کا سجھاؤ دیا ہے اور کسی وقت بھی اشتعال انگیزی کے باوجود ہمارے ملک کے لوگوں یا حکومت نے جنگ کا نعرہ نہیں لگایا اور نہ ہی جنگ کا وطیرہ اختیار کیا ہے۔

اسی طرح افریقہ اور ایشیاء کی دیگر اقوام کی نوآبادیاتی راج کے خلاف جدوجہد کے بارے میں بھی ہم نے ہمیشہ پُرامن طریقوں پر زور دیا ہے جنوبی افریقہ میں نسلی منافرت رائج کرنے اور اُسے دائمی بنانے کے خلاف وہاں کے لوگوں نے جو مدافعت کی ہے اس کے بارے میں بھی ہم پُرامن طریق کار اختیار کرنے کے نظریے پر قائم رہے ہیں۔ اس سلسلے میں یہ بات بھی بہت زیادہ اثرانداز رہی ہے کہ آزاد بھارت کے لیڈر وہی لوگ ہیں جنھوں نے ملک کی آزادی کی اُس جدوجہد کی رہنمائی کی تھی جس میں ایک عظیم سلطنت کی طاقت کے خلاف نہتے لوگ عدمِ تشدد کے اصول پر کاربند ہو کر کھڑے ہو گئے۔ ہماری آزادی کی جنگ کا انحصار لازمی طور پر عوام کے عزمِ راسخ اور ترکِ خوف و تشدد پر رہا ہے ہماری یہ جنگ غیر ملکی حکومت کی غر منصفانہ لاپرواہی کے باعث ہم پر نازل ہونے والی بیماری، جہالت اور غربت کے خلاف تھی۔ اس جدوجہد کی خصوصیات نے ہماری قومی اور بین الاقوامی پالیسی دونوں پر اپنے نہ مٹنے والے اثرات چھوڑے ہیں۔

جب ہم آزاد قوموں کی برادری میں پہلے پہل شامل ہوئے تب ہم مادی دولت اور طاقت کے لحاظ سے کمزور اور نادار تھے لیکن نوعِ انسان کے مستقبل کے بارے میں اپنے اعتقاد کے لحاظ سے ہم مالدار اور طاقت ور تھے۔ جنگ کی ہولناک تباہی کے باعث دنیا ٹکڑے ٹکڑے ہو چکی تھی۔ تشدد اپنی انتہا پر تھا دنیا میں پہلی بار ایشیا کے لوگوں پر ایٹمی ہتھیار استعمال کئے گئے تھے۔ بے پناہ طاقت والے دو دیو ایک دوسرے کے بالمقابل معرکہ آرا تھے۔ اس وقت اقوام نے متحدہ اقوام کے چارٹر پر دستخط کئے نوعِ انسانی کو ڈھارس بندھی اور اس کی اُمیدیں چمک اٹھیں لیکن جنرل اسمبلی کے پہلے ہی اجلاس میں سرد جنگ کے آغاز کا مظاہرہ ہوا۔ ہم نے اس صورتِ حال کو ختم کرنے میں مدد دینے کی پالیسی اختیار کی۔ ہم تمام ملکوں سے دوستی کے خواہاں رہے ہیں۔ ان ملکوں کے ساتھ بھی ہمارے دوستانہ تعلقات ہیں جن کے نظام اور پالیسیوں سے ہم لازمی طور پر متفق نہیں ہیں ہم نے اپنے مقدور بھر امن کو قائم رکھنے اور فروغ دینے کی کوشش کی ہے ہماری پالیسی کا ایک لازمی جزو یہ رہا ہے کہ ہماری فوجیں امن کی اغراض کے سوائے کسی دوسرے مقصد کے لئے کسی دیگر ملک میں نہیں جائیں گی۔ ایک ایشیائی قوم کی حیثیت سے ہم بنڈونگ کانفرنس میں شامل ہوئے۔ انگریزوں سے آزادی حاصل کرنے کے لئے ہم نے بہادرانہ جدوجہد کی تھی لیکن اس کے باوجود ہم نے ان کے ساتھ تعلقات کو قائم رکھا۔ ہم کامن ویلتھ میں شامل ہوئے۔

یہ توقع نہیں کی جاسکتی کہ دنیا کی سب قومیں ہمارے ساتھ اتفاق کریں جس طرح کہ وہ بھی یہ توقع نہیں رکھ سکتی ہیں کہ ہم ہمیشہ ہی ان کے طرزِ فکر و عمل سے اتفاق کریں گے جن پانچ اصولوں پر ہم نے اپنے بین الاقوامی تعلقات کی بنیاد رکھی ہے ان پر نکتہ چینی کی گئی ہے اور کچھ ملکوں نے ان کو غیر حقیقت پسندانہ بھی کہا ہے۔ لیکن یہ بھی سچ ہے کہ مخالف فلسفہ جس نے دنیا کو دو حصوں میں تقسیم کر رکھا ہے دنیا میں امن کا باعث نہیں بن سکتا۔ اسلحہ کے زور سے امن قائم کرنے کا نظریہ آج کی دنیا کو ہرگز مطمئن نہیں کر سکتا ہے۔ کیوں کہ آج کی دنیا جنگ اور



١

اسلحہ کی دوڑ کی ہولناک تباہیوں کے امکانات سے دن بدن خبردار ہوتی جارہی ہے
ہماری پالیسی میں سب سے بڑا حقیقت پسندانہ عنصر ہمارا یہ اعتقاد ہے کہ ہمیں سب سے پہلے خود طاقت ور ہونا چاہئے۔ فوجوں اور ایٹمی ہتھیاروں کی طاقت اگرچہ کافی اثر رکھتی ہے اور اسے فراموش بھی نہیں کیا جاسکتا لیکن ہماری اصل طاقت اپنی ترقی، استحکام اور عزم کی طاقت ہے۔ ہم ساری دنیا کا بڑا احترام کرتے ہیں اور اپنے گردوپیش کے واقعات کو دھیان میں رکھتے ہوئے ہم نہ تو کسی کی کرم فرمائی کے منتظر ہیں اور نہ ہی کسی کی نکتہ چینی سے خوف کھاتے ہیں۔ ہمیں ساری دنیا کو پیش نظر رکھنا ہے اور اس کا احترام کرنا ہے۔ ہمیں یہ دعویٰ نہیں کہ ہم ہی نیکی، خوبی اور دانش مندی کے اجارہ دار ہیں۔ لیکن میں امید کرتا ہوں کہ ہم کبھی بھی ان اصولوں کو فراموش نہیں کریں گے جن کے لئے ہم برابر جدوجہد کرتے رہے ہیں اور ہم کسی مصلحت کی خاطر اپنے ان اصولوں کو ہرگز قربان نہیں کریں گے۔

(آل انڈیا ریڈیو کے شکریے کے ساتھ)

# کتابوں کا قومی ٹرسٹ

بھارت سرکار نے کتابوں کا قومی ٹرسٹ قائم کیا ہے۔ یونی ورسٹی گرانٹس کمیشن کے چیئرمین شری سی ڈی دیشمکھ اس ٹرسٹ سے متعلق ٹرسٹی بورڈ کے چیئرمین مقرر ہوئے ہیں۔ اس میں چیئرمین کے علاوہ پندرہ ممبر ہوں گے

یہ بورڈ اس لئے قائم کیا گیا ہے تاکہ اچھے قسم کے ادب کی حوصلہ افزائی ہوسکے اور عمدہ کتابیں مناسب داموں پر لائبریریوں، تعلیمی اداروں اور عوام تک پہنچائی جاسکیں۔

یہ ٹرسٹ خاص طور سے درج ذیل قسم کی کتابیں شائع کرانے کا انتظام کرے گا۔

۱۔ بھارت کا کلاسیکی ادب
۲۔ معیاری کتابوں کو ایک بھارتی زبان سے دوسری بھارتی زبان میں منتقل کرنا
۳۔ بھارت کی نقاشی، فن سنگ تراشی اور آرٹ کے دیگر شاہکاروں کی دوبارہ اشاعت
۴۔ بھارتی مصنفین کی معیاری تصانیف۔
۵۔ تعلیم سائنس اور آرٹ اور دیگر علوم پر معیاری کتابیں
۶۔ زندہ مصنفین کی تصانیف

یہ ٹرسٹ ہندی اور بھارت کے آئین میں تسلیم شدہ دیگر زبانوں میں کتابیں شائع کرے گا۔ یہ غیرملکی زبانوں میں بھی کتابیں شائع کرسکتا ہے۔

اس کے علاوہ یہ ٹرسٹ یونی ورسٹیوں اور تعلیمی سوسائٹیوں اور اداروں کے ذریعے سے منظور شدہ کتابوں کی اشاعت میں بھی مدد کرسکتا ہے۔ یہ سب کتابیں خاص طور سے وزارتِ اطلاعات و نشریات کے پبلیکیشنز ڈویژن کے ذریعے سے شائع کی جائیں گی

انہیں لائنوں پر علاقائی ٹرسٹ بھی قائم کئے جاسکتے ہیں تاکہ وہ قومی ٹرسٹ کے لئے مدد و معاون ثابت ہوسکیں۔ علاقائی ٹرسٹوں میں، ٹرسٹیوں سے زیادہ نہیں ہوسکتے۔ نیز ان کی مالی اعانت خاص طور سے ریاستیں اور متعلقہ ریاستوں کے گروپ کرسکتے ہیں۔

شانتی بھوشن

# کاپی رائٹ کا قانون

کاپی رائٹ ایک قسم کا سرمایہ ہے اور کاپی رائٹ کا قانون اس سرمایہ کا محافظ ہے مصنف اور کلاکار اپنی محنت اور دماغی قوت کے ذریعے یہ سرمایہ پیدا کرتے ہیں۔ اگر اس سرمایہ کی حفاظت نہ کی جائے تو مصنفوں اور کلاکاروں کو اپنے کام میں زیادہ محنت کرنے کے لئے کوئی وجہ ترغیب نہ رہ جائے۔ اس لئے کاپی رائٹ کے قانون کا خاص مقصد یہی ہے کہ انسانیت کے مفاد کے لئے جدید ترین اور بلند ترین تصانیف اور فنی تخلیقات کا سلسلہ جاری رہے۔ اس کے ساتھ ساتھ اس قانون میں اس بات کا بھی خیال رکھنا ہوتا ہے کہ ایک آدمی کے حقوق کی حفاظت کرنے میں دوسروں پر اتنی سخت پابندیاں نہ لگا دی جائیں کہ ادب، سائنس اور آرٹ وغیرہ کی ترقی میں کوئی رکاوٹ پیدا ہو۔

کاپی رائٹ کے قانون کی پوری کامیابی کے لئے یہ ضروری ہے کہ اس کا تعلق کسی خاص ملک سے نہ ہو بلکہ جہاں تک ہو سکے دنیا کے تمام ملکوں پر حاوی ہو جس سے کاپی رائٹ کے حقوق کی حفاظت ایک ہی ملک میں نہیں بلکہ تمام ممالک میں ہو سکے۔ اس مقصد کے لئے ۱۸۸۵ء میں دنیا کے کئی ملکوں کی ایک کانفرنس سوئٹزرلینڈ کی راجدھانی برن میں ہوئی تھی۔ جس میں ایک بین اقوامی کاپی رائٹ قانون بنایا گیا۔ ۱۹۰۸ء میں برلن میں اسی قسم کی ایک دوسری کانفرنس ہوئی جس میں ترمیم شدہ برن کنونشن کا اجراء ہوا۔ اس کے بعد ۱۹۲۸ء میں روم کاپی رائٹ کنونشن بنایا گیا۔

ہندوستان کا کاپی رائٹ قانون بھی انھیں بین اقوامی قوانین کی بنیاد پر بنایا گیا ہے۔ کاپی رائٹ کا حق ہر ایک طبع زاد ادبی تصنیف، ڈرامہ، موسیقی اور فنی تخلیق کو حاصل ہے۔ لیکن اس کے لئے یہ ضروری ہے کہ اس تصنیف کی پہلی اشاعت ہندوستان یا کسی ایسے ملک میں ہوئی ہو جس کے ساتھ ہندوستان کا کاپی رائٹ سے متعلق سمجھوتہ ہو۔ یا جس کا مصنف تصنیف کے دوران ہندوستان یا کسی ایسے ہی ملک کا باشندہ رہا ہو۔

کسی تصنیف یا اس کے کسی حصے کو کسی بھی صورت میں شائع کرنے یا اس سے ماخوذ کرنے کے تمام حقوق صرف اس شخص کو حاصل ہیں جس کے پاس اس تصنیف کا کاپی رائٹ ہے۔ ساتھ ہی اس تصنیف کا کسی بھی دوسری زبان میں ترجمہ کرنے کا حق یا ڈرامے کو ناول یا ناول کو ڈرامے کی صورت میں پیش کرنے کا حق بھی کاپی رائٹ کے مالک ہی کو حاصل ہے۔ اسی طرح کسی تصنیف کا ریکارڈ یا فلم بنانے کا حق بھی اس کو حاصل ہے

کاپی رائٹ کا مالک اپنے یہ حقوق کسی دوسرے کو بھی دے سکتا ہے اور اس کی وفات کے بعد یہ حقوق اس کی جائداد کے وارث کو پہونچتے ہیں۔ کسی علم سے متعلق کاپی رائٹ کا قانون کسی آدمی کو کلی حقوق نہیں دیتا۔ مگر یہ صورت علم کے کسی حصے کو طبع زاد تصنیف کی صورت میں پیش کرنے تک ہی محدود ہے۔ کسی دوسرے شخص کو اس طبع زاد تصنیف کی نقل کرنے کی اجازت نہیں لیکن اس علم کو کسی دوسری طبع زاد تصنیف کی صورت میں پیش کرنے پر کوئی پابندی نہیں۔ اگر کوئی آدمی کسی کی تصنیف سے استفادہ کرکے محنت شاقہ کے بعد ایک ایسی چیز لکھے جو نئی تصنیف کہلانے کے لائق ہو تو بھی اس تصنیف کے پہلے مصنف کے حقوق میں کوئی فرق نہیں آئے گا۔ جدت کئی قسم کی ہو سکتی ہے۔ موضوع کی جدت، مواد کی جدت، اسلوب کی جدت اور جذبات کی جدت مگر تھوڑا بہت ردّ و بدل کر دینے سے کوئی نئی تصنیف نہیں ہو جاتی۔ اس میں کسی قسم کی اس قدر جدت ضرور ہونا چاہیئے کہ یہ کہا جا سکے کہ مصنف نے اپنی محنت اور تخیل سے کام لے کر ایک نئی تصنیف پیش کی ہے۔ عام طور سے بڑے بڑے ناولوں کو کسی دوسری صورت میں مختصر

کرکے پیش کر دیا جاتا ہے لیکن ان چیزوں کو طبع زاد تصانیف نہیں کہا جا سکتا اور یہ بھی کاپی رائٹ کے واسطے میں آتی ہیں، درسی کتابوں، امتحانوں کے پرچوں اور تمام خطوط کا بھی کاپی رائٹ ہوتا ہے۔ ڈرامہ میں خاموش اداکاری بھی شامل ہے اور آرٹ میں مصوری، نقش نگاری، فوٹو گرافی اور بُت تراشی شامل ہیں۔

تبصرہ، تحقیق، تنقید وغیرہ کے لئے کسی تصنیف سے استفادہ کیا جائے تو اس پر کاپی رائٹ کے قانون کی رو سے کوئی اعتراض نہیں ہو سکتا۔ اسی طرح اگر کسی درسی کتاب میں کسی ادبی تخلیق کے چھوٹے چھوٹے حصے مثال کے طور پر نقل کئے جائیں تو بھی اس پر کوئی اعتراض نہیں کیا جا سکتا مگر اس پر دو پابندیاں ہیں۔ ایک تو یہ کہ کسی مصنف کی تصانیف میں سے ناشر پانچ برس کے عرصے میں دو سے زیادہ حصوں کو شائع نہ کرے اور دوسرے یہ کہ شائع کرتے وقت یہ بھی لکھ دینا ضروری ہے کہ یہ ٹکڑے کون سی اصل کتاب سے نقل کئے گئے ہیں۔ اگر کوئی تقریر جلسۂ عام میں کی جائے تو اس تقریر کو کسی اخبار میں شائع کرنا بھی قابلِ اعتراض نہیں بشرطیکہ مقرر ہی اس کی ممانعت نہ کرے۔

کاپی رائٹ کے حقوق مصنف کی زندگی کے دوران اور اس کی وفات کے ۵۰ برس بعد تک برقرار رہتے ہیں۔ بعض تصانیف ایسی ہوتی ہیں جن کے ایک سے زیادہ مصنف ہوتے ہیں۔ ایسی تصانیف کے کاپی رائٹ کی میعاد ان میں سے سب سے پہلے مرنے والے مصنف کی وفات کے بعد ۵۰ برس تک برقرار رہتی ہے۔ لیکن اگر ۵۰ سال گزرنے پر بھی ان میں سے کوئی مصنف زندہ ہو تو کاپی رائٹ کی میعاد تب تک رہے گی جب تک ان سب کی وفات نہ ہو جائے حکومت کی طرف سے شائع کردہ کتابوں کے لئے حکومت کے کاپی رائٹ کی میعاد ان کی پہلی اشاعت سے شروع ہو کر ۵۰ برس تک رہتی ہے۔ اس میعاد کے گزر جانے پر یہ حقوق ختم ہو جاتے ہیں، اور تب کوئی بھی آزادی کے ساتھ ان تصانیف کو استعمال کر سکتا ہے۔ مصنف کی وفات کے ۲۵ برس بعد اگر کوئی دوسرا آدمی اس تصنیف کو شائع کرانا چاہے تو وہ کاپی رائٹ کے مالک کو اطلاع دے کر ہی ایسا کر سکتا ہے۔ مگر ایسی حالت میں ناشر کو کتاب پر دی ہوئی قیمت کا ۱۰ فی صدی حصہ کاپی رائٹ کے مالک کو دینا پڑتا ہے۔ اس کے علاوہ قانون میں یہ بھی بندوبست رکھا گیا ہے کہ کسی ادبی ڈرامائی اور موسیقی سے متعلق کتاب کے مصنف کی وفات کے بعد اگر کاپی رائٹ کا مالک کسی آدمی کو اس کتاب کے شائع کرنے کی اجازت نہ دے تو وہ آدمی عدالت کے ذریعے منظوری حاصل کر سکتا ہے اور اس کے لئے اسے عدالت کی طرف سے طے کردہ رقم ادا کرنی ہوتی ہے۔ ہندوستان میں کاپی رائٹ والی تصنیف کے ترجمے سے متعلق حقوق کی میعاد صرف دس برس رکھی گئی ہے۔ جو اصل کتاب کی پہلی اشاعت کی تاریخ سے شروع ہوتی ہے۔ اس کی خاص وجہ یہ ہے کہ ہندوستان میں کئی زبانوں کا رواج ہے۔ جس کی وجہ سے ایک ہی تصنیف کے مختلف زبانوں میں ترجمہ ہونے میں کوئی زیادہ دقت نہیں ہو سکتی اور اسی طرح مختلف زبانیں بولنے والے بھی اس سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ اصل مصنف کی اجازت سے ۱۰ برس کے پہلے بھی اس کی تصنیف کا ترجمہ کیا جا سکتا ہے۔

ہر ایک تصنیف کے کاپی رائٹ کا حق پہلے اس کے مصنف ہی کو ہوتا ہے۔ لیکن اگر کوئی تصویر یا فوٹو گراف اس کی قیمت دے کر بنایا جائے تو اس کے کاپی رائٹ کا حق قیمت ادا کرنے والے کو پہنچتا ہے۔ اس طرح اگر کسی شخص نے کسی دوسرے شخص کی ملازمت میں رہ کر کوئی کتاب لکھی ہو تو اس کے کاپی رائٹ کا حق اس دوسرے شخص ہی کو حاصل ہوگا۔

اگر کوئی شخص کسی دوسرے کا کاپی رائٹ غصب کرے یا کوئی ایسا اقدام کرے جو کسی کے کاپی رائٹ کے خلاف ہو تو کاپی رائٹ کا مالک کئی قسم کی قانونی چارہ جوئی کر سکتا ہے۔ اگر کسی کے کاپی رائٹ کو غصب کرنے کی کوشش کی جا رہی ہو تو وہ شخص اپنے حقوق غصب کرنے والے کے خلاف عدالت سے جائز طور پر حکم امتناعی جاری کرا سکتا ہے اور اگر کاپی رائٹ کے خلاف کوئی اقدام ہو چکا ہو تو وہ شخص عدالت کے ذریعے اس پر ہرجانہ بھی وصول کر سکتا ہے۔ اسی طرح کاپی رائٹ قانون کے خلاف شائع ہونے والی تصانیف کی ہر ایک جلد کاپی رائٹ کے مالک کی ہی ملکیت مانی جاتی ہے چاہے وہ کسی بھی آدمی نے شائع کی ہو اور قانون میں اس بات کا بھی اہتمام ہے کہ ایسی تمام جلدیں کاپی رائٹ کے مالک کو دلا دی جائیں۔ ہاں اگر ناشر یہ ثابت کر دے کہ شائع کرتے وقت اس کو نہ تو اس بات کا علم تھا اور نہ ہی آسانی سے معلوم ہو سکتا تھا کہ شائع کردہ کتاب پر کس کا کاپی رائٹ ہے تو کاپی رائٹ کا مالک عدالت سے صرف ناشر کے خلاف حکم امتناعی جاری کرا سکتا ہے لیکن ہرجانے کا حقدار نہیں ہو سکتا۔

تعمیرات کے متعلق کاپی رائٹ کا قانون ایک قابلِ ذکر حیثیت رکھتا ہے۔ کتابوں وغیرہ کے معاملے میں تو کاپی رائٹ کا مالک اپنے مفاد کے خلاف کئے جانے والے اقدام کو عدالت کے مناسب حکم امتناعی کے ذریعے بیچ ہی میں رکوا سکتا ہے لیکن مکان کی تعمیر کے کام کو وہ اس طرح حکم امتناعی کے ذریعے نہیں رکوا سکتا

اور وہ اس طرح تعمیر شدہ مکان کو گروا سکتا ہے۔ اس کے علاوہ وہ کتابوں وغیرہ کی طرح کاپی رائٹ قانون کے خلاف بنے ہوئے مکان کا مالک بھی نہیں ہو سکتا۔

کاپی رائٹ سے متعلق دعوے دائر کرنے کے لئے تین برس کی میعاد رکھی گئی ہے اور یہ میعاد اس دن سے شروع ہوتی ہے جب کاپی رائٹ کے خلاف اقدام کیا گیا ہو۔

بین اقوامی برن کاپی رائٹ کانفرنس اور روم کانفرنس میں دنیا کے تمام ممالک شریک نہیں تھے۔ اس لئے کچھ ملک ایسے بھی ہیں جن کے ساتھ ہندوستان کا کاپی رائٹ سے متعلق کوئی معاہدہ نہیں ہے۔ اس لئے ان ملکوں میں ایسی تصانیف شائع ہو سکتی ہیں جن پر کاپی رائٹ کا حق کسی آدمی کو ہندوستانی قانون کے مطابق حاصل ہو اس لئے اس قانون میں یہ انتظام کیا گیا ہے کہ اگر کسی آدمی کو یہ معلوم ہو جائے کہ کسی ایسی کتاب کی جلدیں دوسرے ملکوں سے ہندوستان میں لائی جا رہی ہیں جو اس کے کاپی رائٹ کے خلاف چھاپی گئی ہے تو وہ کسٹم کے حکام کو تحریری اطلاع دے کر ان کا ہندوستان میں آنا رکوا سکتا ہے۔

کاپی رائٹ کے حقوق کی حفاظت کے لئے قانون میں اس کے خلاف ورزی کرنے والوں کو سزا دینے کا بھی معقول انتظام کیا گیا ہے۔ اگر کوئی شخص دیدہ و دانستہ کسی کتاب کے کاپی رائٹ کے خلاف اس کی کوئی جلد بیچنے یا کرائے پر دینے کے لئے تیار کرے یا کسی ایسی کتاب کی جلد بیچے یا کرائے پر دے یا کاروبار کی خاطر اس کی نمائش کرے تو اس کی ہر ایک جلد کے لئے ۲۰ روپئے تک کے جرمانے کی سزا دی جا سکتی ہے مگر ایک ہی مقدمہ میں سزا کی حد ۵۰۰ روپے سے زیادہ نہیں ہو سکتی۔ اسی طرح ایسی جلدوں کے باہر سے ہندوستان میں لانے پر بھی اتنی ہی سزا دی جا سکتی ہے۔ اگر کوئی شخص جان بوجھ کر کسی تصنیف کے کاپی رائٹ کے خلاف اس کی جلدیں تیار کرنے کے لئے کوئی پلیٹ بنائے یا اپنے پاس رکھے یا ذاتی طور پر فائدہ اٹھانے کے لئے کسی ایسی تصنیف کی نمائش کرائے تو بھی اس پر ۵۰۰ روپے تک جرمانہ کیا جا سکتا ہے۔ اگر کوئی مجرم کاپی رائٹ قانون کے تحت ایک بار سزا پانے کے بعد دوبارہ کاپی رائٹ کے قانون کی خلاف ورزی کرے تو اسے ایک ماہ تک کی قید کی سزا بھی دی جا سکتی ہے اور اس کے جرمانے کی حد بھی ۱۰۰۰ روپئے تک ہو سکتی ہے۔ سزا کے ساتھ ساتھ عدالت کو یہ بھی حق ہے کہ وہ اس طرح چھاپی ہوئی جلدیں مجرم سے لے کر یا تو ضائع کروا دے یا کاپی رائٹ کے مالک کو دلوا دے۔ (بشکریہ آل انڈیا ریڈیو)

راؤ پریتم چند

# کشمیر کی شاہ رگ
# جواہر ٹنل

اگرچہ وادیٔ کشمیر چاروں طرف فلک پیما اور برف پوش پہاڑوں سے گھری ہوئی ہے۔ مگر یہ طبعی اور جغرافیائی رکاوٹیں علو العزم کشمیریوں کی نقل و حرکت کو اس چار دیواری کے اندر کبھی محدود نہیں رکھ سکیں۔ یہ آزادی پسند لوگ اپنی قدیم روایات کے مطابق ان پہاڑوں کو پھاند کر ہندوستان کے دیگر حصوں سے رشتے ناطے جوڑتے رہے ہیں۔ پیر پنجال کے دونوں طرف کے علاقوں میں آمد و رفت اور تجارت کا سلسلہ زمانۂ قدیم سے چلا آیا ہے۔ جس کا ذکر کلہن پنڈت نے اپنی مستند تاریخ "راج ترنگنی" میں کیا ہے۔

سری رام چندر جی کے سوتیلے بھائی بھرت جی کا ننہال کشمیر میں تھا۔ جنگِ مہابھارت سے پہلے کشمیر کے ایک راجہ نے متھرا نگری پر حملہ کیا تھا۔ کشمیر شہنشاہ اشوک کی سلطنت کا ایک جزو تھا۔ سری نگر کا پرانا شہر اشوک اعظم نے ہی بسایا تھا۔ ایک زمانے میں شمالی ہندوستان کے کچھ علاقے بھی کشمیر کی سلطنت میں شامل تھے۔

پچھلے زمانے میں زیادہ تر آمد و رفت موسم گرما میں وادیٔ رمبیارہ سے ہوکر درۂ پیر پنجال کے راستے ہوتی تھی۔ یہ درہ کشمیر اور راجوری کی وادیوں کے درمیان سطح سمندر سے "تقریباً" گیارہ ہزار فٹ کی بلندی پر واقع ہے چھٹی صدی عیسوی میں مشہورِ "سفید ہن" فاتح مہرگل اسی راستے سے آیا تھا۔ شہنشاہ اکبر نے ایک سڑک بنوائی تھی جو اسی درہ سے ہوکر گذرتی تھی۔ اس پر گھوڑے، خچر اور ہاتھی چل سکتے تھے۔ اس شاہراہ پر مغلوں نے جابجا سرائیں اور محلات تعمیر کرائے تھے جن کے کھنڈر ابھی باقی ہیں۔ مغل شہنشاہ، اُن کی بیگمات درباری، اہل کار اور لشکر، اور دہلی اور لاہور کی طرف سے آنے والے کارواں اسی راستے سے موسم گرما میں کشمیر آیا جایا کرتے تھے۔ سکھوں نے بھی اسی راستہ سے کشمیر پر چڑھائی کی تھی۔ کشمیر کے شہرۂ آفاق پشمینہ کی شالوں اور دیگر دستکاریوں کی تجارت بھی اسی سے ہوتی تھی۔ سال و اسباب گھوڑوں، خچروں اور آدمیوں کی پیٹھ پر لاد کر لایا جاتا تھا۔

مگر موسم سرما میں یہ درّہ اور اس کے ارد گرد کے درے برف کے تودوں سے لد جاتے ہیں۔ اور تین چار ماہ آمد و رفت بند رہتی ہے۔

اسی سلسلۂ کوہ میں ایک اور درہ ہے جو درّۂ پیر پنجال سے تقریباً ڈیڑھ ہزار فٹ نیچا ہے اور جسے پیر بانہال کہتے ہیں۔ عہدِ ازمنہ کے بعد جب کشمیر اور جموں دونوں پہلے سکھوں اور پھر ڈوگروں کے زیر حکومت آئے تو زیادہ تر آمد و رفت اسی درے سے ہونے لگی۔ چناں چہ اٹھارھویں اور انیسویں صدی میں انگریز، اور سیّاح۔ اور دربارِ کشمیر کے اہل کار اسی راستے سے کشمیر آتے جاتے تھے۔ ۱۹۱۵ء میں مہاراجہ پرتاپ سنگھ کے عہد میں جموّں سے سری نگر تک ایک پختہ سڑک بنائی گئی جس پر گاڑیاں چل سکتی تھیں۔ مگر اس سڑک سے بھی کشمیر کی آمد و رفت ہر سال تین چار ماہ کے لئے بند ہو جاتی تھی۔ کیوں کہ یہ درہ بانہال میں سے گزرتی تھی جو سطح سمندر سے نو ہزار فٹ سے زیادہ بلند ہے اور یہ درہ بھی موسم سرما میں بہت برف جمع ہو جانے کی وجہ سے ناقابلِ گذر ہو جاتا ہے۔

انیسویں صدی کے آخیر میں برطانیہ اور روس کے سیاسی تعلقات کی کشیدگی کے پیشِ نظر پنجاب سے کشمیر تک ایک ایسی سڑک بنانے کی ضرورت محسوس ہوئی جو سال بھر کھلی رہے اور جس پر گاڑیاں چل سکیں۔

چناں چہ اس پالیسی کے تحت راولپنڈی سے کوہالہ تک اور ایبٹ آباد سے مظفر آباد تک اور اس سے آگے دریائے جہلم کے بائیں کنارے کے ساتھ ایک پختہ سڑک بنائی گئی جس پر گاڑیاں چل سکتی تھیں۔ چوں کہ یہ سڑک سات ہزار فٹ سے زیادہ بلندی پر سے نہیں گذرتی تھی اس لئے عموماً سال

علی رہتی تھی اور کشمیر کی تجارت اور آمد و رفت کے لیۓ شاہراہ بن گئی تھی۔
مگر جب ۱۹۴۷ء میں برصغیرِ ہند کی تقسیم کے بعد ریاست کشمیر کا الحاق
ہندستان سے ہوا۔ اور ریاست کے ایک حصہ پر پاکستانی قبضہ ہو گیا تو یہ
راہ بند ہو گئی اور صرف سری نگر سے جموں جانے والی سڑک ہی سطحی آمد و رفت
کا باقی رہ گئی۔ موسم سرما میں برف باری کی وجہ سے کچھ عرصہ کے لیۓ یہ راستہ
بند ہو جاتا تھا۔

ان حالات میں معاشی ضروریات اور دفاعی مصلحتوں کے پیشِ نظر لازم
کہ وادیٔ کشمیر کی جنوبی سرحد پر سلسلہ کوہ پیر پنجال کو چیر کر ایسی نیچی سطح پر
سرنگ بنائی جائے جو موسم سرما میں بھی برف باری کی وجہ سے بند نہ ہو
اور پر سال بھر آمد و رفت جاری رہے۔

یہ خیال زمانۂ قدیم میں بھی کشمیر کے اربابِ بست و کشاد کے دل میں
وقتاً فوقتاً پیدا ہوتا رہا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ کشمیر کے ایک اولو العزم حکمران نے
بانہال کے نیچے جہاں کہ سلسلہ کوہ سب سے نیچا اور پتلا ہے ایک سرنگ
کا تہیہ کیا تھا۔ مگر قضائے الٰہی سے اسے خواب میں تنبیہ ہوئی کہ اگر یہ
کھودی گئی تو اس میں سے اس قدر پانی بہہ نکلے گا کہ وادیٔ کشمیر غرقاب
ہو گی۔ چنانچہ اس خدشہ کے پیشِ نظر یہ ارادہ ترک کر دیا گیا۔

اس غرقابی کے خطرہ سے قطع نظر اگر یہ مہم شروع کر بھی دی جاتی تو اس کی
محال تھی۔ کیوں کہ تب تک سائنس نے کافی ترقی نہیں کی تھی۔ اور ایسی بڑی
کھدائی اور تعمیر کے لیۓ ضروری مشینیں اور آلات موجود نہ تھے۔

مگر اب سائنس کی ترقی اور بہتر آلات اور مشینوں کی ایجاد سے یہ کام
آسان ہو گیا۔ اور کشمیر کی معاشی ضروریات اور ملک کی دفاعی مصلحتوں کی بنا
بنانا ناگزیر ہو گیا۔

۱۹۵۲ء میں اس سرنگ کے جائزے کا کام شروع ہوا
ان کے مشورے سے درۂ بانہال کے نیچے کوہ پیر پنجال میں سطح سمندر
ہزار فٹ کی بلندی پر ایک سرنگ بنانے کا فیصلہ کیا گیا۔ جہاں
برف آسانی سے ہٹائی جا سکے۔

سال کے اندر نقشہ مکمل ہوا اور اس سرنگ کی تعمیر کا کام ایک تجربہ کار
سونپ دیا گیا۔ اگست ۱۹۵۵ء میں داغ بیل ڈالی گئی اور سرنگ کے
سے کھدائی کا کام شروع ہو گیا۔ یوں انسانی ہاتھ جدید ترین آلات

اور مشینوں کی مدد سے پہاڑ کے سینے کو برما کر راستہ بنانے میں لگ گئے۔ اس
کام پر چھ سو دیسی اور بدیسی ماہر، کاریگر اور مزدور تین باریوں میں روزانہ
آٹھ آٹھ گھنٹے کام کرتے ہیں اور کام پورے سال گرمی سردی میں دن رات
مسلسل ہوتا رہتا ہے۔

ملبہ کو باہر نکالنے کے لیۓ ساتھ ہی ساتھ لوہے کی ٹرالی لائن بچھائی
جاتی ہے۔ کام کی رفتار کا انحصار چٹانوں کی طبعی حالت پر ہے۔ جہاں چٹانیں
سخت ہیں وہاں کھدائی اور کٹائی کا کام مشکل ہوتا ہے اور جن جگہوں پر چٹانیں
نرم ہیں وہاں سرنگ کی چھت اور دیواروں کو پہلے لکڑی کے موٹے موٹے شہتیروں
کے ڈھانچے بنا کر سنبھالا جاتا ہے اور بعد ازاں پتھر، چونا اور کنکریٹ کی ڈاٹیں
بنا کر سیمنٹ سے لپائی کرنی پڑتی ہے۔

اس سرنگ کی دو متوازی نالیاں ایک دوسرے سے ساٹھ فٹ کے
فاصلے پر ہوں گی۔ ان میں سے ایک نالی گاڑیوں کے آنے کے لیۓ ہوگی اور
دوسری جانے کے لیۓ۔ ایک نالی تو تیار بھی ہو گئی ہے اور ہلکی گاڑیوں کی آمد و
رفت کے لیۓ کھول دی گئی ہے، دوسری نالی بھی زائد از دو ہزار فٹ کھودی جا
چکی ہے۔ اُمید ہے کہ سرنگ کی دونوں نالیاں ۱۹۵۸ء تک مکمل ہو جائیں گی اور
ان پر اندازاً تین چار کروڑ روپیہ خرچ ہو گا۔

سرنگ کی لمبائی ۸۱۰۰ فٹ یعنی ڈیڑھ میل سے زیادہ ہے۔ نالی کی شکل
گھوڑے کے نعل جیسی ہے۔ اس کی چوڑائی ½۱۶ فٹ اور درمیان میں اونچائی
½۱۸ فٹ ہے۔ ان نالیوں میں سے تین ٹن تک وزن لے چلنے والی گاڑیاں
بخوبی گذر سکیں گی۔

گاڑیوں کے لیۓ سڑک کی چوڑائی ½۱۰ فٹ ہے۔ جس کے ایک جانب
۴ فٹ ایک انچ اور دوسری جانب ایک فٹ گیارہ انچ چوڑی پگڈنڈیاں ہیں۔
سڑک دونوں سروں سے سرنگ کے درمیان تک ایک ہزار فٹ میں تین فٹ
کی شرح سے چڑھتی ہے۔ اس سے جہاں اس میں موٹر گاڑیاں آسانی سے
چل سکتی ہیں وہاں سرنگ کے اندر سے نکلنے والے پانی کا نکاس بھی بخوبی
ہو جاتا ہے۔ سرنگ کے اندر جو پانی نکلتا ہے اس کو جمع کرنے کے لیۓ نالیاں
اور تالاب اور اسے خارج کرنے کے لیۓ بدرو بنائی گئی ہیں۔ اور بجلی سے
چلنے والے پمپ بھی لگائے گئے ہیں۔

بجلی مہیا کرنے کے لیۓ ایک مقامی پاور ہاؤس بنایا گیا ہے۔ بجلی کے

پنکھوں کی مدد سے ٹرنگ کے اندر سے گندی ہوا خارج کی جاتی ہے اور صاف ہوا ٹرنگ کے اندر داخل کی جاتی ہے جس کی رفتار تقریباً دس فٹ فی سیکنڈ ہے

روشنی کے لئے ٹرنگ کی چھت میں بجلی کے لیمپ لگائے گئے ہیں دروازوں کے پاس دس دس فٹ کے فاصلے پر اور اس کے آگے اسی اسی فٹ پر روشنی کا انتظام رکھا گیا ہے۔

آتش زدگی سے بچاؤ کے لئے تھوڑے تھوڑے فاصلے پر آگ بجھانے کے انجن اور دیگر سامان رکھا گیا ہے۔

ٹرنگ کی دونوں نالیاں مکمل ہو جانے پر ان میں سے ایک گھنٹہ میں کوئی آٹھ سو گاڑیاں گذر سکیں گی۔

ٹیلیفون اور دیگر آلات کے ذریعے گاڑیوں کی آمد و رفت اور دیگر معاملات مثلاً پانی کے نکاس، ہوا کی صفائی اور رفتار، بجلی کی روشنی، ٹریفک کے اشاروں آگ بجھانے اور پولیس کے کام کے متعلق رابطہ قائم رکھا جاتا ہے۔

اس ٹرنگ کو جمہوریۂ ہند کے ہردل عزیز وزیر اعظم شری جواہر لال نہرو سے منسوب کرکے اس کا نام "جواہر ٹنل" رکھا گیا ہے۔ اس کی رسم افتتاح بتاریخ ۲۲ دسمبر ۱۹۵۶ء جمہوریہ ہند کے فاضل نائب صدر شری ایس۔ رادھا کرشنن کے ہاتھوں سے ادا ہوئی اس طرح گویا ایک دیرینہ خواب شرمندۂ تعبیر ہوا۔

یہ ٹرنگ کشمیر کی ایک ایسی شاہ رگ ہے جس سے ملک کے جسم میں خون زیادہ سرعت سے دورہ کرکے اسے طاقت اور توانائی بخشے گا۔

دفاعی ضروریات کے لئے فوجی نقل و حرکت آسان تر ہو جائے گی اور عزیز کی بخوبی حفاظت اور امن و امان کی ضمانت ہوگی۔

اس ٹرنگ کے ذریعے کشمیر اور جمہوریہ ہند کے دیگر حصوں کے درمیان آمد و رفت اور رسل و رسائل کا سلسلہ سال بھر جاری رہ سکے گا۔ اس سے کلچرل تعلقات بھی بڑھیں گے، اور مقامی لوگوں کو مالی منفعت بھی ہوگی اور عام ترقی کی رفتار تیز ہو جائے گی

کشمیر اور جمہوریۂ ہند کے دیگر حصوں کے باشندوں کے میل ملاپ، قومی یگانگت اور یکجہتی کو بڑھاوا ملے گا۔ اور ان کے تعاون اور اشتراک سے کشمیر خوش حال اور طاقت ور ہو کر جمہوریۂ ہند کی مجموعی خوش حالی اور طاقت میں اضافہ کرے گا۔

# کیا آپ جانتے ہیں

کہ

## نئے ٹیکسوں کا آپ پر کیا اثر پڑا ہے۔؟

جب آپ چینی خریدیں تو یاد رکھیں کہ ایک پونڈ پر ۵ نئے پیسے اور ایک سیر پر ۱۰ نئے پیسے ٹیکس بڑھا ہے۔

گھانیوں اور چھوٹے کارخانوں میں تیار ہونے والا ونا سپتی تیل ٹیکس سے بری ہے۔ چنانچہ اس کی قیمت نہیں بڑھنا چاہیئے۔ بڑے کارخانوں میں تیار ہونے والے ونا سپتی تیل پر صرف ۲ نئے پیسے فی پونڈ کے حساب سے ٹیکس بڑھا ہے۔ پچھلے سال تیل کے تاجروں نے تیل کی قیمتیں ۱۰ سے ۱۵ نئے پیسے تک فی پونڈ بڑھائی تھیں۔ ٹیکس میں معمولی اضافہ تاجر اپنے اسی منافع سے آسانی کے ساتھ ادا کر سکتے ہیں۔

اگر آپ سیگرٹ پیتے ہیں تو خیال رکھئے کہ صرف ہندوستانی تنباکو سے تیار ہونے والی "چار مینار" اور "شاہ دکن" جیسی برانڈوں کے علاوہ کسی اور سیگرٹ کی زیادہ قیمت نہ دیجئے۔ ایسی دس سیگرٹوں کے پیکٹ پر ½ سے ۱ نئے پیسے تک کا اضافہ ہوا ہے۔ سو بڑیوں کے ایک بنڈل کی قیمت صرف ایک نیا پیسہ بڑھی ہے۔ حقے میں کام آنے والے تمباکو کی قیمت کسی صورت میں ۱۳ نئے پیسے فی پونڈ سے زیادہ نہیں بڑھنی چاہیئے۔

۴۰ تیلیوں کی ماچس کے لئے ۴ نئے پیسے اور ۶۰ تیلیوں کی ماچس کے لئے ۶ نئے پیسے سے زیادہ ہرگز نہ دیجئے۔ اس میں مناسب نفع اور عائد ہوا ٹیکس دونوں شامل ہیں۔

لکھنے پڑھنے کے عام کاغذ (۲ پونڈ) کی قیمت ½ نیا پیسہ فی دستہ سے زیادہ کسی صورت میں نہیں بڑھنی چاہیئے۔

## مناسب قیمتیں ہی دیجئے

## اس میں آپ کا اور ملک کا فائدہ ہے

DA57/50

# ناردرن ریلوے

## پہاڑی مقامات پر جانے والوں کے لئے رعایتی ٹکٹ

جو لوگ موسم گرما میں میدانی علاقوں کی گرمی اور گرد و غبار سے بچنا چاہتے ہیں اُن کے لئے سب سے اچھا طریقہ یہ ہے کہ پہاڑوں پر جا کر اپنی چھٹیاں گزاریں کشمیر سے کراوٹا کمنڈ تک اور آبو روڈ سے لے کر شیلانگ تک ملک میں مختلف قسم کے خوبصورت اور پُرفضا پہاڑی مقامات ہیں، جہاں جا کر ہر شخص اپنے ذرائع اور اپنے مزاج کے مطابق چھٹیاں گزار سکتا ہے۔

۲۔ اس مرتبہ پھر ہندوستانی ریلیں یکم اپریل ۱۹۵۷ء سے ۳۱۔ اکتوبر ۱۹۵۷ء تک ٹکٹوں میں کافی رعایت دے رہی ہیں جن کی تفصیل درج ذیل ہے:

**(ا) پہاڑی مقامات کے لئے (سری نگر کشمیر کے علاوہ)**

کرایہ ...... واپسی ٹکٹ کے لئے ایک طرف کا پورا اور ایک طرف کا نصف کرایہ

درجہ ...... پہلے، دوسرے اور تیسرے درجے اور نوکروں کے لئے ٹکٹ

مدت ...... سفر شروع کرنے کی تاریخ سے لے کر تین ماہ تک یہ ٹکٹ کارآمد رہیں گے۔

یہ ٹکٹ اُن تمام اسٹیشنوں سے جاری کئے جاتے ہیں جہاں سے مندرجہ ذیل مقامات کا فاصلہ ۱۵۰ میل یا اس سے زیادہ ہے:—

شملہ، سولن، دھرم پور (پنجاب)، دہرہ دون، پٹھانکوٹ (کشمیر کے لئے)، کاٹھ گودام، اوٹا کمنڈ، کوڈائی کنال روڈ، آبو روڈ، کونور، دارجلنگ، کرسیانگ، شیلانگ، پیپیا اینڈ کو ماگری آؤٹ ایجنسی (میٹو پلی وام ریلوے ایجنسی سے ریل سفر کے لئے ایک طرف کا پورا اور ایک طرف کا نصف کرایہ اور سڑک سے سفر کے لئے دونوں طرف کا پورا کرایہ)

**(ب) سری نگر کے لئے**

پہلے، دوسرے اور تیسرے درجے کے مسافروں کے لئے ریل اور سڑک اور ریل اور ہوائی جہاز کے ٹکٹ یکم اپریل ۱۹۵۷ء سے لے کر ۳۱۔ اکتوبر ۱۹۵۷ء تک ناردرن ریلوے کے مندرجہ ذیل اسٹیشنوں سے سری نگر براستہ پٹھانکوٹ کے لئے جاری کئے جا رہے ہیں:

۱۔ الہ آباد ۲۔ انبالہ کینٹ ۳۔ بنارس کینٹ ۴۔ بریلی ۵۔ بیکانیر ۶۔ دہرہ دون ۷۔ دہلی ۸۔ فیروزپور کینٹ ۹۔ جودھپور ۱۰۔ کانپور سینٹرل ۱۱۔ لکھنؤ ۱۲۔ لدھیانہ ۱۳۔ مراد آباد ۱۴۔ سہارن پور ۱۵۔ شملہ

یہ ٹکٹ جاری ہونے کی تاریخ سے تین مہینے کے اندر اندر واپسی سفر کے لئے کارآمد ہوں گے۔

**کرایہ: ریل اور سڑک کے واپسی ٹکٹ:**

پہلا اور دوسرا درجہ — ایک طرف کا پورا اور ایک طرف کا ½ کرایہ بمعہ ۲۷ روپے سڑک سے سفر کا واپسی کرایہ

تیسرا درجہ — ایک طرف کا پورا اور ایک طرف کا نصف کرایہ بمعہ ۲۷ روپے سڑک سے سفر کا واپسی کرایہ

(تین سال سے اوپر اور بارہ سال سے کم عمر کے بچوں کے لئے بھی سڑک کے سفر کا پورا واپسی کرایہ لیا جائے گا)

**ریل اور ہوائی جہاز کے واپسی ٹکٹ:**

پہلا اور دوسرا درجہ — ایک طرف کا پورا اور ایک طرف کا ½ کرایہ بمعہ ۷۶ روپے ہوائی جہاز کا واپسی کرایہ

تیسرا درجہ — ایک طرف کا پورا اور ایک طرف کا نصف کرایہ بمعہ ۷۶ روپے ہوائی جہاز کا واپسی کرایہ

(تین سال سے کم عمر کے بچوں کے لئے ہوائی جہاز کا کرایہ ۸ روپے اور بارہ سال سے کم عمر کے بچوں کے لئے ۳۸ روپیہ کرایہ ادا کرنا پڑے گا)

راستے میں ٹھہرنے اور سامان وغیرہ لے جانے کے بارے میں پوری تفصیلات متعلقہ اسٹیشن ماسٹر یا چیف کمرشل سپرنٹنڈنٹ (ریٹس) کشمیری گیٹ دہلی سے حاصل کریں۔

شائع کردہ:— چیف کمرشیل سپرنٹنڈنٹ نئی دہلی

# آج کل

## اہلِ نظر کی نظر میں

"آج کل، آج کل خوب نکل رہا ہے۔ خصوصاً موسیقی نمبر تو ایسا نکلا کہ پاک و ہند کا کوئی ادبی رسالہ اب تک ایسا نمبر پیش نہیں کر سکا۔ کیا باعتبارِ فن اور کیا بلحاظ تاریخِ فن۔ یہ ترتیب کا کمال ہے۔ خدا آپ لوگوں کا حامی ہو۔ آپ حقیقت میں زبانِ اُردو کے محسن ہیں۔"
(عبدالمجید سالک)

"آج کل ان رسالوں میں سے ہے جو ہر طبقے کے پڑھنے والوں کے لئے کچھ نہ کچھ دلچسپی کا سامان ضرور مہیا کرتے ہیں۔ رسالے کی ادبی حیثیت بہت اچھی ہے۔ اس کے مقالے اور نظمیں بیشتر معیاری ہوتی ہیں۔ ظاہری حُسن یعنی کاغذ چھپائی اور تصویروں کے اعتبار سے کوئی رسالہ اس کا مقابلہ نہیں کر سکتا"
(مسعود حسن رضوی)

"آج کل کا موسیقی نمبر دیکھ کر بڑی خوشی ہوئی۔ اس فن پر خصوصی نمبر نکالنا آسان بات نہ تھی۔ اور میں سمجھتا ہوں کہ آپ کو جمع و ترتیبِ مضامین میں کن کن صبر آزما منزلوں سے گزرنا پڑا ہوگا۔ آپ کے ذوق و انتخاب دونوں کی داد دیتا ہوں۔"
(نیاز فتحپوری)

"میں آج کل کو ہمیشہ بہت دلچسپی سے پڑھتا ہوں۔ اس میں اکثر قابلِ قدر مضامین اور نظمیں شائع ہوتی ہیں۔ علاوہ معنوی خوبیوں کے یہ بات بھی قابلِ ذکر ہے کہ بحیثیتِ مجموعی اس کی لکھائی اور چھپائی وغیرہ بھی خوش مذاقی کا ثبوت دیتی ہیں۔ ہمارے بہت سے رسالے تو اس ظاہری حُسن سے بھی عاری ہیں۔"
(غلام السیدین)

"رسالہ آج کل علمی، لسانی اور ملکی خدمت انجام دے رہا ہے۔ اس کے اغراض و مقاصد بلند ہیں۔ رسالے کی حیثیت محض ہندوستانی نہیں بلکہ بین الاقوامی ہے جس قدر پبلک کتب خانے ہیں اس رسالے کے شمارے مجلد شکل میں محفوظ ہوں وہاں تشنگانِ علم و ادب برابر اپنی پیاس بجھا سکتے ہیں۔"
(فراق گورکھپوری)

"آج کل کا بجا طور پر اردو کے بہترین رسالوں میں شمار ہے۔ اس کے بیشتر مضامین نہ صرف پُرمغز اور دلچسپ معلومات سے لبریز ہوتے ہیں۔ گھٹیا اور بیہودہ افسانوں سے اس کا دامن پاک رہتا ہے نظم کے حصے میں بھی ایک امتیازی شان ہوتی ہے۔"
(اثر لکھنوی)

"آج کل اردو کے ان چند مقبول رسالوں میں سے ہے جو ہر ادبی حلقے میں قدر کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔ اس کے عام نمبروں میں علاوہ معلوماتِ عامہ پر مفید مضامین کے ادبی تنقیدیں اور تذکرے ذوق و شوق سے پڑھے جاتے ہیں اور اس میں بلند پایہ نظموں اور پُرکیف غزلوں کا بھی ایک گلدستہ ہوتا ہے۔"
(آل احمد سرور)

"آج کل کے لئے میں نے لوگوں کو بیتاب اور منتظر پایا ہے۔ اچھے ادبی اور تنقیدی مضامین تو اس میں شائع ہوتے ہی رہتے ہیں، اکثر ایسے علمی، تہذیبی، فنی اور معلوماتی مضامین بھی نکلتے ہیں جو دوسرے رسائل میں نظر نہیں آتے۔ اس کا یہ تنوع ہی اسے ہر دل عزیز بناتا ہے۔"
(احتشام حسین)

| فی پرچہ آٹھ آنے | بزنس منیجر پبلیکیشنز ڈویژن اولڈ سیکریٹریٹ دہلی | سالانہ چھ روپے |
|---|---|---|

Edited and Published by the Director, Publications Division, and printed by the Production Officer, United Press, Government of India, Old Secretariat, Delhi

Regd. No. D—509